# الدُّرُّ المنثور

# في

# تراجم اهل صادقفور

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ بَنِيْنَ وَحَفَدَةً

مؤلفہ جناب معظم و محتشم مولانا مولوی عبدالرحیم صاحب زبیری الہاشمی عظیم آبادی

المسمی بہ

# الدر المنثور

فی

# تراجم اہل صادقپور

معروف بہ

# تذکرہ صادقہ

نام کتاب:-

# الدرر المنثور فی تراجم اہل صادقپور

مؤلفہ:-

حضرت مولانا عبد الرحیم زبیر الہاشمی رحمۃ اللہ علیہ

ناشر:-

حضرت مولانا حکیم عبد الخبیر صاحب مدظلہ العالی

باہتمام

عبد الحفیظ انچارج جماعت اصلاحی پٹنہ ۶

سنہ طباعت:-

پہلا ایڈیشن ۱۰۰۰
دوسرا ایڈیشن ۱۰۰۰ } سنہ ۱۳۴۲ھ مطابق سنہ ۱۹۲۴ء

تیسرا ایڈیشن ۱۰۰۰ سنہ ۱۳۸۴ھ مطابق سنہ ۱۹۶۴ء

قیمت:- [illegible] روپے

ملنے کا پتہ:-

(۱) مولانا حکیم عبد الخبیر صاحب جعفری صادقپوری پٹنہ ۷

(۲) مدرسہ اصلاح المسلمین پتھر کی مسجد۔ پٹنہ ۶

مطبوعہ:- دی آزاد پریس۔ سبزی باغ۔ پٹنہ ۴

# تقریظ

## بر کتاب مستطاب تذکرۂ صادقہ

از

مجمع فضائل و محاسن شاعر باکمال سخنور بیمثال مولوی ابوالکلام محی الدین احمد صاحب آزاد۔ دہلوی مقیم کلکتہ صانہ اللہ عن شرور الحساد حمد المن جعل کلامہ تذکرۃ لاولی الابصار۔ واودع البواطن القدسیۃ خزائن الاسرار۔ ونصلے علے صاحب الکتاب المبین وعلے آلہ واصحابہ اجمعین

---

وضع زمانہ قابل دیدن دوبارہ نیست
رو پس نہ کرد ہر کہ ازیں کاروان گذشت

"تذکرۃ الاسلاف لتبصرۃ الاخلاف" عربی کا ایک اعلیٰ درجہ کا مقولہ ہے جس کا سچا مصداق یہ "تذکرۂ اہل صادقپور" ہے۔ اس کے مؤلف اس خاندان کے یادگار جناب مولٰنا عبدالرحیم صاحب صادقپوری ہیں جن کا ترجمہ اس کتاب میں درج ہے۔

فاضل مؤلف نے اس تذکرہ میں اس خاندان کی تمام کیفیت اور تمام اہل خاندان کے حالات نہایت عمدگی سے تحریر کئے ہیں۔ بالخصوص ایسی حالت میں کہ تمام خاندان کا شیرازہ پریشان ہو چکا ہو۔ اور واقفیت و تحقیق کے بہت کم ذرائع باقی رہ گئے ہوں۔ اُن کی یہ کتاب نہایت مفید اور خاندان کے بقائے دوام کا عمدہ ذریعہ ہے۔

غور سے دیکھو تو جس قدر یہ تذکرہ عبرت کا یقین دیتا ہے اور جس قدر اس خاندان کے تمام واقعات انسان کی طبیعت کو مؤثر کرتے ہیں۔ غالبًا بہت کم ایسے تذاکرا اور ایسے واقعات ہونگے۔

اوّل تو "عروج و زوال" کی تصویر جسقدر بہتر اس تذکرہ سے کھینچ سکتی ہے کسی واقعہ سے نہیں

کھینچ سکتی۔ ایک خاندان کا یہانتک ترقی کرنا کہ دولتِ علم و دولت و مال میں اُنکی نظیر نہو۔ ہزاروں ان کے جاننے والے ہوں۔ ہزاروں جان نثاری کے لئے موجود ہوں۔ خاندان کا خاندان ایک موقع پر مسکن گزین ہو جائے۔ اور اتفاقی صورت کا نام "صادقپور" اختیار کرے۔ باوجودیکہ یہ نام ایک شہر کے کسی حصّہ سے تعلق رکھتا ہو مگر مسمّیٰ کی ترقیات جزئی شہرت سے بڑھ کر کلی شہرت سے بھی بڑھ جائے۔ علمی حیثیت سے دیکھو! تو بڑے بڑے مصنّف اعلیٰ درجہ کے واعظ خاندان میں موجود ہوں۔ دولت کے لحاظ سے دیکھو تو تمام موجودہ دولتمندوں میں اُنکے ڈنکے بجتے ہوں۔ پھر یکایک اُس خاندان کا ایسے ورطۂ تنزل میں آپڑنا جس سے اُسکی تمام ترقیات پر پانی پھر جائے یعنی سرے سے بیڑا ہی ڈوب جائے۔ کوئی نام لیوا نہ نظر آئے۔ کوئی جان نثار جان نثاری نہ کرے۔ خود حاکم وقت بخت برگشتہ کی طرح پھر جائے۔ خود اپنے پرائے ہو جائیں۔ دم کے دم میں کارخانہ ہی پلٹ جائے۔ اور ایک آنکھ بند کرنیوالا جب ایک پل کے بعد آنکھ کھولے۔ تو اُسے بجائے ایک خوبصورت محل کے ایک وحشتناک لق و دق میدان چٹیل نظر آئے۔ نہ اُسکے سربفلک محلوں کا کچھ نشان معلوم ہو۔ اور نہ اُس صادق پوری دیواروں کی کچھ یادگار باقی ہو۔ پس ایک انقلابی صورت دیکھنے والے کو حیرتی اور مبہوت بنادے!!!

ہائے آن صادقپور یہ کجاست! واہل صادقپور یہ کجا اند! نہ مکان را متمکنے! و نہ مکین را مکنے! الٰہی این چیست!!۔

یہ سب کچھ کیوں ہوا؟ کس لئے ہوا؟ بس بس! یہ کچھ نہیں معلوم! ہاں اس حکیم علی الاطلاق خالق دوجہاں کی بے انتہا قدرتوں میں سے ایک انقلاب کنندہ قدرت ہے۔ کہ "اقبال کو تنزل سے بدل دینا"!! مگر اس کا سبب ظاہری بجز نااتفاقی کے اور کچھ نہیں قرار پاسکتا!۔

اب دیکھو!! کہ یہ بیان انسان کو اس کی بے انتہا قدرت کاملہ اور نااتفاقی کی برائیوں کا یقین دلاتا ہے! اور سننے والے کو کس قدر مؤثر کرتا ہے! ہاں! اور نہیں تو تم ذرا اپنے ہی دل پر ہاتھ رکھکر دیکھو کہ کیسا کانپ رہا ہے! کیسی ہولناک کیفیت پیدا کر رہا ہے! اس سے بہتر اور اس سے بڑھ کر اور کیا حالت مؤثر ہوگی!؟

پھر اُس خاندان کے جو پس ماندہ تھے، ان کے ساتھ کس طرح یہ فلک کجرفتاری سے پیش آیا۔ "کونسی مصیبت تھی کہ اُن پر نہ آئی ہو! اور وہ کونسی سختی تھی کہ اُنہوں نے جھیلی نہو! مگر ساتھ ہی ان کا

بے نظیر صبر و تحمل ـــ اور اس جانگداز حالت میں بھی اللہ کا شکر ادا کرنا صبر و شکر کی ایسی عمدہ تعلیم دیتا ہے ـ کہ اس سے بہتر اور کوئی نہیں ہو سکتی !۔

اس کے بعد پھر اتفاق اور استقلال کا ساتھ دینا ـــ ایک کوشش کرنیوالے کی کوشش سے خاندان کا پھر ترقی کرنا اسکول کا جاری ہونا علم کا ساتھ دینا ـ اس سب کچھ کا ایک اتفاق کی بدولت ہونا ـ کیا اتفاق کی تعلیم نہیں دیتا ؟ ـ

واقعی یہ کتاب اوّل سے آخر تک خاص خاص کیفیتوں اور حالتوں کا فوٹو پیش نظر کرتی ہے ـ اللہ تعالے مؤلف موصوف کو جزائے خیر عطا فرمائے کہ انہوں نے یہ کتاب تالیف فرمائی اِدھر اُدھر سے کوشش کرکے واقعات اکٹھا کئے ـ چیونٹیوں کے ذریعے سے شکر جمع کرکے لڈو تیار کیا ـ اور ہم لوگوں کو مستفیض ہونے کا موقع دیا ـ

## قطعہ تاریخ از شاعر بینظیر جامع کمالات منبع حسنات ذوی المناقب والمفاخر جناب مولوی شاہ محمد اکبر صاحب مرحوم ـ اکبر ابو العلائی داناپوری عظیم آبادی

مولوی کریم عبد رحیم
آپ ہیں یادگار تاج فقیہہ
یہی حضرت ہمارے جد بھی ہیں
پسر خورد تھے یہ حضرت کے
یہ گھرانا بڑا کرم ہے
اولیا اس میں غوث وقطب اس میں
اس میں مخدوموں کی جماعت ہے
کاکو میں آ کے ان بزرگوں نے
پھر بہار اور نواح ان سے بسا
پھر یہ پھیلے تمام صوبے میں

خود کریم اور باکرم اجداد
تھے جو اس صوبہ کے امام جہاد
ہم ہیں عبد العزیز کی اولاد
ہوئے یہ بھی منیر میں آباد
اس میں عبّاد اس میں ہیں زہّاد
اس میں ابدال اس میں ہیں اوتاد
جس کا ہر فرد اہل رشد و رشاد
بعض نومسلموں کی کی امداد
پڑی دونوں جگہ نئی بنیاد
ہر جگہ پہنچے یہ فرشتہ نژاد

موڑے[1] سے میرے جد یہاں آئے — داناپور[2] میں رہے وہ بادلِ شاد
اِسی نسخہ میں ان کی ہے تفصیل — جمع ہیں اِسمیں ان کے سب افراد
زرِ خالص یہ ہے کتاب نفیس — اِس کی یہ کھی ہوئی ہے ہر روداد

رغل وغش سے ہو پاک یہ اکبر
ہے دعا یہ سال "بے غشِ باد"
۱۳۱۹ھ

## قطعہ تاریخ از جامع علوم ظاہریہ و باطنیہ مقبول بارگاہ رب العرش جناب مولوی الٰہی بخش خانصاحب مرحوم بڑاکری بہاری

پٹنہ کہ بود مسکن و ماوائے کاملین — بودند اہل فضل از آں شہر خوش چنیں
تعلیم یافتند ازاں درسگاہ خیر — توحید و اتباعِ سنن جملہ مومنیں
جاری شدہ از ہمہ انہار ہست را — زاں ساں کہ شہ جنان پے جنانیاں معیں
آبِ زلال از ہمہ صافی ز کدرحدث — دُرِ خوشاب از ہمہ یک دانہ ثمیں
ہر لحظہ ریختے از و آبِ حیات مجد — تا از دم از دی کام و دہان موحدیں
دارد زمانہ یاد یسے واردات او — از کار دبار علم دبستان مجاہدیں
روحِ روان پٹنہ ولایت علی بنام — پیر ہدیٰ نمونۂ اخلاق مرسلیں

[1] بہار سے اُترّ ایک بستی جسمیں حضرت سید لطیف الدین دانشمند کی اولاد بستی ہے' آپکے پوتے حضرت سید شاہ سیف اللہ قدس سرہٗ تھے وہ نواسے تھے حضرت شاہ دولت منیری قدس سرہٗ کے اُن کے نواسے فقیر محمد اکبر کے پردادا حضرت شاہ طیب اللہ قدس سرہٗ میرے دادا حضرت شاہ تراب الحق قدس سرہٗ کی شادی حضرت سید شاہ غلام حسن قدس سرہٗ خلیفہ شاہ محمد منعم قدس سرہٗ کی دختر سے ہوئی اور یہیں رہ گئے۔

[2] داناپور قدیم سادات باقری کی بستی ہے یہاں پانچ سو برس سے سادات کی بستی ہے اور انکا نسب بہت پاک رہا صرف نوآبادہ اور موڑے سے قرابت رہی مگر اس تیس برس سے بعض پیوند نسب اچھے نہیں ہوئے۔ ۱۲ محمد اکبر ابو العلائی۔

مستِ مئ الست بذات احد فنا
ضرغام نیستان رضا احمد اللّٰہم
مولائے من جناب عنایت علی ولی
فرحت حسین کہ صدق صفا زہد و اتقا
زیں سان بسے گذشتہ در و صاحبانِ فضل
در زہد اتقا ہمہ مسند نشین مجد
در رزمگاہ غزو ہمہ رایت ظفر
ز انفاس پاک ایں ہمہ شاہان فخر و فقر
از فیض پائے ہیچو بزرگان پُر ضیا
دینِ خدا کہ احمد مرسل رسول اوست
توحید پر ز شرک ریا جزو از خلوص
آخر یگان یگان کمر خویش بست جبت
مستانہ وار بے خبر از سیاہ ماسبق
در راہ حق نہ لومۂ لائم نہ ہیچ باک
بجان بدر کردہ راہ خدا پاک بیختند
صور صدائے حق بدمیدند در جہان
معمور گشت ہند ز انوار اہتدا
آباد گشت مسجد و بتخانہا خراب
ذکر خدا بکوچہ و برزن شدہ بلند
ہر خانہ گشت مجلس قدسیاں جواب
آخر زمانہ طرح دگر ریخت بعد ازاں
یعنی بحسب عادت خود از زمان مدد
اے پٹنہ اے سرائے علوم و فنون دیگر

یحیی علی صبور چو یحیای اولیں
ثابت بہ امتحان چو تقدہائے مرسلیں
سیفی زبان چو سیفِ نجاد مہاجریں
بودند جا کرانش ولی نیک کمتریں
از لاحقین ولی بقدہائے سابقیں
در علم و فضل آں ہمہ بودند کاملیں
در بحث گاہ علم ہمہ آیت مبیں
حق حق شنیدہ شد ز صنم خانہائے چیں
زیبا ست گر نہد بفلک پائے خود زمیں
مخلوط بدع بود ز اوہام پیش ازیں
اعمال پر ز ریو چو اطوار کافریں
بہر علوم دیں بطلب شد چو سابقیں
مال و منال جاں ہمہ کردہ فدای دیں
صرف از جناب حضرت داد ار خالقین
از لوث و در ربو شیاطین و ملحدیں
گو یا کہ بود بہر ضلالت دم پسیں
لطف خدا خروج نمود آخر از کمیں
سُبحہ بدست آمدہ در جائے ساتگیں
نام خدا بخاتم دلہا شدہ نگیں
القصہ زاں چناں شدہ اہل جہاں چنیں
کورا بود بطبع چنیں شیوۂ ہمیں
ایں گنجہا نمود بزیر زمیں دفیں
شرط وفا نہ ہست بقائے تو بعد زیں

بعد از خروج روح جسد میشود خراب
لیکن بدانم اینکہ تو از بہر گیستی
یعنی نشان قافلہ رفتہ تاکنون
عبدالرحیم فرع درخت آسمان سمائے
بر مسند افاضہ چو باران قحط سال
علامۂ زمانۂ و فرزانۂ جہان
اینک نوشتہ است بحال اکابران
نظمش چنان نہاد کہ میگفت کہکشان

افتد ز پا مکان چو نباشد درو مکین
در خلعت وجود باین حالت عمیں
باقیست در سرائے تو با فرّ سالفین
حق گوئے نیکخوے بصدق و صفا قرین
ریزد بکام اہل جہان شیر و انگبین
قسطے بذات پاک او از علم راسخین
خوشتر رسالہ کہ کند جان عنبرین
من بندہ اش شوم چو دہد جا بجا کرین

جستم چو سال طبع ز ارباب علم و ہوش
الہام خفید و گفت چہ تاریخ اہل دین
۱۳۱۹ھ

# انتباہ

اے حضرات ناظرین آپ کو اپنی عالی خاندانی اور شرافت نسبی پر ہرگز تکبر و غرور و فخر نہ کرنا چاہیئے۔ جائے غور ہے کہ آخر یہ شرافت آئی کہاں سے کل بنی نوع انسان شریف و رذیل سب ایک ہی مشت خاک اور ایک ہی قطرۂ ناپاک کے بنے ہوئے ہیں۔ پھر اس وقت بھی لوازمہ بشری مثل بھوک اور پیاس اور پاخانہ اور پیشاب وغیرہ میں کل بنی آدم کیا شریف کیا رذیل سب مساوی طور پر حصہ لئے ہے ہیں۔ پھر یہ شرافت و عالی نسبی کیا چیز ہے اصل یہ ہے کہ اگر قوم میں سے کسی ایک نے خدا کو پہچانا اور اس کے حکموں کی بجاآوری کی، اور عمل صالح کیا؛ اور منکرات و منہیات سے بچا وہ شریف اور سیّد کہلایا۔ اسی کی بدولت اسکی اولاد بھی سیّد شیخ کہلانے لگی۔ کہ جس کے معنی سردار قوم کے ہیں۔ پس اس بیان سے معلوم ہوا کہ اعمال نیک ہی سے آدمی شریف ہوتا ہے اور بدکرنے سے رذیل و کمینہ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم دیکھو حضرت نوح علیہ السلام کے فرزند خاص کا حال کہ اللہ تعالیٰ قرآن میں اسکی نسبت یوں فرماتا ہے انّہٗ لیس من اھلك انه عمل غیر صالح دیکھو اس جگہ اللہ تعالیٰ نے ان کے بیٹے کو بہ سبب بدکرداری اس کے ان کے اہل سے خارج کر دیا اور دوسری جگہ اللہ تعالیٰ قسم کھا کر فرماتا ہے والعصر ان الانسان لفی خسر الا الذین اٰمنوا وعملوا الصّٰلحٰت اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ قسم ہے زمانہ کی کہ تمام انسان نقصان میں ہیں۔ مگر جو لوگ ایمان لائے اور کام کئے اچھے آخرت میں بھی جہنّم سے چھٹکارا اعمال صالح ہی سے ہوگا۔ نہ شرافت نسبی سے جیسا کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو جب حکم ہوا وانذر عشیرتك الاقربین۔ آپنے اپنے تمام قرابتمندوں کو اور کل قریش کو جمع کیا اور خطبہ دیا ہر ایک قبیلہ کا نام لے لے کر ڈرایا اور اپنے خاص برادری والوں کا نام لیکر ہر ایک کو ڈرایا اور فرمایا یا بنی ھاشم انقذوا انفسکم من النار یا بنی عبد المطلب انقذوا انفسکم من النار یا فاطمة انقذی نفسك من النار فانی لا املك لکم من اللہ شیئا۔ غیر ان لکم رحما سابلها ببلالها رواہ مسلم اور متفق علیہ میں یوں ہے۔ قال یا معشر قریش اشتروا انفسکم لا اغنی عنکم

من الله شيئا یا بنی عبد مناف لا اغنی عنکم من الله شیئا یا عباس ابن عبد المطلب
لا اغنی عنك من الله شیئا ویا صفیة عمة رسول الله لا اغنی عنك من الله
شیئا ویا فاطمة بنت محمد سلینی ماشئت من مالی لا اغنی عنك من الله شیئا
جبکہ سید ولد آدم محبوب رب العالمین صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی محبوبہ صاحبزادی سیدۃ النسا
اہل الجنہ کو صاف فرما دیا کہ بغیر عمل صالح میں تمہارے کچھ کام نہ آؤں گا تب پھر ہم لوگوں کا جو بیسوں
پشت مابعد پیدا ہوے ہیں کہاں ٹھکانا ہے۔ اور اللہ پاک نے صاف فرما دیا ہے یوم
ینفخ فی الصور فلا انساب بینھم جس دن پھونکا جاویگا صور میں تو نسب کچھ کام نہ آویگا۔
اے حضرات ناظرین اس تالیف کا یہ موضوع ومنشا نہیں ہے کہ آپ اس کو پڑھ کر اپنی عالی
خاندانی ووالانسبی پر فخر کریں۔ حاشا وکلا ثم حاشا وکلا بلکہ مقصود اصلی وعلت غائی اس تالیف کی
یہ ہے کہ حکم نبوی صلعم کو بجالاؤں حیث قال۔ عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ
وسلم قال تعلموا من انسابکم ماتصلون بہ ارحامکم فان صلۃ الرحم محبۃ فی الاھل
مثراۃ فی المال منساۃ فی الاثر اخرجہ الترمذی۔ میں نے اس حکم کی بجاآوری میں دور
دراز کے شہروں وقصبوں اور دیہاتوں سے لاکر تمام اہل برادری کو ایک سطح پر آپکے آنکھوں کے سامنے
جمع کر دیا تاکہ آپ اپنی برادری والوں کو پہچانیں اور ان کے ساتھ صلہ رحم کریں اور اللہ تعالیٰ
اس کا نفع دنیا وعقبیٰ میں آپ کو بخشے اور درصورت خلاف اس کے حدیث شریف میں وعید
سخت آئی ہے۔ چنانچہ آپ نے فرمایا ہے الرحم شجنۃ من الرحمن من وصلھا وصلہ
اللہ ومن قطعھا قطعہ اللہ اے میرے پیارو اللہ سے ڈرو اور صلہ رحم کرو تو موجب
بشارت اس حدیث کے مستحق صلہ رب العالمین کے ہو آج کل کا وہ زمانہ ہے کہ نفاق شقاق گھر گھر میں
پھیلا ہوا ہے۔ بھائی کو بھائی سے اور بیٹے کو باپ سے اور جورو کو شوہر سے مخالفت وعداوت و
دشمنی پڑی ہوئی ہے۔ ایک دوسرے کی تکلیف دہی وآزار رسانی میں ہمہ تن شب وروز مصروف ہے
خدا سے نہیں ڈرتے کہ فرمایا ہے جس نے قطع رحم کیا اللہ تعالیٰ اس سے قطع رحم کریگا نعوذ باللہ منہا لاحول
ولاقوۃ الا باللہ مقصود ان بزرگوں کے تراجم سے یہ ہے کہ ان کے اخلاق واتباع اور عامہ مسلمین کیلئے عبرت
موعظت وذکری اور اثبات قدم خدمت دین میں پیدا ہو۔ افسوس مواد کی کمی اور نقص صحت نے آرزو پوری ہونے نہ دی۔



الحمد لله الذی خلق الانسان من نفس واحدة وخلق منها زوجها وبثّ
منهما رجالا کثیرا ونساء ثم جعل له نسبا وصهرا ۃ واشهد ان لا اله الا الله
وحده لا شریك له شهادة ارجوه ان یهون بها علیّ کرب السباق ۃ وان یختم
بها حیاتی یوم الرحیل من الدنیا والفراق ۃ وان یؤمنی بها یوم الشدائد و
الاطراق ۃ واشهد ان سیدنا محمد عبده ورسوله الذی اکرمه الله تعالی
بجمیل الاخلاق ۃ اللهم صل وسلم وبارك علی عبدك ورسولك محمد
وعلی آله واصحابه البررة السباق الذین حذروا الناس عن الکفر
والنفاق ۃ الی الایمان والهجرة والجهاد والانفاق ۃ صلوات وسلاما
دائمین متعاقبین الی یوم الطلاق ۃ

اما بعد کہتا ہے بندۂ حقیر فقیر امیدوار رحمت ومغفرت رب کریم ابو الفتح محمد عبد الرحیم زبیری الہاشمی عفا اللہ عنہ وعن والدیہ کہ یہ کتاب ایک مقدمہ اور پانچ فصلوں اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔

مقدمہ در بیان وجہ تالیف کتاب وثبوت انتساب حضرت مولٰنا ولایت علی علیہ الرحمۃ
والغفران باولاد یحییٰ منیری قدس سرہٗ۔
فصل اول در بیان نسب نامہ ابوالاب مولٰنا ممدوح
فصل دویم در بیان نسب نامہ اُمّ الاب مولٰنا ممدوح
فصل سویم در بیان نسب نامہ ابوالام مولٰنا ممدوح
فصل چہارم در بیان نسب نامہ ام الام مولٰنا ممدوح
فصل پنجم در بیان نسب نامہ بعض اہل قرابت قریبہ مولٰنا ممدوح
خاتمہ در بیان بعض امور متفرقہ وشجرۂ بیعت وغیرہ اور نام اس کا الدّر المنثور۔
فی تراجم اہل صادقپور معروف بتذکرۂ صادقہ رکھا گیا۔ واللہ المستعان علے اتمامہ

## وجہ تالیف کتاب وانتساب حضرت مولٰنا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران باولاد یحییٰ منیری قدس سرہٗ

سب سے پہلے میں اللہ سے مدد چاہتا ہوں کہ وہ میری نیت کو اس کتاب کی تحریر میں فخر بالانساب وغیرہ امور سے بچا کر محض بطور احقاق حق وبیان واقعی کے لکھے۔ فی الواقع عالی نسبی بلا عمل کسی کام کی چیز نہیں ہے کما قال اللہ تعالیٰ وجعلناکم شعوبا وقبائل لتعارفوا ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم۔ البتہ عمل کے ساتھ بلا فخر دین ودنیا میں کارآمد ہوسکتی ہے۔ جب کہ منطوق کلام لازم الوثوق ہے۔
والذین آمنوا واتبعتہم ذریتہم بایمان الحقنا بہم ذریتہم وما التناہم من عملہم من شئی ........
پس میں بھی اُمیدوار ہوں کہ اللہ رب العزت محض اپنے کرم سے میری نیت واعمال کو درست کردے اور میرے آبا ء صالحین کے ساتھ مجھکو ملادے وما ذٰلک علی اللہ بعزیز۔
آنحضرت صلعم نے اپنے عام اُمتوں کو تعلیم دیا ہے کہ اپنے لوگوں کو نسب بتادیا کرو اس کے فوائد بتا کر رغبت دلائی ہے کما وَرَدَ فی الحدیث عن ابی ہریرۃ عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم قال تعلموا من انسابکم ما تصلون بہ ارحامکم فان صلۃ الرحم محبۃ فی الاہل مثراۃ فی المال منساۃ فی الاثر۔ اخرجہ الترمذی ـــ لہٰذا مجھ پر بھی اپنے خاندان کا فرض ہے کہ بموجب حدیث شریف مذکورہ وآیۃ کریمہ واما بنعمۃ ربک فحدث جناب مولانا

ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران کے نسب کو قوی سندوں کے ساتھ واضح طور پر مختلف
طریق سے ظاہر کروں چونکہ ہمارے خاندان کا نسب نامہ جو ہمارے گھر میں موجود تھا اور اس پر
بہت سے لوگوں کے مہر و دستخط بھی تھے وقت ضبطی ہماری جائداد کے ہمراہ کتب و دیگر کاغذات
کے سرکار میں چلا گیا اب میرے ہاتھ میں کوئی دلیل باقی نہ رہی لاچار میں نے اپنے دوسرے قرابتمندوں
و ہمجد لوگوں کی طرف رجوع کیا کہ ان کے پاس سے بہم پہنچا کر اپنا نسب نامہ درست کروں
پس سب سے اول جو مجھ کو اپنے یحییٰ منیری کے اولاد ہونے کی سند ملی وہ یہ ہے کہ ایک
شخص محمد علی نام جو ربیب شیخ مہر علی صاحب مختار و ملازم جناب مولانا احمد اللہ و مولنا
الٰہی بخش علیہما الرحمۃ والغفران کا تھا اس کے پاس ایک کتاب قلمی تھی کہ جس پر مہر و دستخط ان دونوں
حضرات کے موجود تھے وہ کتاب محمد علی مذکور کے پاس وقت ضبطی جائداد و کاغذات وغیرہ کے
کسی طور پر رہ گئی تھی بذریعہ برادرم مولوی محمد حسن مرحوم و مغفور کے وہ کتاب مجھ کو ملی چنانچہ اشعار
اس کے بقدر حاجت آئندہ موقع پر لکھوں گا بعد اس کے جناب خواجہ سید عبد الکریم مرحوم و مغفور
ساکن شیر گھاٹی سے ملاقات ہوئی چونکہ وہ اس فقیر کے ہمجد ہیں اُن سے میں نے اس کتاب کا تذکرہ
کیا انہوں نے فرمایا کہ وہ کتاب میرے پاس بھی موجود ہے مگر ناتمام ہے اسکا نام نگارستان چین
ہے اس کے مؤلف وہ ہیں جنہوں قصہ چہار درویش کو نظم کیا ہے اور وہ کتاب دست خاص سے
مولوی دلاور علی مرحوم کے لکھی ہوئی ہے اور وہ اولاد سے ملا محمد سعید قدس سرہ کے تھے پس میں نے
اپنا اشتیاق ظاہر کیا چنانچہ خواجہ صاحب مرحوم و مغفور نے شیر گھاٹی پہنچ کر اس کتاب کو
مع نسب نامہ کے جس کا سلسلہ مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ سے لیکر زبیر ابن عبد المطلب تک پہنچا ہے
بذریعہ ڈاک میرے پاس بھیجدیا میں نے اس کتاب میں سے چند اشعار بقدر حاجت نقل کر کے اس
کتاب کو ان کے پاس واپس کیا اور وہ نسب نامہ ان کا بھیجا ہوا اس وقت تک میرے پاس
بطور سند موجود ہے اور علاوہ اُس کے بہت سی جگہوں سے جو ہمارے ہمجد لوگ ہیں نسب نامہ اُنکا
منگوایا اور دیکھا از انجملہ تذکرۃ الکرام مؤلفہ مولوی احمد کبیر صاحب ساکن داناپور محلہ شاہ ٹولی مطبوعہ
نولکشور اور گل فردوس مصنفہ حضرت شاہ امین احمد صاحب بہاری سجادہ نشین حضرت مخدوم
شرف الدین بہاری قدس سرہ مطبوعہ نولکشور اور ایک کتاب قلمی کہ جس پر قریب پچاس دستخطوں کے تھے

کہ حضرت مخدوم یحییٰ منیری زبیر الہاشمی ہیں جناب شاہ محمد نور صاحب ساکن بہار محلہ ابنر سجادہ نشین روضۂ حضرت مخدوم احمد چرم پوش بن سید موسیٰ ہمدانی سے مجھ کو ملی - میں نے اس میں سے نسب نامہ مخدوم یحییٰ منیری اور مخدوم احمد چرم پوش اور کچھ اور مضمون بھی بقدر حاجت نقل کر کے اس کتاب کو ان کے پاس واپس بھیجدیا من شاء فلینظر ھناک - اخیر میں جب ۱۳۱۴ھ میں یہ فقیر بمعیت برادرم مولوی اشرف علی صاحب مرحوم کے تیر گھاٹی گیا اور وہاں بہت سے نسب نامے قدیم لکھے ہوئے سو سو برس کے مختلف لوگوں کے مجھ کو ملے بعض کو ان میں سے میں اپنے ہمراہ بھی لے آیا ہوں جو اس وقت میرے پاس موجود ہیں وہ سب بالاتفاق بتاتے ہیں کہ جناب حضرت مولٰنا ولایت علی علیہ الرحمۃ یحییٰ منیری کے اولاد سے تھے جو زبیری الہاشمی تھے اور نیز اس کتاب نگارستان چین مصنفہ مولوی ولادت علی مرحوم مولوی اشرف علی صاحب مرحوم نے ملاحظہ کیا مگر ہاں بعض نسخوں میں بعض جگہ پر زبیر ابو عبدالمطلب بن ہاشم کے ابودردا ابن عبدالمطلب بن ہاشم لکھا ہے اور بعض میں ابودردا معروف بہ ابوصعب بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف لکھا ہے لیکن اکثر نسخوں میں زبیر ابن عبدالمطلب بن ہاشم لکھا ہے اور یہی صحیح ہے کیوں کہ معتبر کتابیں مثل کتاب المعارف مصنفہ امام ابن قتیبہ استاد امام ترمذی صاحب جامع وکتاب الانساب سمعانی و جمہرۃ الانساب امام ابن حزم ظاہری وکتاب الانساب امام ذہبی وانساب سیوطی واسد الغابہ یہ سب متفق ہیں کہ عبدالمطلب کی اولاد میں زبیر ایک شخص تھے - اور ابودردا نام کا کوئی نہیں تھا جس کی تحقیق کامل آئندہ سوانح زبیر عم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میں آوے گی وہاں ملاحظہ فرمایئے -

**فصل اوّل** دربیان نسب نامہ ابوالاب مولٰنا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران بہر کیف حضرت مولٰنا محمد سعید قدس سرہٗ نے جو جد الجد حضرت مولٰنا ولایت علی علیہما الرحمۃ والغفران کے تھے - قصہ چہار درویش کو فارسی میں نظم کیا اور اس کا نام نگارستان چین رکھا نصف وہ نظم کرنے پائے تھے کہ ان کا انتقال ہو گیا - بقیہ نصف کو ان کے صاحبزادہ جناب مولوی ولادت علی مرحوم و مغفور نے نظم کیا اس میں سے بقدر حاجت اس جگہ نقل کرتا ہوں بسند اس بات کے کہ جناب مولٰنا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران یحییٰ منیری قدس سرہٗ کے اولاد سے تھے جو قریش اور ہاشمی تھے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| حضور نکته سنجانِ معانی | سر برآ اے ملکِ تر زبانی | کنم احوال خود را آشکارا | عزیزان بشنوید این ماجرا را |
| بهندستان یکی صوبه بهار است | دران یک شهر پٹنه نامدار است | عظیم آباد گویندش درین هر | بدانی مولدم بیشک همان شهر |
| در او دو نام این معصوم باشد | علی بهرین مفهوم باشد | برائے اختصار اے مرد مقبل | بهر یک جا تخلص میکنم دل |
| واحوالِ مفصل این چنین است | بیانش میکنم بیشک همین است | که مولانا سعید آن قبله گاهم | پدر بود است مارا هم پناهم |
| قریشی هاشمی چون بود نسبش | علی هذا که تا روفیش حسبش | ز نسلِ حضرت یحیی منیری | یکی آن بود با جود و دلیری |
| | اسما ما عالم دنیا و دین بود | و هم کشاف اسرار یقین بود | |

نسب نامه حضرت مخدوم یحیی منیری قدس سره منتخب از گل فردوس مصنفه جناب حضرت شاه امین احمد صاحب فردوسی بهاری متخلص به ثبات سجاده نشین روضهٔ حضرت مخدوم الملک شیخ شرف الحق والدین احمد یحیی منیری قدس سره مطبوعه نولکشور در ۱۸۸۴ء عیسوی مطابق سنه ۱۳۰۱ ہجری۔

| | |
|---|---|
| شنا و آمول به بیاض از سرِ تحقیق اتم | در نسب نامهٔ مخدوم جهان کرده رقم |
| پسر حضرت یحیای[۱] منیری شرف است | کاین چنین هست کمالش بجهان هر طرف است |
| هست یحیای منیری پسر اسرائیل[۲] | که بود هادیِ اسرار طریقت بے قبیل |
| او بود ابن محمد[۳] که بود تاج فقیه | که پئے او بهرے آمده شانِ نبیه |
| او بود در نسبش ابن امام ابوبکر[۴] | که رسید است ز عرفان بمقامِ بوبکر |
| بو محمد[۵] پدر او است در ارباب نسب | که بزرگی و شرف یافته از بخشش رب |
| پدرش را بجهان بود ابوالقاسم[۶] نام | که بسے باعظمت بود نزدیک انام |
| بوصیام[۷] است بگیتی پدرش را کنیت | که نرفته است گهے راه خلاف سنت |
| بوسعید[۸] است مر او را پدر نیک صفات | کاشکار او نهان بود بذاتش برکات |
| او بود در نسبش ابن امام[۹] ابوالفتح | مشتهر در علم خویش بنام ابوالفتح |
| پسر او است ابواللیث[۱۰] که بود است امام | کز ره با همات سلوک ره حق کرد تمام |
| پدر او است ابواللیل[۱۱] نکو کردارے | که نمیداشت بجز عشق و محبت کارے |
| پدر او است ابو ذهره[۱۲] سراپا عرفان | چون مهے بر فلکِ رفعت و همت تابان |
| پدر او است ابو سهمه[۱۳] امام عالم | آنکه او شهد بدی ریخت بکام عالم |

پدر اوست ابو الدین[14] سراپا اوصاف | آنکہ غالب شد بہ نفس بہر گونہ مصاف
پدرش شیخ ابوالدین[15] ابو مسعود[16] است | کہ ز طفلی ہمہ افعال تو ششں محمود است
پدر اوست ابوذر[17] بود عامر دلیر | کہ گرائید سوئے دین نبی ہمچوں شیر
پدر اوست زبیر[18] آنکہ بود عم[19] رسول | شرح فخر نسبش جملہ فضول ہست فضول
پدرش مطلب[20] آنکہ پدر عبداللہ | آنکہ در مکہ فزوں داشت ہم او عزت جاہ
پدر اوست ابو الہاشم[21] بن عبد مناف[22] | چہ تواں گفت بعز نسب و اوصاف (ف)

## نسب نامہ جد صحیح جناب حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران

(۱) مولانا ولایت علی و مولانا عنایت علی و مولوی فرحت حسین غفر اللہ لہم فرزندان
(۲) مولوی فتح علی مرحوم و مغفور
(۳) مولوی وارث علی مرحوم
(۴) ملا محمد سعید عرف ملا بخشو مرحوم
(۵) قاضی احمد اللہ مرحوم قاضی پرگنہ ارول ضلع گیا
(۶) ملا حفیظ اللہ مرحوم اور بعض نسخہ میں شکر اللہ پایا گیا
(۷) حضرت مولانا محمد عارف قدس سرہٗ ملقب بہ ابو الفتح
(۸) ملا شیخ محمد ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ
(۹) ملا شیخ محمد منصور رحمۃ اللہ
(۱۰) شیخ ابو الحسن رحمۃ اللہ
(۱۱) حاجی عبداللہ عرف حاجی الحرمین رحمۃ اللہ
(۱۲) صدر الاتقیا حضرت خواجہ علی رحمۃ اللہ
(۱۳) سالک طریقت مادرج حقیقت حضرت شیخ حمید الدین قدس سرہٗ
(۱۴) مظہر عرفاں غازی شہید حضرت مخدوم عزیز الدین پکھی قدس سرہٗ
(۱۵) حضرت مخدوم خلیل الدین قدس سرہٗ
(۱۶) حضرت زبدۃ الواصلین مخدوم یحییٰ منیری قدس سرہٗ
(۱۷) حضرت سلطان محمد اسرائیل قدس سرہٗ
(۱۸) حضرت محمد معروف امام تاج فقیہ قدس سرہٗ مدنی الاصل ثم المنیری[1]

ف ایقاظ شاہ آمون تلامذہ سے جناب حضرت مخدوم یحییٰ منیری کے تھے انہوں نے ایک کتاب احوال میں حضرت مخدوم قدس سرہٗ کے لکھی ہے اور نسب نامہ بھی آپ کا اسی میں درج کیا ہے وہ کتاب بہار کے خانقاہ میں گدی نشیں کے پاس وراثتاً چلی آتی ہے۔ اسی سے حضرت شاہ امین احمد صاحب نے یہ نسب نامہ لکھا ہے۔

[1] آپ کا خاندان مدنی الاصل تھا پھر خلیل الرحمن جو ایک قصبہ کا نام ہے ملک شام میں جہاں حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی قبر ہے جا کر یہ خاندان بسا پھر وہاں سے منیر میں تشریف لائے۔

(۱۹) حضرت امام ابوبکر قدس سرہٗ

(۲۰) ابومحمد عرف امام ابوالفتح قدس سرہٗ

(۲۱) امام ابوالقاسم قدس سرہٗ

(۲۲) حضرت امام ابوالصائم قدس سرہٗ

(۲۳) حضرت ابوسعید عرف مولانا ابوالدہر قدس سرہٗ

(۲۴) حضرت امام ابوالفتح قدس سرہٗ

(۲۵) امام ابواللیث قدس سرہٗ

(۲۶) حضرت امام ابواللیل قدس سرہٗ

(۲۷) حضرت ابوالدہر قدس سرہٗ

(۲۸) حضرت امام ابوسہمہ قدس سرہٗ

(۲۹) حضرت امام ابوالدین امام عالم قدس سرہٗ

(۳۰) حضرت ابومسعود تابعی رحمۃ اللہ علیہ

(۳۱) حضرت عبداللہ کنیت ابوذر رضی اللہ عنہ
صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

(۳۲) حضرت زبیر کنیت ابودردا روا وصحب
عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

(۳۳) عبدالمطلب جد رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم

(۳۴) ہاشم

(۳۵) عبد مناف

## ۲ نسب نامہ قریشی ہاشمی ابوصبعی کہ بابی دردائی نیز معروف اند این است

خادم الفقرا[1] عبدالنعیم معروف بہ غلام مصطفےٰ ابن غلام قلندر[2] مرحوم ابن محمد احسان[3] مغفور ابن حضرت شاہ رحمت[4] اللہ مرحوم ابن حضرت شاہ نصر[5] اللہ مرحوم بن ہادی صوری و معنوی حضرت مولانا شاہ غلام مصطفےٰ[6] قدس سرہٗ ابن حضرت شاہ ہدایت[7] اللہ ابن حضرت شاہ ولی الدین[8] ابن حضرت شاہ رحمت[9] اللہ ابن شاہ ضیاء[10] اللہ ابن حضرت شاہ مجیب[11] الدین ابن حضرت حاجی الحرمین الشریفین مخدوم شیخ حاجی[12] قدس سرہٗ ابن حضرت صدر الاتقیاء مخدوم شیخ خواجہ علی[13] قدس سرہٗ ابن سالک مسالک بیت بنمائے حقیقت حضرت مخدوم شیخ حمید[14] الدین نوراللہ مرقدہٗ ابن مظہر علم و عرفان حضرت مخدوم عزیز[15] الدین بکھی قدس سرہٗ ابن زبدۃ المحققین حضرت مخدوم شیخ خلیل[16] الدین قدس سرہٗ ابن قدوۃ الواصلین زبدۃ العارفین تارک سلطنت حضرت مخدوم شاہ یحیی منیری[17] نوراللہ مرقدہٗ ابن حضرت سلطان محمد اسرائیل[18] قدس سرہٗ ابن حضرت امام تاج[19] فقیہ سلطان حجاز ثم سلطان ہند و بعد ولی عہد فرمودن حضرت محمد اسرائیل بہ سلطنت ہند بملک قدیمی خود کہ حجاز بودہ است باز تشریف بردند و از منکوحہ دیگر مخدوم عبدالعزیز جد مخدوم شاہ شعیب شیخ پوری پیدا شدند ابن شیخ ابوبکر[20] قدس سرہٗ ابن حضرت

شیخ ابوالفتح قدس سرہٗ ابن حضرت شیخ ابوالصائم [۲۲] نوراللہ مرقدہٗ ابن حضرت مخدوم شیخ ابواللیل [۲۳] قدس سرہٗ ابن شیخ ابوالدہر [۲۴] قدس سرہٗ ابن شیخ ابواللیث [۲۵] قدس سرہٗ ابن حضرت شیخ ابوسہم [۲۶] قدس سرہٗ ابن حضرت شیخ ابوالدین [۲۷] قدس سرہ ابن حضرت امام مسعود [۲۸] قدس سرہٗ ابن امام حضرت ابودردا [۲۹] معروف بہ ابومصعب [۱] قدس سرہٗ ابن حضرت عبدالمطلب [۳۰] ابن ہاشم [۳۱] ابن عبدالمناف [۳۲] القرشی۔

اور اسی نسب نامہ میں جو نہایت کہنہ و بوسیدہ کاغذ پر تخمیناً سو برس سے زیادہ کا لکھا ہوا ہے چند ورقوں کے بعد یہ نسب نامہ بھی لکھا ہوا ہے کہ جس کی نقل بجنسہ میں کرتا ہوں وھو ہذا۔ مولوی فتح علی [۱] و بشارت علی بن شیخ وارث علی [۲] بن مولوی محمد سعید [۳] عرف میاں بخشو بن شریعت و فضیلت پناہ ملا قاضی احمد اللہ [۴] بن فضیلت دستگاہ ملا شیخ حفیظ اللہ [۵] بن مجمع الکمالات صوری و معنوی حضرت ملا شیخ محمد عارف [۶] قدس سرہٗ ابن حضرت ملا شیخ ابراہیم [۷] قدس سرہٗ ابن حضرت شیخ منصور [۸] قدس سرہٗ ابن حضرت شیخ ابوالحسن [۹] قدس سرہٗ ابن حضرت ملا حاجی الحرمین الشریفین مخدوم شیخ حاجی [۱۰] قدس سرہٗ کہ جد اعلیٰ حضرت غلام مصطفیٰ ابی الدردا الہاشمی اند۔

## سوانح حضرت زبیر عم رسول اللہ صلعم

باتفاق اہل سیر نبوی و اصحاب تواریخ و انساب شجرہ عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف شیبۃ الحمد کے دس بیٹے اور چھ [۶] بیٹیاں تھیں۔ اور بعضوں نے گیارہ اور بعضوں نے بارہ [۱۲] اور بعضوں نے تیرہ [۱۳] بیٹے بھی لکھے ہیں جس پر امام ابن قتیبہ صاحب کتاب المعارف استاد امام ترمذی و امام طبری وغیرہ اہل تواریخ متفق ہیں ان کے اسامی یہ ہیں عبداللہ [۱] والد حضرت نبی کریم صلعم۔ زبیر۔ ابوطالب [۲] ان کا نام عبدمناف بھی تھا) یہ تینوں ایک ماں سے) ابوالفضل عباس [۴] ضرار [۵] حمزہ [۶] مقوم۔ ابولہب۔ غیداق [۹] (ان کا نام حجل اور بعضوں نے نوفل لکھا ہے) حارث [۱۰] ان میں سے چھ قبل رسالت آنحضرت صلعم کے انتقال کر گئے۔ با تفاق اہل سیر و تواریخ چار نے زمانہ رسالت کا پایا۔ ان میں دو مشرف باسلام ہوئے حضرت حمزہ [۱] اور حضرت عباس [۲] اور دو محروم رہے ابوطالب [۱] اور ابولہب [۲] جن میں اختلاف ہے وہ ابوطاہر [۱۱]۔ عمر [۱۲]۔ عبدالقادر [۱۳] ہیں۔ واللہ اعلم۔

زبیر ابن عبدالمطلب بڑے شاعر زمانہ جاہلیت میں تھے۔ اشعار برجستہ کہا کرتے تھے اصابہ فی

تمیز الصحابہ شیخ الاسلام ابن حجر عسقلانی رح میں ہے کہ زبیر بن عبدالمطلب رسول اللہ صلعم کو طفولیت کی حالت میں کھلایا کرتے تھے۔ اور یہ جملہ پڑھا کرتے۔ محمد بن عبدم ٭ عشت بعیش انعم ٭ فی افرع اشیم مبرد نے کامل میں نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلعم کو آپ بہت پیار کرتے تھے۔ یہ اور حضرت عبداللہ اور ابوطالب ایک ماں باپ سے عینی بھائی تھے اور نیز لکھا ہے کہ زبیر کی اولاد سے ایک بیٹا جن کا عبداللہ کنیت ابوذر وابو عامر ہے اور ایک بیٹی ضباعہ تھیں[۱]۔ اور قرۃ العیون صفحہ ۷۵ میں لکھا ہے جب رسول اللہ صلعم کے دادا عبدالمطلب کا انتقال ہوا۔ زبیر اور طالب میں جھگڑا ہوا کہ محمد صلعم کی کفالت کون کرے زبیر چاہتے تھے کہ ہم کریں آخر کو قرعہ ڈالا گیا جب قرعہ بنام ابوطالب نکلا زبیر خاموش ہوئے۔ لیکن آپ کے ساتھ محبت و الفت بہت رکھتے تھے۔ تواریخ میں لکھا ہے کہ فجار کی لڑائی جو عرب میں مشہور ہے منجملہ اسکے جو عکاظ میں ہوئی تھی اس میں حضرت زبیر نے بڑی بہادری دکھائی تھی۔ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم بھی وہاں تشریف رکھتے تھے آپ کی عمر اسوقت تیرہ۱۳ چودہ۱۴ برس کی ہوگی آپ اپنے چچا زبیر کو تیر دیتے چلے جاتے تھے اور وہ اُس سے مارتے جاتے تھے اور جو دشمن قریب آجاتا تو اُس کی تیرہ اور تلوار سے بھی خبر لیتے الغرض اُس دن آپ نے کشتوں کا پشتہ باندھ دیا اور آخر میں جب قریش بھاگ کر حرم شریف میں آکر چھپے حضرت زبیر اس میدان سے نہ ہٹے اور وہیں کھڑے رہے اسی روز سے آپ کا لقب ابو صعب مقرر ہوا اور ممکن ہے کہ آپ کی کنیت ابو: ہر دو اور ابوصعب دونوں ہوں کیونکہ عرب کا دستور تھا کہ شخص واحد کی متعدد کنیتیں بھی ہوتی تھیں۔ جیسے حضرت علی کرم اللہ وجہ کی کنیت ابوالحسن اور ابوتراب دونوں ہی ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب۔

## سوانح عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ عنہ

(کنیت ابوذر وابو عامر)

مبرد نے کامل میں لکھا ہے کہ ان کا نام عبداللہ اور کنیت ابوذر تھی۔ عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ عنہ اصابہ فی تمیز الصحابہ میں ان کا نمبر شمار ۹۰۲۹ ہے اُن حال اسد الغابہ فی احوال الصحابہ میں جو تصنیف

[۱] اور سوانح عمری محمد صلی اللہ علیہ وسلم مصنفہ مولوی محمد شاد خاں ساکن رام پور میں لکھا ہے کہ زبیر کے دو بیٹے عبداللہ وطاہر اور دو بیٹیاں ضباعہ وام الحکم تھیں اور ایسا ہی شمس التواریخ میں بھی لکھا ہے۔

ابن اثیر جوزی کی ہے اور امام عبدالبر نے استیعاب میں تفصیل سے لکھا ہے اور ابن سعد نے صحابہ کے طبقہ خامسہ میں ان کو لکھا ہے انکی والدہ کا نام عاتکہ بنت ابی وہب بن عمرو بن عائذ بن عمرو بن مخزوم ہے بہت بڑے جری اور بہادر تھے جنگ حنین میں اور غزوات النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں نہایت ثبات قدمی دکھائی اسد الغابہ میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم انکو فرماتے تھے ابن عمی وحبیبی وقیل انہ کان یقول ابن ابی یعنی آپ کمال فرط محبت سے ان کو اپنے باپ کا بیٹا اور اپنا دوست فرماتے اور کبھی فرماتے کہ میرے چچا کے بیٹے ہیں۔ اصابہ میں ہے کہ عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ عنہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں فتح مکہ کے دن حاضر ہوئے تو آپ نے ان کو حُلّہ پہنایا یعنی ایک جوڑا کپڑا۔ اور اپنی بغل میں بٹھلایا اور فرمایا کہ یہ میری ماں کے بیٹے ہیں اور ان کے باپ ہمارے ساتھ بہت نیکوکار تھے اس سے معلوم ہوا کہ ان کی والدہ بھی آپ پر بہت لطف و مہربانی فرماتی تھیں جس روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات شریف ہوئی انکی عمر قریب تیس برس کے تھی۔ امام واقدی نے لکھا ہے کہ ہم کو علم نہیں کہ انسے کوئی حدیث بھی مروی ہے ۔ ۱۳سنہ ہجری میں حضرت ابوبکر صدیق رضہ کی خلافت میں جنگ اجنادین میں شہید ہوئے اسد الغابہ میں لکھا ہے کہ رومیوں کی جنگ میں حضرت ابوبکر صدیق رضہ کی خلافت میں یہ شریک ہوئے اور اجنادین کے روز بڑی بہادری دکھلا کر شہید ہوئے۔ پہلے پہل جو شخص رومیوں میں سے مقابلہ کو نکلا۔ وہ بطریق معلم تھا اور اس طرف سے عبداللہ ابن زبیر بن عبدالمطلب نکلے اسکو قتل کیا اور اُس کے اسباب کی طرف رُخ نہیں کیا پھر اُدھر سے ایک دوسرا بطریق نکلا اور ادھر سے بھی عبداللہ ابن زبیر نکلے بطریق نے نیزہ نکالا۔ انہوں نے بھی نیزہ نکالا۔ دونوں میں دیر تک نیزہ بازی ہوتی رہی پھر بطریق نے سیف نکالی۔ انہوں نے بھی اپنی تلوار نکالی۔ دونوں میں دیر تک شمشیر زنی ہوتی رہی پھر عبداللہ رضہ نے حملہ کر کے اس کے مونڈھے پر یہ کہہ کر کہ سلے یہ تلوار ابن عبدالمطلب کی ہے مارا بازو اس کا کٹ گیا۔ اس پر رومی بھاگ چلے تو عمرو ابن عاص رضہ نے ارادہ کیا کہ ان کا پیچھا نہ کیا جاوے۔ عبداللہ رضہ نے فرمایا قسم ہے ہم کو خاموش رہنے کا صبر نہیں۔ پھر تلوار مارتے ہوئے اندر گھس گئے۔ اور تلواریں دونوں فوجوں کی مل گئیں بعد اس کے رنبغہ میں ان کی نعش شہید پائی گئی اور دس رومی ان کے ارد گرد مردہ پڑے ہوئے تھے۔ جنکو انہوں نے مارا تھا۔

اور تاریخ الکامل علامہ ابن الاثیر جزری میں ذکر واقعہ اجنادین میں لکھا ہے وفیہا قتل عبد اللہ ابن الزبیر بن عبد المطلب بعد ان قتل جمیعا من الروم فی المعرکۃ وکان عمرہ یوم مات النبی صلے اللہ علیہ وسلم نحو ثلاثین سنۃ ———— اس سے معلوم ہوا کہ ان کی عمر دن شہادت کے تخمیناً تینتیس ۳۳ برس کی ہوگی۔ ان کے بیٹے ابو مسعود تھے عہ واللہ اعلم بالصواب

## ترجمہ محمد تاج فقیہ رح

حضرت مولانا محمد تاج فقیہ قدس سرہٗ بوجہ تبحر در علم فقہ بمرتبہ کمال امام محمد تاج الفقہا ملقب بودند آنحضرت وامام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہما بحکم مرشد خود برائے اجرائے اسلام از مدینہ منورہ ہم از محلہ قدس خلیل المحلات بیت المقدس تشریف میداشتند (از آنجا امام غزالی رح بطرف ملک مغرب و از آنجا بطرف طوس تشریف بردند) حضرت مولانا محمد تاج فقیہ بطرف ہندوستان صوبہ بہار تشریف ارزانی فرمودند قصبہ منیر را بشرف اقامت خود شرف بخشیدند و اسلام جاری کردند و بعد مدت چند شیخ اسرائیل و شیخ اسمٰعیل پسران خود را القصبہ منیر داشتہ باز بہ مدینہ منورہ تشریف بردند و در این عرصہ زوجہ حضرت امام محمد تاج فقیہ رح رحلت کردند باز امام موصوف بہ ہمشیرہ زوجہ خود عقد نکاح کردند ازاں یک پسر موسوم عزیز الدین معروف بہ مولانا عبد العزیز متولد شدند آخر بعالم بلوغ بطرف ہند قصبہ منیر تشریف آوردند پس امام محمد تاج فقیہ رح را سہ پسران بودند اول مولانا اسرائیل دوم حضرت مولانا اسمٰعیل ہر دو از محل اولیٰ سیوم مولانا عبد العزیز شجرۂ طیبہ آبائی مخدوم عظمت اللہ شرف الدین احمد یحییٰ منیری الملقب بہ کمال الدین ابن مولانا شیخ اسرائیل ابن مولانا امام محمد تاج الفقہا ابن مولانا امام ابوبکر ابن مولانا احمد سعید ابن مولانا محمد علی ابن مولانا ابو الفتح ابن مولانا ابو القاسم ابن مولانا ابو الصائم ابن مولانا ابو الدہر ابن مولانا ابو اللیث ابن مولانا ابو سہمہ ابن مولانا ابو الدین ابن امام ابو مسعود ابن امام ابو ذر ابن زبیر عم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کنیت ابو سعید و این منقول است از کتاب شاہ احمد آموں جوں پوری ہم خلد کہ یکے از مریدان حضرت مخدوم الملک قدس سرہٗ ہستند و ہم از ان از کتاب قدوۃ العارفین مخدوم شاہ فیض اللہ کنیت ابو محمد المعروف شاہ قاضی شطاری کہ از اہل خاندان حضرت مخدوم تاج الفقہا

عہ نقل از بیاض شاہ نور صاحب سجادہ نشین بہار محلہ امیر ۱۲

قدس سرہ انتہٰی فقط۔
تذکرۃ الکرام میں لکھا ہے کہ آپ کے پیر حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی تھے اسکے صفحہ ۲۷۶
میں لکھا ہے کہ حضرت مخدوم یحییٰ منیری بیٹے حضرت اسرائیل کے ہیں اور وہ بیٹے امام تاج فقیہ کی کے
ہیں حضرت امام موصوف کا نسب نامہ آٹھ پشت کی درمیانگی سے زبیر ابن عبدالمطلب جد رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم سے جا ملتا ہے اور انکے اوپر حضرت ابوذر ابن زبیر صحابی ابن عم رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم تک جتنے بزرگان گزرے وہ سب امام وقت اور فقہا سے کہلائے امام محمد تاج فقیہ سلطان
شہاب الدین غوری کے معصر تھے اُسی زمانہ میں موافق رویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مع چند
مجاہدین کے ہندوستان میں آئے اور اس وقت منیر کا راجہ کہ صوبہ بہار کا مالک تھا مسلمانوں سے
لڑنے کو آمادہ تھا اس سے آپ لڑے اُسکے تمام لشکر کو شکست دیکر خود اُس کو مار ڈالا۔ اور اس کے
محلسرا میں اقامت کی اُن کی بعض اولاد ابتک اُس جگہ پر قابض ہیں امام موصوف اپنی اولاد یہاں چھوڑکر
مکہ معظمہ واپس گئے اور وہیں انتقال فرمایا آپ کے تین بیٹے ہندوستان میں رہے۔ محمد اسرائیل ۱ محمد اسمٰعیل ۲
عبدالعزیز ۳ اور ان تینوں بزرگان کا مزار منیر میں ہے۔ فقط
اس رویا کی تفصیل ایک دوسری قلمی کتاب میں فقیر مؤلف کتاب ہذا کو یوں ملی کہ جب حضرت
امام تاج فقیہ حسب الارشاد اپنے پیر شیخ شہاب الدین سہروردی کے بطرف ہندوستان تشریف لائے
ہندوستان میں دور و گشت کرتے ہوئے اتفاقاً منیر میں وارد ہوئے اسوقت اسلامی عملداری
کی حدود اودھ تک پہنچی تھی اور اس کے پورب تمام عملداری راجواڑوں کی بطور طوائف الملوکی کے
تھی پس جب حضرت امام موصوف منیر میں پہنچے تو اس وقت منیر کا راجہ صوبہ بہار کا مالک تھا اور وہ
از حد متعصب تھا منیر میں صرف ایک گھر غریب مسلمان کا شہر سے باہر آپ نے پایا اُنہیں حضرت امام نے
اس غریب کے یہاں نوازی کی جب نماز کا وقت آیا آپ نے چاہا کہ اذان دیں اور نماز پڑھیں اس مسلمان
میزبان نے اذان دینے سے روکا اور کہا کہ اذان کی آواز سنتے ہی راجہ کے آدمی آکر کے ہم لوگوں کو
مار ڈالیں گے یہاں اذان دینے کا حکم نہیں ہے ہم تو چپکے سے اپنے گھر میں نماز پڑھ لیتے ہیں ان باتوں
کے سنتے ہی حضرت امام کو بہت رنج ہوا اور وہیں سے واپس ہوئے۔ اور مدینہ منورہ پہنچے اور
دل میں خیال تھا کہ کس طور پر اس نالائق راجہ سے لڑوں جو مسلمانوں کو مانع اذان ہے اسی درمیان

میں آپ ایک روز مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں سوئے ہوئے تھے کہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ حضرت نے فرمایا کہ جا تو اس کافر سے لڑ اللہ تجھ کو فتح دے گا۔ جب حضرت امام خواب سے بیدار ہوئے متحیر ہوئے کہ میں اکیلا تن تنہا کیونکر اس سے لڑ سکتا ہوں۔ اسی میں چند روز کا عرصہ گذر گیا کہ پھر ایک روز آپ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں سوئے ہوئے تھے کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی آپ نے وہی کلمہ روز اوّل کا فرمایا کہ تو جا لڑ اللہ تجھ کو فتح دیگا آپ خواب سے بیدار ہوئے اور منتظر امداد غیبی کے رہے کہ جب آپ نے ارشاد فرمایا ہے تو ضرور اسکی امداد بھی غیب سے ظاہر ہوگی اسی میں چند روز کا عرصہ گذر گیا اس کے بعد پھر جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب کی حالت میں دیکھا کہ آپ فرماتے ہیں کہ جا فلاں اور فلاں شخصوں کو کہ جنکا نام آپنے اپنی زبان مبارک سے فرمایا میرا سلام کہہ وہ تیری مدد کریں گے۔ جب آپ خواب سے بیدار ہوئے آپنے اُن ناموں کو اچھے طور سے محفوظ فی الذہن کر لیا اُن میں سے بعض وہ اشخاص تھے کہ جو آپکے نیازمند تھے اور وہیں مدینہ میں موجود تھے اور بعض وہ شخص تھے جو دوسرے دوسرے ملکوں میں تھے مثل بخارا و کابل وغیرہ کے پس حضرت امام نے ان لوگوں سے ذکر کیا جو مدینہ منورہ میں موجود تھے۔ وہ لوگ سنتے ہی مستعد ہو گئے حضرت امام مع اہل و عیال اور پچیس تیس آدمی کے مدینہ منورہ سے روانہ ہوئے اور درمیان راہ میں ان شخصوں سے جن کا نام آپ نے رویا میں سُنا تھا ملاقات کرتے گئے بلخ و بخارا و کابل وغیرہ ہوتے ہوئے اور ہر جگہ سے مدد لیتے ہوئے آپ میر پہنچے اس وقت آپکے ہمرکاب تخمیناً ساڑھے تین سو آدمی تھے آپ نے اپنے لشکر کو قلعہ کے محاذی کھڑا کیا راجہ مبر کو جب خبر ملی کہ مسلمانوں کا لشکر آگیا اور قلعہ کے قریب پڑا ہے اس نے قلعہ کی دیوار پر چڑھ کے دوربین سے معائنہ کیا مسلمانوں کو بہت قلیل اور بے سروسامان سفر دُور و دراز سے نہایت خستہ حال پایا دل میں نہایت خوش ہوا اور فی الفور لشکر جمع کر کے قلعہ سے خود باہر آکر مسلمانوں پر ٹوٹ پڑا اور دونوں جانب سے خوب جان توڑ لڑائی ہوئی اور وہ راجہ خود حضرت امام کے ہاتھ سے مارا گیا لشکری اسکے جب بھاگے حضرت امام نے گھوڑا اُٹھایا اس بھگوڑے لشکر کے ساتھ ہی ساتھ قلعہ میں داخل ہو گئے اور حضرت کے ہمراہی بھی وہاں پہنچے اور قلعہ کے اندر ہر جگہ تسلط تام ہو گیا آپ چند روز وہاں مقیم رہے اور وہاں کا پورا بند و بست آپ نے کیا اور بادشاہ وقت کو اس فتح کا مژدہ مع ایک عرضی کے بھیجا اور اس ملک مفتوحہ کو زیر انتظام بادشاہ کے کر دیا اور اپنے دو صاحبزادے اسمٰعیل و اسحٰق کو وہاں

چھوڑکر مدینہ منورہ کو واپس آئے اس درمیان میں آپ کی بی بی نے منیر میں انتقال کیا اور آپ نے اپنی سالی سے نکاح کیا ان سے ایک بیٹا مخدوم عزیزالدین عرف عبدالعزیز پیدا ہوئے وہ اسوقت شیر خوار تھے آپنے وقت مراجعت مدینہ منورہ کے اپنی محل ثانیہ اور ان کے بیٹے عبدالعزیز کو ساتھ لے لیا تھا مدینہ منورہ پہنچ کر تھوڑے دنوں کے بعد حضرت امام نے انتقال فرمایا بعد اس کے جب حضرت مخدوم عبدالعزیز سن شعور کو پہنچے اور اپنے والد ماجد کے جہاد کا حال اور اپنے علاتی بھائیوں کا حال جو منیر میں مسکن گزیں تھے سنا ان کی ملاقات کا اشتیاق ہوا آپ وہاں سے روانہ ہوکر منیر پہنچے اور یہیں شادی بیاہ کیا۔ اور اسی منیر میں آن کا مزار ہے منجملہ ان کی اولاد کے دانا پور کی شاہ ٹولی کے بھی حضرات اُنہیں کی اولاد میں ہیں ازانجملہ مولوی محمد کبیر صاحب مؤلف کتاب تذکرۃ الکرام ہیں اور نیز جناب شاہ محمد اکبر صاحب ہیں کہ اس فقیر کی ان سے ملاقات ہے۔ آدمی نہایت عمدہ صوفی مشرب ہیں شعر و شاعری سے بھی آپ کو مذاق ہے اشعار آپکے نہایت ملیح عمدہ ہوتے ہیں آپ ناظم و ناثر دونوں ہیں اس فقیر کی اول ملاقات ۱۳۰۱ھ (تیرہ سو ایک ہجری) سفر حج میں ہوئی اور تمام سفر حرمین شریفین میں چند مہینوں تک ساتھ رہا از بسکہ خلیق پایا آپ کا سلسلہ بحیثیت بیعت و الارشاد امیر ابوالعلائی ہے اور نسب نامہ آپ کا صفحہ آئندہ پر درج ہے۔

# سوانح حضرت مخدوم یحییٰ منیری

چونکہ آپ کے حالات میں بہت سی کتابیں لکھی جاچکی ہیں اور آپ کے اوصاف اظہر من الشمس ہیں لہذا مجھ کو زیادہ اس میں قلم فرسائی کی ضرورت نہیں ہے کچھ تھوڑا سا تیمناً و تبرکاً لکھ دیتا ہوں کہ یہ کتاب اس سے خالی نہ رہے حضرت مخدوم کی شادی بی بی رضیہ سے ہوئی جو صاحبزادی حضرت مخدوم سید شہاب الدین پیر جگجوت عظیم آبادی کی ہیں مخدوم جگجوت کی چار صاحبزادیاں تھیں جسکا نقشہ ذیل میں ہے اولاد ذکور کوئی نہیں۔

**حضرت مخدوم سید شہاب الدین قدس سرہٗ**

| | | | |
|---|---|---|---|
| بی بی رضیہ زوجہ مخدوم یحییٰ منیری | بی بی حبیبہ زوجہ سید موسیٰ ہمدانی | بی بی کمال زوجہ مخدوم سلیمان | بی بی جمال زوجہ سید حمید الدین خلیفہ آدم صوفی |
| مخدوم خلیل الدین | مخدوم احمد چرم پوش | | جن کا مزار پھنڈولی متصل مرزاپور ہے |

حضرت مخدوم یحییٰ منیری خلیفۃ الحاکم بامر اللہ کے معاصر ہیں جو ۶۶۲ھ میں تھا اور اس وقت ہندوستان میں سلطان ناصر الدین بن سلطان شمس الدین التمش کا زمانہ تھا کہ جس نے ۶۴۴ھ ہجری میں ہندوستان میں جلوس کیا نسل آپ کی اولاد کی اس صوبہ بہار میں بکثرت جاری ہوئی آپ کی اولاد سے اولیاء اللہ اور مشائخ بکثرت ہوئے کوئی شریف خاندان اس صوبہ بہار میں ایسا نہ ہوگا جسکو توسل آپ کے خاندان سے نہ ہو آپکا نسب نامہ اس صوبہ بہار میں ہر جگہ موجود ہے جسکا جی چاہے دیکھ لے آپکے چار صاحبزادے ہوئے مخدوم شیخ شرف الدین بہاری آپ کا انتقال بمقام بہار ہوا اور آپ کا مزار بھی وہیں ہے مخدوم خلیل الدین منیری رح مخدوم جلال الدین مخدوم حبیب الدین رح آپ کا نسب نامہ تذکرۃ الکرام میں یوں

ع کم سے کم پچاس نسبنامے حضرت مخدوم یحییٰ منیری قدس سرہٗ میری نظر سے گذرے ہیں کل عبد اللہ بن زبیر بن عبد المطلب تک منتہی پائے گئے سوانح نگاران مخدوم شرف الدین بن یحییٰ منیری خواہ آپ کے تلامذہ ہوں یا اولاد یا مسترشدین جنکی معلومات اور تصنیفات کا واسطہ خود مخدوم قدس سرہٗ کی ذات تک منتہی ہوتا ہے سب بیکقلم ویک زبان آپکے زبیری الہاشمی ہونے پر متحد ہیں انکے علاوہ معین الدین جوہری مورخ زمانہ تغلق شاہی نے اُن قبائل عرب کے انساب جو اس زمانہ میں ہندوستان آئے اہتمام کیا تھا

لکھا ہے۔ حضرت مخدوم یحییٰ[1] منیری بن حضرت مولانا[2] اسرائیل بن امام محمد[3] تاج فقیہ مکی بن امام[4] ابی بکر بن امام ابی الفتح[5] بن امام ابی القاسم[6] بن امام ابی الصائم[7] بن امام[8] ابی اللیث بن امام ابی زرعہ بن امام ابی الدین بن امام مسعود[11] بن ابوذر[12] رضی اللہ عنہ بن زبیر[13] بن عبدالمطلب[14] بن ہاشم[15]

## سوانح حضرت مخدوم عزیز الدین پکھئی

بن حضرت مخدوم خلیل الدین منیری آپ اپنے زمانہ کے بڑے عارف کامل تھے اس وقت اس صوبہ بہار میں

(بقیہ نوٹ ص۱۷) قلمبند کیا ہے۔ اس میں زبیر بن عبدالمطلب کی اولاد کی آمد ہندوستان کا حال بھی درج کیا ہے۔ یہ کتاب کتبخانہ خدابخش خاں بانکی پور میں موجود ہے۔ مگر ابو محمد بن مسلم بن قتیبہؒ اپنی کتاب المعارف ص۳۸ مطبوعہ مصر میں تحریر فرماتے ہیں عبداللہ بن الزبیر ابن عبدالمطلب ادرک الاسلام واسلم ولم یعقب مگر انقطاع نسل کو اخبار و شواہد سے محکم نہیں فرمایا۔ قاعدہ تو یہ ہے المثبت مقدم علی المنافی اسلئے احتمال کی گنجائش باقی رہتی ہے (ا) ممکن ہے کہ عبداللہ بن زبیر کی عزلت نشینی اور قیام ملک عجم نے نساب کے لئے وسیلہ وقوف مسدود کر دیا ہو جیسا کہ خود ابن قتیبہ اپنے زمانہ کی حالت مقدمہ کتاب ص۲ میں رقمطراز ہیں انی رایت من الاشراف من یجھل نسبہ ومن ذوی الاحساب من لا یعرف سلفہ ومن قریش من لا یعلم من این تمسہ القربی برسول اللہ صلعم او الرحم بالاعلام من صحابۃ بلا شبہہ انتشار قبائل۔ اختلاط اہل عجم اور بعد وطن نے عرب کے صدیوں کی طبیعت ثانیہ مذاق استحفاظ انساب کو اس ندرہ پہنچا دیا ہوگا۔ (ب) بعض مرتبہ اصل الاصول میں غلطی واقع نہیں ہوتی لیکن اس اصل کی مختلف گنجان شاخوں میں الجھاؤ پیدا ہو جاتا ہے۔ مثلاً ایک شخص بلا تکبر صدیقی ہو گروہ نسل سے عبدالرحمن بن ابی بکر کے ہو لیکن وہ اپنی نسبت محمد بن ابی بکر کی طرف کرتا ہو۔ دوسرا شخص صلباً انصاری ہو گر بعوض خزرجی کے اپنی شہرت پا گیا ہو۔ ایسی صورتوں میں پہلا شخص صدیقی دوسرا انصاری ہونے سے خارج نہیں ہوتا (ج) کبھی اشتراک اسمی واقع ہوتا ہے جیسا کہ عبداللہ بن زبیر بن عبدالمطلب اور عبداللہ بن حارث بن عبدالمطلب ایک ہی بزرگوار کے بیرہ ارجمند ہیں۔ آخر الذکر کی نسل کے جاری وساری ہونے میں نساب متفق ہیں۔ ان کی اولاد کا مسکن ومولد ابن قتیبہ اپنی تصنیف کتاب المعارف میں ملک شام بتاتے ہیں وعقبہ بالشام یقال لھم المؤذہ بقلبھم۔ دوسری جانب نساب متاخرین عبداللہ بن زبیر کے اولاد کا مسکن ومولد بھی مقام (خلیل) شام میں بتاتے ہیں۔ پس کیا عجب ہے کہ کسی پیچیدگی کی وجہ سے متاخرین نساب نے حارثی نسل کو زبیری تصور کیا ہو۔ کیونکہ کل نساب اور سوانح نگار مخدوم یحییٰ منیری کے عبدالمطلبی ہونے پر متحد اور مصر شد ہیں۔ اور یہی قرین قیاس ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ اب یہ پیرنود سال اس مسئلہ تاریخی کی مزید تحقیق ناظرین کرام کے لئے چھوڑتا ہے۔

چھوٹے چھوٹے راجے بطور طوائف الملوک کے بکثرت موجود تھے آپ کو شوق جہاد کا ہوا پکھا جو ایک جگہ ہے قریب ڈکاری ضلع گیا میں وہاں ایک راجہ رہتا تھا اُس سے آپ جاکر لڑے اور فتح پائی لیکن آپ اس لڑائی میں سخت زخمی ہوئے چند روز کے بعد اُسی زخم سے آپ کا انتقال ہوا آپ کی قبر اسی پکھا کے قلعہ میں بنادی گئی جو اسوقت ایک کھلے میدان میں بلندی پر بطور گڑھ کے موجود ہے اب ہاں آپ کا کوئی نام نہیں جانتا لہٰذا وہ قبر آپ کی پیر اَن جان کے نام سے مشہور ہے آپ کی اولاد چیرہ دستی کرتی ہوئی اس اطراف میں سہسرام و شہر گھاٹی و ہزاری باغ تک تمام پھیل گئی اور اسوقت تک اس جوار میں بکثرت موجود ہے۔

## سوانح حضرت مولانا محمدؐ عارف قدس سرہٗ

ملقب بہ ابو الفتح آپ بڑے عالم فاضل تھے اور سلاطین تیموریہ کے زمانہ میں اکثر جگہوں میں قاضی و مفتی کی جگہ پر آپ مامور ہوئے شاہزادوں کو بھی آپ نے پڑھایا بادشاہ کی طرف سے چند مواضعات بھی آپ کو جاگیر میں دیئے گئے از آنجملہ موضع بیارے چک واقع ضلع گیا ہے آپ کی اولاد اسوقت تک وہاں موجود ہے فرامین شاہی نسبت عطائے جاگیر و اسناد قاضی و مفتی وغیرہ اس وقت تک آپ کی اولاد میں جناب شیخ محمد حیات مرحوم ساکن موضع بھوئی کے پاس موجود تھے مگر صد افسوس کہ آپ کے انتقال کے بعد وہ کاغذات کہاں گئے باوجود تفحص و تجسس ہنوز اس کا پتہ نہ ملا جیساکہ اس کا ذکر آگے تحریر میں جناب خواجہ سید عبدالکریم صاحب مرحوم کے معلوم ہوگا۔

## مولانا حفیظ اللہ رحمۃ اللہ علیہ

آپ کے دو بیٹے قاضی احمد اللہ، ملا محبیب اللہ بہاری ہیں۔ یہ دونوں حضرات مرزا محمد معظم عرف جہاندار شاہ بن اورنگ زیب کی طرف سے قاضی کے عہدہ پر مامور کئے گئے تھے۔ قاضی احمد اللہ پرگنہ اول دا آنگلہ وغیرہ میں قاضی رہے مولف کتاب ہذا اُن کی نسل سے ہے جیساکہ آگے ظاہر ہوگا۔ قاضی ملا محبیب اللہ کے دو بیٹے ملا فتح اللہ و ملا محمد عاشق اور ملا محمد عاشق کی ایک بیٹی بی بی سکھو اور ایک بیٹا شیخ لعل محمد اور انکے چار

سلہ آپ محمد تاج فقیہ کی بارہویں پشت میں پڑتے ہیں ۱۲

بیٹے شیخ محمد حیات ساکن موضع بھوئی جنہوں نے لاولد انتقال کیا اور دوسرے شیخ احمد علی[1] و شیخ بر علی[2] و شیخ جواد علی[3] اور تین بیٹیاں مسماۃ سکینہ[1] و مسماۃ مہرن[2] مسماۃ وصیحن[3] شیخ احمد علی صاحب مرحوم کے تین بیٹے حاجی ارشد حسین[1] مرحوم خواجہ سید محمد عبدالباری[2] سب میں چھوٹے خواجہ سید محمد عبدالکریم[3] مرحوم ساکن شیرگھاٹی ان کی شادی ساتھ مسماۃ امیرن بنت سید صادق علی مرحوم ساکن گھوڑی گھاٹ پرگنہ کنڈہ ضلع ہزاری باغ کے ہوئی آپ کی اولاد کا نقشہ ذیل میں ہے۔

خواجہ سید عبدالکریم مرحوم شہرگھاٹی




۱

نقشہ اولاد حضرت مولانا حفیظ اللہ رحمۃ اللہ علیہ

قاضی احمد اللہ مرحوم

۳ بی بی اسماء زوجہ مفتی محمد یوسف مرحوم
۴ قاضی رحمۃ اللہ مرحوم
۵ قاضی رجب علی مرحوم
۶ قاضی سید حافظ علی مرحوم
۷ حافظ سید کفایت اللہ
۸ حافظ محمد سلمہ

۳ محمد سعید مرحوم
۴ مولوی وارث علی مرحوم
۵ مولوی فرخ علی مرحوم
۶ مولانا فرحت حسین قدس سرہ
۷ عبدالرحیم ... کتاب ...
۸ عبدالفتاح نور الہدی
۹ محمد شکیل

مسماۃ زرفن ... ساکنہ شہرگھاٹی زوجہ مولوی اشرف علی صاحب صادق پوری
۱

۲ ملا حبیب اللہ مرحوم بہاری

۳ ملا فتح اللہ
۴ سید علی احمد
۵ سید خادم علی
۶ سید فرخ حسین
۷ سید رحمت حسین مرحوم
۸ ... شاہ محمد ... ساکن ...

۳ ملا محمد عاشق
۴ بی بی سکھو
۴ شیخ لعل محمد
۵ شیخ احمد علی دہیرہ
۶ خواجہ سید عبدالکریم مرحوم
۷ حافظ ...

۵ مولانا سیف اللہ
۶ مولوی اشرف علی شہرگھاٹی
۷ غلام اشرف
۸ ...

نقل خط جناب مولوی صاحب مصدر خُلق عظیم زاد لطفہٗ بعد سلام مسنون مظہر مرام انکہ مدتیست ادراک خبریات آنجا متعلق خاطر است در طلب و تلاش اسانید مواضعات ہستم و فتیکہ بدست می آید خود می آرم یا می فرستم مرا بہر خیال بحد یست افسوس کہ اسانید موجودہ ایں وقت مفقود اند آنجناب را معلوم است پنج شش مواضع مولوی فتح علی مرحوم را از ینجا قریب بودند بکدام وجہ از دست وارثین شان منتقل گردیدند نام و قاضی احمد اللہ مرحوم ساکن موضع کوس تو ز کھی پرگنہ اروَل قاضی پرگنہ آنگکہ بودند مزار آں حضرت مع صاحبزادہ شان مولانا محمد سعید علیہ الرحمۃ دریں جا است (یعنی شہر گھاٹی) و مزار مولوی ولادر علی بموضع میاں پور کہ ازیں جا بفاصلہ یک کروہ است مسموع شدہ است کہ سند موضع پکھا منتقل نکاری کہ اصل ما یاں از انجاست و مزار زائر الانوار حضرت مخدوم عزیز الدین پُکھی قدس سرہٗ کہ جد اعلیٰ ما یاں اندر انجا است بدست شخصے ہست و بعد از انجا بزرگان بموضع پیرای پرگنہ اروَل کہ از اُساس دبورہ پنج شش کروہ باشد رفتہ قیام پذیر بودند سند آں نیز بدست شخصے از اہل برادری موجود است کہ وعدہ دادن آں نمودہ رفتہ اند انشاء اللہ تعالیٰ آں را جلد حاصل میکنم نمیدانم کہ بنام کدام بزرگ است و موہوبہ کدام بادشاہ است والسلام۔

## ۳ نقل نسب نامہ مرسلہ جناب سید خواجہ عبد الکریم مرحوم از شہر گھاٹی

(۱) مولوی ولایت علی۔

(۲) بن مولوی فتح علی۔

(۳) بن مولوی وارث علی۔

(۴) بن حضرت ملا محمد سعید علیہ الرحمۃ کہ مزار شان بر ملتہ قصبہ شہر گھاٹی است

(۵) بن حضرت قاضی احمد اللہ کہ مزار گہر بار شان بہ ملتہ قصبہ شہر گھاٹی است

(۶) بن ملا حفیظ اللہ علیہ الرحمۃ (اور بعض نسخہ میں ملا شکر اللہ لکھا ہے)۔

(۷) بن فضیلت دستگاہ حضرت مولانا محمد عارف قدس سرہٗ (اور بعض نسخہ میں ابو الفتح لکھا ہے)۔

(۸) بن ملا شیخ محمد ابراہیم علیہ الرحمۃ۔

(۹) بن ملا شیخ منصور علیہ الرحمۃ۔

(۱۰) بن شیخ ابو الحسن علیہ الرحمۃ

(۱۱) بن حاجی الحرمین شیخ حاجی علیہ الرحمۃ

(۱۲) بن صدر الاتقیا حضرت شیخ خواجہ علی قدس سرہٗ

(۱۳) بن سالک طریقت ماہ برج حقیقت مخدوم شیخ حمید الدین قدس سرہٗ

(۱۴) بن مظہر علم و عرفان حضرت مخدوم عزیز الدین شہید پکھی[1] قدس سرہٗ

(۱۵) بن حضرت مخدوم خلیل الدین قدس سرہٗ

(۱۶) بن حضرت زبدۃ الواصلین مخدوم یحیٰی منیری قدس سرہٗ

(۱۷) بن حضرت امام تاج فقیہ قدس سرہٗ

(۱۸) بن امام ابوبکر احمد سعید قدس سرہٗ

(۱۹) بن امام احمد سعید

(۲۰) بن محمد مکی

(۲۱) بن امام ابوالفتح

(۲۲) بن شیخ ابوالقاسم

(۲۳) بن ابوالصائم۔

(۲۴) بن ابوالملیل قدس سرہٗ

(۲۵) بن مولانا ابوالدہر

(۲۶) بن امام ابواللیث

(۲۷) بن امام ابوسہمہ

(۲۸) بن ابوالدین

(۲۹) بن امام ابومسعود

(۳۰) بن ابوذر[2]

(۳۱) بن زبیر[3]

(۳۲) بن عبدالمطلب

(۳۳) بن ہاشم

## قاضی ملا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ

آپ کا کچھ تھوڑا حال اوپر گزرا کچھ یہاں بیان کیا جاتا ہے۔ آپ شاہان دہلی کی طرف سے بعہدہٗ قضا پرگنہ اروال و آب گلہ وغیرہ علاقہ گیا میں رہے۔ آپ کی ایک بیٹی مسماۃ اسماء اور ایک بیٹا ملا محمد سعید قدس سرہا ہوئے۔ ہر دو حضرات کی قبر ایک ہی جگہ رمنہ شہر گھاٹی میں پختہ بنی ہوئی اس وقت موجود ہے۔

## بی بی اسماء مرحومہ

آپ ساتھ مفتی محمد یوسف مرحوم ساکن گھوڑی گھاٹ کے منسوب ہوئیں ان سے قاضی رحمۃ اللہ مرحوم

[1] در معدن اسرار حضرت شاہ قاضن شطاری ہمچنیں تحریر فرمودہ اند الٰے ہاشم۔

[2] ایشاں را بعضے ابی ذر انصاری دانستہ تحقیق ایں است کہ ابی ذر صحابی انصاری دیگر است بالتحقیق حضرت مخدوم ہاشمی اند واللہ اعلم و علمہ اتم۔

[3] چوں کنیت ایشاں ابو دردا است بنا بر بعضے براہ غلط فہمی حضرت مخدوم را ابودرداؑ انصاری پنداشتہ اند حق آنست کہ حضرت مخدوم زبیری الہاشمی اند۔

بیدا ہوئے۔ اور اُن سے قاضی رجب علی مرحوم اور رانُن کے دو بیٹے ہوئے قاضی سید صادق علی مرحوم اور قاضی سید عثمان علی شہید مرحوم زوج مسماۃ امتن و بنت مسماۃ قدیرن دبنت مولوی وارث علی مرحوم صادقپوری و نواسہ ملا محمد سعید قدس سرہٗ ساکن شہر گھاٹی۔

## قاضی سیّد صادق علی مرحوم

آپ کی شادی مسماۃ نہرن دختر مسماۃ بقیرن سے ہوئی۔ وہ دختر میر دوسن مرحوم بنت سید اہل اللہ مرحوم ابن سید عبدالمجید مرحوم بن سیّد عبدالرشید مرحوم ساکن موضع کورہیا ضلع پٹنہ بن جناب سیّد عبدالفتاح قدس سرہٗ بن جناب میران سیّد بڑے بن مولوی سید حسام الدین رحمۃ اللہ علیہ بن جناب مولانا سید نظام الدین مشہدی رحمۃ اللہ علیہ کہ سلسلہ نسب آپکا حضرت امام موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔ میر صادق علی مرحوم کے چار بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں سیّد غلام درگاہی سیّد عبدالقادر سیّد ولی اللہ سیّد حافظ کفایت اللہ صاحب مسماۃ منیرن زوجہ قاضی سید نورالحسین مرحوم صدر اعلیٰ (سب جج) بہادر مسماۃ امیرن زوجہ سیّد عبدالکریم مرحوم ساکن شہر گھاٹی۔ سید غلام درگاہی مرحوم کی ایک دختر مسماۃ صغریٰ اور ایک پسر سید محمد زین الاولیا ہوئے۔ اور سیّد عبدالقادر مرحوم کے محل اولیٰ سے سید شرف الدین اور محل ثانیہ سے سید محمد شریف ہوئے اور سید ولی اللہ کے صرف ایک پسر سیّد عبداللہ ہوئے۔ اور سیّد حافظ کفایت اللہ صاحب کے ایک پسر سیّد آیت اللہ ہوئے۔ مسماۃ امیرن زوجہ سید عبدالکریم مرحوم کے چار بیٹے حافظ عبدالرحمٰن۔ عبدالسلام۔ محمد۔ محمود اور دو بیٹی مسماۃ فاطمہ و مسماۃ عائشہ ہو

## مولانا محمد سعید بن ملا احمد اللہ قاضی قدس سرہٗ ساکن شہر گھاٹی

آپ کی اوّل شادی مسماۃ رحیمہ بنت ملا محمد فاضل بن ملا خیراللہ بن ملا داد دین ملا امان اللہ صادقپوری سے ہوئی اور دوسری شادی مسماۃ عاشورن ساکنہ شہر گھاٹی سے اُن سے مولوی دلاور علی پیدا ہوئے اور اُنہوں نے لاولد انتقال فرمایا۔ محل اولیٰ سے آپکے دو بیٹے اور ایک بیٹی ہوئی۔ بی بی ستون زوجہ مولوی ارادت اللہ عرف مولوی جانی صادقپوری و مولوی ہدایت علی لاولد زوج مسماۃ

وہین بنت مولوی آیت اللہ و مولوی وارث علی زوج مسماۃ سعیدہ بنت مولوی آیت اللہ صادقپوری
بی بی سوہن کی دو بیٹیاں ہوئیں اور ایک بیٹا مولوی عبد العلی زوج مسماۃ اوجالی بنت مولوی
وارث علی مرحوم مسماۃ رسولن زوجہ حضرت شاہ محمد معز عرف شاہ منو مرحوم ساکن محلہ نموہیہ دوسری
بیٹی مسماۃ بتولن زوجہ شیخ ہدایت علی مہداانواں یعنی والدہ مولوی الٰہی بخش مرحوم اور مولوی وارث علی
مرحوم کے دو بیٹے اور دو بیٹیاں مولوی فتح علی جنکی شادی اول مسماۃ منیبہ دختر شیخ ہدایت علی مہداانواں
یعنی خواہر مولوی الٰہی بخش مرحوم سے ہوئی تھی انہوں نے لاولد انتقال فرمایا بعد اسکے شادی دوسری
مسماۃ زمرن بنت رفیع الدین حسین خاں بن روح الدین حسین خاں سے محلہ مغلپورہ میں ہوئی ان سے
چھ فرزند نرینہ پیدا ہوئے ۔ مولانا ولایت علی مولانا عنایت علی مولوی طالب علی ۔ ابراہیم حسین ۔ مہدی حسین
مولوی فرحت حسین اور مولوی بشارت علی زوج مسماۃ نجیبن بنت شاہ محمد معز ساکن نموہیہ کی
دو اولاد نرینہ اور ایک بیٹی پیدا ہوئیں مولوی عسکر علی لاولد مولوی باقر علی لاولد مسماۃ بی بی فاجرہ زوجہ
حکیم احمد علی بن مولوی رضی الدین و مسماۃ قدیرن زوجہ میر ابوالقاسم ساکن باڑھ اُن کی دو بیٹیاں اور
ایک بیٹا ہوا مسماۃ امتن زوجہ میر عثمان علی ساکن گھوڑی گھاٹ پرگنہ کنزہ ضلع ہزاری باغ لاولد یہ
بمعیت جناب سید احمد صاحب بمقام خراسان شہید ہوئے ۔ دیکھو سوانح احمدی ۔ دوسری مسماۃ
اُلفت زوجہ شاہ حبیب الحسنین ساکن آبگلہ کر منتقل گیا ہے اور بیٹا مولوی قادر احمد
عرف مولوی چھیدن ہے

# اور نقشہ اولاد و احفاد کا آپ کی یہ ہے

مولانا محمد سعید عبد العالی مولوی ولایت علیؒ عرف ملا بخشو قدس سرہٗ

محل ثانیہ
مسماۃ عاشورن ساکنہ شہر گھاٹی

محل اولی مسماۃ رحیمہ بنت ملا محمد عاقل صاحب پھلواروی

2 مولوی دلاور علی لاولد

بی بی سوبن زوجہ مولوی ارادت اللہ رحمۃ اللہ

مولوی ہدایت علی مرحوم لاولد

مولوی دلاور علی کا عقد زوجہ مسماۃ مجیرہ بنت مولوی آیت اللہ مرحوم صادقپوری

مولوی بخوا عرف علی زوجہ مسماۃ اجانی لاولد خواہرزادہ مولوی دلاور علی

3 مسماۃ بنولی زوجہ شیخ ہدایت علی نہداواں

3 مسماۃ رسولن زوجہ شاہ محمد معز نعمونیہ

4 مولوی الٰہی بخش مرحوم

4 شاہ محمد حسین مرحوم

5 مولوی احمد اللہ مرحوم

5 مسماۃ محمودہ مرحومہ

6 حکیم مولوی عبد الحمید مرحوم

6 عبد الرحیم مؤلف کتاب ہذا

3 مسماۃ اجانی زوجہ مولوی عبد العلی لاولد

مسماۃ فدیرن زوجہ میر ابو القاسم ساکن باڑھ

3 مولوی بشارت علی زوجہ مسماۃ نجیبن بنت شاہ محمد معز نعمونیہ

3 مولوی فتح علی زوجہ مسماۃ زہرن بنت رفیع الدین حسین خاں مغلپورہ

مولوی قادر احمد عرف مولوی چھیدن

شاہ لطافت حسین

4 مسماۃ الفت زوجہ سید حسن حبیب ساکن آگرہ

4 مسماۃ انتی زوجہ میر غلام علی شہید لاولد

مولوی عنایت علی شہید نابالغ لاولد

4 مولوی عسکر علی مرحوم لاولد

4 مسماۃ حبیبن زوجہ واجد علی مرحوم

مولوی ولایت علی

واضح ہو کہ حضرت مولانا محمد سعید علیہ الرحمۃ اصل ساکن شہر گھاٹی کے تھے اور ان کے آبا و اجداد منیر و پھلواری وغیرہ تا ضلع ہزاری باغ مختلف بستیوں میں قیام پذیر رہے اور ہنوز وہاں موجود ہیں۔ اُن کی اولاد میں سے صرف وارث علی علیہ الرحمۃ بوجہ اس کے کہ اُن کی نانیہال محلہ صادقپور پٹنہ تھی اور نیز اُن کی شادی صادق پور میں ہوئی۔ لہذا اُنہوں نے سکونت شہر گھاٹی چھوڑ کر اپنی سسرال و نانیہال محلہ صادق پور شہر پٹنہ میں سکونت اختیار کی اور مسماۃ سوہن خود صادق پور میں بیاہی گئیں مگر ان کی بیٹی مسماۃ بتولن زوجۂ شیخ ہدایت علی پھلواری بھی بعد انتقال زوج اپنے پھلواری کو چھوڑ کر اسی صادق پور میں سکونت پذیر ہوئیں اب اس وقت سے ہم لوگ صادقپوری کہے مولانا حفیظ اللہ و مولانا حضرت محمد عارف سے لے کر مولانا محمد سعید رحمۃ اللہ علیہم تک کل حضرات متوسل شاہان خاندان تیموریہ دہلویہ رہے۔ اور ہر ایک کو عہدہ جلیلہ مثل قضا و افتاء رہا اور بعض استاد و اتالیق شاہزادگان رہے اور ہر ایک کو مواضعات جاگیر میں طرف سے شاہان دہلی کے ملے مگر افسوس صد افسوس کہ وہ کل فرامین شاہی و اسانید قضا وغیرہ وہیں شہر گھاٹی میں رہے چنانچہ جناب سید خواجہ عبدالکریم مرحوم نے جو اد سال فرمایا ہے درج کی گئی ہیں۔ (تاریخ انتقال حضرت مولانا محمد سعید قدس سرہٗ جو آپ کے مزار کے سرہانے کتبہ میں کندہ ہے از نتیجۂ فکر جناب مولوی دلاور علی صاحب مرحوم متخلص بہ دلؔ

آں شہِ صاحب کمالان زماں ملا سعید
چوں ز دنیا سوئے ملکِ معنوی طے کرد رہ
سال فوتِ او نہاں در گوش دل با آہ آہ
گفت ہاتف نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ
۱۱۹۲ھ

ولہ

چو آں شاہِ سعید باکمالات
بجنت شد رواں زیں دار شرور
دلا شورِ عزا چوں بہ فلک شد
بتاریخش بر آمد وا ز اخت
۱۱۹۲ھ

(تاریخ انتقال حضرت مولانا محمد سعید قدس سرہٗ از نتیجۂ فکر خواجہ عبدالکریم مرحوم متخلص قریب)

کاملِ وقت عارفِ دوراں
آہ ملا سعید عالیشان
نقل فرمود زیں سرائے کہن
جنت عدن ساختہ مسکن

خواستم سال رحلتش چوں زیں
از سر بام ہاتفِ غمگین
سال ترحیل آں خدا آگاہ
گفت رفتہ ولی بجنت آہ
۱۱۹۲ھ

## مسماۃ قدیرن زوجۂ میر ابوالقاسم ساکن باڑھ

ان کی دو بیٹیاں اور ایک بیٹا ہوا مسماۃ امتن جنکی شادی میر عثمان علی صاحب بن قاضی رجب علی ساکن گھوڑی گھاٹ پرگنہ کنڈہ ضلع ہزاری باغ سے ہوئی مگر انہوں نے لاولد انتقال کیا۔ میر عثمان علی شہید دو بھائی تھے دوسرے کا نام میر صادق علی وہ اکثر صادق پور میں آیا کرتے تھے اس فقیر نے بھی ان کو دیکھا ہے ان کی اولاد ہنوز گھوڑی گھاٹ میں موجود ہے ازانجملہ حافظ سید کفایت اللہ صاحب ہیں کہ اس فقیر کی اول ملاقات ان سے سفر حج ۱۳۰۱ھ ہجری مکہ معظمہ میں ہوئی اور چند مہینے ان کا ساتھ رہا۔ اس کے بعد بھی اُن سے ملاقات ہوئی جناب میر عثمان علی شہید یہاں سے بہمراہی جناب حضرت امیر المومنین سید احمد صاحبؒ واسطے جہاد کے ملک پنجتار و سوات وغیرہ میں تشریف لے گئے اور وہاں بمقابلہ سکھ بمقام سیدو جو ایک موضع ہے قریب پشاور کے جمادی الثانیہ ۱۲۴۲ھ ہجری میں بضرب گولہ توپ شہید ہوئے دختر دوم مسماۃ الفت جنکی شادی جناب سید حبیب الحسنین ساکن آبگلہ متصل گیا سے ہوئی لیکن وہ بعد شادی صرف ایک دفعہ آبگلہ گئیں اور اُس کے بعد جناب سید حبیب الحسنین صاحب مرحوم باعث ناموافقت بنی اعمام اپنے سکونت آبگلہ کو ترک کر کے اسی صادق پور میں سکونت پذیر رہے اور اسی محلہ کے مقبرہ میں جو اب ضبطی سرکار میں دار آکر کچہری میونسپلٹی قائم کی گئی ہے اُن کا مزار ہے ان کی ایک بیٹی مسماۃ عائشہ اور دو بیٹے مولوی سید احمد حسین صوفی و سید تجمل حسین ہوئے اور ہرسہ لاولد اس دار فانی سے راہی ہوئے۔ مسماۃ عائشہ کی شادی ساتھ سید شاہ امیر الدین مرحوم بن جناب مولوی سید قادر احمد رحمۃ اللہ علیہ کے ہوئی اور ہر دو لاولد رخصت ہوئے۔ مولوی سید احمد حسین صاحب صوفی نے یہاں برادری میں شادی نہ کی جب بہ شوق تحصیل علم بچپان کو تشریف لے گئے تخمیناً بیس برس تحصیل علوم حالت سفر میں بسر کی اسی اثنا میں گوالیار میں اپنے اُستاد جناب حکیم سید احمد حسین صاحب کی لڑکی مسماۃ امۃ الفاطمہ سے شادی کی اور یہاں لے آئے۔ جناب صوفی صاحب کا علم کتابی نہایت عمدہ تھا۔ شعر و شاعری سے بھی آپ کو خوب مذاق تھا نظم و نثر ہر دو میں آپ کو دستگاہ کامل تھی آپ حقیقت میں نہایت صوفی صفت متقی پرہیزگار بااوقات آدمی تھے اپنے

بچپن سے کبھی لغو اور بد کاموں کی طرف توجہ نہ کی ہمیشہ اُن سے آپکو نفرت تام رہی آپکو چھوٹے چھوٹے بچوں کی تعلیم سے ایک دلچسپی خاص رہی اُس میں آپنے بدرجۂ غایت دستگاہ حاصل کی تھی آپ نے اس ایک خاص امر میں شہرۂ عام حاصل کیا تھا آپنے ایک مدرسہ بھی اپنے قیام گاہ گذری جہاں اب بادشاہ منزل ہے، لڑکوں اور لڑکیوں کا کھولا آپ کی اہلیہ بھی نہایت عمدہ قرات قرآن کی خوش الحانی و مخارج وغیرہ سے نہایت درست بطور عمدہ قاری کے پڑھتی تھیں ان کو بھی لڑکیوں کی تعلیم میں مذاق کامل حاصل تھا صد ہا لڑکیاں عمائد شہر کی اور لڑکے آپ سے قرآن تعلیم پا گئے۔ پانچ برس کا بچہ صرف الف با پڑھ کر تمام قرآن جس جگہ سے کھول کر اس کے سامنے رکھ دیجیے تامل پڑھ لیتا آپکا اسقدر شہرہ تعلیم اطفال کے باب میں ہوا کہ آپ کی طلبی حیدر آباد دکن و مدراس و میسور وغیرہ سے ہوئی اور وہاں جاکر ہر اک جگہ آپنے مدرسہ کھولا اور دو دو تین تین مہینے وہاں رہ کر وہاں کے معلموں کو طرز تعلیم اطفال سکھا کر تشریف لائے آپکے اوصاف حمیدہ بہت کچھ ہیں جن کی اس قرطاس تنگ اساس میں گنجائش نہیں افسوس صد افسوس کہ ایسا عمدہ شخص بہت جلد راہی ملک بقا ہوا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اللّٰھم نور مرقدہ ووسع مَضْجَعَہٗ۔ آپ کا مقبرہ محلہ نتو ہیہ پر پشت جمعہ مسجد ہے آپنے بتاریخ پندرہویں محرم ۱۳۱۳ھ انتقال فرمایا اُس وقت عمر آپ کی تخمیناً ستر سے کچھ کم ہوگی۔ آپ نے قرآن مجید کا ترجمہ بھی اُردو زبان میں لکھنا شروع کیا تھا اور اس کو چھپوایا بھی تھا مگر افسوس کہ پانچ پاروں تک تیار ہو کر کے رہ گیا۔ عمر نے وفا نہ کی۔ تیسرے لڑکے سید تجمل حسین ان کی شادی جناب سید ولی احمد مرحوم ساکن موضع بدپورہ متصل اسٹیشن دانا پور کی لڑکی سے ہوئی تھی بعد شادی صرف ایک برس بقید حیات رہ کر بعمر بیست سالگی آپ نے لاولد انتقال فرمایا۔ الغرض مسماۃ امتی و مسماۃ الفت۔ ان دونوں کی یادگار کوئی دنیا میں قائم نہ رہی۔ جناب مولوی سید قادر احمد عرف مولوی چھیدن رحمۃ اللہ علیہ بھی نہایت عمدہ و پاکیزہ صفت فقیر دوست صوفی مشرب تھے اشعار فارسی و اُردو نہایت عمدہ فرماتے تھے اور آپ خوشنویس بھی تھے فقیر مؤلف کتاب ہذا کو بھی شرف شاگردی کا آپ کے حاصل ہوا ہے آپ کی شادی باڑھ میں ہوئی اور آپ کا ددیہال بھی باڑھ میں تھا۔ مگر آپ کو محلہ صادق پور اور اس کے لوگوں سے کچھ ایسی محبت و انسیت ہوگئی تھی کہ آپنے ہمیشہ اسی

محلہ میں زندگی بسر کی صرف چند روز کے واسطے باڑھ تشریف لے جاتے بطور مسافر وہاں رہکر اپنے اہل عیال سے ملاقات کر کے چلے آتے آپکا انتقال بھی اسی محلہ صادقپور میں ہوا بعد انتقال آپ کو باڑھ لیجا کر لوگوں نے دفن کیا۔ آپکے چار صاحبزادے اور ایک صاحبزادی ہوئیں۔ سید شاہ امیر الدین مرحوم انکی شادی مسماۃ عائشہ بنت مسماۃ الفت زوجہ سید حبیب الحسنین صاحب سے ہوئی اور بعمر شصت سالگی لاولد اس جہان سے رخصت ہوئے دوسرے سید بشیر الدین وہ بھی بعمر ہفتادہ سالہ اس جہان فانی سے رخصت ہوئے تیسرے سید شاہ مہدی حسین مرحوم ان کی اولاد سید احمد حسین عرف بھلو میاں وغیرہ اس وقت تک باڑھ میں موجود تھے۔ چوتھے سید شاہ لطافت حسین صاحب ان کی شادی نوآباد میں ہوئی اور یہ بھی اپنی سسرال میں جاکر آباد ہوئے اور وہیں ان کی اولاد میر شاہد حسین مرحوم وغیرہ موجود ہیں پانچویں مسماۃ شبراتن کہ جن کی شادی جناب قاضی سید محمد اجمل خاں بہادر سے ہوئی قاضی صاحب یکے از رؤسائے عظام قصبہ باڑھ تھے ۱۸۶۱ء ۱۸۶۲ء میں ازطرف گورنمنٹ انگریزی بندوبست انکم ٹیکس میں امیر یعنی ڈپٹی کلکٹر بھی مقرر ہوئے تھے اڑھائی برس آپنے اس کام کو نیک نامی سے انجام دیا جب یہ محکمہ [illegible] ہوا آپ علیحدہ ہوئے اخیر میں آپ کو خان بہادر کا خطاب بھی سرکار سے عنایت ہوا اور بعمر ہفتاد سالگی اس جہان سے رخصت ہوئے لیکن جناب قاضی صاحب مرحوم نے حین حیات میں اپنی زوجہ اولی کے ایک دوسری شادی بشوق تولد فرزند اپنی برادری میں کی اُن سے ایک فرزند قاضی سید محمد فصاحت نام کے ہوئے اور اُن کی شادی جناب شاہ سید مہدی حسین مرحوم موصوف کی لڑکی سے ہوئی جو اس وقت بمنتہ تعالی یادگار قاضی صاحب ہیں طال عمرہ فی عبادۃ ربہ۔

## نقشہ اُس کا یہ ہے



## فصل دوم۔ نسب نامۂ ام الاب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ الغفران

(۱) مولوی ولایت علی و مولوی عنایت علی و مولوی فرحت حسین رحمۃ اللہ علیہم اجمعین۔

(۲) مولوی فتح علی مرحوم (زوج مسماۃ زمرن)

(۳) مولوی وارث علی مرحوم زوج مسماۃ نجیبۃ بنت مولوی آیت اللہ رحمۃ اللہ علیہ ایشاں داولادِ ملا شکر اللہ قدس سرہٗ وہ اولاد سے حضرت مخدوم احمد چرم پوش قدس سرہٗ کے ہیں ابن

(۴) مسماۃ رحیمہ مرحومہ زوجہ اولیٰ ملا سعید قدس سرہٗ بنت

(۵) ملا محمد فاضل صادق پوری ابن

(۶) ملا خیر اللہ بن

(۷) ملا داؤد بن

(۸) ملا امان اللہ رحمۃ اللہ علیہ صادق پوری (برادر کلاں ملا شکر اللہ مرحوم الصدر)

(۹) شاہ عبدالستار رحمۃ اللہ علیہ

(۱۰) حضرت مخدوم احمد چرم پوش قدس سرہٗ کہ مزارشان بمحلہ انبیر بہار است۔

(۱۱) حضرت سید موسیٰ ہمدانی

(۱۲) حضرت سید مبارک

(۱۳) حضرت سید ابراہیم

(۱۴) حضرت سید سلیمان

(۱۵) حضرت سید عبدالکریم

(۱۶) حضرت سلطان عبدالحکیم

(۱۷) حضرت سید شاہ عبدالشکور

(۱۸) حضرت سید شاہ نعمت اللہ مدنی۔

(۱۹) حضرت سید شاہ عبدالمجید مدنی

(۲۰) حضرت سید شاہ عبدالرحیم مدنی

(۲۱) حضرت سید شاہ اسحٰق۔

(۲۲) حضرت سید شاہ احمد۔

(۲۳) حضرت سید شاہ محمود۔

(۲۴) حضرت سید شاہ اسمٰعیل۔

(۲۵) حضرت سید شاہ عبدالرحمٰن

(۲۶) حضرت سید شاہ ابوالقاسم

(۲۷) حضرت سید شاہ نورالدین

(۲۸) حضرت سید شاہ یوسف

(۲۹) حضرت سید شاہ رکن الدین

(۳۰) حضرت سید شاہ علاءالدین

(۳۱) حضرت سید شاہ یحییٰ مدنی

(۳۲) حضرت سید شاہ زکریا مدنی

(۳۳) حضرت سید شاہ حسن مدنی۔

(۳۴) حضرت سید شاہ عمر مدنی

| | |
|---|---|
| (۳۵) حضرت سید شاہ امام عبد اللہ | (۳۹) حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ |
| (۳۶) حضرت سیدنا شاہ امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ | (۴۰) حضرت امام حسین شہید کربلا رضی اللہ عنہ |
| (۳۷) حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ | (۴۱) حضرت علی کرم اللہ وجہہ زوج حضرت |
| (۳۸) حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ | فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا۔ |

واضح ہو کہ مسماۃ حمیدہ زوجہ مولوی وارث علی مرحوم بنت مولوی آیت اللہ عرف مولوی دلیل اللہ اولاد سے حضرت ملا شکر اللہ قدس سرہ کے تھے اور جناب ملا شکر اللہ صاحب و ملا امان اللہ رح یہ دونوں عینی بھائی ابن حضرت شاہ عبد الستار رحمۃ اللہ علیہم کے ہیں مگر مولوی آیت اللہ و ملا شکر اللہ رح کے درمیان چند نام چھوٹ گئے ہیں کہ ان کا مؤلف کتاب کو باوجود تلاش کے پتہ نہ ملا اور نیز درمیان حضرت شاہ عبد الستار و حضرت مخدوم احمد چرم پوش قدس سرہ کے بھی کچھ نام چھوٹ گئے ہیں کہ باوجود تفحص و تلاش کے پتہ نہ ملا۔ اور مخفی نہ رہے کہ جناب حضرت دیوان شاہ عبد الفتاح و حضرت دیوان شاہ عبد المجید قدس سرہما کہ جن کے مزار مقبرہ محلہ صادقپور میں تھے کہ جہاں اب میونسپلٹی کچہری قائم ہے یہ دونوں حضرات بھی اولاد سے ملا امان اللہ یا ملا شکر اللہ علیہما الرحمۃ کے ہیں اور ان کا ایک حجرہ وقت ضبطی جائداد تک موجود تھا اور اس کو سرکار نے ضبط کر کے توڑ دیا کہ وہ ترکہ میں مسماۃ واجدہ بنت مولوی بشارت علی مرحوم کو ملا تھا۔ لیکن چونکہ فقیر کو اس کا کچھ نشان نہ ملا کہ یہ دونوں حضرات یعنی دیوان شاہ عبد الفتاح و دیوان شاہ عبد المجید قدس سرہما سے ہمارا خاندان کہاں جا کر ملا ہے۔ لہذا ان کو فہرست نسب نامہ میں درج نہیں کیا اطلاعاً حوالہ قلم ہوا۔ حضرت مولانا امان اللہ قدس سرہ زمانہ میں اکبر بادشاہ کے پیدا ہوئے آپ نے عمر زیادہ پائی نور الدین جہانگیر اور شاہ جہاں کا زمانہ آپ نے بالکل طے کیا اورنگ زیب عالمگیر کے زمانہ میں آپ کا انتقال ہوا ان تینوں بادشاہوں کے زمانہ میں آپ برابر شاہزادگان دہلی کو پڑھاتے رہے اور ہر ایک بادشاہ نے متعدد مواضعات جاگیر میں آپ کو عطا فرمائے جنمیں سے بعض کے نام اور ان کے فرامین شاہی کی نقل آگے کر دی جاتی ہے اخیر میں مرزا محمد معظم فرزند عالمگیر بادشاہ کو بھی آپ نے پڑھایا اوائل عمر میں آپ نے نوکری شاہان دہلی کی کی۔ بعد اس کے آپ خانہ نشین ہو کر درس تدریس میں مصروف ہوئے۔ آپ کا مکان محلہ پتھری متصلات شہر پٹنہ تھا مرزا محمد معظم جس زمانہ

ہیں صوبہ دار بہار تھے اکثر آپ کے مکان پر آتے اور فرامین مواضعات لکھ کر اپنے ہمراہ لاتے وقت ملاقات ملا صاحب قدس سرہ کے آپ کے بچھاون کے نیچے چپکے سے رکھ کر چلے جاتے آپ کی نظر جب اُن فرامین پر پڑتی اس کو اُٹھا کر کہیں طاق وغیرہ پر رکھ دیتے آخر عمر میں آپنے عزلت و گوشہ نشینی اختیار کی اور برابر کے پہاڑ پر جو قریب سہسرام ہے جا کر رہے اور وہیں انتقال فرمایا آپ بڑے عالم فاضل اور عارف کامل تھے آپ کو بجز عبادت معبود حقیقی کے کوئی سروکار نہ تھا آپ کے برادر خورد ملا شکر اللہ قدس سرہ نے بعد انتقال اپنے برادر کلاں کے ان فرامین کو جو وقتاً فوقتاً آپ کو شاہان دہلی کے یہاں سے ملتے رہے تھے اور آپ نے اُن کو گھر میں ڈال رکھا تھا۔ دہلی لے جا کر اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ کے حضور میں ان کو جاری کرا یا وہاں سے پروانجات و خلیلیابی بنام صوبہ دار بہار لائے۔ وہ بہت مواضعات تھے کہ آپ کی اولاد میں نسلاً بعد نسل و بطناً بعد بطن چلے آتے رہے کہ اُن کا تھوڑا سا حصہ دختری مسماۃ دیبی دسماۃ سعیدہ بنتان ملا آیت اللہ مرحوم کو ملا جو اس وقت تک ہم لوگوں کے دخل میں ہے اور کچھ حصہ اُس کا جو اس فقیر مولف کتاب کو وراثتاً ملا تھا ضبط سرکار ہوا اور باقی جو ہمارے بھائی بہنوں کے نام تھا وہ ہنوز باقی ہے۔ اس کی فہرست آگے آوے گی آپ کا خاندان محلہ انبیر بہار سے اُٹھ کر محلہ پتھری محلات شہر پٹنہ میں آکر بسا اور وہاں سے بعض محلہ صادق پور میں آکر بسے محلہ پتھری میں آپ کی بہت بڑی حویلی و رعیت خانہ وغیرہ تھا حویلی تو گر گئی جس کو اس فقیر نے خود دیکھا تھا مگر رعیت خانہ کچھ تھوڑا ہم لوگوں کے حصہ میں اس وقت تک باقی ہے آپ کی اولاد میں سے ملا آیت اللہ عرف ملا دلیل اللہ قدس سرہٗ بہت بڑے عالم اور بڑے سپاہی بھی تھے آپ آخر عمر میں نواب دلاور جنگ فرزند نواب مظفر جنگ صوبہ مرشد آباد کے پڑھانے کو مقرر ہوئے تھے۔ آپ کی سپاہ گری کی ایک نقل یہ ہے کہ جب نواب مہابت جنگ کے زمانہ میں مرہٹوں کا لشکر پونا ستارہ سے واسطے لوٹنے کے عظیم آباد پر آیا اس وقت آپ بہ نظر جہاد نواب صاحب کے لشکر کے ساتھ ہو کر کفار سے خوب لڑے مرہٹوں کا لشکر گھوڑے سواروں کا تھا آپ بھی ایک عمدہ گھوڑے پر سوار تھے اور نیزہ بازی کر رہے تھے ایک سوار کو آپنے نیزہ مارا اسکے سینہ سے پار ہو گیا اور نیزہ کا پھل اُس کے سینے میں اٹک گیا آپ اُس کے نکالنے میں مصروف تھے کہ ایک دوسرے مرہٹے نے

آکر پیچھے سے آپ کو نیزہ مارا وہ آپ کی ران میں آکر پار ہو گیا آپ نے اس نیزہ کو پکڑ لیا اور اُس مرہٹے کا بھی کام تلوار سے تمام کیا اسی حالت میں آپ کو اور چند زخم لگے اور آپ بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑے مرہٹوں کا راجہ ہاتھی پر سوار تھا ان سب کیفیات کو دیکھ رہا تھا، آپ کی بہادری اور سپہ گری کی قدر شناسی کر کے فی الفور اپنے ہاتھی کو بٹھا کر آپ کو اُسی پر لے لیا اور وقت واپسی پونا ستارہ کو لے گیا وہاں آپ کی مرہم پٹی کر کے جب آپ صحیح ہو گئے کچھ سوار آپ کے ہمراہ دے کر اور بہت کچھ زر و جواہر دے کر نہایت عزت کے ساتھ آپکو پٹنہ پہنچوایا اور آپ کی ایک **علمی حکایت** یہ ہے کہ شاہان دہلی میں سے کسی کو ایک کتاب کی ضرورت ہوئی جو علم ریاضی میں تھی تو اس نے ناظم صوبہ بہار کو لکھا کہ وہاں کے علماء میں سے کسی کے پاس وہ کتاب ہو تو نقل کرا کر بھیجو ناظم کا آدمی واسطے دریافت کے جب آپکے پاس آیا تو آپ نے فرمایا کہ کتاب تو موجود نہیں ہے مگر اگر کوئی کاتب میرے پاس آئے تو میں زبانی لکھا دے سکتا ہوں اس وقت آپ کی عمر بہت ہو گئی تھی اور بصارت بھی جا چکی تھی محض گوشہ نشین تھے چنانچہ ناظم صوبہ بہار نے فی الفور ایک خوشنویس کاتب کو آپ کی خدمت میں بھیجا آپنے ساری کتاب اُس کو زبانی لکھا دی۔ جب وہ کتاب نقل ہو کر دہلی میں بادشاہ کو پہنچی اس وقت اتفاقات حسنہ سے ایک نسخہ اُس کتاب کا بادشاہ کو کہیں سے ہاتھ لگ گیا تھا جب دونوں نسخوں کا مقابلہ ہوا مطابق پایا، الغرض آپ صاحب سیف و قلم دونوں تھے۔

آپ کی اولاد میں سے جناب سید آحمد علی مرحوم اُن کے صاحبزادے سید محمد مصطفےٰ مرحوم مؤلف کتاب ہذا کی یاد میں محلہ پتھری میں موجود تھے مگر بعد کو کل املاک اپنی بیچ کھوچ کر الہ آباد چلے گئے اور بعد انتقال سید آحمد علی مرحوم ان کے صاحبزادہ سید محمد مصطفےٰ صاحب ۱۲۷۹ھ ہجری میں عظیم آباد کو تشریف لائے اور پتھری پر مکان و رعیت خانہ آپکا جو کچھ رہ گیا تھا اس کو بھی فروخت کر کے پھر آپ الہ آباد کو واپس گئے اُس کے بعد پھر اُن کا کچھ حال معلوم نہ ہوا بالجملہ ملا آمان اللہ و ملا شکر اللہ قدس سرہما کی اولاد ذکور میں سے کوئی بھی اس وقت باقی نہیں ہے۔ صرف بیٹی کی اولاد میں سے ہم لوگ ہیں۔ اور واضح ہو کہ فرامین شاہی تخمیناً تیس ۳۰ عدد جو وقتاً فوقتاً شاہان دہلی کے یہاں سے اس خاندان کو ملے تھے وہ سب وقت ضبطی جائداد مسودہ اوراق ہذا

ضبط سرکار ہو گئے۔ مگر جس وقت کہ بندوبست مواضعات صوبہ بہار از طرف سرکار گورنمنٹ ہوا تھا اس وقت حکم سرکاری ہوا تھا کہ جو شخص جس موضع یا جس اراضی پر قابض و دخیل ہے وہ اپنا قبضہ اور وجہ قبضہ دکھلادے تب وہ شے اس کے ساتھ بندوبست کی جاوے گی چنانچہ اس وقت حضرت جدامجدم مولوی فتح علی مرحوم نے ایک عرضی دعوی لکھا اس میں ہر ہر موضع کی نسبت کہ جس پر ہم لوگ اسوقت قابض و دخیل تھے وجہ قبضہ دکھلائی کہ فلاں بادشاہ نے فلاں سنہ میں فلاں شخص کو یہ موضع دیا اور اس شخص موہوب لہ سے وراثتاً اس طور پر ہم کو پہنچا پس اس عرضی دعوی کی نقل جو جناب حکیم مولوی محمد زبیر صاحب مرحوم کے پاس موجود تھی اسی سے میں نے اس نسب نامہ کو حضرت مخدوم احمد چرم پوش تک لکھا ہے۔ اور حضرت مخدوم سے اوپر حضرت علی کرم اللہ وجہ تک کتاب حضرت شاہ محمد نور صاحب مدظلہ ساکن محلہ انبیر بہار سجادہ نشین حضرت مخدوم احمد چرم پوش قدس سرہٗ سے لیا ہے من شاء فلینظر ھناک چنانچہ نقل ان فرامین کی بھی درج ذیل ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| | محمد شاہ بادشاہ | |

| | |
|---|---|
| نام واہب | محمد شاہ بادشاہ۔ |
| فرمان عطا | مرقومہ دوئم رمضان ۳ سنہ جلوس مطابق ۱۱۳۲ ہجری |
| موہوب لہ | شیخ دلیل اللہ عرف ملا آیت اللہ از اولاد ملا شکر اللہ درویش۔ |
| موضع موہوبہ | سنگرامپور رگھا کول پرگنہ منیر ضلع پٹنہ مقدار رقبہ ایک ہزار بیگھہ۔ |
| منصرف حال | بی بی زبیدہ زوجہ و مسماۃ سعیدہ و مسماۃ زینب بنتان ملا آیت اللہ۔ |
| تاریخ پرواۃ | وزیر الملک نظام الملک فتح جنگ بہادر سپہ سالار مرقومہ دوئم جمادی الاول ۶ سنہ جلوس مطابق ۱۱۳۶ ہجری |
| صدور پروانہ | صدر الصدور معتمد الملک معظم خانخانان بہادر مظفر جنگ مرقومہ نہم ربیع الثانی ۶ سنہ جلوس مطابق ۱۱۳۶ھ |
| وجہ عطا | مدد معاش |

## محمد فرخ سیر بادشاہ

| | |
|---|---|
| نام واہب | محمد فرخ سیر بادشاہ۔ |
| فرمان عطا | مرقومہ پنجم صفر سنہ ۱۱۲۴ ہجری۔ |
| موہوب لہ | ملا غلام رسول از متعلقان ملا امان اللہ ولد شاہ عبد الستار درویش۔ |
| موضع موہوبہ | محال موضع گوڈھانہ اصلی مع داخلی پرگنہ شاہ پور منیر ضلع پٹنہ رقبہ ایکہزار بیگہہ |
| مصرف حال | مساۃ ذبین ومساۃ مجیدن بنتان شیخ دلیل اللہ عرف ملا آیت اللہ برادر حقیقی ملا غلام رسول۔ |
| تاریخ پروانہ | پنجم صفر سنہ ۱۱۲۴ ہجری |
| صدور پروانہ | سید عبد اللہ خاں و افضل خاں صدر جہاں صدر الصدور و وزیر الممالک نظام الملک |
| وجہ عطا | مدد معاش |

## اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ

| | |
|---|---|
| تاریخ فرمان عطا | مرقومہ ۲۴ رمضان سنہ ۱۰۶۸ ہجری |
| موہوب لہ | ملا امان اللہ از فرزندان مخدوم احمد چرم پوش |
| شے موہوبہ | موضع کھوریٹھ رقبہ چہل بیگہہ۔ |
| وجہ عطا | مدد معاش۔ |
| مصرف حال | مساۃ ذبین ومساۃ سعیدہ بنتان شیخ دلیل اللہ عرف ملا آیت اللہ از فرزندان ملا شکر اللہ درویش۔ |
| پروانہ | وزیر الملک جعفر خاں۔ |

## شاہ جہاں بادشاہ

| | |
|---|---|
| تاریخ صدور فرمان | مرقومہ ہشتم جمادی الثانیہ سنہ ۱۰۳۹ ہجری |
| موہوب لہ | ملا محمد عباس |
| وجہ عطا | مدد معاش |
| مصرف حال | مساۃ بولن |

مصرف حال بوجہ ارث مولوی وارث علی و مولوی ہدایت علی خواہرزادگان مساۃ بولن ۔

پروانہ سید اکرام خاں و محمد رضا خاں صدر الصدور ۔

موضع مع رقبہ موضع صادقپور سنگرام پرگنہ حویلی عظیم آباد ۔ رقبہ ایکہزار بیگہہ ۔

واضح ہو کہ محلہ صادقپور ایکہزار بیگہہ پروانہ عطامیں ہم لوگوں کو دیا گیا مگر نہ معلوم کس وجہ سے دخل صرف اوپر تینتیس بیگہہ کے ہوا پس یہ تینتیس بیگہہ اس طرح پر تقسیم پایا کہ جملہ نیرہ سہم قرار دیا گیا از آں جملہ پانچ سہم مولوی فتح علی مرحوم نے لیا اور چار سہم فرزندان مولوی بشارت علی مرحوم اور دو سہم مساۃ قدرتن زوجہ میرابوالقاسم مرحوم ساکن باڑھ اور دو سہم مساۃ اچھاتی زوجہ مولوی عبدالعلی مرحوم مولوی عدالت پٹنہ

## بی بی سوبن بنت رحیمہ بنت ملا محمد فاضل صادقپوری بن ملا سعید قدس سرہ زوجہ مولوی الہٰی بخش رحمۃ اللہ مرحوم

ان کے ایک بیٹا مولوی عبدالعلی اور دو بیٹیاں مساۃ زہولن زوجہ شاہ محمد معز عرف شاہ منو ساکن محلہ نوہیہ و مساۃ بتولن زوجہ شیخ ہدایت علی ساکن جہدانواں ۔ مولوی عبدالعلی لاولد گذرے اور مساۃ بتولن کی ایک بیٹی مساۃ منیبہ زوجہ اولی مولوی فتح علی صادقپوری ہوئیں جو ایک برس بعد شادی لاولد زندہ رہکر گذر گئیں ۔ اور ایک بیٹا مولوی الہٰی بخش رحمۃ اللہ علیہ اور اُن کے پانچ بیٹے اور چار بیٹیاں ہوئیں اور آپ کی شادی ساتھ مساۃ لطیفن بنت شاہ محمد معز موصوف کے ہوئی ۔ تفصیل اولاد کی یہ ہے ۔ مولوی احمد اللہ رح زوج مساۃ بصیرن بنت حضرت شاہ محمد حسین رح ساکن نوہیہ مولوی ولی اللہ رح یہ مجذوب صفت تھے ۔ آپ کو ہوش و حواس اکل و شرب و ستر پوشی وغیرہ کا بھی نہ تھا لہذا آپ کی شادی نہ ہوئی آپ تخمیناً پچاس برس کی عمر میں رحلت فرما ہوئے ۔ مولوی فیاض علی زوج مساۃ حفیظن و مولوی یحیٰی علی زوج مساۃ حمیدن ۔ و مولوی اکبر علی زوج مساۃ شریفن و مساۃ جمیلۃ النساء جن کے زوج اول مولوی قمر الدین شہید و زوج ثانی مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ ہوئے ۔ و مساۃ وجیہن زوجہ مولوی اولیا علی رح ۔ و مساۃ دبیمن زوجہ شیخ ولایت حسین بن شیخ نوازش حسین ساکن موضع امتھوا ۔ و مساۃ میرن نے بارہ تیرہ برس کی عمر میں قبل از شادی انتقال کیا ۔

# منقول از روبکار کچہری ڈپٹی کلکٹر بہادر ضلع پٹنہ واقع تاریخ

## ۱۴- ماہ مارچ ۱۸۳۹ء مطابق ۱۵ ماہ چیت ۱۲۴۶ فصلی

محمد عباس وغیرہ مورثہم فرمان یکہزار بیگہہ اراضی از انجملہ نہصد شصت بیگہہ زمین از پرگنات دیگر و چہل بیگہہ از پرگنہ حویلی عظیم آباد در عہد حضرت شاہ جہاں بادشاہ غازی حاصل نمودہ بودند و بعد فوت موہوب لہم ہزار بیگہہ اراضی مذکور فیمابین ورثہ پشت در پشت تقسیم یافتہ بالاخرہ موازی سیزدہ بیگہہ مزروعہ منجملہ چہل بیگہہ مذکور بمساۃ بولن وغیرہا بوجہ الارث رسیدہ کہ مساۃ مذکورہ صحیحہ سیزدہ بیگہہ اراضی مذکور بنام خود و خواہران خود ہمیر سید احتزام خان و محمد رضا خان صد علیحدہ حاصل ساختہ قابض و متصرف شدہ و بعد فوت مساۃ مذکورہ شیخ وارث علی و شیخ ہدایت علی خواہر زادگانش ہر سیزدہ بیگہہ اراضی مزروعہ مذکورہ قابض شدند و پس از ان اراضی مذکور در قبض و دخل شیخ فتح علی و بشارت علی و بی بی اوجالی و بی بی قدیرن وارثان شیخ وارث علی و شیخ ہدایت علی و بی بی نجیبہ زوجہ شیخ بشارت علی مذکور در آمد والحال مساۃ بی بی زہرن زوجہ شیخ فتح علی مرحوم مذکور بر پانزدہ سہام از جملہ سی و نہ سہام از درویست سیزدہ بیگہہ زمین مذکور حصہ شوہری خود بموجب وثیقہ بیع مقاصہ مورخہ بستم شہر ربیع الثانی ۱۲۴۲ھ و شیخ عسکر علی و بی بی واجدہ ولد و بنت شیخ بشارت علی و بی بی نجیبہ ہر چہاردہ سہام بایں طور کہ ہر دو حصہ از ان شیخ عسکر علی و یک حصہ از جملہ چہاردہ سہم مذکور بی بی واجدہ و ہر چہار سہم از سی و نہ سہام مذکور سید قادر احمد ولد بی بی قدیرن و ہر دو سہم مساۃ بی بی الفت خواہر سید قادر احمد مذکور و ہر دو سہم سید عثمان علی زوج مساۃ بی بی امت الزہرا خواہر دیگر سید قادر احمد مذکور و ہر دو سہم مولوی عبد العلی بوجہ التولیت از طرف بی بی اوجالی زوجہ خود بموجب فرائض و وثائق مورث و تولیت نامہ با خود ہا قابض و متصرف اند و چاہ و تالاب و غار کہ از اراضی مذکور داخل است فیہا بینہم مشترک است۔

## مولانا عبد العلی مرحوم بن مولوی ارادت اللہ مرحوم صادقپوری

نواب مظفر جنگ و نیز نواب دلاور جنگ کے وقت میں جبکہ انگریزی کمپنی اور نواب جب ملکر صوبہ مرشد آباد و صوبہ بہار پر حکمراں تھے آپ نواب صاحب کی طرف سے مولوی عدالت کے عہدہ پر (کہ جس کو آجکل جج کہتے ہیں) صوبہ بہار میں مقرر تھے اور آپ ہی کے واسطے یہ مکان کچہری جو اب گلزار باغ میں ہے تیار کی گئی تھی عدالت دیوانی و فوجداری کے کل مقدمات آپکے پاس دائر ہوتے تھے مگر جب دورہ کا مقدمہ خون وغیرہ کا ہوتا اس وقت ایک انگریز بھی آپکے ساتھ بطور جوری کے شریک رہتا آخر میں جب کمپنی بہادر نے نواب صاحب کی نقد تنخواہ کردی اور ملک کا بندوبست کل اپنے ہاتھ میں لے لیا آپ مستعفی ہو کر خانہ نشین ہو گئے۔ ہر چند کمپنی نے چاہا کہ آپ کو اسی عہدہ پر بحال رکھیں مگر آپ نے قبول نہ فرمایا۔ آپ بہت بڑے عالم اور درویش صفت فقیر دوست تھے آپکو جو کچھ نواب صاحب سے ملتا تنخواہ یا انعام وغیرہ وہ کل ذوی الحاجات واہل برادری میں صرف کر ڈالتے اپنے ہاتھ سے قرآن شریف لکھکر اور ہدیہ کرکے اپنا ذاتی صرف اسی سے کرتے آپ کو جو نواب صاحب کی طرف سے ماہی و مراتب وعصا وسونٹا سوار و پیادہ واسطے جلوس کے مرحمت ہوا تھا کبھی اس کو اپنے ہمراہ نہ رکھتے۔ آپ محض سادہ وضع سے موٹا کپڑا پہنکر ایک ٹیر کیدار کہنہ تامجان پر کچہری اور دربار کو جایا کرتے آخر عمر میں آپ مختل الحواس ہو گئے تھے آپنے جناب سید احمد صاحب بریلوی کو بھی پایا اور بیعت حاصل کی آپ کی عمر قریب سو برس کے پہنچی تھی آپ کا انتقال شاید ۱۲۴۵ھ ہجری میں ہوا ہے۔

## جعفر طیار رضی اللہ عنہ بن ابی طالب

جعفر طیار رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ابن عم اور علی رض کے سگے بھائی تھے مگر علی رض سے دس برس بڑے تھے۔ ایک روز علی رض رسول اللہ صلعم کے ساتھ نماز میں دائیں جانب کھڑے تھے تو ابو طالب نے جعفر رض سے کہا تو اپنے ابن عم کے بائیں جانب کھڑا ہو جا۔ آپکے قبل اکتیس اشخاص اسلام قبول کر چکے تھے۔ بعض روایت میں ہے کہ علی رض سے کچھ عرصہ بعد اسلام لائے تھے۔ نبی صلعم اکثر فرماتے، تو مجھ سے صورت اور سیرت میں بہت مشابہ ہے۔ تو اسی گھرانے کا ہے جس

گھرانے کا میں ہوں' رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میرے قبل کے انبیاء کو سات چیدہ رفیق دیئے گئے مگر میں چودہ
رفیق حمزہ۔ جعفر۔ علی۔ حسن حسین۔ ابوبکر۔ عمر۔ مقداد۔ حذیفہ۔ سلمان عمار اور بلال دیا گیا۔ جعفر رض نے
دو ہجرتیں کیں پہلی حبشہ کی طرف دوسری مدینہ طیبہ کی جانب۔ تا قیام حبشہ آپ نجاشی رض کے یہاں
رہے۔ نجاشی اور اس کے اتباع آپ ہی سے مشرف باسلام ہوئے۔ جناب رسول اللہ صلعم نے جب
آپ کے مدینہ طیبہ آنے کی خبر سنی تو آگے بڑھ کر آپ سے اور آپ کے ہمراہیوں سے ملے۔ آپ سے معانقہ کیا پیشانی
پر بوسہ دیا۔ فرط مسرت میں فرمانے لگے 'میں نہیں بتا سکتا کہ مجھے زیادہ خوشی جعفر کے واپسی کی ہے
یا فتح خیبر کی' جناب صلعم نے آپ کو مسجد کے پاس فروکش فرمایا اور معاذ بن جبل سے مواخات قائم کر دی۔
ابوہریرہ کہتے ہیں میں قرآن پڑھا کرتا اور بھوک کی شدت سے شکم پر پتھر باندھے ہوتا جعفر آکر مجھے
کھلا جاتے۔ وہ مسکینوں سے الفت رکھتے۔ ان کے پاس بیٹھتے ان سے باتیں کرتے۔ ان کی خدمتیں کرتے
جو آپ کے گھر میں ہوتا ہم لوگوں کو کھلایا کرتے یہاں تک کہ تھیلی خالی ہو جاتی۔ بخاری میں ہے کہ جعفر مسکینوں کے
حق میں بہتر شخص تھے۔ جناب رسول اللہ صلعم نے آپ کو ابوالمساکین کے خطاب سے ممتاز فرمایا تھا۔
آپ کے صاحبزادہ عبداللہ۔ ابوموسیٰ اشعری۔ عمرو بن عاص نے آپ سے روایت کی ہیں۔
جب جناب رسول اللہ صلعم ذوالحجہ میں بعد قضائے عمرہ مدینہ طیبہ واپس آئے تو جمادی الاولیٰ
۸ھ میں آپ کو غزوہ موتہ کے لئے روانہ فرمایا اور بعد شہادت زید بن حارثہ کو آپ کی امارت کے
لئے وصیت کی۔ یہ جنگ غایت سخت تھی آپ کے اسپ کیت کی کونچیں کاٹ ڈالی گئیں۔ آپ اسپ
تازی سے اتر گئے۔ آپ کے دونوں ہاتھ کٹ چکے تھے۔ تاہم آپ نے علم اسلام گرنے نہیں دیا۔ سینہ سے لگائے
رہے۔ آخرش جام شہادت نوش فرمایا۔ جناب رسول اللہ صلعم نے بشارت دی کہ اللہ نے جعفر کے
دونوں ہاتھوں کو ڈینوں سے بدل دیا۔ اب وہ جنت میں فرشتوں کے ساتھ اڑتے پھرتے ہیں۔ پھر
آپ نے فرمایا کہ وہ اور اس کے ساتھی طلائی سہری (تخت) پر جنت بچھا دیئے گئے'۔ ابن عمر کہتے
ہیں کہ میں غزوہ موتہ میں ساتھ تھا۔ جب ہم لوگوں نے جعفر کی لاش تلاش کی تو صرف ان کے اگلے
حصہ جسم پر ستر سے زیادہ نیزے' تیر اور تلوار کے ضرب تھے۔ عائشہ رض فرماتی ہیں کہ جب جعفر کی شہادت
کی خبر جناب رسول اللہ صلعم کو پہنچی تو جناب کے بشرہ مبارک سے غم نمایاں تھا۔ آپ غایت
محزون تھے کہ جبرئیل نے جناب صلعم کو خوشخبری سنائی " اللہ تعالیٰ نے جعفر رض کے خون سے سرخ

ڈینے لگا دیا ہے جن سے وہ فرشتوں کے ساتھ اُڑتے پھرتے ہیں"۔ جناب رسول اللہؐ صلعم آپ کی زوجہ محترمہ اسماء بنت عمیس کے پاس بغرض تعزیت تشریف لے گئے، وہ کہتی ہیں میں اس وقت آٹا گوندھ چکی تھی اور بچوں کو نہلا دُھلا کر پاک صاف کر رہی تھی۔ جناب نے آنے کے ساتھ فرمایا "جعفرؓ کے بچوں کو میرے پاس لاؤ" میں آپ کے پاس لے گئی۔ جناب نے ان کو اپنے میں ساٹ لیا اور چشم مبارک سے آنسو جاری ہو گئے۔ میں نے عرض کی میرے ماں باپ جناب پر قربان ہوں کیا جعفرؓ اور ان کے ساتھیوں کے متعلق کچھ خبر پائی ہے؟ جناب نے فرمایا ہاں۔ آج وہ شہید ہو گئے۔ میں سن کر چیخنے لگی اور عورتوں کو جمع کرنا چاہا۔ جناب رسول اللہؐ صلعم نے ازواج مطہرات سے جا کر فرمایا آل جعفرؓ سخت مغموم ہیں ان کو اللہ سے غافل نہ ہونے دو۔ آپ کی عمر شریف بوقت شہادت چالیس یا اکتالیس سال تھی۔ ابن عمر جب ابن جعفر سے ملتے تو کہتے "السلام علیک یا ابن ذی الجناحین"۔ حسانؓ بن ثابت آپ کی شان میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| کنا نری فی جعفر من محمد | وفاوامرا صارما حیث یومر |
| فلازال فی الاسلام من آل ہاشم | دعائم عز لا یزول ویفخر |

وقال ایضاً یرثی اہل موتہ

| | |
|---|---|
| رأیت خیار المومنین تواردوا | شعوبا وقد خلفت ممن یؤخر |
| فلا یبعدن اللہ قتلی تتابعوا | بموتۃ منہم ذوالجناحین جعفر |
| وزید وعبداللہ حین تتابعوا | جمیعا واسباب المنیۃ تخطر |

# جناب مولوی الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ جعفری

## خواہر زادہ مولوی عبد العلی صاحب بن ارادت اللہ صاحب مرحوم صادقپوری

فرزند شیخ ہدایت علی مرحوم ساکن پھلواری حال مقامی صادقپور شہر عظیم آباد پٹنہ۔ آپ کی شادی ساتھ مسماۃ لطیفن بنت جناب حضرت شاہ محمد معروف شاہ منوّ رحمہ اللہ ساکن محلہ نمو ہیہ کے ہوئی۔ جناب امیر المومنین حضرت سید احمد صاحب جب پٹنہ تشریف لائے تھے اس وقت آپ نے بھی سید صاحب کو اپنے مکان میں مدعو کیا اور وعظ کہلوایا، مگر آپ کو بیعت کا اتفاق نہیں ہوا۔ آپ کے دو صاحبزادے جن کے نام احمد بخش و ولی بخش تھے جناب سید صاحب نے اُن کو بدل کر احمد اللہ و ولی اللہ رکھ دیا۔ آپ اپنے زمانہ کے بڑے قابل عاقل لائق ہوشیار مدبّر لوگوں میں تھے۔ آپ شہر عظیم آباد کے رؤسائے عظام میں سے شمار کئے جاتے تھے۔ آپ بحیثیت عقل و دانش و فہم و فراست یگانہ زمانہ تھے بڑے بڑے رؤسائے عظام آپ سے آکر اپنے امور خاص میں صلاح و مشورہ لیا کرتے تھے آپ کی گورنمنٹ انگریزی میں بھی بڑی قدر و منزلت تھی آپ نہایت ہی خوش اخلاق ذی مروت بُرد بار و حلیم تھے آپ کے مزاج میں نہایت استقامت و ثبات قدمی تھی آپ جس کام کو اچھا سمجھتے، کبھی اس سے نہ ہٹتے باوجود اس کے کہ اگر کوئی لڑکا بھی آکر حق بات بتاتے تو اس کے ماننے میں آپ کو کچھ عذر نہ ہوتا آپ بدرجہ غایت حق پسند تھے ع مثل نیک بر مکان کہ باشد پر آپ کا پورا عمل تھا۔ حدیث شریف الحکمۃ ضالۃ المؤمن پر آپ کا پورا تمسک تھا یہی باعث ہوا کہ آپ نے آخری عمر میں اپنے صاحبزادہ خرد مولوی اکبر علی مرحوم کی فہمائش سے جناب حضرت مولٰنا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران کے دست مبارک پر بیعت کی اور اپنی صبیّہ بیوہ مسماۃ جمیلۃ النساء کو آپ کے نکاح میں دیدیا یہ اول نکاح بیوہ ہے جو عظیم آباد پٹنہ کے شریف خاندان میں ہوا جزاھم اللہ خیرا۔ اس وقت سے آپ نے اپنے تین صاحبزادوں کو اعنی مولوی فیاض علی رح و مولوی یحییٰ علی رح و مولوی اکبر علی رح کو

مولانا علیہ الرحمۃ کی خدمت بابرکت میں رہا اور آپ مولانا کا اس قدر ادب کرتے کہ بجز بڑے حضرت کے کبھی نام نہ لیتے، آپ کے اوصاف حمیدہ وشمائل ستودہ بہت کچھ ہیں، کہ اس قرطاس تنگ اساس میں اس کی گنجائش نہیں۔ مولانا عبدالعلی صاحب نے آپ کو نواب مرشدآباد (یا کسی دوسرے نواب از خاندان شاہان دہلی) کے یہاں کسی اعلیٰ عہدہ (مثلاً دیوانی) پر رکھا دیا تھا، مگر ایک عرصہ بعد ریاست کی حالت مخدوش دیکھ کر باصرار مستعفی ہو گئے۔ آپ کو بوجہ بعض خدمتوں کے نواب مرشدآباد کی طرف سے مجھوئی محال جو ایک موضع ہے قریب بہار کے کہ جس کا رقبہ اراضی چار ہزار بیگھہ اور آمدنی سالانہ تقریباً پندرہ ہزار روپیہ تھی اور موضع بیجے گوپال پور پرگنہ شاہ پور منیر کہ جس کا رقبہ سات سو بیگھہ اور آمدنی سالانہ چار ہزار روپیہ تھی، عطا ہوا جو وقت ضبطی جائداد مولوی احمد اللہ وغیرہ ضبط سرکار ہو گیا اور علاوہ اس کے مواضعات موروثی بھی تھے۔ اس کمترین مؤلف کتاب کا معمول تھا کہ روزانہ آپ کی شرف ملازمت حاصل کرنا اور آپ کے فیض صحبت اور کلمات طیبات سے بہرہ مند ہوتا۔ نسب نامہ خاندانی وحالات خاندانی جو کچھ اس کمترین نے ان اوراق میں لکھا ہے وہ اکثر آپ ہی کے ملفوظات گوہر صفات ہیں آپ ہی سے مسموع ہوئے ہیں۔ آپ کی ولادت ۱۲۰۱ھ (بارہ سو ایک ہجری میں ہوئی) اور انتقال آپ کا ۱۲۷۶ھ (بارہ سو چھہتر ہجری) میں ہوا عمر آپ کی چھہتر برس کی ہوئی مزار آپ کا جنوب مسجد محلہ تنو ہیہ بالین مزار حضرت شاہ ابوالبرکات قدس سرہٗ کے ہے آپ کا رنگ سانولا قد میانہ تھا بال کھچڑی آخر میں آپ کی بصارت بھی جاتی رہی تھی۔ آپ کی اولاد کی تفصیل اوپر گذر چکی ہے آپ کی جملہ اولاد ایسی لائق اور عمدہ ہوئیں کہ اگر ہر ایک کو گوہر شب چراغ اور دُرِّ یتیم کہیں تو ہرگز مبالغہ نہ ہوگا اللھم اغفرلہ وارحمہ از بس منتظم درس وتدریس سے بھی ذوق کامل تھا۔ فن طب میں بھی حاذق دماہر تھے۔ ادویہ غریبہ نفیس ہر وقت موجود رہتی تھیں، مگر مطب نہیں کرتے۔ دوا کی قیمت نہ لیتے۔ اقربا، وغربار کی خدمت تھی۔ اقربار کے انتظام معاش دیکھتے اور روجہ معاش کی فکر کرتے۔ جناب خطاط بھی تھے اور اپنے زمانہ کے فن سپہگری سے بھی خوب واقف تھے۔

# نسبنامہ مولوی الٰہی بخش صاحب جعفری الزینبی

مولوی الٰہی بخش صاحب بن
شیخ ہدایت علی " بن
شیخ معز الدین ثانی " بن
شیخ امام الدین " بن
شیخ کریم الدین " بن
شیخ محبوب عالم " بن
شیخ پڑن شہید " بن
شیخ اللہ داد " بن
معز الدین اول " بن
شیخ عثمان " بن
شیخ مظفر " بن
سالار خواجہ مرسل " بن
سالار خواجہ فرید " بن
سالار خواجہ احمد " بن
سالار خواجہ محمد " بن
سالار خواجہ سکندر " بن
سالار خواجہ صدر " بن
سالار خواجہ صدور " بن
سالار خواجہ صدر الدین " بن
سالار خواجہ بدر الدین " بن
قاضی عبدالرحمان " بن
قاضی نجیب الدین " بن

قاضی رفیع الدین " بن
شیخ نصر اللہ " بن
شیخ ابراہیم " بن
شیخ نصر الدین " بن
شیخ جلیل الدین " بن
شیخ محی الدین " بن
شیخ شہاب الدین " بن
خواجہ سلطان شاہ " بن
خواجہ عبد الرحمٰن " بن
محمد یحییٰ " بن
شیخ ابو القاسم " بن
شیخ ابوبکر " بن
شیخ ابو القاسم ؏ " بن
ابی " بن
علی الزینبی " بن
عبد اللہ " بن
جعفر طیار " بن
ابو طالب عم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بن
عبد المطلب جدّ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

؏ درمیان کے چند اسماء (پانچ یا سات) محقق و متحقق نہ ہو سکے۔ علی الزینبی کی اولاد میں متعدد کس نام (ابو القاسم) کے ہیں۔

# جناب مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ

آپ ۱۲۲۳ھ میں پیدا ہوئے۔ آپ کا اوّل نام احمد بخش تھا جناب حضرت سید احمد صاحب نے احمد اللہ رکھا۔ آپ کی شادی ساتھ مسماۃ بیبی صبیبہ کلاں حضرت جناب شاہ محمد حسین قدس سرہٗ ساکن محلہ نوہیہ کے ہوئی اور اُس نکاح کو حضرت امیر المومنین سید احمد صاحب قدس سرہٗ نے پڑھایا۔ آپ نے ابتدائی کتب صرف و نحو جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ سے پڑھی مولانا صاحب واسطے تکمیل علم کے لکھنؤ تشریف لے گئے تب آپ نے جناب منور علی صاحب ساکن آرہ شاہ آباد سے پڑھا بعد اُس کے ایک اور عالم سے جو عظیم آباد میں تشریف رکھتے تھے مؤلف کتاب کو اُن کا نام یاد نہیں، آپ نے فراغ حاصل کیا بعد اس کے درس و تدریس میں مصروف ہوئے۔ آپ کے برادران مولانا فیاض علی و مولانا یحییٰ علی و مولانا اکبر علی علیہم الرحمۃ نے آپ ہی سے پڑھا اور جناب حکیم مولوی ارادت حسین و جناب حکیم مولوی وجاہت حسین مرحوم نے بھی درسی کتابیں آپ ہی سے ختم کیں۔ جناب اخی الاعظم حضرت استادی حکیم مولوی عبد الحمید صاحب مرحوم جو آپ کے خلف اکبر تھے اُنھوں نے بھی آپ ہی سے فراغ حاصل کیا۔ بالجملہ اس محلہ صادق پور میں پچھلے زمانہ میں جو عالم ہوئے وہ کلہم آپ ہی کے شاگرد تھے یا آپ کے شاگرد کے شاگرد۔ چنانچہ اس کمترین کو بھی کچھ عرصہ تک خاص آپ سے شرف تلمذ کا حاصل ہوا ہے۔ علاوہ اس کے اور بہت سے علما آپ سے فارغ التحصیل ہوئے۔ آپ نے سند حدیث کی جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ سے لی، آپ جامع منقول و منقول تھے۔ اور نہایت ذہین و ذکی اور بہت عقیل و لبیب۔ ایک زمانہ آپ کی فہم و فراست و کیاست کا قائل تھا آپ رؤسائے عظام میں سے عظیم آباد کے تھے۔ ساتھ ہی اس کے نہایت منکسر المزاج و غریب پرور اور مسکینہ پرور تھے۔ عزیزوں کی تعلیم و تربیت اور نظم مواضعات و معاش کا بار گراں نہایت فراخدلی اور خلوص کے ساتھ برداشت کرتے صاحب خلق عظیم ہر دل عزیز ذی مروّت و سخاوت تھے، ہمت و دلیری و حمیت و ہمدردی قومی و حُبّ وطن بہ خاص آپ کا حصہ تھا۔ اس

کمترین کے قلم میں وہ طاقت کہاں جو آپ کے اوصاف حمیدہ میں سے ایک شمہ بھی بنا سکے۔ انسان[له] کو بحیثیت انسانی جو کچھ اوصاف چاہئیں ان کا مجموعہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بنایا تھا۔ حق پسندی و بہی خواہی عامہ بنی آدم خاص آپ کا شیوہ تھا۔ بہبودیٔ خلائق و رفاہ عام میں آپ جان و مال سے دریغ نہ فرماتے۔ تمام شہر ہر کہ و مہ آپ کو اپنا بہی خواہ و سرپرست سمجھتا اور آپ سے تمام جزئی و کلی امور میں مشورہ لیتا۔ آپ الولد سرٌ لابیہ کے پورے مصداق تھے، بلکہ بدرجہا زیادہ آپ کی عقل و دانش کا اس قدر شہرہ تھا کہ گورنمنٹ انگریزی بھی آپ سے اکثر رفاہ عامہ کے باب میں مشورہ لیا کرتی۔ آپ ممبر کمیٹی برابر رہا کرتے تھے۔ آپ حکام رس تھے اور جلسہ وائسرائے بہادر میں درجہ اول میں شمار ہوتے تھے۔ اکثر وہ مقدمات جو رعایا و گورنمنٹ کے مابین بابت تکرار کسی اراضی کے ہوتا یعنی وہ اراضی جو گورنمنٹ کو رعیت سے خریدنی منظور ہوتی اس کی قیمت کا فیصلہ آپ ہی کے سپرد ہوتا اور آپ اس خوبی سے فیصل فرماتے کہ حاکم و محکوم دونوں رضامند ہو جاتے۔ جب انکم ٹیکس کا نیا نیا بندوبست گورنمنٹ کی طرف سے شروع ہوا اُس وقت چار اسیسر (۲ ہندو اور ۲ مسلمان) نہایت امانت دار و دیانتدار منتخب کر کے سرکار کی طرف سے اس میں مقرر کیے گئے۔ آپ کا اُس میں نمبر اول تھا۔ آپ کی ہرگز خواہش نہ تھی کہ اس نوکری کو قبول کریں مگر حکام کے اصرار اور احبہ و اعزہ کی فہمائش سے آپ نے چار و ناچار قبول کیا اور اس خوبی سے آپ نے اس کو انجام دیا کہ حکام و رعیت دونوں آپ کے ثنا خواں رہے۔ آپ مقدمات دورہ میں جب کبھی بلائے جاتے اور اختلاف رائے جج سے اگر آپ کو ہو جاتا تو آپ ہی کی رائے پر مقدمہ صدر سے فیصل ہوتا۔ آپ کی تحریریں مقدمات کے فیصلہ میں ایسی مدلل اور زوردار ہوتی کہ گورنمنٹ اس کو بخوشی قبول کر لیتی۔ انہیں وجوہات سے بعض نو دولت رئیس شہر کے آپ سے حسد و عناد رکھتے کیونکہ آپ کی موجودگی کی حالت میں ان ناتعلیم یافتہ اشخاص کی کوئی بات حکام و گورنمنٹ کے سامنے پیش رفت نہ جاتی اور مثل مار و پیچ و تاب کھا کر رہ جاتے لیکن پھر بھی

له جناب مسائل سیاسی کے حل کرنے میں مہارت تامہ و کمال رکھتے تھے۔

مانند کژدم۔ شعر

نیش عقرب نہ از پے کین است ٭ مقتضائے طبیعتش این است

جب کسی حاکم کو سیدھا سادا پاتے نیش زنی اور جھوٹ چغلی سے باز نہیں آتے۔ آپ کو آخر عمر میں بوجہ معذوری حضرت جناب مولوی الٰہی بخش مرحوم کے امور خانہ داری و کثرتِ ارباب ملاقات وانجام دہی امور مفوضہ گورنمنٹ سے فرصت نہ ملنے لگی تب آپنے درس تدریس کا شغل ترک کیا اُس کو حوالہ اپنے برادران و فرزندان کے کیا۔ آپ کے اخلاق حمیدہ ایسے عام تھے کہ ہر خرد و کلاں ہندو مسلمان سنّی و شیعہ مثل پروانہ آپ کے ساتھ محبّت و اُلفت وجاں نثاری کا دم بھرتا چنانچہ جناب نواب سید لطف علی خاں صاحب مرحوم رئیس پٹنہ و جناب نواب محمد تقی خاں صاحب رئیس مظفر پور و جناب مولوی سیّد اعظم الدین حسین خان صاحب ڈپٹی کلکٹر وغیرہ صاحبان باوجود مذہب شیعہ ہونے کے آپکے ساتھ محبت قلبی و الفتِ دلی رکھتے تھے۔ مگر ہاں وہی چند نودولت بے علم جاہل کہ جن کی جبلّت میں شر و فساد تھا اور جن کی آنکھیں مانند موش کور کے شعاع شمس سے چندھیاتی تھیں اور نور بصیرت سے محض بے بہرہ تھیں۔ وہ ہمیشہ اپنے فکر میں درپے آزار آپ کے رہے اور جب کبھی کسی حاکم کو کن پتلا پایا اپنی نیش زنی سے باز نہ آئے۔ چنانچہ ۱۸۵۷ء میں جبکہ ہندوستان میں غدر ہوا اسوقت پٹنہ میں ولیم ٹیلر صاحب بہادر کمشنر تھے۔ صاحب موصوف کا مزاج ہندوستان کے غدر کے حالات اور بگڑی ہوئی پلٹنوں کے سپاہیوں کی تعدّی و ظلم و نمکحرامی کی کیفیت سُن سُن کر نہایت مختل بر افروختہ ہو رہا تھا۔ ایسی حالت میں اُن رئیسوں نے جو بظاہر جامۂ انسانی میں تھے اور باطن میں سخت خونخوار درندہ گرندہ تھے۔ موقع پاکر صاحب موصوف کو بہکا اور دروغ کر اور کذب و دروغ باتیں پہنچا کر جناب ممدوح کی طرف سے بدظن کر دیا اور ادھر راجہ کنور سنگھ ساکن جگدیش پور ضلع شاہ آباد نے بھی بغاوت اختیار کی۔ پس بوجوہات بالا صاحب موصوف نے حضرت جناب مولٰنا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو اور آپ کے ماموں حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ ساکن نو ہسیہ کو جو ایک بہت بڑے پیشوا و سر گروہ فرقۂ اہل حدیث

کے سمجھے جاتے تھے اور جناب مولوی واعظ الحق ساکن محلہ گورمٹہ کو بہ بہانۂ ملاقات بلا کر نظر بند کر دیا اس وقت آپ تخمیناً تین مہینے نظر بندی کی حالت میں رہے اور نہایت صبر و استقلال کو آپ کام میں لائے۔ چونکہ اس وقت بعض حکام جو نہایت زیرک و مردم شناس و منصف مزاج شریف پرور موجود تھے انہوں نے صورت حالیہ کو بذریعہ اپنی رپورٹ کے گورنمنٹ میں پیش کیا، وہاں سے اس مقدمہ کی خوب چھان بین ہوئی بالآخر وہ چھل خود و نیش عقرب معزول و منکوب ہوئے اور آپ تینوں صاحبوں کی بے جرمی ثابت ہو کر رہائی ہوئی اور ٹیلر صاحب کمشنر پٹنہ سخت جواب طلب اور معاتب گورنمنٹ ہوئے حتی کہ صاحب موصوف ہمیشہ کے معزول ہوئے مگر صاحب موصوف نے بعد معزولی بھی اس پٹنہ کو نہ چھوڑا اور بذریعہ پیشہ وکالت اسی پٹنہ میں مقیم رہے، اور ایک جمرہ حسد و بغض و عناد کے دل میں صاحب بہادر کی طرف سے جناب مولانا ممدوح اور کل خاندان آپ کے پیدا ہو گیا کہ جس کو وہ رئیس نیش عقرب ہمیشہ بڑھانے اور افروختہ کرنے کی فکر میں شب و روز انتھک کوششوں سے لگے رہتے اور مانند گربۂ مسکین کے وقت کے منتظر رہتے تھے کہ ناگاہ ۱۲۸۰ھ ہجری مطابق ۱۸۶۴ء میں مقدمہ اعانت باغیان جناب حضرت مولانا یحییٰ علی قدس سرہٗ پر جو آپ کے سگے بھائی تھے اور نیز اس فقیر مؤلف کتاب ہذا پر دائر ہوا اور نیز انبالہ میں منشی محمد جعفر صاحب و محمد شفیع وغیرہ اور ملک بنگال میں قاضی میاں جان وغیرہم بہت سے لوگ گرفتار ہوئے اور تمام ہندوستان میں ایک ہنگامہ سخت بپا ہوا اکثر آدمی گرفتار ہوئے اور انبالہ میں ان سب لوگوں کو جمع کر کے مقدمہ کی تحقیقات شروع ہوئی جس کی تفصیل تواریخ عجیب مؤلفہ منشی محمد جعفر صاحب انبالوی سے معلوم ہو سکتی ہے الغرض جب ان لوگوں کا مقدمہ طے ہو گیا اور ان لوگوں کو عبور دریائے شور کا حکم ہو گیا اس وقت ٹیلر صاحب اور ان کے مشیر نیش عقرب کمربستہ کھڑے ہو گئے اور چہ کردی بھرنے لگے اور چونکہ حکام ضلع و گورنمنٹ اس وقت خاندان صادق پور سے خصوصاً اور جملہ فرقۂ اہل حدیث سے عموماً بدظن و غضبناک ہو رہی تھی، اس کا موقع پا کر جھٹ ان کمبختوں نے حکام ضلع و گورنمنٹ کے کان میں پھونکا کہ یہ ممکن نہیں کہ مولوی یحییٰ علی

و عبدالرحیم وجملہ فرقہ اہل حدیث اس بغاوت کے جرم میں ملوث ہوں اور مولوی احمد اللہ
اس سے بری رہیں مزید یہ شخص بھی ان لوگوں کا ہمراز و معاون و مددگار ہوگا مگر
اپنی ہوشیاری وعقلمندی و قابلیت کے باعث الگ تھلگ رہا اور اس بات کو
کچھ اس طرح پر چکنا چپڑا کر کے اور روغن قاز مل کر دکھایا کہ حکام نے اس کو سچ مان لیا
اور اب اُنہیں نااندیش دشمنوں کی طرف سے تیاری شروع ہوئی کہ کسی طور سے ہو سکے سچ یا
جھوٹ بائیؒ وجبلی کان مولوی احمد اللہ کو بھی اس مقدمہ میں پھانس لینا چاہیئے چھوڑنا
ہرگز نہ چاہیئے جب یہ قصہ اس فریق کا ہوگیا دیر کیا تھی صدہا گواہ جھوٹے بعضے بطمع زر
اور بعضے بطمع نیک نامی و خطاب اور بعضے بطمع رہائی و عطائے جائداد ضبط شدہ تیار
ہو گئے اس وقت وہ چغل خور لوگ کہ جن کے سینہ میں کینہ میں نار حسد سلگ رہی تھی خوب
چھُٹ کھیلے اور اپنے کینہ دیرینہ کو خوب نکالا۔ آخر حضرت جناب مولانا ۱۸۶۵ء مطابق
۱۲۸۱ھ میں گرفتار ہوئے اس وقت پٹنہ کے جج جو تھے وہ نہایت منصف مزاج، عادل،
نیک طینت تھے۔ ان چغلخور لوگوں نے سمجھا کہ جب تک یہ صاحب یہاں جج کے عہدہ پر رہیں گے یہ
مقدمہ ہرگز سرسبز نہیں ہو سکتا ہے گورنمنٹ میں اس کیفیت کو پیش کیا گورنمنٹ چونکہ خود اسوقت
برسر مخاصمت تھی بہ شوشہ ان لوگوں کا چل گیا۔ فی الفور ایک دوسرا جج جو جناب مولانا
کے مزاج و طبیعت سے ناواقف تھا۔ خاص اس مقدمہ کے فیصلہ کے واسطے بھیج دیا گیا
پھر کیا تھا ٹیلر صاحب اور ان کے مشیر بد باطن کمر بستہ ہو کر کھڑے ہو گئے اور جہانتک ان
سے ہو سکا اس مقدمہ کے ثبوت بہم پہنچانے میں اور شہادت ناجائز کے حاصل کرنے میں جان
و مال سے حاضر ہو گئے اور اپنے دل کے پھپھولے خوب پھوڑے۔ اسی ایک کارروائی سے
جو نہایت جابرانہ و تحکمانہ اس مقدمہ میں کی گئی کہ جس کی نظیر برٹش عملداری میں دوسری پائی نہیں
جاتی۔ حضرات ناظرین دوسری باتوں کو بھی جو اس مقدمہ میں کام میں لائی گئی قیاس فرما سکتے
ہیں۔ بالجملہ جناب مولانا کو حبس دوام بعبور دریائے شور کا حکم ہوا اس وقت بجز ان چند
مفسدین کے تمام شہر عشرۂ محرم ہو گیا۔ ہندو مسلمان، شیعہ و سنی، چھوٹا بڑا آدمی عورت مرد بچہ
اور سخت ماتم میں مبتلا ہوا اور ہر طرف سے بکا و واویلا کا شور مچا، مگر جناب مولانا

کا صبر و استقلال اس درجہ تھا کہ جسکے بیان سے قلم و زبان قاصر، آپ نہایت خوش اور اپنی تقدیر پر نہایت راضی و شاکر اور اپنے مالک حقیقی و فعال تحقیقی کے نہایت ممنون و خشوع و خضوع کے ساتھ تھے اور اس قید کو نہایت کشادہ پیشانی و فرخندہ دلی کے ساتھ باعث فخر و امتنان حضرت رب المنّان سمجھا، ہرگز آپکے دل اخلاص منزل پر کچھ بھی گزند و رنج و قلق نہ تھا۔ جو شخص آپ کو دیکھتا آپ کے چہرۂ مبارک کو خنداں و فرحاں دیکھ کر متحیر ہو جاتا سچ تو یہ ہے کہ اس قسم کا صبر و استقلال و راضی برضاء اللہ و صابر بقضاء اللہ ہونا بعد صحابہ کرام و اہلبیت اطہار کے پھر دیکھا اور سُنا نہیں گیا۔ مجھ کم مایہ و نالائق آدمی کا کام نہیں کہ آپ کے استقامت و ثبات کو قید تحریر میں لاکر ہدیۂ ناظرین کر سکے۔ اس کیفیت کو کچھ دیکھنے ہی سے تعلق تھا، بیان میں اس کی گنجائش نہیں۔ حاصل کلام آپ قید کر کے پورٹ بلیر اینڈمان بھیج دیے گئے اور آپ اٹھارہ برس اُس تکلیف و مصائب میں زندگی بسر کر کے راہی جنت الفردوس ہوئے، آپ نے اس زمان مصائب و تکلیف کو جس بیر چشمی و اطمینان قلبی کے ساتھ طے کیا بیان اُس کا احاطۂ تحریر میں آ نہیں سکتا۔ آپ ہمیشہ شاکر و سپاس گزار اپنے مالک کے رہتے حکام یوروپین بھی آپ کی عزت کرتے۔ تمام ساکنین جزیرہ کیا قیدی اور کیا فری سوداگر پولس پلٹن۔ الغرض کل کے کل آپ کا ادب و عزت و توقیر کرتے اول آپ جب جزیرہ میں پہنچے۔ جناب منشی اسد اکبر زماں صاحب ساکن آگرہ جو ہیڈ منشی چیف کمشنر صاحب انڈمان کے تھے۔ آپ کو باجازت صاحب بہادر اپنے مکان پر لے گئے اور وہیں آپ تخمیناً پانچ برس رہے اور کچہری میں صاحب چیف کمشنر کے بعہدۂ محرری نائبی ہیڈ منشی صاحب مقرر ہوئے۔ منشی صاحب موصوف نہایت شریف از بسکہ خوبی کے آدمی تھے۔ ہم سب لوگوں کے ساتھ جو بعد کو وہاں پہنچتے چلے گئے، ایک نگاہ مہربانی رکھتے اور محبت و الفت برتتے۔ بعد اس کے جناب لارڈ میو صاحب گورنر جنرل بہادر کو ایک نالائق شیر خاں حجام ولایتی نے ناحق قتل کیا اُس کی اس وحشیانہ حرکت سے حکام جزیرہ کا مزاج بگڑ گیا اور خصوصاً مسلمانوں کی طرف سے زیادہ تر متوحش ہو گیا، کیونکہ وہ قاتل

وحشی بھی تو مسلمان ہی تھا۔ جناب کمشنر صاحب بہادر نے اکثر مسلمانوں کو جو صدر ٹاپو۔ اس آئیلنڈ میں (کہ جہاں بڑے بڑے حکام رہا کرتے تھے) عہدہ محرری و جمعداری وغیرہ پر مقرر تھے، دوسرے ٹاپوؤں کو جو دور دراز پر صدر ٹاپو سے جنگل میں واقع تھے بدل دیا اس وقت جناب مولانا کو بھی ویپر آئیلنڈ ان ویلڈنگ میں تبدیل کر دیا جو خاص واسطے بوڑھے اور کمزور لوگوں کے مقرر تھا مگر وہاں بھی بعہدہ محرری میڈیکل ڈپارٹمنٹ میں مقرر کیا۔ دس روپیہ ماہوار اور راشن آپکے واسطے مقرر ہوا اور ایک مکان خاص نہایت قریب ہسپتال سے آپکے رہنے کو ملا، اور ایک نوکر کھانا پکانے اور دیگر خدمتگاری کے لئے بھی دیا گیا اور ایک محرر آپ کی تائید میں مقرر کیا گیا، حکم ہوا کہ جس قدر کام ہسپتال کا آپ اپنی خوشی سے کر سکیں کریں اور باقی کام وہ تائید کرے گا۔ الغرض بقیہ ایام زندگی آپ نے وہیں طے کیے۔ جو کچھ کام ہسپتال کا ہو سکتا کرتے اور بعد اس کے ذکر اللہ و تلاوت قرآن مجید و نماز و دعا وغیرہ میں مصروف رہتے۔ نماز تہجد آپ کی ناغہ نہ جاتی اور جو قیدی یا فری آپ کے پاس آجاتا آپ اس کی ہدایت کرنے سے بھی دریغ نہ فرماتے۔ صدہا قیدی جنہوں نے کبھی اپنے رب کے سامنے سر نہ جھکایا تھا اپنے افعال ناشائستہ سے تائب ہو کر مومن موحد پابند صوم و صلوٰۃ تہجد گزار بن گئے۔ پولیس اور پلٹن کے لوگ بھی آپ سے فائدہ لینے میں محروم نہ رہے۔ آپ کے پاس ایک جماعت مستفدین کی ہمیشہ حاضر رہتی، ہندو بھی آپ کے ملفوظات طیبات سے فائدہ اٹھاتے۔ الغرض آپ نہایت صبر شکر و استقلال کے ساتھ سرگرم ہدایت و نفع رسانی خلق اللہ رہتے۔ ہر کہ و مہ کو آپ کے ساتھ کچھ ایسی محبت و گرویدگی تھی کہ ہر شخص آپ کو اپنا پدر مہربان سمجھتا۔ یہ فقیر مؤلف کتاب بھی بعد واقعہ لارڈ میو صاحب اس صدر ٹاپو سے تبدیل ہو کر ایک دوسرے جنگل [illegible] بعہدہ محرری ہسپتال مقرر کیا گیا اور آپ کی صحبت کیمیا صحبت سے [illegible] میں ایک بار بحصول اجازت اپنے افسر مافوق کے واسطے چند گھنٹوں کے حاضر ہو جاتا اور بذریعہ تحریر یا بذریعہ آئندہ و روندہ اکثر آپ کی خیریت [illegible] اور میری خیریت آپ کو معلوم ہو جایا کرتی۔ مگر ہاں جبکہ میں نے بعد گذر جانے بارہ برس کی حالت قید میں حسب منشائے

قانون وہاں کے کاریگری چھوڑ کر موضع ایراڈین میں دکان کرلی تھی۔ اُس وقت البتہ مہینہ میں دو ایک بار آپ کی خدمت مبارک میں حاضر ہوتا اور از صبح تا شام وہاں رہتا مگر شب باشی کی اجازت اس حالت میں بھی حکام کی طرف سے نہیں تھی لہذا بناچاری واپس آتا اور جبکہ بوجہ دکانداری اس فقیر کا ہاتھ کشادہ ہو گیا اخراجات ضروریہ میں آپ کی بھی مدد کرتا۔ چونکہ وہاں ہر چیز گراں رہتی مثلاً بیضہ ماکیان فی عدد ایک آنہ اور مرغ تین روپیہ چار روپیہ کو ملتا اور گوشت بُز نایاب اگر گاہے اتفاقاً ملا بھی تو دو روپیہ اور بارہ آنہ سیر سے کم نہیں اور آپ کو کچھ تو باقتضائے آب و ہوا وہاں کے اور کچھ بوجہ غذائے ناموافق طبع کے ضعف بہت ہو گیا کہ چلنے پھرنے میں حوائج ضروری کے لیے حرج ہونے لگا۔ لہذا چند روز تک بہ ہوار آپ کو اُس دُکان سے مدد ملتی مگر پھر بھی بوجہ کشادگی دست آپ کے اکثر معسرین کی آپ خبر لیا کرتے آپ کی وہی حالت رہی جو اکثر ایک نہایت غریب قیدی کی وہاں رہا کرتی ہے۔ آپ کا سلوک خفیہ معسرین کے ساتھ اس حالت میں بھی کچھ ایسا تھا کہ بلا مبالغہ اگر حاتم کہئے تو بجا ہے آپ اس حالت قید کو اپنے واسطے نہایت اعظم احسان خداوندی تصور فرمائے۔

**شعر۔** منت منہ کہ خدمت سلطان ہمی کنی ❊ منت ازو شناس کہ بخدمت بداشتت

آثار عبودیت حضرت رب العالمین آپ کے چہرہ و بشرہ سے ایسی نمایاں کہ جس کو دیکھنے سے تعلق ہے۔ قصہ کوتاہ جب آپ کو مرض الموت آپہنچا قریب دو ہفتہ کے بخار میں آپ مبتلا رہے اور بیہوشی آپ پر غالب رہی اس حالت میں بھی یاد والے آپ کی زبان قاصر نہ رہی آپ کی زبان پر غشی کی حالت میں بھی ذکر اللہ جاری تھا۔ نماز کا خیال اس قدر تھا کہ گویا روز و شب نماز ہی میں گذرتی تھی۔ ہمہ وقت تحریمہ بندھا رہتا اور نماز پڑھا کرتے۔ چنانچہ بتاریخ بست و ہشتم ذی الحجہ ۱۲۹۸ھ ہجری کو آپ نے اس بحر دنیا سے رہائی پائی اور جنت الفردوس کو راہی ہوئے۔ تفصیلی حالات اسکے تواریخ عجیب مؤلفہ منشی محمد جعفر انبالوی میں درج ہیں شائقین وہاں سے ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔ بعد گرفتاری مولوی یحییٰ علیؒ کل نظم تبلیغ و ارشاد وغیرہ آپ ہی انجام دیتے رہے۔ اگرچہ بوجہ انکساری قبل میں احتراز فرماتے تھے۔

## تاریخ انتقال جناب مولانا احمد اللہ صاحب قدس سرہ العزیز از نتائج فکر جناب مولوی محمد ایوب خاں صاحب رامپوری مقیم جزیرہ

چوں ازیں دارِ فنا جانبِ باغِ رضواں — احمد اللہ رواں گشت بصد دلِ شاداں

شش و ہفتاد سنِ عمرِ شریفش بودند — بغتۃً گشت نصیبش سفرِ جاویداں

عاقبت مصرِ بقا گشت عزیز از قدمش — یوسفے بود گرفتارِ بلائے زنداں

بست و ششم سہ شنبے بود از مہِ ذی الحجہ کہ او — راہیِ ملکِ بقا گشت ز دارِ گذراں

روز اطول و ترقی بہ شب نامہ سیاہ — وزن خورشید ہمیکرد بہ برجِ میزاں

اقرب ہر شلہ عقرب بحساب تحویل — ہمچو عقرب کہ ترا از دست ہمہ اقرب آں

اعتقادش باحادیثِ نبیؐ از ہمہ بیش — اعتمادش ہمہ ہر دم بنصوصِ قرآں

عالمِ باعمل و فاضلِ افضل از ہمہ — یدِ بیضا است بہ کشّافِ رموزِ قرآں

دُرِّ دریائے تجرد کہ بسلکِ توحید — منسلک بود ز تصدیقِ دل و ہم ایقاں

چہ فروع و چہ اصول از مددش مستحکم — منطقش نحو مبنی صرف حدیثش دل و جاں

ہر کہ زو منحرفے منحرف از دینِ نبی — ہر کہ او مشتغلش مشتغل از کارِ جہاں

غوطہ زن در ہمہ اوقات بدریائے علوم — غرق در بحرِ معارف ہمہ وقت و ہمہ آں

ہمہ زہد و ہمہ تقویٰ و ہمہ صوم و صلوٰۃ — ہمہ مصروفِ عبادت ہمہ صرفِ عرفاں

اصلِ بدعت شدہ از قوتِ او مستاصل — نخلِ توحید نشاندہ ہمہ در باغِ جہاں

خلعتِ شرع قبائے کہ بقدش موزوں — جامہ ورع عبائے بجسمش چسپاں

علمِ معقول بتصحیح حدیثش منقول — علمِ منقول بتفسیر کلامش آساں

گو مطول بود اما بہ بیانِ صافش — نسخۂ مختصرے داں چہ معانی چہ بیاں

سالِ تاریخ وفاتش ز تفکر جستم — دخل الخلد ۱۲۹۹ھ - بفرمود ہمال دم رضواں

ہم قرباں بہ تمامی و محرم اقرب — سنِ تسعہ ز احادثش بگرفتم بے آں

## تاریخ وفات از نتائج فکر جناب مولانا محمد سعید قدس سرہٗ

بتاریخ فوتش ندا کرد ہاتف — رہا گشتن مومن از سجن دنیا ۱۲۹۸ھ

یہ فقیر بوجہ علالت و معذوری حضرت والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ جناب حضرت اخی و استادی حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم سے پڑھتا تھا مگر جبکہ جناب ممدوح واسطے تحصیل علوم کے روانہ لکھنؤ ہوئے اُس وقت کچھ عرصہ تک فقیر کا پڑھنا ملتوی رہا تب میں نے خدمت میں جناب والد ماجد کے صورت حال کو عرض کیا، گو اس وقت صادق پور میں کوئی عالم ایسا نہ تھا جو درس و تدریس کے شغل کو جاری رکھتا جو تھے وہ ہمراہ جناب حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ کے روانہ ہو گئے تھے۔ اور جو باقی رہ گئے تھے اُن کو اپنے مشاغل ضروریہ سے فرصت نہیں کہ وہ اس تدریس کی طرف متوجہ ہوں، مگر بوجہ اصرار کمترین حضرت والد ماجد مرحوم نے جناب حضرت مولوی احمد اللہ و جناب اخی و استادی حکیم مولوی ارادت حسین رحمۃ اللہ علیہما کو بلا کر فرمایا کہ اس کو ایک ایک سبق دیدیا کرو، ہر چند یہ دونوں حضرات نہایت عدیم الفرصت تھے مگر جناب والد کا فرمانا ایسا نہ تھا کہ یہ دونوں حضرات اس کی تعمیل نہ کرتے۔ جناب حضرت والد کا مرتبہ و رتبہ درجہ دوئم پر حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ سے سمجھا جاتا تھا تمام اہل صادق پور اور کل اہل برادری و جملہ مریدان خرد و کلاں آپ کا ادب و لحاظ بطور پیر و مرشد کے کرتے چنانچہ صرف و نحو کا سبق کمترین کا حضرت مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ذمہ لیا اور احادیث کا سبق جناب حکیم صاحب ممدوح نے اس وقت سے یہ کمترین حاضر باش خدمت مبارک جناب مولانا و استادنا رحمۃ اللہ علیہ کے رہا کرتا خصوصاً بعد انتقال جناب حضرت والد ماجد مرحوم یہ فقیر شب و روز کمر بستہ صحبت کیمیا خاصیت میں رہتا اور ہر جزئی و کلی امر میں اپنے خواہ وہ متعلق تدبیر معاش کے ہو یا خانہ داری کے یا مقدمہ یا شادی و غمی کے ہو، الغرض کالمیت فی ید الغسال میں نے اپنے کو آپ کے ہاتھ میں دیدیا تھا اور آپ کے الطاف بزرگانہ و اشفاق مربیانہ بھی اس نالائق پر ایسا ہی مبذول رہتے تھے کہ اپنی اولاد سے زیادہ۔ یہی وجہ تھی کہ جناب حضرت ہادی عزاسمہ نے اس کمترین کو کان پکڑ کر بروز اس ابتلا میں آپ کے ساتھ کردیا۔ فللہ الحمد علےٰ ذالک قصہ مختصر کہ پورٹ بلیر میں پہنچ کر بھی یہ کمترین ڈھائی تین برس

تک آپ کے ساتھ رہا مگر بعد سانحہ لارڈ میو صاحب ہم لوگ جدا ہو گئے۔ جس کا کچھ بیان اوپر گذر چکا، مگر جب بارہ برس مجھ کو حالت قید میں گذر گئے اور حسب منشائے قانون پورٹ بلیر میں اور جناب ممدوح دونوں مجاز پیشہ وری و دکانداری کے ہو گئے اس وقت خیال ناقص میں یہ بات گذری کہ اگر میں ملازمت سرکاری کو ترک کر کے دکان کر لوں تو خوب ہو کہ ہم دونوں یکجا رہ کر بقیہ زندگی طے کریں۔ چنانچہ میں نے درخواست دی اور وہ درخواست بدقت تمام منظور ہوئی اور میں ابرڈین میں جو ایک بہت بڑا قصبہ بطور صدر کے ہے اور وہاں ڈپٹی چیف کمشنر اور پلٹن و پولیس وغیرہ اور بہت حکام رہا کرتے ہیں دکان کر لی اور دکان بھی بمنہ و کرمہ تعالیٰ چل نکلی اور سو پچاس روپیہ ماہواری بطور نفع کے بچت ہونے لگی اس وقت میں نے چاہا کہ جناب حضرت مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے پاس لاکر رکھوں اور خود خدمتگذاری کروں۔ کیونکہ آپ کو بعد انتقال حضرت مولانا یحییٰ علی علیہ الرحمۃ کے ضعف و ناتوانی سرعت کے ساتھ ترقی پذیر تھی۔ آپ نہایت کمزور و نحیف ہو گئے اس پہ طرہ یہ کہ غذا بھی نہایت روکھی پھیکی، جس کے وجوہ اوپر بیان ہو چکے۔ چنانچہ اس امر کا مشورہ اوّل میں نے حضرت ممدوح ہی سے لیا۔ آپ تو رضامند ہو گئے مگر اس ٹاپو کے لوگ کہ جو آپ کی صحبت بابرکت سے انس پکڑے ہوئے تھے اور مشرف ہو رہے تھے انہوں نے واویلا مچائی اور اپنی محرومیٔ شرف ملازمت پر رونا دھونا شروع کیا لیکن میں نے چند مہینے کے عرصہ میں ان سبھوں کو راضی کر لیا۔ تب ایک درخواست بحضور سدرن ڈسٹرکٹ افسر کے جو ہمارے افسر مافوق تھے دی۔ چونکہ مولوی احمد اللہ بہت بوڑھے اور ضعیف ہو گئے ہیں اور لائق کار سرکاری نہیں ہیں اور میں ان کا بھانجہ ہوں، چاہتا ہوں کہ ان کو بھی ٹکٹ پیشہ وری کا عنایت ہو کر میرے ساتھ اسی ابرڈین میں تبدیل کر دیئے جائیں، مگر قسمت کی خوبی سے وہ درخواست ڈسٹرکٹ افسر نے نامنظور کی۔ بعد چند روز کہ جب اول افسر کی تبدیلی ہوئی اور دوسرا افسر آیا تو پھر میں نے وہی درخواست دی اور بہت کچھ سعی و سفارش

بہم پہنچائی کہ جس میں یہ درخواست منظور ہو چنانچہ اس افسر نے منظور کر کے نار دن ضلع کے افسر کے پاس بھیجدی کہ جس کے علاقہ میں آپ رہتے تھے۔ غرض یہ تھی کہ آیا مولوی احمد اللہ کو ٹکٹ دینے میں ان کو کچھ عذر تو نہیں ہے لیکن قسمت کی خوبی سے یہ درخواست بھی وہاں جاکر نامنظور ہوئی بعد چند مدت کے پھر سہ بارہ میں نے درخواست دی چنانچہ اب کی بار دونوں افسروں نے منظور کر کے متفق الرائے ہو کر بحضور چیف کمشنر بہادر واسطے عطائے ٹکٹ پیشہ مولوی احمد اللہ کے سفارش کی، مگر قسمت کی خوبی دیکھئے کہ صاحب ممدوح نے نامنظور کیا اور صاف لکھ دیا کہ یہ دونوں ہرگز ایک جگہ جمع نہیں ہو سکتے۔ الغرض اسی رگڑے جھگڑے میں ڈھائی تین برس گذر گئے، آخر مجبور ہو کر خاموش ہو رہا مگر جب مرض الموت آپ کو آپہنچا اس میں دو ہفتہ مبتلا رہے۔ میں نے اس وقت پھر درخواست دی اپنے دسٹرکٹ افسر کے پاس کہ میرے ماموں مولوی احمد اللہ جو اس وقت ویپر آئیلینڈ میں ہیں وہ سخت بیمار ہیں کہ جانبری ان کی بظاہر اس عارضہ سے مشکل ہے، وہ نہایت بیہوشی کی حالت میں ہیں اور نیز تنہا کوئی اُن کا وہاں خبر گیراں نہیں ہے اور میں اُن کا عزیز اور بھانجا ہوں میں نہایت مؤدبانہ اور عاجزانہ عرض کرتا ہوں کہ مجکو وہاں شب باشی کا پاس ملے (یعنی اجازت نامہ) وہ چراغ سحری ہیں، ہفتہ سے زیادہ ان کی زیست کی امید نہیں ہے یہ درخواست بہت رگڑے جھگڑے اور ردوکد کے چودہویں روز منظور ہو کر بعد مغرب ایک چپراسی سرکاری مجکو دے گیا، اس درمیان میں روزانہ علے الصباح اپنی دُکان ابرڈین پر اپنے لڑکے عبدالفتاح کو جو اس وقت وہاں میرے پاس موجود تھا چھوڑ کر روانہ ہو جاتا اور ایک کوس کا فاصلہ پختہ طے کر کے نُسویے میں گھاٹ پر پہنچتا اور وہاں سے کشتی پر سوار ہو کر سمندر کی ایک کھاڑی میں کہ جسکا عرض ایک کوس سے کم نہ ہوگا طے کر کے ویپر آئیلینڈ کے گھاٹ پر جاتا اور پھر وہاں سے آپ کی جائے قیام پر پہنچتا اور عصر تک وہاں رہتا اور جو کچھ خدمتگذاری ہو سکتی بجالاتا۔ عصر کے وقت چشم گریاں و بادل بریاں وہاں سے رخصت ہوتا اور سات آٹھ بجے شب کو اپنے مکان ابرڈین میں پہنچتا۔ الغرض اسی تگاپو دوا دوش میں چودہ روز گذرے اور عجیب رگڑے جھگڑے میں پڑی رہی۔ بالآخر چودہویں روز عصر کے وقت جب میں آپ سے رخصت ہوا اس وقت آپکو سب لے قدسے

اچھا پایا اور فی الجملہ ہوش و حواس بھی پایا اور آپ متکلم بھی ہوئے اور وصیت تقوی و ابتغاے مرضات اللہ و صبر و استقلال فی المصائب کی نہایت تاکید کی اور ساکنین عظیم آباد محلہ صادقپور میں سے مولوی محمد حسن مرحوم سے اپنی رضامندی بیان فرمائی میں اس روز نہایت خوشی کی حالت میں وہاں سے روانہ ہوا اور مجکو اُمید قوی ہوئی کہ آپ کو انشاء اللہ صحت ہوگی جب میں اپنی دکان ابرادین میں پہنچا، اس وقت منشی محمد جعفر صاحب و میاں عبد الغفار صاحب جو اسی موضع میں قریب رہتے تھے اور بہت سے احباب جو واسطے دریافت خیریت کے ہمارے آنے کے منتظر تھے۔ خبر تخفیف کی سُن کر نہایت خوش ہوئے اسی جلسہ میں چپراسی بھی اجازت نامہ شب باشی لیکر پہنچا۔ ہر ایک کو نہایت خوشی ہوئی، خیر شب تو میں نے جیوں تیوں کاٹی اور علی الصباح عبد الفتاح کو دوکان سپرد کر کے روانہ ہوا جب نیوبے کے گھاٹ پر پہنچا کشتی نذارد تھوڑی دیر ٹھیرا تو دیکھا کہ ایک بوٹ سرکاری ویپر آئیلینڈ کی طرف سے چلا آرہا ہے جب وہ بوٹ گھاٹ پر پہنچا۔ ملاحوں نے ایک رقعہ لکھا ہوا طرف سے عبد الواحد خادم حضرت مولانا مرحوم کے دیا، جس کا مضمون یہ تھا کہ حضرت آٹھ بجے شب کو اس سجن دنیا کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہوئے میں نے بمنت و سماجت اُن ملاحوں کو متوقف کیا اور نیز مترقب انعام کہ تا آنے ہمارے وہ بوٹ واپس نہ لے جائیں اور میں دوڑتا ہوا وہاں سے اپنی دُکان پر پہنچا اور تمام احباب کو خبر کی اور ایک تھان نین سکھ اور کچھ روپے واسطے تجہیز و تکفین کے لیا اور دُکان کو مقفل کر کے عبد الفتاح کو ہمراہ لے اُفتاں و خیزاں گھاٹ پر پہنچا، ملاح تو منتظر تھے اور دوسرے مسافر لوگ بھی پار اُترنے کو موجود تھے، فی الفور وہاں سے روانہ ہوا اور ویپر آئیلینڈ کے گھاٹ پر پہنچا اور وہاں سے آپکے مکان پر۔ دیکھا کہ آپ کی لاش مبارک چادر سے ڈھکی ہوئی اور وہی آپ کا خادم عبد الواحد بیٹھا ہوا باچشم تر آہ سرد بھر رہا ہے میں نے آپ کے چہرہ مبارک سے چادر اُٹھا کر آپ کی پیشانی کا بوسہ لیا اور آپ کے چہرۂ مبارک کو ایسا خنداں و منور پایا کہ چودھویں رات کا چاند بھی اُس کے سامنے بے حقیقت۔ پھر اس وقت کے غم و اندوہ کو جو مانند پہاڑ کے مجھ پر ٹوٹ پڑا میں کیا بیان کروں۔ الغرض میں غسل و کفن کی فکر میں ہوا مگر آدمی کوئی نہیں، سخت متردد ہوا، کیونکہ اس جزیرہ کے لوگ سب مشقتی قیدی تھے یا بوڑھے

محض اندھے، لنگڑے، از کار رفتہ جو سرکاری کاموں پر بھیجے گئے تھے، بیٹھے رہے کوئی نہیں جو مجھکو
مدد دے۔ اسی تردد و فکر کی حالت میں تھا کہ سب سے اول منشی محمد جعفر صاحب میاں عبدالغفار
صاحب پہنچے اس کے بعد جناب منشی محمد اکبر زماں صاحب ہیڈ منشی محکمہ چیف کمشنر بہادر مع
محمد جان وغیرہ دو چار آدمیوں کے پہنچے، بعد اس کے اور لوگ بھی پہنچتے گئے، کل پندرہ
سولہ آدمی جمع ہو گئے، غسل و کفن ہونے لگا۔ صلاح یہ ٹھہری کہ آپ کو یہاں سے لے جا کر
ایرادین کے پاس سوتھ پائنٹ کے قبرستان میں جہاں آپ کے چھوٹے بھائی جناب مولانا
یحییٰ علی قدس سرہٗ مدفون ہیں، اسی کے بغل میں آپ کو بھی دفن کریں چنانچہ اس کی
اجازت لینے کو جناب منشی سید اکبر زماں صاحب و منشی محمد جعفر صاحب پاس افسر انچارج
اس جزیرہ کے گئے، اس نے توقف کر کے فی الفور بذریعہ جھنڈی کے افسر ناردن
ڈسٹرکٹ سے جو اس وقت موٹ ہریٹ پہاڑ پر واسطے ہوا خوری کے گیا ہوا تھا۔
دریافت کیا اس نے نامنظور کیا، حکم دیا کہ ڈنڈا اسپنٹ میں دفن کرو، لاچار ہم لوگ مدفن
غسل و کفن دے کر اور نماز پڑھ کر ایک چھوٹی سی کشتی میں ڈنڈا اسپنٹ گئے اور وہاں
سمندر کے کنارے ایک ٹیلہ پر کہ جہاں اور بھی چند قیدیوں کی قبریں تھیں آپ کو دفن کیا،
وہ ٹاپو عجیب وحشت ناک نظر آیا، ایک طرف تو جنگلی درخت جو آسمان سے
بات کرتے ہیں اور دوسری طرف سمندر کی موجیں مانند پہاڑ کے آکر اس جزیرہ کو تھپیڑے
لگا رہی ہیں، ایک طرف تو جنگل کی ہوا خوب زور سے سائیں سائیں کر رہی ہے اور
دوسری طرف امواج سمندر شور و غل مچا رہے ہیں گویا شور محشر بپا ہے۔ ایسی حالت
میں ہم لوگ ایسے دُرِ یتیم کو ایسے لعل شب چراغ کو ایسے یاقوت احمر کو اپنے ہاتھوں مٹی
میں دبا کر آہ سرد بھرتے ہوئے باچشم گریاں و دل بریاں وہاں سے اپنی اپنی جگہوں پر
واپس آئے۔ تنبیہ اے حضرات ناظرین اپنے کانوں سے پنبۂ غفلت کو دور کر کے
اور اپنی آنکھوں پر سے غشاوۂ بیہوشی کو اٹھا کر ذرا ہوش سنبھال کر اس سانحہ کو دیکھو کہ
آپ کہاں پیدا ہوئے اور کس ناز و نعم میں پلے اور پرورش پائی اور پھر کس ثروت و
نام و نشان کے ساتھ ایک بہت بڑا حصہ اپنی عمر کا آپ نے طے کیا اور پھر آخر میں بشوق

دارالآخرت آپ سب کو خیرباد کہہ کر کس تنہائی و غربت کی حالت میں واصل بحق ہوئے۔

شعر ٹیسو جب پھولن پر آئے ٭ پات پات کر سب لٹائے
کالا منھ کر جگ کو دکھلائے ٭ تب لالن کی لالی پائے

اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں فرمایا ہے۔ (سورۂ عنکبوت) احسب الناس ان یترکوا ان یقولوا امنا وھم لا یفتنون ولقد فتنا الذین من قبلھم فلیعلمن اللہ الذین صدقوا ولیعلمن الکذبین اور نیز اسی سورہ میں فرماتا ہے وما ھذہ الحیوۃ الدنیا الا لھو ولعب وان الدار الاخرۃ لھی الحیوان ۝ لو کانوا یعلمون ۝ ان آیتوں میں اللہ تعالیٰ نے دو باتیں فرمائی ہیں ایک تو یہ کہ مومن صادق ضرور آزمایا جائے گا۔ بغیر آزمائش چھٹکارا نہیں، دوسرے یہ کہ جو عقلمند ہیں وہ پچھلا ہی گھر پسند کرتے ہیں، جو لازوال ہے۔

مخفی نہ رہے کہ از روئے قانون مجریہ پورٹ بلیر ہر کہ ومہ ہر قسم کا مقدمہ والا چور ڈاکو باغی مجاز تھا کہ گزر جانے بارہ سال بحالت قید ساتھ نیک چلنی کے ٹکٹ پیشہ وری لے کر دکان وغیرہ جونسا پیشہ چاہے کرے، گھر بناوے وہاں قیدی عورت سے شادی کرے یا گھر سے عورت اور بچوں کو بلالے۔ باپ بیٹا بھائی بھائی دوست دوست کے ساتھ یکجا رہے کوئی ممانعت نہ تھی، یہ فقیر و منشی محمد جعفر صاحب و میاں عبدالغفار صاحب و مسعود خان صاحب بھی اس قانون سے مستفید ہو رہے تھے اور ہم چاروں ایک ہی بستی ابرڈین میں نزدیک نزدیک مکان بنا کر بہ آرام تمام اپنا پیشہ کر رہے تھے اور ہر ایک خوب کما رہا تھا مگر ہمارے حضرت جناب رحمۃ اللہ علیہ کو اس قانون سے فائدہ لینے کی اجازت نہ ملی اس میں کیا بھید ہے ظاہر میں لوگ خیال کریں گے کہ حکام کا محض تعصب تھا۔ مگر باطن بیں ہر کام کو فعال مطلق کی طرف منسوب کرتے ہیں اور حکام کو مانند چوب دستی کے یا مانند کمان تصور کرتے ہیں، کیونکہ جو تیر کمان سے نکل کر نشانہ پر لگتا ہے اسکو کوئی ذی عقل کمان کا فعل نہیں خیال کرتا، بلکہ کماندار کا بس۔ جو کچھ تکلیف و تنہائی ہمارے حضرت کو ہوئی وہ سب حسب الحکم حکیم مطلق رب رحمٰن رحیم کے ہوئی، اس رب کریم نے چاہا کہ آپ کو خوب بلیات و مصائب میں ڈال کر جملہ گناہوں کا کفارہ اسی دنیائے دوں میں

لے کر آپ کو اس جہان سے کیوم ولدتہ امہ صاف و پاک اٹھائے اور روز محشر موافق اولیائے کبار و صدیقین و شہداء و صالحین کرے اور آپ کے دشمنوں کو بفحوائے آیۃ کریمہ کلوا وتمتعوا قلیلاً انکم مجرمون و آیہ کریمہ ومھل الکفرین امھلھم رویدا ○ یہ سخلہ میتۃ و جیفہ دنیا سے کر بہلائے چنانچہ الحمد للہ کہ ہمارے حضرت اس امتحان اور رنج میں نہایت ثابت قدم و صابر رہے اور آپ کا مرتبہ و رتبہ انشاء اللہ تعالیٰ ان لوگوں میں ہوگا جنکی شان میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ومن الناس من یشری نفسہ ابتغاء مرضات اللہ واللہ رؤف بالعباد و نیز فرماتا ہے ان اللہ اشتری من المومنین انفسہم واموالھم بان لھم الجنۃ ○ حدیث شریف میں آیا ہے لو کانت الدنیا تعدل عند اللہ جناح بعوضۃ ما سقی کافرا منھا شربۃ ماء ○ اور دوسری حدیث میں آیا ہے۔ الدنیا اھون علی اللہ من السخلۃ المیتۃ علی اھلھا۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔ شعر

| | |
|---|---|
| ان للہ عبادا فطنا | طلقوا الدنیا وخافوا الفتنا |
| فکروا فیھا فلما علموا | انھا لیست بحی وطنا |
| جعلوھا لجۃ واتخذوا | صالح الاعمال فیھا سفنا |

اب میں اس دفتر کو دعا پر ختم کرتا ہوں۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ ونور مرقدہ ووسع مضجعہ واحشرہ فی زمرۃ الانبیاء والصدیقین والشھداء والصالحین الذین اخرجوا من دیارھم بغیر حق الا ان یقولوا ربنا اللہ۔ تفصیل اولاد و احفاد کی آپ کی بیوی محل اولیٰ سے جن کا ذکر اوپر گذرا چھ بیٹے اور دو بیٹیاں جملہ آٹھ نفر۔ جناب حکیم مولوی عبدالمجید صاحب مرحوم۔ عبدالرشید صاحب جو دو ڈھائی برس کا ہو کر گذر گیا۔ مولوی عبدالقدیر معروف بہ مولوی اشرف علی صاحب مرحوم۔ مساۃ صفیہ جو برس دو برس کی ہو کر گذر گئی۔ حکیم مولوی عبدالحکیم صاحب مرحوم۔ مساۃ خدیجہ مرحومہ اہلیہ مولوی عبدالرؤف مرحوم رحمۃ اللہ مرحوم جو بعمر اٹھارہ انیس برس رخصت ہوئے۔ آیت اللہ جو چند مہینہ کا ہو کر فوت ہوا۔ اور محل ثانیہ سے آپ کے جو غیر برادری میں آپ نے کی تھی، صرف ایک مولوی محمد یقین مرحوم پیدا ہوئے۔

# ولی اللہ رحمۃ اللہ

آپ جناب مولوی احمد اللہ صاحب سے چند برس چھوٹے تھے حسب دستور آپ مکتب میں بٹھائے گئے تھے۔ آپ کی انتہا وحشت اور بے توجہی کی وجہ سے آپ پر سختی کی جاتی تھی۔ آپ کے پدر بزرگوار ہی آپ کو پڑھاتے مگر کوئی تدبیر درستی کارگر نہیں ہوتی کیونکہ درحقیقت آپ تعلیم و تلقین کے لئے مکلّف پیدا نہیں کئے گئے تھے۔ چنانچہ ایک روز آپ قبل ہی سے سبق سنانے کے لئے بیٹھے تھے اور اپنے والد ماجد کے تشریف لانے پر خود ہی سبق سُنانے کی درخواست کی۔ جناب مولوی الٰہی بخش صاحب مرحوم نے کتاب طلب کی تو وہ کتاب پر بیٹھے پائے گئے اور کتاب سے سبق کا ورق غائب پایا گیا۔ دریافت سے معلوم ہوا کہ وہ ورق آپ مروڑ کر کھا گئے ہیں۔ اس کیفیت کے مشاہدہ سے مولوی صاحب کو یقین ہو گیا کہ یہ واقعی سمجھ سے عاری اور خلقی مجنوں ہیں۔ اب ان کی نقل و حرکت کی نگاہ داشت ہونے لگی اور رفتہ رفتہ آزاد سے قید بند رہنے لگے جہاں آپ سے تکلیف دہ بے موقع باتیں سرزد ہو جاتیں وہاں آپ میں شریعت کا احترام اور پاس بھی پایا جاتا۔ اپنی والدہ کے بڑے مطیع تھے اور صاف گوئی اور سچائی کے شیدائی تھے۔ آپ احکام شریعت کیلئے بہت جلد رحم کا دیتے اگرچہ قوانین شریعت کے مکلّف نہ تھے۔ انوار کی طرف رغبت اور ظلمات سے گھٹن آپکو پیدا ہو لی رہتی تھی۔ جس وقت جناب سید احمد صاحب مجدد الف ثلث عشر کا قدم مبارک آپ کے مکان میں پہنچا، آپ زیارت کے لئے سخت بیتاب ہو گئے اور آخر ش آپ قید سے رہا کئے گئے۔ آپنے اپنے نور قلب سے (جس سے آپ کا خاندان پدری اسوقت تک نا آشنا تھا) دیکھنے کے ساتھ سید صاحب کو پہچان لیا اور معانیت سے مشرف ہو گئے۔ سید صاحب نے آپ کو دیکھ کر آپکے والد ماجد سے فرمایا ان پر سختی نہ کی جائے اور قید سے رہا رکھے جائیں اگرچہ دنیاوی اعتبار سے یہ قابل احترام نہ ہوں مگر فی الحقیقت آپ کی کل اولاد میں یہی اکرم اور بہتر ہیں۔ قیود و علائق انسانی سے آزادی کے باعث آپ پر اسرار عالم منکشف ہوتے رہتے تھے، جن پر مابعد کے صدور واقعات ہمیشہ مہر ثبت لگا دیا کرتے (ان کی تفصیل موجب طوالت ہے) اگرچہ اس وقت ان باتوں کو لوگ اختلال حواس پر محمول کرتے تھے۔ جناب کا انتقال غالباً پچاس برس کی عمر میں ہوا۔

# جناب مولانا فیاض علی علیہ الرحمۃ والغفران

آپ کی شادی مسماۃ حفیظن بنت حضرت شاہ محمد حسین ساکن محلہ نموہیہ سے ہوئی، آپکی کوئی اولاد نہیں ہوئی، آپنے درسی کتابیں تمام وکمال اپنے برادر معظم مولوی احمداللہ رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور سند حدیث جناب حضرت مولانا ولایت علی غفران مآب سے لی، آپ ازبسکہ ذکی وذہین تھے آپ اول کچھ درس تدریس کی طرف متوجہ ہوئے مگر بعد کو کمربستہ شب وروز حاضر باش خدمت مبارک اپنے پیر مرشد مولانا ولایت علی قدس سرہٗ کے رہا کرتے، آپ بڑے حضرت کے خلفائے عظام میں سے ہوئے۔ آپنے جس قدر فیض باطنی اپنے پیرومرشد سے حاصل کیا شاید اتنا کم کسی نے حاصل کیا۔ آپ کا وعظ نہایت پُراثر ہوتا، آپ قرآن و حدیث کے بیان معنی ونکات میں ایک ملکہ خاص رکھتے تھے، آپکے وعظ میں بڑے بڑے عالم اوران پڑھ دونوں اپنی اپنی فہم وحوصلہ کے موافق لطف ومزہ اُٹھاتے اور نہایت محظوظ ہوتے، آپ فن مناظرہ میں بھی ید طولیٰ رکھتے تھے۔ آپ کی تقریر ایسی قلّ ودلّ ہوتی تھی کہ بڑے بڑے عالموں کو بجز سکوت کچھ نہیں بن پڑتی تھی۔ چنانچہ جناب مولانا محمد فصیح رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ جو آپ کا مناظرہ ہوا ہے وہ اس شہر میں نہایت مشہور ومعروف ہے کہ مولانا محمد فصیح صاحب نے مجمع عام میں جہاں ہزاروں آدمی جمع تھے اپنے قائل ہونے کا اقرار کیا۔ الغرض ہندوستان کے دور دورسیر میں بھی بہت عالموں سے آپ کو مناظرہ کی نوبت پہنچی اور آپ ہمیشہ فائز المرام رہے۔ حضرت مولانا ولایت علی عرف بڑے حضرت کا جب اول سفر طرف ملک کاگان پکھلی کے ہوا جو قریب کشمیر کے واقع ہے آپ بھی ہمراہ تھے اور وہاں گلاب سنگھ وغیرہ سکھوں کے لشکر کے مقابلہ میں آپ نے بہت کچھ جوانمردی وبہادری دکھائی، آپ بہت مرتبہ چھوٹے چھوٹے سریۃ پر افسر کرکے بھیجے گئے اور کارنمایاں دکھلایا۔ آپ بڑے حضرت کے ساتھ بطور وزیر ومشیر کے رہا کرتے، آپ کی فہم وفراست جیسی علوم کتابی میں فائق تھی ویسا ہی امور تمدنی میں پھر جناب بڑے حضرت اس ملک سے جب واپس آئے جس کی تفصیل سوانح احمدی میں منشی محمد جعفر صاحب تھانیسری نے لکھی ہے آپ بھی اُن کے ساتھ تشریف لائے اور جب تک بڑے حضرت اس شہر پٹنہ میں مقیم رہے آپ بھی ان کے ساتھ رہے اور پھر جب دوبارہ بڑے حضرت روانہ ملک سوات وبنیر ہوئے

---

ل آپ مولوی احمداللہ صاحب سے دس برس چھوٹے تھے ۱۲

آپ بھی ہمراہ ہوئے اور وہاں قریب چھ سات برس کے آپ رہے جب بڑے حضرت کا انتقال ہو گیا اور کچھ وہاں کے کاموں میں فتور آگیا۔ جناب والد ماجد چھوٹے حضرت علیہ الرحمۃ نے آپ کو بلا لیا۔ اس وقت سے آپ چند برسوں تک یہیں پٹنہ میں رہے اور جناب چھوٹے حضرت علیہ الرحمۃ والغفران کا آپ وہی ادب و لحاظ فرماتے رہے جیسا کہ بڑے حضرت کا فرماتے تھے۔ الغرض جس روز سے کہ آپ نے بیعت دست مبارک پر جناب بڑے حضرت علیہ الرحمۃ کے کی ان کا ساتھ نہ چھوڑا اور ہر سفر و حضر میں آپ اپنے مرشد کے ہمراہ رہتے اور انواع قسم کی تکالیف اور مصائب مثل فاقہ کشی و آبلہ پائی و پیادہ روی منازل بعیدہ کی آپ نے اٹھائی اور نہایت صبر و استقلال کے ساتھ آپ ہر ایک مصیبت کو برداشت کرتے آپ ہر ایک عسر و یسر میں نہایت کشادہ دلی کے ساتھ نہایت شاکر و شاکر رب کریم رہتے آپنے جو کچھ تکلیف راہ خدا میں محض ابتغاءً لوجہ اللہ اٹھائی ہے اس کا بیان احاطہ تحریر میں نہیں آسکتا جب چھوٹے حضرت کا یہاں پٹنہ میں انتقال ہو گیا، آپ کی طبیعت جو خوگر سیر و سیاحت ہو رہی تھی اور سکونت افغانستان سے مانوس۔ آپ پھر گھبرائے اور مع اہل و عیال کے یہاں سے روانہ ہو گئے اور ملک سوات و بنیر کو پہنچے اور اپنے مالک حقیقی اور رب تحقیقی کی عبادت میں بقیہ عمر کو وہیں طے کیا۔ دنیا کی عیش و عشرت مال و متاع گانوں گھر عزت و آبرو راحت و آرام جو کچھ اللہ تعالیٰ نے آپ کو دیا تھا وہ اسی سے ظاہر ہو سکتا ہے کہ آپ حضرت مولوی الہی بخش غفر اللہ لہ کے فرزند جگر پیوند تھے اور جناب مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے برادر۔ اور جو کچھ ثروت دنیاوی اللہ تعالیٰ نے انلوگوں کو دی تھی وہ ہر ادنیٰ و اعلیٰ کو خوب معلوم ہے وہ سب آپکو بھی علیٰ وجہ الاتم حاصل تھی، مگر آپنے سب کو دنیائے ملونہ سخلہ جیفہ تصور فرما کر چھوڑ دیا اور بطلب دار آخرت و نعیم مقیم کے آپنے تمام اپنی عمر کو دور دراز کے سفروں میں بسر کیا اور آخر اسی مسافرت و مہاجرت کی حالت میں جان شیریں بجان آفریں سپرد کی۔ فتبنہ و تفکروا ایہا الناظر و لا تکن من الغافلین۔

واپسی

دوبارہ سفر

ترک دنیا

| | |
|---|---|
| تو کہ در بند خویشتن باشی | عشق بازی دروغ زن باشی |
| گر نشاید بدوست رہ بردن | شرط عشق است در طلب مردن |
| گر دست رسد کہ آستینش گیرم | ور نہ بروم بر آستانش میرم |

اس مؤلف کو بھی شرف شاگردی کا آپکے حاصل ہوا ہے۔ میں نے مختصر المعانی تمام و کمال سماعت و

قرأت مولوی اشرف علی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ آپ ہی سے پڑھی جسقدر فائدہ و استعداد علمی آپ سے پڑھنے میں حاصل ہوا وہ دوسروں سے نہیں ہوا۔ آپ کو ایک سلیقہ خاص حاصل تھا پڑھانے میں کہ طالب علم بہت جلد ذی استعداد ہو جاتا تھا بشرطیکہ وہ بھی جی لگا کر اور محنت کے ساتھ پڑھے آپ بجز دو ایک سبق کے زیادہ درس و تدریس میں مصروف نہیں رہتے۔ آپ کو تخلیہ و گوشہ نشینی زیادہ تر پسند تھی۔ آپ وعظ بہت کم فرماتے تھے۔ آپ یہ دونوں کام زیادہ تر اپنے چھوٹے بھائی جناب مولانا یحییٰ علی علیہ الرحمہ سے لیا کرتے آپ بڑے سالک تھے اور سکوت و ذکر اللہ و دعا، و ادائے نوافل میں آپ کی عمر بسر ہوئی صدہا لوگ آپ کے حلقہ میں راہ سلوک سیکھا کرتے۔ آپ کے بیان میں وہ تاثیر تھی کہ لوگوں کے دل ہل جاتے لوگوں پر غشی و بیہوشی سی طاری ہو جاتی۔ آپ کو فن سپہ گری میں بھی پوری مہارت تھی۔ پٹہ و بانا وغیرہ خوب جانتے تھے۔ تلوار کا ہاتھ بھی چلاتے تھے۔ آپکے اولاد کوئی نہیں ہوئی لہذا اپنے برادر معظم مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند مولوی اشرف علی صاحب اور اپنے چھوٹے بھائی مولوی اکبر علی مرحوم کی لڑکی مسماۃ رقیہ کو جو یتیمہ ہو گئی تھیں آپنے متبنیٰ کر لیا تھا اور پھر اُن دونوں کی شادی بھی کردی تھی اور اُن کو اپنے ہمراہ رکھتے اور آپ کے اوصاف کے بیان اور پوری سوانح عمری قید تحریر میں لانا خیلے متعسر بل محال۔ لہذا آخر میں دعا پر ختم کرتا ہوں۔ اللھم اغفرلہ وارحم ونور مرقدہ واحشرہ فی زمرۃ المھاجرین الاولین الذین ھاجروا وجاھدوا فی سبیلک مع نبیک محمد صلے اللہ علیہ وسلم آمین۔

درس

سلوک

وعظ

سپہ گری

## جناب حضرت مولانا یحییٰ علی علیہ الرحمۃ والغفران

آپ مولوی فیاض علی صاحب سے دس برس چھوٹے تھے۔ مولوی امجد علی صاحب کا بیان ہے کہ آپ نے درسیات مولوی فیاض علی صاحب سے پڑھی تھی۔ آپ کی شادی اول مسماۃ حمیدہ بنت حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ ساکن محلہ تو پہیہ سے ہوئی۔ بعد وفات اُنکے مسماۃ فاطمہ بنت حضرت مولانا فرحت حسین عرف چھوٹے حضرت قدس سرہٗ سے ہوئی۔ آپ نے کل کتابیں اپنے برادر معظم حضرت

ف۵ آپکی نصیحت تھی کہ عربی اس لئے پڑھو تاکہ قرآن مجید اپنی استعداد سے سمجھ سکو مفسرین کے اقوال و آراء پر اعتماد نکرو ورنہ جس غلطی میں وہ لوگ گرفتار ہوئے ہیں تم بھی ہوگے۔

مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور سند حدیث کی حضرت جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ
والغفران سے لی اور خلافت بھی حضرت مولانا ممدوح سے آپ کو ملی، آپ اپنے پیر مرشد کے اعظم
خلفا میں ہیں۔ آپنے جس روز سے بیعت حاصل کی شب و روز سفر و حضر میں برابر حاضر باش خدمت
پیر و مرشد اپنے رہے کبھی اُن سے جدا نہیں رہتے۔ آپ کو خدمت وعظ ہمیشہ سپرد رہتی۔ آپنے مراقبہ
ومشاہدہ وغیرہ بھی علی وجہ الکمال اپنے مرشد جناب بڑے حضرت علیہ الرحمۃ کی صحبت میں حاصل کیا
فیض باطنی بھی علیٰ وجہ الاتم آپ نے پایا۔ آپ بڑے صاحب کمال، عابد زاہد متقی تھے آپکے مراقبہ
کی یہ کیفیت تھی کہ جب کبھی آپ چادر اوڑھ کر بیٹھ جاتے۔ فی الفور آپ کو مراقبہ کھل جاتا، انبیاء و اولیاء
کی زیارت ہوتی، اُن سے گفتگو ہوتی، ان سے حل مطالب فرماتے کشف قبور میں بھی آپکو ملکہ تام تھا۔ آپ
جب بڑے حضرت کے ہمراہ غازی پور کو گئے، جناب مولانا محمد فصیح رحمۃ اللہ علیہ نے سب کو اپنا مہمان کیا۔
تذکرہ میں مولانا ممدوح کو معلوم ہوا کہ آپکو کشف قبور میں بہت عمدہ دخل ہے۔ مولانا نے خواہش ظاہر کی کہ
ہمارے والد ماجد کی قبر پر چلکر مراقبہ کیجیے۔ چنانچہ بڑے حضرت مع حضرت مولانا یحییٰ علی صاحب و دیگر رفقاء کے
وہاں مقبرہ میں گئے، اور مولانا محمد فصیح صاحب کے والد ماجد کے قبر پر مراقبہ کیا۔ آپ کو ان کی زیارت ہوئی
بہت خوش پایا۔ انہوں نے فرمایا کہ محمد فصیح سے کہدو کہ فلاں کتاب جس کی تلاش میں وہ بہت
روزوں سے ہیں، وہ کتاب مکان میں فلاں جگہ رکھی ہوئی ہے۔ چنانچہ جب آپ مراقبہ سے بیدار ہوئے
کُل کیفیت مراقبہ کی مع حلیہ وغیرہ بتادیا۔ مولانا محمد فصیح صاحب جو ایک مدت سے متلاشی اُس کتاب
کے تھے اور وہ کتاب نہیں ملتی تھی، فی الفور مکان میں تشریف لے گئے، اور اُس جائے نشان دادہ کو
دیکھا اور کتاب کو لئے ہوئے نہایت محظوظ باہر تشریف لائے اس وقت مجمع عام تھا ہر کہ ومہ کو
آپ سے عقیدت پیدا ہوئی۔ الغرض اس قسم کے مراقبے و مشاہدے آپ کے صدہا ہیں، جنکا احاطہ
واحصار غیر ممکن ہے۔ آپ نہایت سیدھے سادے بھولے حدیث شریف المومن غر کریم تھے امور
دنیاوی میں آپ نہایت بھولے بھالے تھے، مگر امر دین میں نہایت مضبوط تھا ستوادہ جیسٹ دیا لاف
فتاوی جو بڑے حضرت کے زمانہ میں یا اس کے بعد جب کبھی جہاں کہیں سے آتا اس کا جواب لکھنا آپ
ہی کا کام تھا آپ اُس کا جواب تیار کرتے تب دوسرے لوگ اس پر مہر کرتے مسائل جزئیہ فقہیہ و
نیز حدیثیں آپ کو خوب مستحضر تھیں۔ مناسخہ لگانے میں بھی آپ کو مہارت تھی وعظ آپکا نہایت عمدہ سلیس

مضمون عام فہم پر تاثیر ہوتا۔ آپ کو شب و روز درس تدریس کا شغل رہتا۔ کثرت سے طلبہ آپ کے
اِرگرد رہتے، آپ نہایت رحیم اور صاحب خلق عظیم تھے اور جوانی کے دلیر اور بہادر، بڑے حضرت نے
جب پہلا سفر پچھلی ملک افغانستان کا کیا، اس وقت آپ بھی ساتھ تھے اور وہ لڑائیاں جو گلاب سنگھ
رنجیت سنگھ والی کشمیر سے ہوئی، اس میں آپ بھی شریک تھے اس میں نہایت بہادرانہ و دلیرانہ کارروائی آپ نے
کی۔ اکثر ایسا ہوا کہ جب آپ میدان جنگ سے اپنے ڈیرے پر آئے اور عمامہ اور انگرکھا اتارا تو اس
میں متعدد گولیاں پائی گئیں کہ وہ آکر اس میں سرد ہوکر رہ گئیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بچالیا پھر آپ
بمعیت بڑے حضرت ہندوستان کو تشریف لائے جسکے وجوہ سوانح عمری میں بڑے حضرت کے
بیان ہونگے۔ بڑے حضرت تخمیناً عرصہ دو سال اپنے مکان محلہ صادق پورہ میں مقیم رہے۔ آپ بھی یہیں
رہے اور حسب دستور درس تدریس وعظ و نصیحت مراقبہ و مشاہدہ میں مشغول رہے پھر جب بڑے
حضرت دوبارہ ملک افغانستان کو تشریف لے گئے، آپ بھی ان کے ہمراہ ہوئے اور ان سب
سفر میں انواع قسم کی تکلیفیں اور مصیبتیں آپ نے جھیلیں۔ بہت دفعہ دو دو تین تین روز تک فاقہ کشی کی
بھی نوبت پہنچی اور ان پہاڑوں میں اکثر آپ کو پیادہ پا بھی چلنا پڑا کہ تمام پاؤں میں آبلے پڑ گئے مگر
آپ نے دل نہ ہارا اور ہر تکلیف و مصیبت جو آپ کو خدا کی راہ میں پہنچی۔ نہایت صبر و استقلال کے
ساتھ شادان و فرحان اس میں رہتے۔ بعد انتقال بڑے حضرت بھی چندے آپ وہاں رہے بعد اسکے وہاں سے
بلائے گئے اور یہاں خدمت مبارک میں حضرت والد ماجد م چھوٹے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اسی خلوص
و عقیدت کے ساتھ رہتے اور چھوٹے حضرت کے حکم سے ہر جگہ وعظ و نصیحت کے لئے دورہ بھی
بھی کرتے۔ بعد انتقال چھوٹے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے آپ اُن کے قائم مقام بصلاح و مشورہ ہم
سب لوگوں کے کئے گئے۔ اُس وقت سے آپ از صبح تا عشا اسی قافلہ والے مکان میں رہتے، جہاں
طلبہ رہا کرتے تھے اور ہمہ وقت شغل درس تدریس رہتا اور پھر وعظ و نصیحت و ہدایت و تلقین
بھی آپ فرماتے اور درستگی استفتا و مناسخہ وغیرہ بھی آپ کرتے بعد اسکے جب حضرت جناب
شاہ محمد حسین قدس سرہ ساکن محلہ نتو بیہ کا انتقال ہوا تب وہاں کی گدی پر بھی آپ ہی مقرر ہوئے، معمول
یوں رہا کہ ہر روز جمعہ علی الصباح صادق پور سے آپ نتو بیہ تشریف لاتے اور جامع مسجد میں آپ نماز
پڑھاتے۔ بعد نماز آپکا وعظ ہوتا عصر تک بعد عصر آپ یہیں نتو بیہ پر ٹھہرے رہتے اور مستفیدین و مسترشدین

خلافت

کا ہجوم رہتا، بعد نماز مغرب آپ کا وعظ زنانہ مکان میں ہوتا اور صدہا عورتیں از بانکی پور تا پورب دروازہ جمع ہوتیں۔ عشا تک آپ کا وعظ ہوتا اور جس عورت کو مرید ہونا ہوتا یا کچھ مسئلہ پوچھنا ہوتا اسکو بھی آپ انجام کرتے۔ بعد نماز عشا اپنے مکان صادقپور کو آتے اور منگل کے روز شب کو چھوٹے حضرت علیہ الرحمۃ کے مکان میں آپ کا وعظ ہوتا کمرہ میں ایک طرف عورتیں جمع ہوتیں اور ایک طرف مرد جمع ہوتے ہزاروں مرد و عورت آپکا وعظ نہایت شوق و ذوق سے سنتے اور مستفید ہوتے، الغرض دونوں جگہوں کے وعظ وارشاد و تلقین کی خدمت آپ انجام دیتے۔ ملک بنگال و ہندوستان وغیرہ سے صدہا طالب علم واسطے اکتساب علم دین کے آپکے پاس آتے اور ہر ایک موافق اپنے حوصلہ کے حاصل کرکے جاتا اکثر درس آپ کا قرآن و حدیث وفقہ واصول ہوتا مگر اگر کوئی طالب علم نوآموز آتا اور کہتا کہ میں میزان و منشعب یا کریما یا بوستان آپ ہی سے پڑھوں گا تو آپ ایسے کریم النفس تھے کہ اُس کو کبھی محروم نہیں پھیرتے۔ آپکے اخلاق حمیدہ و اوصاف پسندیدہ اس قدر ہیں کہ جو احاطہ تحریر میں نہیں آسکتے۔

۱۲۸۰ھ میں جب انبالہ میں منشی محمد جعفر صاحب و محمد شفیع وغیرہ گرفتار ہوئے اور دہلی میں حسینی ساکن پٹنہ اور معظم سردار ساکن ملک بنگال گرفتار ہوئے اور پٹنہ میں الٰہی بخش دکاندار ماخوذ ہوا کہ جسکی تفصیل تواریخ عجیب مؤلفہ منشی محمد جعفر صاحب تھانیسری سے معلوم ہوسکتی ہے۔ اسوقت ہم لوگ بھی اس فتنے سے نہ بچ سکے۔ اُسکا تھوڑا سا بیان یہ ہے کہ بتاریخ بارہویں شعبان ۱۲۸۰ھ میں ہم سب لوگ اپنے اپنے مکانوں میں اپنے شغلوں میں مصروف تھے کہ دیکایک الگزینڈر صاحب کلکٹر و مجسٹریٹ پٹنہ مع پارسن صاحب پولیس سپرنٹنڈنٹ انبالہ مع دو تین افسران یوروپین اور ایک جماعت کانسٹیبلان پولیس تشریف لائے اور دونوں مکانوں کا احاطہ کرلیا اول مکان میں جناب مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ کے یہ صاحب افسران لوگ گئے۔ مولوی صاحب ممدوح اس وقت بتقریب جلسہ وائسرائے بہادر کلکتہ تشریف لے گئے تھے اور جناب مولانا یحیی علی علیہ الرحمۃ اپنے اس مکان میں تھے، افسران کی ملاقات مولانا سے ہوئی۔ صاحب لوگ مولانا کو ہمراہ لیکر زنانہ مکان کے راستہ سے اس فقیر کے مکان میں تشریف لائے اور ہر شخص کا جو طالب علموں سے تھا معائنہ کیا بعد اسکے جناب مولانا سے چند باتیں پوچھیں۔ میاں عبدالغفار کی طرف اشارہ کرکے پوچھا کہ یہ کس کا نوکر ہے۔ مولانا نے اس فقیر کا نام لیا، میں نے اسکو قبول کیا کہ ہاں میرا نوکر ہے۔ بعد اس کے مجسٹریٹ صاحب وغیرہ ایک

جگہ بیٹھ گئے اور اس مؤلف کتاب سے اس مقدمہ کی بابت سوال شروع کیا تو فجر کے آٹھ بجے سے چار بجے عصر تک یہی پوچھ مات مجھ سے رہی، بعد اس کے سب لوگ چلے گئے۔ اس کے ایک روز درمیان دے کے تاریخ چودہویں شعبان کو پھر یہ لوگ اسی مجمع کے ساتھ تشریف لائے۔ اس روز خوب خطوں اور کتابوں کی تلاشی ہوئی اور جس قدر کتابیں قلمی لکھی ہوئی پائیں اور کاغذات بھی وغیرہ و خطوط جو کچھ پایا سب کو اٹھا کر گاڑیوں پر لاد کر روانہ کر دیا اور جناب مولانا سے دس ہزار روپیہ نقد ضمانت طلب کی۔ جناب مولوی عبدالحمید صاحب نے اس کی نراہمی کی فکر کی اور اس فقیر اور میاں عبدالغفار کو اپنے ساتھ گاڑی میں بٹھا کر مجسٹریٹ صاحب انکی پور اپنے بنگلہ پر لے گیا اور وہاں سے حوالات کا حکم دیا۔ دو روز حوالات میں رہ کر جیلخانہ بھیجدیا۔ بعد دس بارہ روز کے اس ضمانت کو بھی مسترد کر کے جناب مولانا یحییٰ علی علیہ الرحمۃ کو بھی جیلخانہ کا حکم دیا۔ وہاں ہم لوگ چھبیسویں رمضان ۱۲۸۰ھ تک رہے، بعد اسکے ہم سب لوگ بسواری ریل انبالہ پہنچائے گئے۔ وہاں منشی جعفر صاحب و محمد شفیع و عبدالکریم اُن کے بھانجا و حسینی پٹنہ و حسینی تھانیسری و معظم سردار ساکن بنگالہ و عبدالغفور خاں ساکن ضلع ہزاری باغ کو پایا اور بعد دو تین روز کے قاضی میاں جان ساکن بنگالہ بھی وہاں آئے اور ہر ایک علٰحدہ علٰحدہ ایک ایک کوٹھری میں کہ جس کو سنگین کوٹھری کہتے ہیں بند کئے گئے۔ وہ کوٹھری پانچ فٹ لانبی اور چار فٹ چوڑی ہوگی اور چھت اس کی نہایت بلند اور چھت کے ایک چھوٹا سا روشندان تھا کہ آدمی اس میں سانس لے سکے۔ نہایت تنگ و تاریک تھی اس کوٹھری میں تخمیناً اڑھائی تین مہینے ہم لوگ رہے۔ جملہ گیارہ آدمی تھے۔ شب و روز میں ایک بار اس کا دروازہ کھلتا اور ایک جمعدار اور تین سپاہی اور ان کے ساتھ ایک باورچی کہ جس کے ہاتھ میں روٹیاں اور دال ہوتیں اور ایک سقہ کہ جس کے مشک میں پانی ہوتا اور ایک بھنگی ہاتھ میں گملا لئے ہوئے آتا اور ہر ایک کوٹھری کو کھولتا۔ باورچی دو روٹیاں اور کچھ دال دیدیتا اور سقہ ایک کوزہ پانی دیتا اور بھنگی گملا صاف کر دیتا اور پھر یہ لوگ چلے جاتے جو جو تکلیفیں ہمیں گذریں اُس کا بیان طول ہے اور فضول۔ بعد تین مہینے کے جب مقدمہ ہم لوگوں کا اجلاس میں صاحب مجسٹریٹ کے شروع ہوا۔ اسوقت ہم گیارہ آدمی قبروں سے نکال کر ایک مکان حوالات

مقدمہ

میں جمع کر دیئے گئے جو اُسی جیلخانہ میں تھا، بعد تین مہینے کے جو ہم لوگوں نے آسمان کی صورت دیکھی اور ایک کو دوسرے سے ملاقات ہوئی از حد خوشی حاصل ہوئی۔ اُس وقت جناب حضرت مولانا کا صبر و استقلال قابل دید تھا۔ واقعہ یہ ہے کہ اگر آپ کا ساتھ ہم لوگوں کو نہ ہوتا تو قدم ہم لوگوں کے ڈگ جاتے۔ قریب دو مہینے کے مقدمہ مجسٹریٹی میں دائر رہا اور ہم لوگ روزانہ حلقہ میں سپاہی پولیس اور پلٹن کے نو دس بجے کچہری روانہ کئے جاتے اور قریب مغرب پھر وہاں سے مراجعت کر کے جیلخانہ پہنچتے۔ اوّل روز جب ہم لوگ اجلاس پر حاضر کئے گئے اور وقت نماز ظہر کا آیا ہم لوگوں نے درخواست کی کہ ہم لوگوں کو نماز پڑھنے کی اجازت ملے کہ کچہری سے باہر جا کر وضو کر کے نماز پڑھ کے پھر اپنی جگہ پر آ جائیں۔ صاحب مجسٹریٹ نے فرمایا کہ تم لوگوں کے لئے مقدمہ ملتوی نہیں کیا جائے گا۔ ہم لوگوں نے عرض کیا کہ ہم لوگوں کا یہ مطلب نہیں کہ آپ مقدمہ کو ملتوی رکھیں، بلکہ آپ جس طور پر اظہار گواہان وغیرہ لے رہے ہیں اور کارروائی کر رہے ہیں سب اسی طور پر کرتے رہیں۔ غیر حاضری کے وقت میں ہم لوگوں کے جو گواہوں کا اظہار ہوگا اور ہم لوگ اس کو نہیں سن سکیں گے وہ نقصان ہمارا ہوگا۔ اس نقصان کو ہم لوگ بخوشی گوارا کرتے ہیں مگر نماز نہیں قضا کر سکتے اس پر صاحب نے غصہ ہو کر اور جھلا کر فرمایا کہ تم لوگ باہر جانے نہیں پاؤ گے۔ ہم لوگوں نے کہا بہت خوب اور فی الفور زمین پر تیمم کر کے کھڑے ہو گئے۔ اور مولانا اور ہم لوگ دس آدمی تکبیر کہہ کر اور تحریمہ باندھ کر عین اجلاس پر ہم لوگوں نے نماز ادا کی۔ دو سو جوان پلٹن اور پولیس کے مسلح بندوقیں بھرے ہوئے سنگین چڑھائے ہوئے واسطے حفاظت ہم لوگوں کے منتظر حکم پیچھے کھڑے ہوئے تھے اور بہت سے لوگ تماشہ بین و نامہ نگار اخبارات وغیرہ واسطے دیکھنے اور سننے کیفیت مقدمہ کے بھی جمع تھے۔ اسوقت کا نظارہ کچھ عجیب و غریب تھا بجز خدائے غالب کے کسی کا خوف و خطر مطلق دل پر نہ تھا۔ شاید دو تین روز نماز ظہر ہم لوگوں نے اسی طور پر ادا کی اور نماز عصر نہایت اخیر وقت وقت مراجعت راہ میں ادا کرتے۔ جب صاحب نے دیکھا کہ یہ لوگ عین اجلاس میں نماز ادا کر لیتے ہیں۔ تب بالآخر آپ نے حکم دیا کہ ایک ایک آدمی کو باہر لیجاؤ اور اس کے ساتھ دو سپاہی اور ایک نائک رہے اور کچہری سے باہر متصلہ باغ میں نماز پڑھا کر لے آؤ، تب ہم لوگ تمام ایّام دوران مقدمہ میں نماز ظہر اس طرح ادا کرتے رہے کہ ایک آدمی جاتا

اور جب وہ آلیتا تب دوسرا جاتا۔ محمد شفیع کی طرف سے ایک انگریز وکیل جان سین صاحب باجرت سات ہزار روپیہ مقرر ہوا۔ اور ہم لوگوں پر بھی محمد شفیع کا تقاضا رہا کہ وکیل مقرر کرو مگر چونکہ جناب مولانا کی رائے نہ تھی۔ ہم لوگوں نے وکیل مقرر نہیں کیا۔ منشی محمد جعفر صاحب اور میں بعض وقت کچھ ضروری سوال گواہوں سے کرلیتا۔ جناب مولانا بالکل ساکت یاد خدا میں مصروف رہتے ہیں اور مولانا متصل بازو بازو وہاں کھڑا رہتا اور آپ کے ذمہ کا سوال کا جواب بھی میں ہی دیتا۔ الغرض تمام دوران مقدمہ مجسٹریٹی میں یوں ہی گذرا۔ جب مقدمہ دورہ سپرد ہوا اس وقت محبوب الدین تحصیلدار جو بجرم رشوت ستانی اسی جیل میں قید تھا اور اکثر محمد شفیع کے پاس اس کی آمد و رفت رہتی۔ ان دونوں نے مل کر مجھ پر اصرار شروع کیا کہ تم بھی ایک وکیل انگریز مقرر کرو اور خود محمد شفیع نے ایک اور انگریز وکیل گڈال صاحب نامی کو مقرر کیا۔ اب ان کی طرف دو وکیل ہو گئے۔ اُس وقت اس ظلوم جہول نے بھی ان کی رائے کے موافق ہو کر ایک وکیل مقرر کرنا چاہا۔ چنانچہ گڈال صاحب کی معرفت کلکتہ سے پلوڈن صاحب کو تار کے ذریعہ بلوائے گئے اور اکیس ہزار روپیہ نقد اور خرچ خوراک و سواری تا دوران مقدمہ سشن اُن کا مقرر ہوا اور اُدھر مولوی محمد حسن کو پٹنہ میں اس تقرری وکیل کی خبر دی گئی۔ وکیل جب کلکتہ سے روانہ ہوا اس نے بذریعہ تار مولوی محمد حسن کو اسٹیشن بانکی پور پر طلب کیا۔ مولوی محمد حسن نے اس سے اسٹیشن پر ملاقات کی۔ وکیل نے کہا کہ تم بیس پچیس گواہ لئے ہوئے انبالہ چلے آؤ۔ وکیل نے انبالہ پہنچکر صاحب جج کو درخواست دی کہ میں بجناب مولوی یحییٰ علی و مولوی عبدالرحیم وغیرہما وکیل ہو کر آیا ہوں۔ مجکو اُن سے ملاقات کی اجازت ملے وہ درخواست نامنظور ہوئی۔ تب وکیل نے بحضور جوڈیشل کمشنر لاہور اُس کی اپیل کی۔ وہاں سے بھی نامنظور ہوئی۔ تب وکیل نے بحضور لفٹنٹ گورنر پنجاب اپیل کی تب وہاں سے منظور ہوئی اس میں عرصہ دو ہفتہ کا گذر گیا۔ بعد منظوری وکیل ہم لوگوں کے پاس جیل خانہ میں آیا اور وکالت نامہ پر ہم لوگوں کے دستخط ہوئے۔ منشی محمد جعفر صاحب نے کہا کہ مجکو وکیل کی حاجت نہیں میں اپنا سوال و جواب خود کروں گا۔ الغرض تخمیناً دو مہینہ مقدمہ پیشی میں صاحب جج بہادر کے رہا اور صدہا گواہان سرکاری جو جا بجا سے گرفتار ہو کر آئے تھے، سنائے جاتے، اس مقدمہ میں جو کچھ کارروائی جابرانہ خلاف قانون عمل میں آئی، اس کا بیان بہت طول طویل ہے۔ صرف

وکیل کی تقرری سے نا امیدی

ایک ماجرا سے جو میں بیان کرتا ہوں حضرات ناظرین باقی کو بھی اس پر قیاس فرمالیں۔ ایک لڑکا
صدرالدین نامی تیرہ چودہ برس کی عمر کا جو منشی محمد جعفر کے مکان سے گرفتار ہوا تھا اس کو بھی پولیس
سکھلا پڑھا کر گواہوں میں لائی جب وہ لڑکا اجلاس پر آیا اور باعث خوف پڑھایا ہوا سب
بھول گیا اور وکیل کی جرح میں اس کی غلط بیانی ثابت ہوئی تب رات کو پولیس نے اس کی
ایسی مرمت کی کہ جان بحق تسلیم ہوا۔ زیادہ کیا لکھوں صدہا انگریز تماشائیں وغیرہ رہتے اور ان
کل کارروائیوں کو جو خلاف قانون عمل میں لائی جاتیں دیکھتے اور انگشت حیرت کو دانتوں تلے
دباتے۔ ہمارے حضرت مولانا کا صبر و استقلال اس وقت کا قابل دید تھا۔ شب کو میں اور آپ
ایک ہی جگہ رہتے۔ آپ پچھلی شب حسب معمول نماز و دعا وغیرہ میں مشغول رہتے اور اکثر اشعار
عاشقانہ دیوان شاہ نیاز و حافظ وغیرہ کا پڑھتے اور ایک نہایت وجدی کیفیت آپ پر
طاری ہوتی ہم لوگ سب ہوش باختہ ہوتے، اور آپ نہایت مسرور و خوش۔ آپ کے چہرہ
و بشرہ سے کچھ بھی آثار رنج و محن کے نہیں پائے جاتے۔ ذکر اللہ سے رطب اللسان رہتے۔ آپ
اکثر اس شعر سے بھی جو حضرت خبیب صحابی رضی اللہ عنہ کا ہے مترنم ہوتے۔ (صبر و حلم)

ولست ابالی حین اقتل مسلما — علی ای شق کان فی اللہ مصرعی
وذالک فی ذات الالہ وان یشاء — یبارک علی اوصال شلو ممزع

میرے پاس ایسے الفاظ نہیں ہیں کہ جن سے آپ کی اس کیفیت وجدی و صبر و شکر کا ایک شمہ
بھی بیان کر سکوں اور اس کی تصویر کھینچ کر ہدیۂ ناظرین کرنا تو یہ ایک امر محال ہے۔ آپ سے
دوسرے درجہ پر بھی و سیدی میاں عبدالغفار صاحب تھے اور منشی محمد جعفر صاحب ان
دونوں کا صبر و استقلال بھی لائق مرحبا و صد آفریں تھا۔ چونکہ یہ رسالہ واسطے بیان کیفیت
مقدمہ کے موضوع نہیں ہوا ہے۔ لہٰذا عنانِ قلم کو ادھر سے پھیر کر اصل مطلب جو ان اوراق کا ہے
عرض کرتا ہوں جو حضرت کے شائق دریافت مقدمہ ہوں وہ تواریخ عجیب مؤلفہ منشی محمد جعفر صاحب
ملاحظہ فرمائیں۔

(فیصلہ) الغرض جب مقدمہ اجلاس سشن جج سے فیصل ہوا، اور تین شخصوں کو حکم پھانسی کا
ہوا یعنی مولانا یحییٰ علی علیہ الرحمۃ والغفران و منشی محمد جعفر صاحب و محمد شفیع صاحب مرحوم دہلی

باقی آٹھ شخصوں کو دوام حبس بعبور دریائے شور مع ضبطی جائداد۔ اس وقت یہ تینوں شخص پھانسی والے پھر اُسی قید تنہائی سنگین کوٹھڑی میں بند کئے گئے اور باقی لوگ دوسرے قیدیوں کے ساتھ ملا دیئے گئے۔ مگر چونکہ موسم نہایت گرم تھا یہ ممکن نہ تھا کہ آدمی ایک ہفتہ سے زیادہ اس کوٹھڑی میں رہے اور پھر جانبر ہو۔ لہذا ڈاکٹر نے حکم دیا کہ کوٹھری کا دروازہ کھلا رہے اور ایک پہرہ سپاہی کا خاص اس دروازہ پر مقرر ہو کہ یہ لوگ کوٹھڑی سے قدم باہر نہ لاسکیں چنانچہ سالے حضرت اس قید تنہائی میں پھر تخمیناً دو ڈھائی مہینے رہے اور نہایت صبر و استقلال کے ساتھ اُن ایام کو آپ نے بسر کیا اور جب کوئی سپاہی پہرے والا یا اور کوئی سپاہی یا قیدی آپ کے سامنے آجاتا۔ ہندو یا مسلمان سب کو آپ توحید باری کا وعظ سناتے اور عذاب آخرت و قبر وغیرہ سے ڈراتے۔ الغرض ایک عجیب طرح کا فیض آپ کا اس قید تنہائی میں بھی جاری رہا۔ سپاہی جو پہرے کے واسطے آتا وہ سکھ ہوتا یا گورکھا اور مسلمان نہ ہوتا آپ اسکو اسی آیۃ کریمہ کا وعظ سناتے ءارباب متفرقون خیر ام اللہ الواحد القھار۔ سپاہی کھڑا روتا اور جب اُس کے پہرے کی بدلی ہوتی تو اس صحبت کو چھوڑ کر جانا پسند نہیں کرتا۔ میں کچھ لکھ نہیں سکتا کہ کس قدر فائدہ اس وقت پہرا والوں کو پہنچا اور کتنے موحد ہو گئے اور کتنے دین آبائی کو چھوڑ کر مسلمان ہو گئے۔ لا یعلمہ الا اللہ آپ کا فیض کبھی کسی حالت میں بند نہ ہوا آپ کا جسم مبارک قیدی تھا۔ مگر آپ کے دل و زبان آزاد تھے۔ اُس پر کسی کی حکومت نہ تھی بجز اس حاکم حقیقی کے اگر دومنٹ کے واسطے بھی کوئی آدمی سامنے آجاتا۔ آپ امر بالمعروف و نہی عن المنکر بجالاتے، بعد اس کے حکم پھانسی منسوخ ہوا اور حکم دوام حبس بعبور دریائے شور مع ضبطی جائداد ان تینوں پھانسی والوں کے واسطے بھی صادر ہوا اور یہ لوگ قیدیوں میں ملا دیئے گئے اور حسب دستور اُس جیل کے جیسے جلوگوں کی داڑھی مونڈا دی گئی تھی ویسا ہی آپ کی بھی مونڈا دی گئی اور کرتا کمر تک کا گیروا رنگا ہوا اور ایک ٹوپی کان ڈھپی گیروا رنگی ہوئی پہنا دی گئی یہ جوگیانہ لباس اُس جیل میں قانوناً ہر ایک کو دیا جاتا تھا، اُس کی صبح کو کپتان ٹالی صاحب مجسٹریٹ ڈپٹی کمشنر انبالہ و پارسن صاحب سپرنٹنڈنٹ پولیس جیل میں آئے اور داروغہ کو حکم دیا کہ مولانا سے سخت تر مشقت لی جاوے۔ چنانچہ خود اس نے اپنے روبرو کھڑے ہو کر ایک بڑے کنوئیں پر جو رہٹ

تبلیغ

مشقت

چل رہا تھا، عین تمازت آفتاب میں اس رہٹ کو آٹھ دس قیدی چلا رہے تھے اور وہ بمشکل چلتا تھا، آپ کو بھی اس میں دیدیا۔ آپ دو تین روز تک تمام روز اس کو چلاتے رہے آپ کو بہ باعث حرارتِ آفتاب خون کا پیشاب آنے لگا۔ آپ نہایت صبر و شکر کے ساتھ اس کو انجام دیتے رہتے۔ دوسرے قیدی جو نہایت قوی و توانا اس رہٹ کو کھینچتے، تھک کر بیٹھ جاتے مگر آپ صبح سے شام تک اس میں لگے ہی رہتے۔ چونکہ اس وقت ڈاکٹر صاحب موجود نہ تھے، مجسٹریٹ صاحب نے یہ کارروائی اپنے دل کا غصہ نکالنے کو کی۔ جب ڈاکٹر صاحب دو تین روز کے بعد جیل میں تشریف لائے اور نو آمد قیدیوں کا ملاحظہ کیا۔ جناب مولانا کو رہٹ کے کام میں دیکھ کر داروغہ پر نہایت خفا ہوئے کہ اس کو یہاں کیوں لگایا ہے۔ داروغہ نے عرض کیا کہ مجسٹریٹ صاحب خود تشریف لاکر لگا گئے ہیں۔ چونکہ ڈاکٹر کو مجسٹریٹ سے چشمک تھی۔ فی الفور آپ کو وہاں سے چھڑا کر برعکس اس کے ایک نہایت آسان کام میں لگا دیا یعنی دری بافی کے کارخانہ میں چھت کے نیچے دری کا سُوت کھولنے کا کام آپ کو دیا۔ آپ حمد و ثنائے باری میں شب و روز مصروف رہتے اور کام مفوّضہ سرکاری کو بھی بہ احسن وجوہ انجام کرتے مثل اور قیدیوں کے تساہل و تکاہل کو کام میں نہ لاتے اور دوسرے قیدیوں کو بھی نصیحت فرماتے کہ جب تم سرکاری کھانا کھاتے ہو اور کپڑا پہنتے ہو اور مکان میں رہتے ہو، تب ضرور ہے کہ سرکاری کام کو انجام دو اور قیدی لوگ جو جیل کے اندر حکم عدولی اور بدمعاشی وغیرہ کرتے اس سے ان کو روکتے اور نصیحت کرتے، صدہا قیدی اُس جیل میں ایسے نیک چلن ہو گئے کہ جس کو دیکھ کر داروغہ وغیرہ اہلکاران جیل حیران رہ جاتے۔ انہیں ایام میں اس جیل میں بخار کی وبا پھیلی اور صدہا قیدی لقمۂ اجل بن گئے۔ ہم لوگ بھی کلہم سخت بخار میں مبتلا ہوئے، صرف یہ فقیر مؤلف بچ گیا۔ حضرت جناب مولانا کو ایسا سخت بخار رہا کہ ایک مہینہ تک ہوش نہ رہا۔ مگر ذکر اللہ زبان پر جاری۔ قاضی میاں جان نے اسی میں انتقال کیا۔ الٰہی بخش سوداگر پٹنہ بھی بخار میں مبتلا ہو کر پاگل ہو گیا۔ اس کی دفعۃً بہ پیند پلاسٹر لگائے گئے۔ الغرض جو تھے وہ سخت سے سخت بیمار تھے۔ یہ فقیر مؤلف فجر کو مشقت پر جاتا اور دوپہر اور شام کو جب ایک ایک گھنٹہ کی چھٹی ملتی تو ہسپتال جا کر ان لوگوں کی خبر لیتا۔ پانی لاکر پاس رکھ دیتا باورچی خانہ ہسپتال سے روٹی دال لاکر ان لوگوں کو کھلا دیتا۔ کپڑا جو پیشاب پاخانہ میں ملوث

نصیحت

تپ وبائی

ہو جاتا، دھو دیتا۔ الغرض ایک گھنٹہ کے عرصہ میں جو کچھ کارِ خدمت ہو سکتی بجا لاتا اور پھر کام سرکاری پر چلا جاتا۔ بعد ڈیڑھ مہینے کے سب سے اول میاں عبدالغفار صاحب کو فاقہ ہوا اُس وقت یہ فقیر بخار میں مبتلا ہوا اور وہی حالت جو سب کی تھی میری ہوئی۔ ایک مہینہ کا حال مجھ کو خبر نہ تھی کہ دن کدھر ہے اور رات کدھر۔ میرے ہمراہی لوگ میری زندگی سے مایوس ہو گئے تھے۔ اس وقت میاں عبدالغفار صاحب نے باوجود ضعف و نقاہت وہی کام انجام دیا جسکو میں کرتا تھا۔ فاعتبروا یا ایہا الناظرون بعد اس کے کہ جب لوگوں کو صحت ہوئی عذاب الجوع آیا اس قدر بھوک کا غلبہ سب لوگوں کو رہتا کہ دو دو روٹیاں سرکار سے ملتیں، اُن کے کھانے سے یہ بھی نہیں معلوم ہوتا کہ کچھ کھایا بھی ہے یا نہیں جیل میں جس قدر گھاس تھی مع بیخ اُکھاڑ کر قیدی لوگ اس کو چٹ کر گئے۔ ہر طرف سے الجوع الجوع ہائے بھوک کا شور تھا۔ ہمارے ہمراہیوں میں سے اکثروں کی نیت ڈانواڈول پھرتی تھی ایسی حالت میں یہ کارروائی شروع ہوئی کہ مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو جس طور پر ہو سکے اس مقدمہ میں پھانسنا چاہیئے اور گرفتار کرنا چاہیئے۔ چنانچہ حبیب الدین تحصیلدار جو اسی جیل میں قید تھا، جسکا ذکر اوپر آ چکا ہے وہ اس کام کے واسطے مقرر کیا گیا کہ ہم لوگوں کو ورغلا اور بہکا کر بطمع رہائی و واپسی جائداد مولوی احمد اللہ پر گواہ بنا دے۔ چنانچہ سب سے اول اس کا جادو محمد شفیع اور عبدالکریم ان کے بھانجے پر چل گیا اور یہ لوگ گواہی دینے پر مستعد ہو گئے اور ان دونوں پر ہر طرح کی آسانی تیار میں کر دی گئی۔ کھانا نہایت عمدہ، پلاؤ، شیرمال، دودھ، ملائی وغیرہ جیل میں آنے لگا اور یہ دونوں نہایت تر و تازہ ہو گئے اور دوسرے ساتھیوں کو بھی ترغیب گواہی کی دینے لگے۔ وقاسمھما انی لکما لمن الناصحین کا دم بھرنے لگے۔ چنانچہ الٰہی بخش سوداگر پٹنہ جسکا ذکر اوپر ہو چکا انکے دام میں آ گیا اور ہم لوگوں سے علیحدہ ہو کر ان کی صحبت میں جا بیٹھا وہ عجیب وقت تھا کہ اُدھر تو ہم لوگ انواع قسم کے آلام و مصائب میں مبتلا اور پھر عذاب الجوع اور اُدھر وہ راحت و آرام و تنعم گویا نمونۂ قیامت تھا کہ ایک طرف جنت اور دوسری طرف دوزخ نظروں کے سامنے رکھی تھی وہ وقت پہلے سرے کے جانچ اور امتحان کا تھا اس وقت پر آیۂ کریمہ وزلزلوا زلزالاً شدیداً کا مفہوم خوب صادق آتا ہے اور پل صراط کی سی کیفیت تھی کہ ہر ذی ایمان ربّ سلّم سلّم کہتا تھا ہمارے

عذاب الجوع اور مخبر کی گرفتاری مولوی احمد اللہ صاحب

حضرت نہایت باطمینان قلب نہایت خنداں وشاداں وفرحاں یاد الٰہی میں اور لوگوں کو استقامت دلانے میں شب و روز مصروف رہتے۔ دنیائے دوں کی بے ثباتی اور اسکے راحت و آرام کی بیقراری اور ثواب آخرت اور جنت نعیم کی پائیداری یاد دلاتے اور رضوان من اللہ اکبر کو خوب کھول کر فرماتے کہ اس وقت کی کیفیت آپ کی قابل دید تھی۔ قلم کو جو ایک کاٹھ خشک ہے کہاں وہ طاقت کہ جو اس کو بیان کر سکے۔ فقیر مؤلف بھی اس زلزلہ میں گرفتار تھا۔ آپ کے قدموں کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے بچالیا کہ اغوائے شیطانی سے خوفزدہ کر بیہودہ گوئی دعوات بکنے سے رکا رہا اور مغاک ہلاک میں نہ گرا فللہ الحمد علی ذالک اگر آپ کا ساتھ نہ ہوتا تو ایسے مہالک سے بچنا متعسر بل محال تھا۔ صبر و استقلال تو مجھ ایسے نالائق کو کہاں میسر یہ تو بہت بڑے لوگوں کا کام ہے۔ صرف اسقدر کہ زبان ناپاک باتوں سے بچی رہی۔ ہزار ہزار شکر اس قادر مطلق کا ہے۔ اس وقت ایک اور امتحان اس نالائق پر خاص کر کے کہ کمشنر صاحب ڈپٹی کمشنر صاحب کی خواہش ہوئی کہ بذریعہ کمترین مولوی عبداللہ ساکن افغانستان سے پیغام مصالحت کیا جائے کہ جن سے بمقام انبیلہ وغیرہ سرکار سے جنگ ہوئی تھی اور وہ اس کمترین کے چچا زاد بھائی تھے۔ اسی حالت میں قیدیوں کا چالان انبالہ سے لاہور جانے کو تیار کیا گیا۔ اسمیں جناب حضرت مولانا و منشی محمد جعفر صاحب وغیرہ کل تیار کئے گئے۔ مگر محمد شفیع و عبدالکریم و الٰہی بخش جو بوجہ گواہی ہم لوگوں سے علیحدہ کر لئے گئے تھے رکھ لئے گئے اور یہ فقیر بھی بوجہ کار روائی صلح روک لیا گیا اور نیز تنفس سخت میں اس وقت مبتلا تھا کہ لیاقت سفر مطلق نہ تھی اس وجہ سے بھی ڈاکٹر نے مجھے روک لیا اور جناب حضرت مع چھ آدمیوں کے روانہ جیل لاہور کئے گئے اب اس وقت سے عرصہ دو سال تک میں صحبت کیمیا خاصیت سے اپنی بداعمالیوں کے سبب مہجور کر دیا گیا۔ اب جو کچھ میں بیان کروں گا ان دو سالوں کی کیفیت ودیگر ہوئی ہوگی ...

آپ انبالہ سے رخصت ہو کر مع دوسرے ستر بہتر قیدیوں کے جیل لاہور میں پہنچے اور وہاں قریب ایک برس کے آپ کا قیام رہا۔ اس اثنا میں آپ بار بار قیدیوں کو پند و نصائح کیا کرتے چونکہ قیدخانہ میں مجمع بدکاروں اور چوروں و ڈاکوؤں وغیرہ کا رہا کرتا ہے آپ کا وعظ بھی اکثر افعال ذمیمہ کے بیان میں ہوتا اور توحید و تاکید صوم و صلوٰۃ کی ہوتی۔ صدہا چوروں اور ڈاکوؤں

نے توبہ کی کہ اب کبھی اس پیشہ کو نہ کریں گے۔ آپ اُن کو عذاب دائم مقیم سے ڈراتے۔ صدہا موحد
نمازی ہو گئے۔ ایک بلوچ ڈاکو کا ماجرا بیان کیا جاتا ہے' اس کا نام مرزی تھا۔ اسکے آبا و اجداد سے
چوری و ڈکیتی کا پیشہ چلا آتا تھا۔ وہ نہایت قوی ہیکل جوان تھا۔ اس نے جیل خانہ میں آکر بھی
بہت کچھ شرارت کی تھی۔ سرکاری کام ہرگز نہیں کرتا۔ صدہا بید اس کو لگائے گئے۔ مگر اس نے
اُف نہیں کیا۔ اپنی بدچلنی سے باز نہیں آیا۔ بیڑی اور ڈنڈا بیڑی ہتھکڑی اور طوق و قید تنہائی
وغیرہ جو کچھ سزا وہاں ہے وہ سب اس پر عمل میں لایا گیا لیکن وہ باز نہ آیا۔ داروغہ وجمعدار سب
اُس سے ڈرتے وہ ان کو بھی موقع پاکر ہتھکڑی سے پیٹ دیتا۔ خدا کے حکم سے آپ کا بستر
اور اس کا ایک ہی جگہ ہو گیا۔ خدا کی قدرت کہ آپ کی نصیحت و پند سے تھوڑے ہی عرصہ میں
اس کی کیفیت بدل گئی۔ اس نے سرکاری مشقت کرنی شروع کر دی اور ایسا نیک چلن بن گیا
کہ داروغہ وغیرہ سب متحیّر ہو گئے۔ ہتھکڑی اور طوق وغیرہ سب اس سے دور کر دیئے گئے اور
پارچہ بافی کے کارخانہ میں وہ داخل کر دیا گیا کہ جہاں دائم الحبس اور بڑے بڑے میعادی قیدی
کام کیا کرتے تھے اور عمدہ کام کرنے اور زیادہ کام کرنے پر سال میں دو ایک ماہ قید معاف
بھی ملا کرتی ہے۔ اس نے وہاں جا کر بہت جلد پارچہ بافی کا کام سیکھ لیا اور نہایت عمدہ کپڑا بننے لگا۔
میں جب لاہور کے جیل میں گیا خود میں نے اس مرزی بلوچ کو دیکھا کہ وہ پانچوں وقت نماز قید کے
ساتھ پڑھتا اور اپنے گزشتہ اعمال کو یاد کر کے خوف خدا سے اکثر روتا۔ اے بھائیو! میں سچ کہتا
ہوں کہ میں نے جب اسکو دیکھا ایک ولی پایا۔ آپ مولوی اسد اللہ صاحب کے مکان پر بیٹھے تھے کہ ایک گوالا
محض بحالت ابتذال آکر خواہش ظاہر کی کہ مولوی صاحب میرے یہاں اسوقت کھانا قبول کرتے۔
لوگوں نے اشارۃً اس کو روکا، مگر مولوی صاحب کو خود کچھ اندازہ ملا۔ آپنے اس کو بلا کر اسکی آرزو سنی
اور معًا اس کے ساتھ ہو لئے۔ اس نے اپنے انداز پر احترام کرنا چاہا۔ دری وغیرہ بچھانا چاہا، مگر آپ
چٹائی پر بیٹھ گئے اور کھانا طلب کیا، اس نے مٹی کے برتن میں چاول دال اور بھرتا پیش کر دیا۔ آپ
کھاتے جاتے اور اس کو نصیحت کرتے جاتے۔ بیان ہے کہ اس روز سے تا دم مرگ با جماعت
نماز ادا کرتا رہا۔ سبحان اللہ اس کے اور بہت سے ماجرے ہیں۔ میں نے یہ ایک تمثیلاً بیان
کیا۔ الغرض آپکا وجود اس قید خانہ میں واسطے ہدایت قیدیوں کے بھیجا گیا تھا کہ ہزاروں

فیضیاب ہو گئے۔ اہلکاران جیل اس کرامات کو آپ کے دیکھ دیکھ کر نہایت متحیر و متعجب ہوتے۔ تمام ہندو آپ کو دیوتا اور اوتار کہتے اور مسلمان ولی سمجھتے۔ اتوار کا دن جو فرصت کا قیدیوں کے ہوتا فجر کو بعد ملاحظہ ڈاکٹر آپ کے پاس مجمع ہو جاتا۔ آپ حسب حال ان قیدیوں کے بدکاریوں سے بچنے کا اور نیک چلنی اور توحید الٰہی کا بیان فرماتے اور صوم و صلوٰۃ کی تاکید فرماتے بعد اس کے آپ مع دوسرے قیدیوں کے لاہور سے بسواری ریل روانہ ملتان ہوئے۔ وہاں ہفتہ عشرہ قیام کر کے بسواری مرکب دخانی روڑی بھکر سکھر جو ملک سندھ میں واقع ہے، ہوتے ہوئے کوٹڑی پہنچے اور وہاں سے بذریعہ ریل کراچی بندر اور وہاں ہفتہ عشرہ قیام کر کے بسواری مرکب دُخانی براہ سمندر بمبئی پہنچے اور وہاں سے بسواری ریل بمقام تھانہ (جو ایک شہر کا نام ہے) اور وہاں بہت بڑا قلعہ جو مرہٹوں کا بنایا ہوا ہے اور اب وہ جیل کا کام دیتا ہے۔ انہیں بھیج دیئے گئے۔ وہ نہایت سخت جیل ہے کہ دوسرے قیدی اس سے پناہ مانگتے ہیں، وہاں کے اہلکار جیلر وغیرہ قساوت قلبی میں نسبت دوسرے جیلوں کے بدرجہا زیادہ۔ تمام احاطہ بمبئی و پنجاب کے تربر تزین قیدی اس جیل میں بھیجدیئے جاتے ہیں۔ آپ ہر جگہ اپنا کام کرتے رہے۔ چند مہینوں تک آپ کا وہاں قیام رہا۔ آپ کا فیض بدستور وہاں بھی جاری رہا۔ بعد اس کے آپ آٹھویں دسمبر ۱۸۶۵ء بسواری جہاز بادبانی مع دیگر قیدیوں کے روانہ پورٹ بلیر انڈمان ہوئے اور صعوبات و تکلیفات جہاز کو طے کر کے بتاریخ گیارہویں جنوری ۱۸۶۶ء آپ داخل جزیرہ انڈمان ہوئے۔ بعد اس کے جناب منشی محمد اکبر صاحب نے جنکے اوصاف حمیدہ اور شریف پروری اوپر بیان ہو چکی ہے۔ آپ کو اپنے مکان میں لے جا کر رکھا اور بہ اجازت چیف کمشنر صاحب اپنی تائید میں لے لیا چونکہ جناب منشی صاحب کو کام بہت سپرد تھے۔ اکثر فرصت کے وقت میں آپ مکان پر بھی سرکاری کام کیا کرتے تھے لہذا جناب مولانا کو حاضری کچہری سے بچا کر اسی مد میں داخل کیا۔ اب دونوں حضرات یعنی جناب مولانا احمد اللہ و مولانا یحییٰ علی رحمۃ اللہ علیہما ایک ہی جگہ جمع ہو گئے اور میاں عبدالغفار صاحب کو بھی منشی صاحب ممدوح نے کام نمبر سازی سکھا کر انکو بھی اپنے ہی مکان میں جگہ دی، بالجملہ یہ تینوں شخص ایک ہی مکان میں رہنے لگے۔ جناب مولانا کا کام یہ تھا کہ بعد فرصت از کار سرکار لوگوں کو نشر ان

روانگی جزائر
اجماں
[illegible]

و حدیث پڑھاتے نصیحت کرتے، گھر گھر پھرتے۔ عورتوں کو نماز کی تعلیم کرتے۔ قرآن پڑھاتے۔ محلہ مرد و عورت کہ جنہوں نے اپنے معبود حقیقی کے سامنے کبھی سر نہ جھکایا تھا، پکے نمازی بن گئے۔

اسی اثنا میں یہ کمترین بھی بعد مہاجرت دو برس کے پورٹ بلیر میں پہنچ گیا اور تخمیناً تین چار مہینے آپ کی حضوری خدمت سے پھر مشرف ہوا۔ دو برس آپ وہاں اپنی عمر عزیز کو یادِ خدا و تعلیم و تلقین خلق اللہ میں صرف کرکے بتاریخ بیسویں فروری ۱۸۶۸ء کو لبیک کہتے ہوئے داخل خلد بریں ہوئے تخمیناً چودہ روز بعارضہ بخار و درد دم کنپٹین آپ علیل رہے۔ ابتداحالت ہی میں حسب قاعدہ انڈمان آپ داخل ہسپتال ہوئے اور علاج ڈاکٹری ہونے لگا۔ یہ کمترین اس وقت محرر میرین ڈیپارٹمنٹ ماتحت کپتان ڈاروٹ صاحب ہاربر ماسٹر کے تھا میں نے اپنے افسر سے آپ کی خدمت گذاری کے واسطے چھٹی طلب کی۔ چونکہ اس محکمہ میں شب و روز کی حاضری مجھ کو کرنی پڑتی تھی۔ صاحب نے حکم دیا کہ بارہ بجے دن سے تین بجے تک تم آکر کام کیا کرو، تاکہ دوسرا منشی اپنی حوائج ضروری سے فارغ ہو کر آجاوے۔ چنانچہ میں ایسا ہی کرتا۔ بارہ بجے سے تین بجے تک اپنے کام پر جاتا اور تمام روز و شب آپ کی خدمت میں حاضر رہتا۔ آپ تمام ایام علالت میں یاد خدا صبر و شکر میں مصروف رہتے اور ہر وہ شخص جو آپ کی ملاقات و عیادت کو ہسپتال جاتا، اس کو پند و نصیحت سے مالا مال کرتے۔ آپ کی علالت کچھ ایسی نہ تھی کہ جس سے ہم لوگوں کو صورت یاس ہوتی۔ بھائی صاحب مولانا حضرت احمد اللہ رح بھی دن میں دو بار جا کر دیکھ آتے چونکہ ہسپتال ایک بلند جگہ پر واقع تھا اور آپ کا مکان نشیب میں۔ اور آپ نہایت کمزور و ضعیف تھے۔ بغیر استعانت دوسرے کے اس بلندی پر آپ چڑھ نہیں سکتے تھے اور حاضری کچہری کی بھی آپ کو کرنی پڑتی تھی۔ لہذا آپ حاضر باشی سے وہاں کے مجبور تھے۔ چنانچہ روز اخیر جب میں تین بجے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ کی طبیعت اچھی تھی، آپ نے نماز عصر ادا کی۔ قریب چار بجے کے ایکبارگی آپ کی زبان میں لکنت پیدا ہوئی اور طبیعت بگڑی، ڈاکٹر کو خبر ہوئی اس نے فی الفور آکر دوا دی، مگر وہ دوا کچھ فرد نہ ہوئی۔ اس حالت کو دیکھ کر میں نے جلد ایک آدمی دوڑا دیا کہ جناب حضرت مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو خبر دو۔ آپ اس وقت کچہری سے آرہے تھے، سنتے ہی ہسپتال کی طرف روانہ ہوئے۔ اس اثنا میں جب میں نے دیکھا کہ آپ کے حلق سے پانی بھی فرو نہیں ہوتا ہے۔

لیکن زبان ذکر اللہ میں جاری ہے تو اس سے میں نے خیال کیا کہ زبان نہیں کھلتی مگر ہوش ہے۔ آپ کے سر مبارک کو میں نے اپنے زانو پر لے لیا۔ چند منٹ کے بعد آپ کی روح پُر فتوح اس نفس عنصری کو چھوڑ کر علییّن کو پرواز کر گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰھم اغفرلہٗ وارحمہ ونور مرقدہٗ واحشرہ فی زمرۃ المہاجرین الاوّلین الذین ھاجروا وجاھدوا مع النبی الامی صلی اللہ علیہ وعلیٰ الہ وسلم برحمتک یا ارحم الراحمین۔ چونکہ وقت شام کا ہو گیا تھا اور قبرستان دور تھا۔ ہم لوگ لاش مبارک کو بہ اجازت جناب ڈاکٹر صاحب اپنے مکان پر لائے۔ علی الصباح غسل وکفن ہونے لگا۔ جناب منشی سید اکبر زماں صاحب ہیڈ منشی پاس کرنیل فورٹ صاحب چیف کمشنر کے گئے اور اپنے آفس کے مسلمان عملوں کے واسطے رخصت و اجازت شرکت دفن وکفن کی مانگی۔ اس پر صاحب بہادر نے براہ اشفاق خسروانہ وہمدردی انسانی تمام مسلمان قیدیوں کو رخصت و اجازت شرکت دفن دیدی۔ چنانچہ فی الفور پروانجات تحریر مہر دستخط ہو کر جملہ ٹاپوؤں کو بذریعہ ڈاک روانہ کر دیئے گئے اور ہر ٹاپو میں بنام افسر انچارج وہاں کے حکم کیا کہ جو قیدی آپ کے جنازہ پر حاضر ہونے کی خواہش ظاہر کرے فی الفور اس کو بذریعہ کشتی سرکاری روانہ کر دو۔ چنانچہ جوق جوق قیدی مسلمان اور کچھ ہندو بھی کشتیوں پر سوار ہو کر آنے لگے۔ اُدھر ہم لوگ غسل وکفن دیکر تیار ہو گئے نماز جنازہ میں کل مسلمان جو اس وقت جزیرہ راس آئیلنڈ میں تھے تقریباً دو ڈھائی ہزار سب شریک ہوئے۔ بعد اس کے گھاٹ پر آئے۔ وہاں متعدد بوٹ بڑے بڑے ہاربر ماسٹر صاحب نے تیار کرا رکھے تھے اُن پر سب لوگ سوار ہو کر سوختہ پانیٹ کے گھاٹ پر آئے۔ وہاں سے ایک میل کے فاصلہ پر قبرستان میں لے گئے۔ وہاں بہت لوگ دوسرے دوسرے ٹاپوؤں سے آکر ملتے گئے اور مکرر دوبارہ نماز جنازہ ہوئی۔ ہر شخص کا دل آپ کی محبت وفراق میں پاش پاش تھا۔ ہر شخص گریہ وبکا میں مبتلا تھا۔ قریب چار پانچ ہزار آدمی کا مجمع تھا۔ بعد دفن کرنے اور دعائے تثبیت کے سب لوگ وہاں سے واپس آئے۔

---

# تاریخ وفات از نتیجۂ فکر جناب مولوی احمد کبیر صاحب پھلواروی

| | | | |
|---|---|---|---|
| چونکہ یحییٰ علی ستودہ خصال<br>گشت راہی خدائے پاک از و | عالم و زاہد و محدث بود<br>عزتش پیش قدسیاں افزود | روح پاکش گذشت از محبس تن<br>ہاتف سال او زردی الم | راہ ملک وصال حق پیمود<br>رضی اللہ عنہ فرمود<br>سنہ ۱۲۸۴ھ |

اولاد و احفاد

آپ کی عمر تخمیناً چھیالیس سینتالیس برس کی ہوئی، از انجملہ چار برس قید میں گذرے آپ کا قد میانہ تھا، رنگ صاف، چہرۂ مبارک پر کچھ نشان چیچک کا تھا، داڑھی ہلکی مگر خوبصورت، بال سیاہ و سفید ملے ہوئے۔ دانت سامنے کے اکثر ٹوٹ گئے تھے، بدن بلغمی تھا۔ آپ کی محل اولی یعنی مسماۃ حمیدن بنت حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ سے پانچ بیٹے اور ایک بیٹی تولد ہوئے۔ مولوی عبد القیوم[1] صاحب مرحوم، محمد زکریا[2] جو پانچ چھ برس کا ہو کر گذر گیا۔ مولوی محمد عیسیٰ[3] عرف مولوی امجد علی صاحب مرحوم مسماۃ آسیہ[4] جو کہ بارہ برس کی ہو کر گذر گئی۔ محمد الیاس[5] جو ڈھائی برس کا ہو کر گذر گیا۔ مولوی محمد موسیٰ[6] سلمہ اللہ تعالیٰ محل ثانیہ مسماۃ فاطمہ بنت حضرت مولوی فرحت حسین قدس سرہٗ اور ہمشیرہ مؤلف کتاب ہذا سے صرف ایک عزیزی مولوی محمد یوسف جعفری مرحوم پیدا ہوئے یہ نو دس مہینے کے تھے کہ آپ قید ہوئے۔ نقشہ آپ کی اولاد کا یہ ہے:—



# مولوی اکبر علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

آپ اصغر اولاد مولوی الٰہی بخش صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے تھے۔ آپ نے درسی کتابیں اپنے برادر معظم مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں۔ آپ نے اپنے خاندان میں سب سے اول بیعت باتھ پر جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ کے کی۔ آپ کی رہنمائی سے آپ کے والد ماجد مولوی الٰہی بخش صاحب مرحوم مغفور نے بھی کی۔ آپ نہایت عقلمند ہوشیار ذہین و ذکی تھے۔ آپ جس تاریخ سے مرید حضرت مولانا ولایت علی رحمۃ اللہ علیہ کے ہوئے۔ اپنے پیر و مرشد کا ساتھ نہ چھوڑا ہمیشہ سفر و حضر میں ساتھ رہتے۔ چنانچہ جب بڑے حضرت کو سفر بالا کوٹ ملک پکھلی قریب کشمیر کا پیش آیا۔ اسوقت آپ بھی ہمراہ گئے۔ آپ نے وہاں جاکر بہت عمدہ عمدہ کارنمایاں کئے۔ حرب میں نہایت دلیری و بہادری بمقابلہ سکھوں کے دکھلائی۔ آپ بطور وزیر مشیر کے اور بمنزلہ جرنل کے ہمراہ بڑے حضرت کے رہتے۔ تدابیر تمدنی دکیو حرب و جرأت و بہادری آپ میں خداداد تھی۔ بعد اس کے کہ جب بڑے حضرت وہاں سے مراجعت کر کے پٹنہ کو تشریف لائے۔ آپ بھی ہمراہ آئے یہاں آکر چند مہینوں کے بعد بعارضہ وبائی ہیضہ آپ نے انتقال فرمایا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیہِ راجعون اللّٰھم اغفرلہ وارحمہ۔ آپ کے انتقال سے پیشتر ایک روز بڑے حضرت کو بین الیقظۃ والنوم۔ یہ آواز غیب سے آئی کہ ہدایت اللہ کی طلبی ہے۔ آپ جب بیدار ہوئے سمجھا چونکہ آپکے منجھلے صاحبزادے کا نام ہدایت اللہ تھا۔ آپ نے انہیں کے نسبت خیال کیا کہ اُن کی وفات قریب ہے۔ آپ دعا میں مصروف ہوئے۔ مگر جب جناب مولوی اکبر علی صاحب رحمۃ اللہ کا انتقال ہو گیا تب بڑے حضرت نے سمجھا کہ ہدایت اللہ سے یہی مراد تھے۔ کیونکہ آپ کو خلق اللہ کی ہدایت کا بڑا شوق تھا۔ شب و روز اسی میں مصروف رہتے۔ مراقبہ و مشاہدہ میں بھی آپ کو کمال تھا۔ صدہا آدمی آپ سے تعلیم پائے۔ چھبیس برس کی عمر میں آپ نے انتقال فرمایا۔ آپ کی شادی مسماۃ شریفن بنت حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ سے ہوئی تھی۔ صرف دو لڑکیاں آپ کی ہوئیں مسماۃ رقیہ کہ جن کی شادی مولوی عبدالقدیر عرف مولوی اشرف علی صاحب خلف اوسط مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے ہوئی اور وہ لاولد گذر گئیں اور دوسری لڑکی مسماۃ امتن کہ وہ ڈھائی برس کی ہو کر گذر گئی۔

سفر بالاکوٹ

شجاعت و تدبر

خواب و آواز

انتقال

آپ کا مزار رحمیہ مسجد خلہ تمو ہیہ کے صحن میں قریب دروازہ کلاں واقع ہے۔

## مسماۃ جمیلۃ النساء مرحومہ بنت جناب مولوی الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی شادی اول مولوی قمرالدین شہید بن رکن الدین حسین بن رفیع الدین حسین خاں ساکن محلہ مغلپورہ سے ہوئی لیکن مولوی صاحب موصوف صرف چند مہینے بعد شادی مکان پر رہے اور پھر بمعیت مولوی مظہر علی صاحب شہید ساکن خلہ لودی کرمؤ آپ ملک افغانستان کو چلے گئے اور وہاں امیرالمومنین جناب سید احمد صاحب کے لشکر میں جا ملے۔ اور پشاور میں سلطان محمد خاں نے جو مولوی محمد مظہر علی صاحب کو دھوکہ میں قتل کیا، اس میں آپ بھی شہید ہو گئے۔ اس وقت مسماۃ کی عمر تخمیناً بارہ برس کی ہوگی۔ بعد اسکے جب مولانا الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت جناب مولانا ولایت علی قدس سرہ سے بیعت کی۔ آپکا نکاح ثانی بھی سامنے حضرت کے پڑھا دیا یہ اول نکاح بیوہ کا جو محلہ صادق پور میں ہم لوگوں کے یہاں کیا گیا۔ باقی حالات وتفصیل اولاد تمیین میں جناب بڑے حضرت قدس سرہ کے آوے گی۔ بتاریخ ۱۰ ار شعبان ۱۳۰۶ھ مطابق ۱۸ اپریل ۱۸۸۹ء رحلت فرمائی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اللھم اغفرلہا وارحمہا ونور مرقدہا۔

## مسماۃ وجیہۃ النساء مرحومہ

دختر دوئم جناب مولوی الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ آپ کی شادی ساتھ جناب مولوی اولیاء علی مرحوم ومغفور بن رضی الدین خاں مرحوم بن رفیع الدین خاں مرحوم ساکن محلہ مغلپورہ کے ہوئی مگر اُن سے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ تخمیناً پچپن برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔ اللھم اغفرلہا وارحمہا۔

## مسماۃ وسیمن مرحومہ دختر سیوم مولوی الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی شادی ساتھ شیخ ولایت حسین بن شیخ نوازش حسین ساکن موضع استھواں کے ہوئی۔

یہ نہایت دیندار وذی لیاقت عورت تھیں۔ مگر افسوس عمر نے وفا نہ کی۔ بہت جلد انہوں نے اس دنیائے فانی کو چھوڑا۔ صرف دو اولاد آپ کی ہوئی۔ ایک مسماۃ زاہدہ کہ جن کی شادی جناب حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم کے ہوئی اور بعد شادی سات برس بقید حیات رہ کر اس دنیا سے لاولد رخصت ہوئیں اور دوسرے جناب شیخ عبدالصمد صاحب مرحوم ساکن موضع بھوئی ضلع گیا، ان کی اولاد کی تفصیل آگے آوے گی۔




## جناب حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم

زمانۂ تعلیم

آپ کی والدہ مسماۃ بصیرن بنت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ ساکن محلہ تمو ہیہ تھیں۔ آپ نے بتاریخ آٹھویں شوال روز چہارشنبہ ۱۲۴۵ھ وقت ظہر لباس ہستی کا پہنا۔ آپ نے اوائل کی کتابیں اپنے چچا مولانا فیاض علی علیہ الرحمۃ سے پڑھیں۔ مگر جب مولانا مرحوم نے بعیت اپنے مرشد کے سفر افغانستان کا کیا، تب بقیہ کتابیں آپ نے اپنے والد ماجد جناب مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور فارغ التحصیل ہوئے لیکن پھر بھی تعطش تحصیل علم میں آپ کی تسکین نہ ہوئی۔ ۲۶ برس کی عمر میں آپ نے سفر لکھنؤ کا کیا۔ وہاں جا کر جناب مولوی واجد علی صاحب ساکن بنارس مقیم لکھنؤ سے جو ایک بہت بڑے عالم مرزا اور دو علماء لکھنؤ سے تھے۔ دو برس تک آپ نے علوم درسیہ کی تحصیل وتکمیل کی۔ بعد فراغت کتب درسیہ آپ نے طرف علم طب کے توجہ کی۔ پھر دو برس تک علم طب جناب حکیم طالب علی مرحوم لکھنؤ سے پڑھا۔ ۱۸۵۷ء کے غدر میں آپ لکھنؤ میں تھے۔ کل کتابیں آپ کی اور اسباب خورا کی وپوشاکی ونقدہ

جنس آپ کا وہاں لٹ گیا بمشکل تمام وہاں سے گھر پہنچے۔ شادی اول آپ کی مساۃ زاہدہ بنت شیخ ولایت حسین بن شیخ نوازش حسین ساکن امتھوا سے ہوئی تھی۔ سات برس وہ بقید حیات رہ کر لاولد جنت نعیم کو رخصت ہوئیں۔ اُن کے بعد آپ لکھنؤ چلے گئے۔ وہاں سے مراجعت کے بعد آپ کی دوسری شادی مساۃ حلیمہ بنت جناب حکیم مولوی ارادت حسین صاحب مرحوم بن مولوی اولیا علی مرحوم ساکن محلہ صادقپور سے ہوئی۔ آپنے ایک نکاح غیر برادری میں بھی کیا تھا۔ اس سے ایک دختر مساۃ آمنہ ہوئی جس کا نقشہ ذیل میں درج ہوگا۔ آپ کو علم ادب عربی میں بہرہ کامل تھا۔ آپنے اوائل تحصیل علم میں کہ جس وقت آپ سولہ سترہ کی عمر میں ہوں گے ایک قصیدہ عربی امیرالمومنین جناب حضرت سید احمد صاحب کی تعریف میں کہا اور وہ تمام لکھنؤ اور دہلی وغیرہ گیا۔ ہر جگہ کے علماء نے اس کو پسند کیا اور نہایت تعریف کی۔ آپ کو معقول و منقول دونوں میں بہرہ کامل تھا۔ مگر معقولات کی طرف توجہ زیادہ تھی۔ شعر شاعری میں آپ کو مہارت تام تھی۔ عربی و فارسی و اُردو تینوں زبانوں میں آپ کے قصائد و غزل و رباعی و قطعات و مثنوی بکثرت ہیں۔ میں نے بوجہ طوالت ان کو نقل نہیں کیا۔ آپ کا تخلص پریشان تھا آپ کو درس تدریس کا شوق بچپن سے رہا۔ اس وقت جتنے لوگ صادقپور میں ذی علم ہیں سب آپ ہی کے خرمن علم کے خوشہ چیں ہیں۔ یہ کمترین مؤلف بھی آپ ہی کا کفش بردار ہے اور صدہا شاگرد آپکے فارغ التحصیل ہوگئے، اور باوجود کبر سن و قلت فرصت و ہجوم مستحیلین راتوں کو بیٹھ کر طلبہ کو آپ سبق دینے تھے آپکا ذہن و ذکاوت و غزارت علمی شہرہ آفاق ہے۔ آپ بہت بڑے نامی طبیب بھی تھے۔ طب میں بھی آپ کے بڑے بڑے شاگرد اس وقت موجود ہیں۔ تشخیص مرض و اسلوب علاج یہ خاص آپکا حصہ تھا۔ اور دست شفا بھی خداوند کریم نے خوب دے رکھا تھا۔ صدہا مریض مایوس العلاج آپ کے علاج سے صحیح ہوئے۔ جناب حضرت عمی مولانا محمد سعید قدس سرہ نے جو اپنی تحریر قسطاس البلاغۃ میں چند سطریں آپ کی شان میں تحریر فرمائی ہیں، ان کو میں یہاں نقل کردیتا ہوں تاکہ حضرات ناظرین آپ کے علمی مذاق کا اندازہ کرلیں۔ وھو ھذا صورۃ ماکتبہ الفاضل الادیب الحسیب النسیب + بحر العلوم والحکم + سحاب الجود والکرم + الطبیب الحاذق + الحکیم الفائق مامن علم الاولہ فیہ ید طولی + سیما صناعۃ الطب + فقد بلغ فیہا الغایۃ

الغصونی الشاعر الفصیح الناطق بالقول الصحیح المولوی عبدالحمید ابن المرحوم المولوی احمد اللہ ابن المغفور المولوی الٰہی بخش سلمہ اللہ مالک الملک رب العرش مفروضًا علٰی ھذا الکتاب بالعربیۃ والفارسیۃ فافادوا جادوا صاب القطعۃ العربیۃ کانھا الجواھر الزواھر فی القلائد از کلکتہ تا بنارس و الٰہ آباد آپ ہی کا دور دورہ تھا - بڑے بڑے امرا و راجہ و نواب ہر جگہ سے بمنّت و خوشامد آپ کو بلاتے تھے، علوم درسیہ و شعر و سخن و علم طب ان تینوں میں آپ یکتائے زمان تھے -

## قصیدہ حکیم مولانا عبدالحمید عظیم آبادی رحمۃ اللہ علیہ

نوٹ - یہ قصیدہ ندوۃ العلماء کے عظیم الشان سالانہ اجلاس منعقدہ ۱۰ر-۱۱ر-۱۲ر رجب المرجب ۱۳۱۸ھ مطابق ۴ر-۵ر-۶ر نومبر ۱۹۰۰ء میں پڑھا گیا- ندوۃ العلماء کا یہ تاریخی اجلاس قاضی سید علی اشرف صاحب مرحوم عرف پیارے صاحب رئیس گنگجیا ٹولہ شہر پٹنہ کے دولتکدہ پر منعقد ہوا تھا- اس قصیدہ کو مولانا عبدالحمید صاحب کی طرف سے مولانا شاہ سلیمان صاحب پھلواروی نے پیش کیا تھا -

لَکُمْ بُشْرٰی وَجَاءَ کُمُ الْوُفُوْدُ     اَلَمْ مَنَّاکُمُ الدَّھْرُ الْحَمُوْدُ

تمہارے پاس وفود کی آمد تمہارے لئے مژدۂ جانفزا ہے -     تمہارے روزگار نے تمہاری دیرینہ آرزوئیں پوری کردیں

بِحَمْدِ اللّٰہِ قَدْ جَاءَتْ رِجَالٌ     مِنَ الْاَعْلَامِ ھُمْ نِعْمَ الْوُفُوْدُ

گرانمایہ ہستیوں پر مشتمل قابل رشک وفد کی آمد پر     اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے

کِرَامٌ اَتْقِیَاءُ اَصْفِیَاءُ     یُضِیْئُ جِبَاھُھُمْ لَیْلًا سُجُوْدُ

جو بزرگ، صاحب تقویٰ، اور پاک طینت شخصیتیں ہیں۔ شب میں جنکی پیشانیاں داغ سجود سے روشن ہوتی ہیں

اِذَا تُلِیَتْ عَلَیْھِمْ مُنْذِرَاتٌ     تَرَاھُمْ تَقْشَعِرُّ لَھُمْ جُلُوْدُ

جب ان کے سامنے عذاب سے ڈرانیوالی آیتیں تلاوت کی جاتی ہیں تو ان پر کپکپی طاری ہوجاتی ہے

بِذِکْرِھِمْ یَلِیْنُ الْمُسْلِمُوْنَ     وَتَصْغِیْھَا النَّصَارٰی وَالْیَھُوْدُ

جن کے نام سے مسلمانوں کے دل نرم اور یہود و نصاریٰ گوش بر آواز ہوجاتے ہیں

أَخَصُّ مَنْ اِسْمُهُ السَّامِي مُحَمَّدٌ — وَيَتْلُوهُ عَلِيٌّ لَهُمْ يَسُودُ

خصوصاً وہ شخص جس کا اسم مبارک محمد علی ہے وہ میر کارواں ہے

وَهُمْ فِي أَرْضِنَا خَيْرُ الْبَرَايَا — إِلَى الْخَيْرَاتِ أَجْمَعُهُمْ يَقُودُ

وہ ہماری سرزمین پر بہترین افراد ہیں جو نیکیوں کی طرف رہنمائی کرتے ہیں

نُقَرِّبُهُمْ مُلَاطَفَةً وَحُبًّا — فَيَا تُرَى لَنَا كَذَا الرَّبُّ الْوَدُودُ

ہم لطف و کرم سے اُن کی مہمان نوازی کر رہے ہیں تاکہ بیکراں محبت والا پروردگار ہماری مہمان نوازی کرے

فَوَا أَسَفًا وَنَحْنُ بَنُو كِرَامٍ — تَوَارَثَ فِيهِمْ عِلْمٌ وَجُودُ

ہم اُن بزرگوں کی اولاد ہیں جنہیں علم و سخاوت ورثہ میں ملی

ذَوِي الْأَعْلَامِ وَالْأَقْلَامِ طُرًّا — يُزَيِّنُهُمْ الْمَكَارِمُ وَالْجُنُودُ

جو بیک وقت صاحب علم اور صاحب قلم تھے مکارم اخلاق اور لشکر دونوں جن کی زینت بخشتے تھے

وَهُمْ قَدْ سَخَّرُوا شَرْقًا وَغَرْبًا — مِنَ الْأَقْطَارِ وَافَاهُمْ وُفُودُ

مشرق و مغرب کو جنہوں نے زیرنگیں کر لیا تھا۔ اور دور دراز ملکوں سے جن کے پاس وفود آیا کرتے تھے

وَقَدْ كَانُوا مَلَاذَ النَّاسِ طُرًّا — لِكُلِّ مُصِيبَةٍ خُصُّوا وَنُودُوا

جو مرجع خلائق تھے ہر دکھ و مصیبت کے وقت جنہیں خاص طور سے پکارا جاتا تھا

وَقَدْ كَانُوا أُولِي طَوْلٍ وَمُلْكٍ — تُطِيعُهُمُ الْعَسَاكِرُ وَالْجُنُودُ

جو ثروت و اقتدار کے مالک تھے بڑی بڑی فوجیں جن کے تابع فرمان رہا کرتی تھیں

وَتَخْضَعُ عِنْدَ رُؤْيَتِهِمْ رِقَابٌ — وَتَرْتَعِدُ الْهَزَابِرُ وَالْفُهُودُ

جنہیں دیکھ کر گردنیں سرنگوں ہو جایا کرتی تھیں شیر و چیتے جن کی نظر ہیبت سے کانپنے لگتے تھے

نَصِرْنَا نَحْنُ فِي وَهْنٍ وَهُونٍ — يَرِقُّ لَنَا الْمُعَانِدُ وَالْحَسُودُ

لیکن ہائے افسوس کہ ہم اتنے کمزور و ذلیل ہو گئے کہ ہمارے دشمن اور ہمارے حاسد ہماری زبوں حالی پر ترس کھا رہے ہیں

سَعَى فِي الْأَرْضِ طُغْيَانًا وَعَدْوًا — مَعَ الْأَحْزَابِ شَيْطَانٌ عَنُودُ

شیطان لعین اپنے لشکر سمیت روئے زمین پر فساد و سرکشی کے درپے ہو گیا

يُشِيعُ الْبُغْضَ بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ — فَفَرَّ الْجَمْعُ وَانْهَزَمَ الْجُنُودُ

وہ مومنوں کے درمیان بغض و عداوت پھیلانے لگا چنانچہ جماعتیں بکھر گئیں اور لشکر شکست خوردہ ہوگئے

وَكَانَ النَّاسُ قَبْلًا فِي شِقَاقٍ — وَنَارُ الضِّغْنِ يُوقِدُهَا الْوَقُودُ

لوگ پہلے تفریق و انتشار میں مبتلا تھے — اور کینہ پروری کی آگ شعلہ زن تھی

وَشَبَّ ضِرَامُ نِيرَانِ النِّفَاقِ — وَنَارُ الْبَغْيِ لَيْسَ لَهَا خُمُودُ

نفاق کی آگ دہک رہی تھی۔ بغاوت و سرکشی کی آگ بجھنے کا نام نہیں لے رہی تھی۔

وَهُمْ فِي أَعْنَاقِهِمْ أَغْلَالُ غِلٍّ — وَمِنْ حِقْدٍ بِأَرْجُلِهِمْ قُيُودُ

ان کی گردنوں میں کینہ پروری کے طوق تھے — ان کے پاؤں میں بغض و حسد کی بیڑیاں تھیں

وَعَنْ صَالِحِ الْأَعْمَالِ رَغِبُوا — وَقَدْ بَعِدُوا كَمَا بَعِدَتْ ثَمُودُ

انہوں نے نیکوکاریوں کو خیرباد کہہ دیا تھا — قوم ثمود کی مانند پوری طرح تباہ ہو چکے تھے

يَدِبُّ الْعِلْمُ فِي هَوْنٍ دَبِيبًا — تَخَالُ عَلَى التُّرَابِ يَدِبُّ دُودُ

علم ذلت کی حالت میں ایک حقیر کیڑے کی طرح (ناپاک) زمین پہ رینگ رہا تھا۔

سَعَوْا فِي الْوُدِّ بَيْنَ الْمُسْلِمِينَ — جَزَاهُمْ خَيْرًا الرَّبُّ الْوَدُودُ

لیکن ان برگزیدہ ہستیوں نے مسلمانوں کے درمیان میل و محبت بڑھانے کی کوشش کی

بیکراں محبت والا پروردگار انہیں بہتر صلہ دے!

جَزَاهُمْ رَبُّهُمْ خَيْرَ الْجَزَاءِ — بِجَنَّاتِ النَّعِيمِ لَهُمْ خُلُودُ

ان کا رب انہیں اچھا بدلہ دے — جنات نعیم میں ان کے لئے دوام ہو

وَكَانَ الْعِلْمُ فِي ذَاكَ الْحَضِيضِ — كَأَنَّ الْعِلْمَ فِي لَحْدٍ وَءُودُ

علم انتہائی پستی کی حالت میں تھا — جیسے زیر زمین مدفون ہو

فَأَلْفَى الْعِلْمُ مِرْقَاةً رَفِيعًا — لَهَا فِي الذِّرْوَةِ الْقُصْوَى صُعُودُ

پھر علم نے ایک ایسا زینہ پا لیا ہے جو — اپنی رفعت میں اوج ثریا پر مقیم ہے

وَرَأْسُ الْعِلْمِ مُبْيَضٌّ بِشَيْبٍ — فَكَادَ شَبَابُهُ بَدْءً وَعَوْدُ

علم پر پیرانہ سالی طاری ہو چکی تھی کہ — پھر اس کا شباب از سرنو لوٹ آیا

وَكَانَ الْعِلْمُ مُشَوَّهًا عَجُوزًا     فَصَارَ جَمِيلَةً وَلَهَا نُهُودُ

علم ایک بدرو بڑھیا کی مانند ہو گیا تھا     کہ پھر ایک حسین دوشیزہ کی طرح نکھر گیا

وَكَانَ الْعِلْمُ مُسْوَدَّ الْعِذَارِ     فَضَاءَ الْوَجْهُ وَاحْمَرَّ الْخُدُودُ

علم کے چہرے پر چھائیاں پڑ چکی تھیں، کہ پھر اس کا چہرہ تابناک ہو گیا اور اس کے رخساروں پر سرخی دوڑ گئی۔

وَكَانَ الْعِلْمُ مِنْ نَسْلٍ عَقِيمًا     فَصَارَ كَأَنَّهُ امْرَأَةٌ وَلُودُ

علم نسلاً بانجھ ہو چکا تھا کہ پھر ایک کثیر الاولاد عورت کی طرح ثمرآور ہو گیا

وَكَانَ ثُبُوتُ دَعْوَتِهِ خِدَاجًا     فَتَمَّ الْيَوْمَ صَدَّقَهَا الشُّهُودُ

اس کے دعویٰ کا ثبوت ناقص تھا کہ پھر آج گواہوں نے اس کی تصدیق کرنی شروع کر دی ہے

وَكَانَ الْقَوْمُ غِضَابًا عَبُوسًا     فَصَارَ كَأَنَّهُ خِلٌّ وَدُودُ

امت کے افراد غضبناک تھے اور منہ بسورے ہوئے تھے کہ پھر وفا شعار مخلص دوست کی طرح ہو گئے

وَكَانَ الْقَوْمُ أَشْيَاعًا خُصُومًا     فَزَالَ الْبَغْيُ وَاتَّفَقَ الْجُنُودُ

قوم کے افراد ٹولیوں میں بٹ کر برسرِ پیکار تھے کہ پھر بغاوت فرو ہو گئی اور لشکر میں پورا اتفاق ہو گیا

وَكَانَتْ قَوْمُنَا نَحْسًا كَزُحَلٍ     إِذَا كَالْمُشْتَرِي لَهُمُ السُّعُودُ

ہماری قوم کے افراد ستارہ زحل کی مانند بے برکت تھے کہ پھر ستارہ مشتری کی طرح بابرکت ہو گئے

وَنَادَوْا قَوْمَهُمْ أَعْلَى نِدَاءٍ     فَقَالُوا! اسْتَيْقِظُوا وَهُمْ رُقُودُ

ان بزرگوں نے اپنی قوم کو بلند آواز سے پکارا اور جب وہ محوِ خواب تھی تو کہا کہ ہوش میں آجاؤ

أُمُورٌ بَيْنَهُمْ فِيهَا اتِّفَاقٌ     فَبَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ يَعُودُ

ان کے درمیان بہت سے مسائل طے شدہ ہیں چنانچہ ان کا ہر فرد دوسرے کے لئے تائید دہ رہا ہے

أُمُورٌ بَيْنَهُمْ فِيهَا خِلَافٌ     أُقِيمَ لِكُلِّهِمْ فِيهَا حُدُودُ

بعض مسائل میں ان کے درمیان اختلاف بھی ہے     لیکن ہر ایک کی حد مقرر کر دی گئی ہے

فَأَلَّفَ سَعْيُهُمْ بَيْنَ الْأَنَامِ     بِصِدْقِ الْقَلْبِ يُوثِقُهُ الْعُهُودُ

ان کی کوشش کی وجہ سے لوگوں میں حقیقی الفت اور سچی محبت پیدا ہو گئی ہے جسے عہد و پیمان مستحکم بناتے ہیں۔

نصارَ القومُ اِخوانًا بِصدقٍ — قلوبٌ قد خلت عمّا يَذودُ

چنانچہ لوگ سچ مچ بھائی بھائی ہو گئے ہیں — اور دل آلودگیوں سے پاک ہو گئے ہیں

سعَوا بنفوسِهم سعيًا جميلًا — وليست في اَكفِّهمُ النّقودُ

انہوں نے کافی جانفشانیاں کی ہیں — اگرچہ ان کے ہاتھ روپیوں سے خالی ہیں

فلو كانوا خصاصًا اَغنياءً — تراهم كيف ايديهم تجودُ

اگر وہ خوشحال و باثروت ہوتے تو تم — اُن کی فراخ دستی کا مشاہدہ کرتے

سعَوا سعيًا بلا ريثٍ ووهنٍ — وليس السعيُ همّتهم بئودُ

انہوں نے بلا تاخیر دستی جان توڑ کوششیں کیں، سعی پیہم سے ان کی ہمتیں پست نہیں ہوتی ہیں

سعَوا في كلِّ حينٍ ايَّ سعيٍ — وليس يصدُّهم عنه الصدودُ

اُنہوں نے پیہم جانفشانیاں کی ہیں۔ ان کی راہ میں کوئی چیز رکاوٹ نہیں بنتی ہے

وقاموا فاستقاموا جاهدينَ — وهم في غابِ همّاتٍ اُسودُ

وہ اُٹھے اور جہاد میں لگ گئے، وہ عزائم کے میدان میں شیروں کے مانند ہیں

سعَوا سعيًا بليغًا ثمّ فازوا — اَكبَّ بوجهِه الخصمُ اللدودُ

مسلسل جانفشانیوں کے بعد کامیابی و کامرانی سے ہمکنار ہوئے ہیں اور زبردست دشمن کو پسپا ہونا پڑا ہے۔

اَقام الجمعُ مدرسةَ العلومِ — لها في الكونِ فيضٌ وجودُ

اس جماعت نے ایک دانشگاہ کی بنیاد ڈالی ہے جس کے چشمہ فیض سے کائنات سیراب ہو رہی ہے

واَصلحَ في تدارسِ العلومِ — طريقًا كان يسلكُه الجدودُ

اُنہوں نے اپنے اسلاف کے قدیم طریقہ تعلیم میں اصلاحی ...

وهم قد اَسّسوا بنيانَ قومٍ — بحصنٍ الى علوٍّ صعودُ

اُنہوں نے قومی (علم و دانش) قلعے کی سنگ بنیاد رکھا ہے جو بلندی کی طرف محو پرواز ہے

كانَ الامرُ ذا قصرٍ مشيدٍ — لهذا القصرِ كلّهمُ عمودُ

یہ کار عظیم ایک مضبوط قلعے کی مانند ہے — اور یہ سب بزرگ اس قلعے کے ستون ہیں

وَحَانَ الْوَقْتُ قَدْ طَلَعَتْ ذُكَاءُ ظَلَامُ اللَّيْلِ لَيْسَ لَهُ وُجُودُ

وقت قریب آچکا۔ آفتاب نمودار ہوگیا اور (اب) رات کی تاریکی کافور ہو چکی

وَصَارَ إِلَى الْعُلَى عَدْوًا سِرَاعًا أُنَاسٌ فِي طَبَائِعِهِمْ جُمُودُ

وہ لوگ جن کی طبیعتوں میں جمود تھا۔ وہ تیزی سے ترقی کی منازل طے کرنے لگے

فَطَارَ الْعِلْمُ طَيَرَانَ الْعُقَابِ وَفِي وَسْطِ السَّمَاءِ لَهُ صُعُودُ

علم عقاب کی مانند پرواز کرنے لگا اور وہ وسط آسمان میں محو پرواز ہے

وَصَارَ الْعِلْمُ فَرْحَانًا نَشِيطًا قَرِيرَ الْعَيْنِ بَرَّدَهَا الْبُرُودُ

علم شاداں و فرحاں ہوگیا۔ اس کی آنکھیں ٹھنڈی ہوگئیں، جیسے اولوں نے انہیں ٹھنڈا کر دیا ہو

وَصَارَ الْعِلْمُ فِي عَيْشٍ رَغِيدٍ لَهُ فِي جَنَّةِ الْمَأْوَى وُرُودُ

علم نے آسودہ زندگی پالی اس کی رسائی جنت الماویٰ تک ہوگئی

وَيَرْعَى الْعِلْمُ فِي أَرْضٍ هُدُونٍ وَهَانَ الْأَمْرُ وَانْحَلَّ الْعُقُودُ

علم کا گزر صلح و آشتی کے چراگاہ میں ہوگیا معاملہ آسان ہوگیا اور پیچیدگیاں دور ہوگئیں

وَيَرْفُلُ فِي ثِيَابِ الْمَجْدِ مَرَحًا كَغُصْنِ الْبَانِ تَهْتَزُّ الْقُدُودُ

وہ مجد و شرافت کے لباس میں اترا کر چلنے لگا۔ جیسے بان درخت کی ٹہنیاں جھوم رہی ہوں

إِذَا يَأْوِي إِلَى رُكْنٍ شَدِيدٍ تُعَامِلُهُ الْجَهَابِذَةُ الْوُقُودُ

جب وہ کسی مضبوط ستون کی پناہ لیتا ہے تو نقادان فن اس سے ایندھن کا سا برتاؤ کرتے ہیں

فَضَائِلُ سَعْيِهِمْ عَمَّ الدِّيَارَا يَفُوحُ بِرِيحِهِ مِسْكٌ وَعُودُ

ان کی کاوشوں کی برکتیں پورے ملک میں عام ہوگئی ہیں جن کی عطر بیزی سے مشک و عود معطر ہیں

فَلَا يَرْضَى لِمَطْلَبِهِمْ عِنَادٌ وَلَا يُجْدِي لِجَدْوَاهُمْ جُحُودُ

اُن کے مقاصد سے دشمن کو خوشی نہیں ہوتی۔ اور ان کی نوازشوں سے ہٹ دھرم فائدہ نہیں اٹھاتے

فَلَيْسَ يَنْعَتُهُمْ إِلَّا سَعِيدٌ وَلَيْسَ يَشِينُهُمْ إِلَّا كَنُودُ

ان کی تعریف خوش نصیب ہی کرتا ہے اور تنگدل ہی ان کی عیب جوئی کرتا ہے

فَأَشْكُرُهُمْ بِشُكْرِ الْقَلْبِ شُكْرًا وَأَمْدَحُهُمْ وَخَالِفُهُمْ حَسُوْدُ

میں دل سے ان کا شکر گزار ہوں۔ جبکہ حاسد ان کی مخالفت پر کمر بستہ ہے

نَهَاتَا نَدْوَةُ الْعُلَمَاءِ جَمًّا وَقَدْ أَثْنَاهُمُ الرَّبُّ الْوَدُوْدُ

یہ ہے وہ علماء کی پوری جماعت بے حساب محبت کرتے والا رب بھی جن کا ثنا خواں ہے،

فَهَا أَهْلِيْ عَظِيْمَ آبَادِ هُبُّوْا أَرَاكُمْ كَيْفَ أَيْدِيْكُمْ تَجُوْدُ

اے باشندگان عظیم آباد! اٹھو میں تمہارے جود و سخا کا امتحان لینا چاہتا ہوں

وَيَا قَوْمِيْ أَمِدُّوْهُمْ بِمَالٍ وَهُبُّوْا فِيْ مَقَاصِدِهِمْ وَجُوْدُوْا

اے میری قوم کے لوگو! دامے درمے ان کی مدد کرو۔ اور ان کے مقاصد کی تکمیل کے لئے کوشش کرو اور جود و سخا سے کام لو۔

## ضمیمہ تذکرہ جناب ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب مرحوم

پی۔ ایچ۔ ڈی۔ پروفیسر شعبہ عربی و فارسی۔ پٹنہ کالج پٹنہ

آپ صغر سنی سے نحیف الجثہ تھے اور عموماً بیمار رہا کرتے تھے لیکن طبیعت نہایت ذہین واقع ہوئی تھی اور ذوق علم اپنے بزرگوں سے ورثہ میں پائی تھی۔ آپ نے شرح جامی تک جناب مولوی محمد صاحب قیس و دیگر معلّمین سے پڑھی۔ پھر علوم مغربی کے ذوق میں اسکول و کالج کے نصاب طے کرنے لگے۔ بی اے میں آپ کا کورس سائنس تھا لیکن کسی مجبوری کے سبب امتحان میں بیٹھ نہ سکے۔ آخرش آپ نے کالج سے علٰحدگی اختیار کرلی۔ اسی زمانہ میں آپ کو پھر تحصیل علوم مشرقیہ و عربی زبان دانی کا شوق موجزن ہوا۔ اس وقت آپ متاہل ہو چکے تھے۔ اپنے محترم نانا جناب حکیم عبد الحمید صاحب قاآنی ہند صادق پوری مرحوم کے ملفوظات سے متاثر ہو کر تفسیر کشاف و اتقان وغیرہ کا مطالعہ کرنے لگے۔ جناب حکیم عبد الحمید صاحب مرحوم برابر نہایت محبت سے زبانی شرح و نکات بتلاتے رہے۔ اور یہ قرآن کی مختلف سورتیں اور آیات حفظ کرتے رہے۔ علاوہ ازیں آپ ہی سے فن طب میں کمال حاصل کیا۔ بعد کو

خدابخش خاں صاحب کے کتب خانہ واقع پٹنہ میں کتب عربیہ و فارسیہ کی فہرست اہل یورپ کے مذاق کے مطابق انگریزی میں مرتب فرمائی۔ جس کو دیکھ کر جناب ڈاکٹر راس صاحب پرنسپل مدرسہ عالیہ کلکتہ نے بڑی داد دی، اور تحصیل علم کے لئے یورپ جانے کا وظیفہ حکومت سے دلایا۔

جرمنی جانے کے لئے وظیفہ ملنے کی صورت یہ ہوئی کہ خدابخش خاں کی لائبریری میں جو فہرست کتب تیار کیا تھا، وہ فہرست کتب لندن میں چھپی تھی، اس کو دیکھ کر ڈاکٹر راس صاحب ان سے بہت خوش ہوئے اور حکومت ہند میں ان کے جرمنی جانے کے لئے وظیفہ کی سفارش کی۔ ڈاکٹر راس صاحب نے ڈاکٹر عظیم الدین صاحب کے لئے سفارش کی، اور اسی وظیفہ کے لئے ڈاکٹر ہارووِس صاحب پروفیسر علیگڈھ کالج نے ایک دوسرے آدمی کے لئے سفارش کی۔ اتفاق سے ڈاکٹر ہارووِیس صاحب کلکتہ آئے ہوئے تھے۔ ڈاکٹر راس صاحب نے ڈاکٹر ہارووِس صاحب اور ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کو اپنے یہاں کھانے کی دعوت دی۔ ڈاکٹر راس صاحب نے کھانے کے موقع پر ڈاکٹر ہارووِس صاحب سے ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کا تعارف کرایا۔ اس دعوت کے موقع پر جو علمی گفتگو ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کی ڈاکٹر ہارووِس صاحب سے رہی، اس سے موخرالذکر بہت متاثر ہوئے۔ دوسرے موقع پر ڈاکٹر راس صاحب نے ڈاکٹر ہارووِیس صاحب سے پوچھا کہ ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کی علمی صلاحیت آپ نے کیسی پائی؟ انہوں نے جواب دیا کہ آدمی قابل معلوم ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر راس صاحب نے ڈاکٹر ہارووِیس صاحب سے کہا کہ میری سفارش کو آپ نے جیسا سمجھا ہے اس کو قلمبند کر دیجئے انہوں نے اپنے تاثرات کو قلمبند کر دیا۔ اب ڈاکٹر راس صاحب نے حکومت ہند میں دوبارہ درخواست بھیجی کہ ہم نے جس شخص کی سفارش کی ہے، اس کی قابلیت کو ڈاکٹر ہارووِیس بھی مانتے ہیں۔ لہٰذا پہلے سال انہیں کو وظیفہ ملنا چاہئے۔ چنانچہ اس سال وظیفہ ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب ہی کو ملا۔ حکومت ہند نے عربی کی فائلولوجی یعنی علم الاشتقاق میں پی۔ ایچ۔ ڈی۔ کی ڈگری حاصل کرنے کے لئے لندن بھیجا۔ وہاں کے ایک ڈاکٹر کے نام حکومت ہند نے ایک خط ان کے حوالہ کیا۔ انہوں نے لندن پہنچ کر ڈاکٹر موصوف سے ملاقات کی اور حکومت ہند کا

خط ان کے حوالہ کیا۔ ڈاکٹر موصوف نے کہا کہ فائلولوجی میں پی۔ایچ۔ڈی ہونے کے لئے آپ کو جرمنی جانا پڑے گا۔ وہاں لائپزگ یونیورسٹی کے کالج میں داخل ہونا ہوگا۔ اس کیلئے آپ کو جرمنی زبان جاننے کی ضرورت ہوگی۔ ڈاکٹر موصوف نے ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کو ایک جرمنی خاندان کے مکان میں رہنے کی جگہ دلوادی، تاکہ جرمن زبان جاننے میں آسانی ہو۔ ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کو جرمن زبان حاصل کرنے میں چھ مہینے صرف ہوئے۔ لندن والے ڈاکٹر کی سفارش سے وظیفہ میں چھ مہینہ کا مزید اضافہ کرادیا گیا۔ جرمن زبان سیکھنے کے بعد جرمنی پہنچے اور وہاں پہنچ کر لندن والے ڈاکٹر کی سفارش کے ذریعہ لائپزگ یونیورسٹی کے کالج میں داخلہ کی درخواست دی۔ سینیٹ کی میٹنگ میں ان کی درخواست پیش ہوئی، تو بعض ممبروں نے یہ اعتراض کیا کہ یہ حضرت بی۔اے نہیں ہیں۔ ان کا داخلہ پی۔ایچ۔ڈی کے کلاس میں کیسے ہوسکتا ہے۔ سینٹ کے ایک ممبر کے پاس آپ کی تصنیف کردہ کتاب کی ایک جلد موجود تھی۔ انہوں نے دیگر ممبران کے سامنے اس کتاب کو پیش کردیا اور کہا کہ اس کتاب کو آپ سب حضرات ملاحظہ فرمائیں اور فیصلہ کریں کہ اس کتاب کے مصنف کس لیاقت کے آدمی ہیں۔ جب دیگر ممبران نے اس کتاب کا مطالعہ کیا تو ان پر آپ کی علمی لیاقت عیاں ہوگئی۔ پہلے ممبر نے کہا کہ سینٹ کے ممبر اگر کسی کی صلاحیت کے قائل ہوجائیں تو ممبروں کو یہ حق حاصل ہے کہ اپنی یونیورسٹی کی طرف سے ان کو بی۔اے کی سند دیدیں۔ چنانچہ لائپزگ یونیورسٹی کی طرف سے ان کو بی۔اے کی سند مل گئی۔ اس طرح پی۔ایچ۔ڈی کے کلاس میں ان کا داخلہ بھی ہوگیا۔ اب آپ باضابطہ پی۔ایچ۔ڈی کے کلاس میں حاضری دینے لگے۔

لائپزگ یونیورسٹی کے ایک پروفیسر نے جن کے یہ شاگرد تھے سائنس کے پروفیسر سے ان کی ذہانت، فطانت اور لیاقت کی تعریف کی۔ سائنس کے پروفیسر نے ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب مرحوم سے ملنے کی خواہش ظاہر کی اور کہا کہ اگر وہ ملنا چاہیں تو شام کی چائے میرے یہاں پئیں۔ ان کے استاد نے ایک خط لکھ کر ان کو دیدیا۔ آپ شام کی چائے کے وقت سائنس کے پروفیسر کے یہاں پہنچے اور اپنے استاد کا خط پیش کردیا۔ جب گفتگو دونوں کی ہونے لگی، تو اس پروفیسر کی زبان سے سائنس آف ہینڈلین کا فقرہ نکلا۔ ان پر

عظیم الدین احمد صاحب نے فرمایا کہ کیا یہ سائنس ہے؟ اس پر دونوں کی گفتگو ہوئی۔ پروفیسر صاحب میڈیسین کو سائنس ثابت نہیں کر سکے۔

جرمنی سے پی۔ ایچ۔ ڈی کی ڈگری حاصل کر کے اپنے وطن مراجعت فرمایا۔ پانچ سال تک لاہور یونیورسٹی میں ملازمت کرنے کے بعد پٹنہ کالج میں ایم۔ اے فارسی کورس کی تعلیم آپ کے سپرد ہوئی۔ آپ کی صحت ناقص تھی ہی۔ دوبارہ فالج کا دورہ ہو چکا تھا۔ جس نے مذاقِ مطالعہ میں سخت رکاوٹ پیدا کر دی۔ آپ ایک نرم مزاج، کنبہ پرور اور فراخ دل شخص تھے۔ اپنے اعزّا کا لحاظ رکھتے تھے۔ بہت خوش طبع اور بذلہ گو شخص تھے

جب آپ بی۔ اس۔ سی۔ کلاس میں تھے تو ازدواج کا خیال آپ کی والدہ کو پیدا ہوا۔ لیکن نسبت پختہ پر نہ ہو سکی۔ اسی زمانہ میں آپ کی صحت ناقص ہو گئی اور قدرے سوداوی شکایتیں رہنے لگیں۔ اتفاق سے ایک کمسن بیوہ جن کی بہن عرصہ سے حکیم فہیم الدین مرحوم کی رفیقہ تھیں آپ کے یہاں آئیں۔ چند دنوں بعد آپ کی والدہ نے برغبت اس لڑکی کو آپ کے سپرد کیا۔ آپ ان کو اپنے عقد میں لے آئے۔ ان کے بطن سے اس وقت دو لڑکے (یعنی مولوی علیم الدین احمد صاحب ایم۔ اے۔ اِن عربک) وکیل ہیں۔ جن کی شادی ماہ ربیع الثانی ۱۳۴۵ھ صبیہ شیخ عبداللطیف بن مولوی عبدالباری سے ہوئی۔ دوسرے لڑکے مسٹر کلیم الدین احمد صاحب ہیں۔ آپ پٹنہ یونیورسٹی میں بی۔ اے آنرز اِن انگلش کے ساتھ فرسٹ ہوئے اور ایم۔ اے میں بھی امتیازی نمبر لا کر طلائی طمغہ حاصل کیا۔ گورنمنٹ کے وظیفہ پر عزم سفر یورپ کیا۔ وہاں سے ڈگری حاصل کر کے آئے تو پٹنہ کالج میں انگلش کے پروفیسر مقرر ہوئے۔ پروفیسری سے ترقی کر کے پٹنہ کالج کے پرنسپل بنے۔ کچھ ہی دنوں بعد آپ نے اتنی ترقی کی کہ آج کل آپ ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن بہار کے جلیل القدر عہدے پر تازہ ہیں۔ آپ کا عقد بنت مسٹر عبدالحفیظ بن مولوی عبدالباری صاحب مذکور الصدر، ساکن محلہ شاہ گنج متصل شاہ الزماں کی تکیہ بتاریخ ۲۵ر اکتوبر ۱۹۲۸ء ہوا۔

تیسری ایک لڑکی مسماۃ مسعودہ زوجہ مسٹر سید عبدالجلیل صاحب بی۔ اے؛

بی، ایل بن حکیم فضل حسین صاحب ساکن دولت پور، ضلع گیا ہیں)۔

پٹنہ کالج کی ملازمت کے زمانہ میں عربی مذاق کے مطابق تفاسیر، تاریخ، سیر اور ادبیات کی کتابیں کالج کے کتب خانہ میں جمع کرا دیئے۔ تاریخ اور تفسیر قرآن سے آپ کا خاص مذاق رہا ایک عرصہ کے مطالعہ نے آپ کے دل میں قرآن کے مضامین کی ایک خاص فہرست پیدا کر دی۔ اب آپ ایک کاپی پر سرخی قائم کرکے آیات قرآنی نقل کرتے۔ پھر ان کی مختلف تفاسیر سے بصائر و نظائر از خود نکتے جمع کرتے رہے، جو اہل علم کے لئے نہایت بصیرت بخش اور نادر مجموعہ کہا جا سکتا ہے۔ جب قویٰ تحقیق و تفتیش کے لئے نحیف ہو گیا تو اتنا ہی پر اکتفا کرکے اس مجموعہ نادرہ کو اپنے چھوٹے صاحبزادے مسٹر کلیم الدین احمد صاحب کے سپرد کر دیا۔ دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ جلد اس کی اشاعت کا موقع دے تاکہ اہل علم و ذوق صحیح طور پر اس سے مستفید ہو سکیں، اور اس کی دوسری مثال قائم کر سکیں۔ ف قرآن کی دیرینہ وابستگی ان کی مربی بنی۔ ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد آپ نے حج بیت اللہ اور شرف زیارت نبوی بھی حاصل کی۔ قرآن و حدیث کا مطالعہ ایک خاص بصیرت کے ساتھ جاری رہا۔ جو شخص آپ سے ملاقات کے لئے پہنچتا، اس کے سامنے اکثر یہ نکات قرآنی از تفاسیر پیش فرما دیتے اور کہتے کہ دیکھئے میں صرف ناقل ہوں۔ اپنے شرح و بسط کو دخل نہیں۔

آپ فیلو آف پٹنہ یونیورسٹی بھی تھے۔ آخر عمر میں پنشن پانے کے کچھ پہلے یا بعد سنسکرت زبان بھی حاصل کر لی تھی۔ ویدک سنسکرت کو اچھی طرح سمجھنے لگے تھے۔ آپ کا انتقال پر ملال مورخہ ۱۹ رجب المرجب ۱۳۶۸ھ مطابق ۱۸ مئی ۱۹۴۹ء ۸½ بجے بعارضہ فالج تیسرے حملہ سے ہوا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

---

نقشہ حکیم عبدالحمید صاحب کی اولاد و احفاد کا یہ ہے اور آپ نے ۵ جمادی الثانی بروز دوشنبہ ۱۳۲۳ھ کو رحلت کی اور مدفن خاص تنوہیہ میں مدفون ہوئے اللھم اغفرلہ وارحمہ۔




## مولوی اشرف علی صاحب مرحوم

آپ کی ولادت غالباً ۱۲۵۹ھ میں ہوئی تھی۔ حلیہ۔ چست چھریرہ بدن، میانہ قامت، کتابی رخسار۔ قدرے بلند پیشانی گردہ ور داڑھی۔ رنگ چٹا صاف۔ آپنے درسیات اپنے والد ماجد مولوی احمد اللہ صاحب اور اپنے برادر معظم حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم اور اپنے عم محترم مولوی فیاض علی صاحب سے پڑھیں اور بغرض تکمیل درسیات اپنے عم مکرم کے ہمراہ ملک افغانستان تشریف لے گئے۔ لیکن جب وہاں غرض پوری ہوتی ہوئی نظر نہ آئی تو آپ دہلی میں مفتی صدرالدین صاحب کی خدمت میں پہنچے۔ انہوں نے بوجہ کبر سنی درس سے معذوری ظاہر کی اور صرف قطبی کے بعض مشکل مقامات دریافت کرکے نہایت محظوظ ہوئے۔ وہیں جناب مفتی صاحب کے بھانجے کی فہمائش سے آپ نے انگریزی شروع کی اور پھر ترک کردی۔ پھر مولوی سلامت اللہ صاحب کانپوری کی خدمت میں تشریف لے گئے۔ وہ بھی بوجہ ضعف پیری سلسلۂ تلمیذ میں آپ کو نہ لے سکے۔ وہ بھی مشکل مباحث کے جانچ سے محظوظ ہوئے۔

جونپور میں مفتی یوسف صاحب فرنگی محلی مدرس اوّل مدرسہ شاہ عبداللہ مدرس اوّل کے پاس پہنچے اور کچھ عرصہ تک مسائل عقلیہ و فقہیہ کی مشق کی۔ جناب مفتی صاحب کل فتاوے

آپ سے لکھواتے اور فرمایا کرتے "تمہارا علم مجھ سے ہرگز کم نہیں ہے"۔ آپ نے قیام لکھنؤ کے عرصہ میں فن طب سے بھی فراغت حاصل کی تھی۔ پھر تحصیل علوم مغربی کی طرف توجہ فرمایا اور بنارس آکر اسکول میں اپنا داخلہ کرایا (انداز یہ تھا کہ آپ خود مشکل مقامات کی شرح کر ڈالتے۔ دوسروں کے نوٹ سے احتراز رکھتے۔ موسم سرما میں چند ماہ مسلسل محنت شاقہ فرماتے)۔ آپ نے فراغ انگریزی بنارس ہی میں کیا۔ آپ کا ارادہ تین مضامین میں ام۔اے دینے کا تھا۔ چنانچہ ریاضی چھ ماہ مطالعہ کرنے کے بعد بوجوہ چند اس کو ترک کر کے صرف زبان عربی میں ام۔اے دیا۔ آپ کا ارادہ رائے چند پریم چند کے امتحان میں بھی شامل ہونے کا تھا۔ آپ نے قانون کے امتحان کے لئے دوبار تیاری کی۔ مگر بوجہ موانع آخرش ارادہ فسخ کر دیا۔ آپ نے اسکول یا کالج میں پڑھنے کے زمانہ میں ایک انعامی مضمون مشہورہ سر سید احمد خاں صاحب علیگڈھ لکھا تھا جس میں آپکا مضمون اول قرار پایا تھا۔ آپ کے حاشیے بخط خود اکثر درسیات پر پائے گئے ہیں مگر مستقل حواشی دستیاب نہ ہوئے۔ افسوس آپ کے مکتوبات اور سفینے ضائع ہو گئے۔ جن میں آپکے بلیغ قصائد و خطبات تھے۔ بنارس کالج میں کچھ دنوں آپ ریاضی کے اسسٹنٹ پروفیسر رہے لکھنؤ اودھ اخبار کے ایڈیٹر رہے۔ پھر نواب بھاولپور کی ریاست میں ہیڈ ماسٹر اسکول مقرر ہوئے۔ بعد اس کے ریاست جوناگڈھ میں پرنسپل مقرر ہوئے۔ وہاں تخمیناً پانچ چھ برس قیام فرما کر بوجہ سیاسی دشمنوں کے جناب نے استعفا دیدیا (اگرچہ وہاں کے ریذیڈنٹ اور نواب صاحب کا خیال کسی عہدۂ جلیلہ پر آپ کو ممتاز کرنے کا تھا) آخر میں قصبہ باندہ کے اسکول میں ہیڈ ماسٹر مقرر ہوئے۔ آپ کو درس و تدریس کا از بس شوق تھا۔ اعزہ اور اغیار کو فرصت کے اوقات میں پڑھاتے۔ طرز تعلیم ایسا اعلیٰ تھا اور متعلم کے ساتھ ایسی محنت فرماتے کہ تھوڑے عرصہ میں غبی کی بھی صاف استعداد ہو جاتا۔ بعد ترک ملازمت جناب کا شغل درس فقط ہی رہا۔ جناب کے درس کی ایک خصوصیت یہ بھی تھی کہ قواعد بغدادی سے لے کر شمس بازغہ و صدرا تک ایک توجہ اور محنت سے پڑھاتے۔ نہ کسی فن کی قید تھی نہ ادنیٰ اور اعلیٰ درسیات کی اور نہ طلبہ کے ذہانت کی۔ جناب کی التفات کے لئے متعلم کی صرف سلامت روی اور شوق نہ توجہ کافی تھی۔ آپ الہ آباد یونیورسٹی کے فیلو بھی تھے۔

آپ کا زمانہ مسافرت و تحصیل علوم نہایت صعوبت کا گذرا ہے۔ آپ کا عزم و استقلال اور نظم و ہوشمندی آپ کے اخلاف اور دیگر شائقین علوم کے لئے سبق آموز ہیں۔ مگر بوجہ طوالت ترک پر مجبور ہوں۔ آپ کا رجحان طبعی فنون لطیفہ کی طرف تھا۔ جناب تدریس کے وقت کتاب سامنے ضرور رکھتے۔ ذوق تحصیل علوم مغربیہ کے بعد آپ نے درحقیقت کتب علوم مشرقیہ کا مطالعہ ترک کر دیا تھا۔ تاہم باوجود ایسی بے توجہی کے فن ادب عربی میں آپ کا پایہ ایسا بلند تھا کہ بڑے ماہر فن ادب اپنی مشکلات مولانا سے حل کرتے۔

جناب کو تمدنی امور میں اپنے والد ماجد کا ورثہ ملا تھا۔ آپ نہایت عقلمند و لبیب و صاحب فہم و فراست تھے۔ ذہانت و ذکاوت میں اپنے برادر معظم حکیم عبدالمجید صاحب کے مثل تھے۔ حکیم صاحب خود فرماتے تھے کہ مولوی اشرف علی ذہانت میں مجھ سے کم نہیں ہیں۔

آپ وضع قدیم کے نہایت پابند۔ خیالات کے نہایت پختہ۔ وضع و لباس میں سادہ اور انگریزی انداز سے نہایت متنفر تھے۔ آپ کا دلی علاقہ مع اللہ نہایت عمدہ تھا۔ تلاوت قرآن کے نہایت پابند تھے۔ مرض الموت میں بصارت کی معذوری کی وجہ سے ایک شخص کو قرآن پڑھکر سنانے کے لئے مقرر کیا تھا۔ تہجد کا التزام تھا۔ مگر عبادات میں نہایت نماپسند اور غایت خاشع تھے۔ آپ بلند خیال اور حوصلہ مند تھے۔ آپ جس امر کو صحیح سمجھتے بلا رعایت کے اس کا اظہار کرتے۔ منکسر المزاج صاحب خلق عظیم۔ کریم الاخلاق۔ صاحب مروۃ۔ باحیا۔ نرم گفتار اور سخن سنج تھے۔ آپ شہسواری اور فن جنگ سے خوب آگاہ تھے۔ آپ کی آواز بلند تھی۔ ورزش اور سیر وغیرہ کا آپ کو شوق تھا۔ التزام کے ساتھ ٹہلنے کو جاتے۔ ایک خادم آپ کے ساتھ رہتا۔

جناب مولانا کی ایک غزل فارسی دستیاب ہوگئی ہے۔ ہدیہ ناظرین کرتا ہوں:۔

| | |
|---|---|
| پائے من در رہ عشقت بدویدن بے تاب | خارہائے ہمہ صحرا بخلیدن بے تاب |
| جسم خاکی بغم ہجر تو مائل بہ فنا | طائر قدسی روحم بپریدن بے تاب |
| اے سحر طول تو ہنگام فراقم یاد است | در شب وصل چراغی بدمیدن بے تاب |
| ناصحا! پوش عیوبم کہ ہنر این باشد | چند باشی تو پے پردہ دریدن بے تاب |
| کے شوم خوش بہ ثنائے دو جہاں چوں ہستم | بہر دشنام لب یار شنیدن بے تاب |

| صبر کن اے دل مجبور و باہجر بساز | | خویش بسوز و مشو از درد طپیدن بے تاب |
|---|---|---|

جناب نے بتاریخ ۲ شوال ۱۳۲۶ھ مطابق ۲۸ اکتوبر ۱۹۰۸ء بروز سہ شنبہ اس دارِ فانی سے رحلت فرمایا۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔ اللّٰھم اغفرلہ وارحمہ۔[1]

آپ کی شادی اول مسماۃ رقیہ بنت مولوی اکبر علی رح سے ہوئی تھی۔ وہ چھ سات برس زندہ رہکر راہی خلد بریں ہوئیں۔ دوسری شادی مسماۃ خدیجہ بنت مولوی سید باقر علی ساکن پیر بیگھہ ضلع گیا سے ہوئی تھی۔ ان سے ایک لڑکا (احمد علی) پیدا ہوا تھا۔ جو چند ماہ کا ہوکر گذر گیا۔ اس کے بعد مسماۃ موصوفہ نے بھی ۱۳۱۲ھ میں انتقال کیا۔ تیسری شادی مسماۃ رونق بنت سید جنت حسین بن سید فرخ حسین بن خادم علی بن سید علی احمد بن ملا فتح اللہ بن ملا محبیب اللہ بن مولانا حفیظ اللہ سے بمقام شیرگھاٹی ضلع گیا سے ہوئی تھی۔ آپ نے بھی ۱۰ شوال ۱۳۲۳ھ میں لاولد انتقال کیا۔

## ترجمہ مولانا عبد الحکیم صاحب مرحوم

**پیدائش** — آپ مولانا احمد اللہ صاحب کے خلف نجم تھے۔ آپ کی ولادت غالباً ۱۲۶۱ھ میں ہوئی تھی۔

**حلیہ** — پست قامت نازک نحیف۔ رنگ گورا صاف۔ کتابی چہرہ خوبرو۔ پست آواز

**بچپن** — مذہبی تخیل اسی وقت سے تھا۔ اسی لئے آپ سے لوگوں کو خاص امیدیں وابستہ تھیں، اور آپ کے مداح تھے۔ اگرچہ اس کا اثر آپ کی محض سادہ طبیعت پر ضرور پڑتا تھا۔ لیکن اللہ نے خاص دستگیری فرمائی۔

**تعلیم** — آپ نے درسی کتابیں و نیز فن طب اپنے برادر معظم حکیم مولوی عبد الحمید صاحب مرحوم سے پڑھیں اور سند حدیث شریف و خلافت اپنے عم مکرم و مرشد جناب مولانا یحییٰ علی صاحب سے لی تھی۔ اگرچہ بوجہ ذہانت معقولات سے طبیعت کو خاص مناسبت تھی۔ لیکن رجحان و مشغلہ قرآن و حدیث ہی کے ساتھ تادمِ مرگ رہا۔ آپ کے خط نسخ و نستعلیق دونوں

[1] منقول از پرچہ اہل حدیث امرتسر ۱۲۔

نہایت پاکیزہ تھے۔

**اخلاق و مزاج** ۔ اتباع سنّت و تبلیغ احکام الٰہی کے شیدائی اور حق پسند تھے۔ آپ کے ماننے والے آپ کی غلطیوں پر بے باکی سے متنبہ کرتے اور آپ بسر و چشم تسلیم کرتے اور واقعات صحیح سے آگاہی کی خواہش ظاہر فرماتے۔ اگر جناب کے ماننے والی جماعت میں کوئی لائق و صالح عالم شخص پہنچتا یا ہوتا تو وہ وعظ و فتویٰ اسی کے سپرد فرماکر لوگوں کو اس کی جانب رجوع ہونے کی تاکید و تفہیم کرتے۔ آپ خلاف شرع امور کو دیکھ کر بیتاب ہوجاتے اور بلا تامل اس کے روکنے کی کوشش فرماتے۔ آپ صاف گوئی میں غایت بیباک کیا برہنہ شمشیر تھے۔ لوگوں کی غیبت نہ کرتے، بلکہ علانیہ نہایت سختی کے ساتھ اس پر نقد کرتے۔ اگر کسی مسئلہ میں آپ کی رائے غلط ہوتی تو آگاہی کے بعد نہایت آزادی کے ساتھ صاف صاف لفظوں میں بر سر جلسہ اعتراف فرماتے۔ مداہنت یا عزّت و جاہ طلبی کو راہ نہ دیتے۔ یہی وجہ تھی کہ علماء حق کے دلوں میں آپ کا خاص وزن اور لحاظ تھا۔ بلکہ مخالف بھی آپ کے لسان چہارم کی ہزار شکایت کے ساتھ بالآخر آپ کے جوہر عالی کا معترف ہوتا۔ حق کی اشاعت کے مقابل میں گرانبہا (بیرونی) فیسوں کی مطلق پرواہ نہ کرتے۔ آپ کی ساری تکلیف و تکان صرف ایک جملہ سے دفع ہوجاتی "لوگ آپ کے وعظ سے غایت متاثر تھے۔" غایت بے تکلف، شان شوکت سے دور، غرباء کے یہاں پیادہ پا جاتے۔ غرباء و ہم جماعت سے فیس کی پرواہ نہ رکھتے۔ گنواروں کے یہاں بلا تکلف و اکراہ بد طعم غذا تک تناول فرماتے۔ حالانکہ آپ خوش غذا تھے۔ فرش کی قید نہ تھی۔ معمولی چٹائی یا زمین پر بیٹھ جاتے، سفر وعظ میں سواری کی پرواہ نہ کرتے۔ کوسوں پیدل چلتے۔ آپ نے مولانا فیاض الدین صاحب کے مدرسہ کی بڑی اعانت فرمائی۔ مزاج نہایت سادہ تھا اور عملاً منکسر (اس پر گھر کی تربیت سونے میں سہاگہ تھی) اور آرام طلب نہ تھا۔ تند مزاج مگر حق کے سامنے سرنگوں اور راضی، طبیعت کمزور، مگر گفتار حق میں غضنفر وعظ یا دیگر اظہار حق کے مواقع میں اس نحیف پیکر میں وہ بے باکی اور مردانگی آجاتی اور ایسے بیانات بر سر عام فرماتے کہ علماء ان کے زبان پر لانے سے کانپتے۔ زود رنج مگر فریق مخالف کے میدان پر جلد طبیعت صاف کرنے والے۔ عام

لوگ کیا اقربا تک آپ سے گفتگو کرنے میں نہایت پس و پیش کرتے۔ تمہید کے ساتھ مزاجداری کرتے ہوئے باتیں کرتے۔ لیکن مریدوں کے ساتھ آپکا حال جدا تھا۔ وہ شوخی کے ساتھ آپ سے گفتگو کرتے اور نہایت بیباکی سے آپ جرح کرتے۔ بعض اوقات تقاریر میں پریشان کر دیتے۔ آپ مطلق رنج نہ رکھتے۔ لباس و رہائش میں پرانی روش کی سختی سے پابندی فرماتے۔

**مشاغل** — طبابت علاج میں اصول و ضوابط کی سخت پابندی رکھتے۔ آپ کے نسخے مختصر ہوتے اور طوالت ناپسند کرتے۔ اختصار کی غایت یک جز تک پہنچتی۔ انتقال ذہنی خوب تھا۔ تشخیص اعلیٰ تھی۔ امراض بطون و صدر کے علاج میں خاص ملکہ تھا۔ معالجہ میں منفرد رہنا اور اظہار رائے و مشورہ سے احتراز رکھنا پسند کرتے۔ ایک عرصہ تک آپ کے مطب کی خوب رونق تھی۔ دو جگہ مطب فرماتے (صادقپور اور مرادپور)۔ لیکن ایلوپیتھک کی عام مقبولیت و رواج اور خاص انہماک تبلیغ و تذکیر کی وجہ سے یہ رنگ قائم نہ رہ سکا۔ (۲) علماء صادقپور کا مشغلہ تدریس بھی تھا۔ آپ نے اس میں بھی زیادہ حصہ لیا۔ اکثر اہل قرابت آپ کے شاگرد ہیں۔ یہ مشغلہ کم و بیش تمام عمر رہا۔ البتہ تبدیل مذاق زمانہ اور اپنی عدیم الفرصتی سے بہت کم ہو گیا تھا۔ (۳) چونکہ جناب دینی شوق کے ساتھ طبیعت میں ثقاہت اور مقامی احوال سے آگاہی بھی رکھتے تھے۔ اسلئے شہر و دیگر مقام کے فتویٰ اور مسائل بھی خصوصیت کے ساتھ آپ کے پاس رجوع ہوتے تھے، مگر لوگ آپ کے سادہ و نیک مزاجی سے غلط فائدہ اُٹھانے کی بھی کوشش کرتے۔ (۴) آپ نے بعض کتابیں مبتدیوں کی تعلیم کی غرض سے تالیف فرمائی تھیں اور سورۂ فاتحہ، سورۂ بقر، تبارک الذی، عم پارہ وغیرہ کی تفسیر، مشکوٰۃ شریف کا ترجمہ کیا تھا۔ ایک خاص تصنیف آپکے خطب تھے، جن کی ان گنت جلدیں تھیں [illegible] خطبہ اول میں مشکوٰۃ شریف کی چند حدیثیں ہوتیں اور خطبہ ثانی میں چند آیات۔ یہ خطب [illegible] مرادپور کے لئے اور غیر مسلسل بھی دیگر مقامات کے لئے۔ اُن پر تاریخ اور مقام ثبت ہوتے (۵) چونکہ آپ کو مطبوعہ کتابوں پر بھروسہ نہ تھا اور کتابت سے خاص شغف تھا۔ مطب میں مریض آتے، ان کا نسخہ ترتیب دیکر پھر کتابت میں مشغول ہو جاتے۔ تاہم قلم اور روشنائی کی نفاست

کا اہتمام نہ رکھتے، طلبہ کو کتابیں اکثر خود نقل کرکے دیتے۔ فرصت کے اوقات میں مشکوٰۃ کی مختلف ترتیب دیا کرتے اور نمبر دیتے جاتے۔ (۶) ہفتہ کے ایام صادق پور۔ عالم گنج خاں مرزا محلہ شاہ گنج۔ مراد پور۔ داتا پور وغیرہ میں وعظ کے لئے مقرر تھے۔ بعد مغرب تقریباً ایک گھنٹہ یا بیش بیان کرتے۔ آپ ہر ہفتہ صلوٰۃ جمعہ پڑھانے کی غرض سے مراد پور تشریف لے جاتے اور ایک عرصہ مدید تک نمونیہ کی جامع مسجد میں بھی جمعہ کی امامت فرماتے رہے۔ آپ عموماً تذکیر کے ہر موقع کی دستیابی کے لئے از حد متمنی اور بیتاب رہتے۔

وعظ۔ جناب کا بیان نہایت سادہ اور عام فہم ہوتا۔ گنوار سے گنوار بھی سمجھتا اور مستفیض ہوتا۔ یہی حالت آپ کی تحریر کی بھی تھی۔ اگرچہ کبھی کبھی ادبی نکات بھی بیان فرماتے۔ قرآن مجید کی آیتیں اور مشکوٰۃ شریف کی چند حدیثیں یا صرف قرآن (دیکھ کر یا لکھ کر) بیان فرماتے۔ جمعہ یا دیگر بیان کے لئے خطبے تحریر فرماتے۔ آپ زبانی بیان ناگہانی فرماتے۔ وعظ میں اکثر اوقات اور قصے بھی بیان کرتے۔ آپ کا وعظ نہایت پرجوش ہوتا (یا سادہ) باوجود پیشہ طبابت کے درخواست وعظ سے کبھی اغماض نہ کرتے، بلکہ شاداں و فرحاں قبول فرماتے۔ اس کے لئے طبیعت کی معمولی ناسازی کی پرواہ نہ کرتے۔ لوگوں کے یہاں جاکر اجتماع کے انتظار میں خاموش بیٹھے رہتے۔ اس تقریب سعید کے لئے کبھی لوگ سواریاں بھیجدیتے مگر عموماً خود معمولی مشترکہ سواری (یکہ) پر پہنچتے اور صرف میونسپل مقررہ کرایہ قبول فرماتے۔ فاضل کرایہ اپنی جیب سے ادا کرتے۔ اس کے لئے نہ دھوپ کی پرواہ تھی نہ بارش کی۔ وعظ کے لئے دُور دراز سفر کرتے اور ہفتوں گذار دیتے۔ ایسے سفر میں نہ مناسب غذا کی پرواہ ہوتی (حالانکہ ضعف معدہ سے برابر پریشان رہتے) نہ نفاست سواری کی تیسرے درجہ میں بھی سفر کرتے۔ اگر مدعیہ خرچ سفر سے زیادہ پیش کیا جاتا تو سختی کے ساتھ واپس کرتے۔ ورنہ آپ کی جیب ہی متحمل ہوتی۔ اور ریل سے اُتر کر کوسوں پیدل بھی چلتے حالانکہ سفر و حضر میں بحیثیت طبیب اپنے پوری داشت کا لحاظ رکھتے۔ آپ عرصہ دراز تک انجمن اسلامیہ بانکی پور کے خاص واعظ رہے اور سونپور کے میلہ (چھتر) میں انجمن کی جانب سے برسوں تشریف لے گئے۔ لیکن کبھی نہ فیس لی۔ نہ ذیل خرچ سفر۔ نہ غذا اور رہائش کی

فرمائش کی۔ نہ تکالیف کی شکایت۔ پھر بھی آپ کی صاف گوئی سے لوگ نالاں ہو کر آپ کی دعوت بند کر دیتے۔ اور پھر قحط علماء سے مجبور ہو کر اس حق گو مفت واعظ کو مدعو کرتے۔ لوگ علاج کی غرض سے لے جاتے اور وعظ کے بہانے ہفتہ عشرہ مفت روک لیتے۔ اگر آپ کو معلوم ہوتا کہ وعظ کا عوام پر عمدہ اثر پڑا تو سمجھتے کہ بس بھر پایا۔ نہایت مسرور و محظوظ ہوتے یہی آپ کی غذائے رُوح تھی۔ اگرچہ جناب کے روکنے کی غرض سے بھی ایسی باتیں مبالغہ کے ساتھ لوگ بیان کر دیتے (عجیب سادہ طبیعت تھی) شرک و بدعات۔ شر نفس۔ اسوقت (کبھی) تصوف مروجہ کی خوب خبر لیتے۔ مطب پر بھی اکثر مراسم بدعات و شرک کا تذکرہ آجاتا تو ساری توجہ اسی کی جانب مبذول ہو جاتی۔ نہایت جوش کے ساتھ تقریر فرماتے رہتے، اور مریض سُنتے رہتے۔ اس طرح اکثر اپنے خیال کا بھی علاج اور اصلاح کرا لیتے۔ آپ نے وعظ و تبلیغ کے لیے گویا اپنے آپ کو وقف کر دیا تھا۔ ولتکن منکم امة یدعون الی الخیر و یامرون بالمعروف و ینھون عن المنکر و اولٰئك ھم المفلحون۔ غرض ایک دَور تھا۔ جو آپ کی ذات کے ساتھ یک بیک ختم ہو گیا۔ لیکن آپ کو نہ مناظرہ سے رغبت تھی نہ فطرت نے آپ کو اس کے لیے موضوع کیا تھا۔ جس کی قربانی کا یہ عالم ہو۔ واعظین کے جھنجھٹ کے خیال سے اس کو کیا ہیجان اور اضطراب ہوگا محتاج بیان نہیں۔ ایک بار مولانا مرحوم بتقریب وعظ کلکتہ مدعو ہوئے۔ وہاں ایک ہفتہ قیام رہا۔ لوگوں نے تمام خاص خاص مضامین کی فرمائش کیں۔ علاوہ بریں آپ وہاں کے بعض شدید امراض سے آگاہ تھے۔ چنانچہ آپ نے سود خواری۔ پیر پرستی کی خوب خبر لی۔ اور آخر وعظ میں وعظ اور پیروں کے رخصتانہ اور ہدایات پر نہایت سختی کے ساتھ مدلل نکتہ چینی اور نہایت بسط کے ساتھ اس پر روشنی ڈالی۔ لوگوں کا بیان ہے کہ حسب دستور اہل کلکتہ گراں نقود کے ساتھ حاضر تھے۔ لیکن سب خاموش اور نادم گھر واپس گئے۔ آپ وعظ و ارشاد کے لئے صالح متقی۔ متین اور معمر شخص کو پسند کرتے اور اپنے ارادتمندوں کو آپ ایسے شخص کی جانب میلان و بیعت کی ترغیب و اجازت بھی فرماتے۔

**احیاء سنّت** — پٹنہ میں صلوٰۃ عیدین مسجدوں میں ادا کی جاتی ہیں۔ کوئی مصلے

مطابق سنّت کے موجود نہ تھا۔ جماعت اہل حدیث بھی اس جانب سے غافل تھی۔ آپ نے سعی بلیغ سے مصلّٰی قائم کیا اور مخالفوں کا مقابلہ کیا۔ اب تک سنّت جاری ہے۔ اللہ استقامت بخشے۔ آمین۔ جناب مصلّٰی ہی میں قربانی بھی فرماتے۔ آپ کا خیال تھا کہ ہندوستان میں عرصہ مدید قیام کے باعث مسلمانوں سے تعدد ازدواج متروک ہی نہیں، بلکہ وہ مکروہ سمجھنے لگے ہیں۔ چنانچہ بیک زمانہ جناب کی تین ازدواج تھیں۔

**بعض خیالات** — مقامی امام کے موجود رہتے اور بغیر اس کی اجازت کے دیگر علماء مشائخ دیار سے بیعت و وعظ اور ان کی جانب بلا وجہ رجحت کرنی غایت ناپسند فرماتے۔ مولانا عبدالعزیز و مولانا شاہ عین الحق صاحبان غفر لہما اپنے دورۂ عظیم آباد میں اس کا لحاظ رکھتے۔

(۲) انجمنوں میں مواعظ و تقاریر کی بھرمار ناپسند فرماتے اور خود بھی جہاں امکن احتراز کرتے۔ فرماتے لطف تقاریر کی حاجت نہیں۔ ایک وعظ اصلاح قلب کے لئے کافی اور مناسب ہو سکتا ہے۔ مگر مذاکرۂ علمیہ آرہ کے جلسوں میں مولانا عبدالعزیز صاحبؒ کے اصرار کے سامنے مجبور ہو جاتے۔

(۳) بارات (لڑکی والے کے یہاں) کھانے سے احتراز کرتے۔

(۴) آپ انگریزی اشیا خصوصًا روش اور تعلیم کے شدید مخالف تھے۔ ایک عرصہ تک انگریزی متعلمین کے متعلق آپ کا نہایت سخت فتوٰی تھا۔ لیکن زمانہ نے آخر ش بہت کچھ خیال میں نرمی پیدا کر دی تھی۔

(۵) آپ جبہ میں پابر وعظ فرماتے تھے۔

**مریدین** — آپ کے مریدوں کی تعداد ماشاء اللہ کثیر ہے۔ بعض محلے اور بعض بستی کے کل مسلمان آپ ہی کے مرید ہیں۔ بلکہ صوبہ بہار کے اہل حدیث بعض قدامت اور اکثر ارادت آپ کے ساتھ رکھتے تھے۔ آپ کے مریدوں کی روش مقلدانہ نہیں ہے۔

**خاتمہ** — مولانا مرحوم کی زندگی علماء اور واعظین کے لئے ایک عمدہ نمونۂ عمل ہے۔ آپ نے میدان تبلیغ حق میں رزق و جاہ، راحت و آرام کو پس پشت کر ڈالا۔ سفر و حضر میں اپنی فرمائشات اور اپنی مشیخت سے کسی میزبان کو تکلیف نہ پہنچنے دی۔ باوجود کمزور طبیعت

کے اظہار حق میں مداہنت کو مطلق کبھی راہ نہ دی۔ یہ سب ایثار صرف اس لئے کئے کہ حزب اللہ کی بڑھتی ہو۔ کلمۃ اللہ ہی العلیا کی عام گونج بلند ہو۔ عباد الرحمٰن میں استقامت آئے اور طاغوت کے پرستار اللہ کے پرستار بنیں اور اسی آرزو کے ساتھ دنیا سے چل لیئے۔ سبحان اللہ والحمد والثناء۔

**وفات** — دو ماہ سے زائد علیل رہ کر بوقت مغرب بروز شنبہ ۱۵ محرم ۱۳۲۷ھ انتقال فرمایا۔ صلوٰۃ جنازہ و دعائے تثبیت مولوی عبدالقیوم صاحب نے کی اور تنویریہ کے مقبرہ خاص کے شمالی بالائی حصّہ کے زیر شجر بر پشت مسجد مدفون ہوئے۔

اولاد احفاد — آپ نے چار عقد کئے تھے۔ محل اولیٰ مسماۃ شاکرہ بنت مولانا ولایت علی ان سے دو اولاد ہوئی۔ عبدالحلیم۔ جو دو برس کا ہو کر گزر گیا۔ (۲) مسماۃ ذاکرہ مرحومہ زوجہ مولوی شیخ عبدالرحیم آروی۔ انہوں نے لاولد قضا کیا۔ محل ثانیہ مسماۃ رحمت بنت مؤلف ان سے چند اولاد ہوئیں۔ (۱) عبدالقدیم عربی و انگریزی دونوں سے آگاہی رکھتے ہیں۔ شاعری کا بھی ذوق ہے۔ ان کی شادی مسماۃ عائشہ مرحومہ بنت ڈاکٹر آیت اللہ صاحب سے ہوئی تھی (۲) مسماۃ آسیہ مرحومہ زوجہ سید محمد یوسف مدعو سورج گڑھی۔
(۳) حکیم مولوی عبدالخبیر صاحب سلمہ اللہ فی طاعتہ۔

ترجمہ
عزیزی سلمہ ۱۳ شعبان ۱۳۰۰ھ مطابق ۱۶ ستمبر ۱۸۸۳ء کو پیدا ہوئے۔ آپنے درسی کتابیں اپنے والد مرحوم و مولوی فیاض الدین و مولوی سید کفایت حسین صاحب سلمہا سے پڑھی ہیں اور فن طب جناب حکیم مولوی احمد حسین صاحب سلمہٗ الہ آبادی اور اپنے والد ماجد غفرلہٗ سے حاصل کی ہے۔ عزیزی سلمہٗ الولد سر لابیہ کے پورے مصداق اور خلف الصدق ہیں۔ جبکہ ایک مدت سے اپنے قویٰ کی معذوری اور کبر سنی کی وجہ سے اکثر امور مذہبی عزیز موصوف سے لیا کرتا تھا۔ مگر جب مولوی عبدالحکیم صاحب نور اللہ مرقدہٗ کا انتقال ہو گیا۔ تو مسلمانان اخوان الصفا کی نظر آپ پر جم گئی اور اپنے فرائض مذہبی کے انجام دہی کے لئے عزیزی سلمہٗ کو منتخب کرنا چاہا۔ چونکہ عزیز موصوف میں اہلیت موجود تھی میں نے بھی اس انتخاب کو بہ نظر استحسان دیکھا اور ان لوگوں کی رضا و رغبت کے مطابق میں نے بھی اپنی خلافت

کے لئے عزیزم سلمہ کو منتخب کرلیا اور اس کا اعلان کر دیا۔ اللھم وفقہ وایدہ۔
بحمد اللہ عزیز مذکور تلقین وارشاد کا کام بخوبی انجام دے رہے ہیں ایدہ اللہ بنصرہ القویم وبارک اللہ فی رشدہ واقامۃ الدین۔ علم طب میں بھی آپ کو پوری دستگاہ ہے مختلف اضلاع کے لوگ وعظ وارشاد اور نیز علاج کے لئے آپ کو لے جاتے ہیں
عزیزی سلمہ کی دو شادیاں مولوی امجد علی صاحب مرحوم کی لڑکیوں سے ہوئی تھیں اور اب تیسرا عقد مولوی یوسف صاحب مرحوم کی لڑکی مسماۃ زکیہ سلمہا سے ہوئی ہے۔
اللھم ارزقہ اولاداً صالحاً۔ امین ثم امین

(۴) عبد الحسیب ان کی شادی مسماۃ خدیجہ بنت سید رحمت اللہ بن سید عبد الرشید یحییٰ پوری سے ہوئی ہے محل ثالثہ آپ کی غیر برادری سے تھیں، ان سے دو لڑکے ہوئے عبد الحکم اور عبد الکبیر دونوں نے ایام طفلی میں قضا کی۔ محل رابعہ آپ نے اس طرف ایک عقد غیر برادری میں دختر منشی نعیم الدین ساکن جنداہا ضلع مظفر پور سے کیا تھا، ان سے ایک لڑکا عبد الاکبر مد عمرہٗ ہے۔

## ضمیمہ تذکرہ مولانا عبد الحکیم صاحب صادق پوری رحمۃ اللہ علیہ

چند بزرگان دین جو قومی و مذہبی برائیوں کو روکنے میں بندہ کا کام دے رہے تھے ان میں سے ایک مولانا حکیم عبد الحکیم صاحب کی ذات گرامی بھی تھی۔ فتوی یا رائے دینے کے بعد اگر حقیقت سامنے آتی تو اپنے فتویٰ یا رائے سے برملا رجوع فرماجاتے۔ اور اس میں ذرہ بھی اپنی خفت محسوس نہیں کرتے۔ ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ دانا پور سے آپ کے پاس استفتا آیا اور آپ نے اس کا جواب دیا۔ کچھ روز بعد دانا پور میں جلسہ ہوا، آپ بھی اس جلسہ میں تشریف لے گئے۔ دیگر علماء بھی اس جلسہ کی شرکت کے لئے وہاں تشریف لائے ہوئے تھے۔ انہیں علماء میں جناب مولانا حافظ عبد العزیز صاحب رحیم آبادی مرحوم بھی تھے۔ اس موقع پر سوال وجواب والا کاغذ مولانا عبد العزیز صاحب مرحوم کے سامنے پیش ہوا۔ مولانا عبد العزیز صاحب مرحوم نے اس کاغذ کو دیکھا اور اپنے پاس رکھ لیا۔ مولانا عبد العزیز صاحب مرحوم نے مولانا عبد الحکیم صاحب

مرحوم کو تخلیہ میں دوبارہ اس کاغذ کو دکھلا کر کچھ اظہار خیال فرمایا (افسوس یہ ہے نفس مسئلہ ذہن میں نہیں ہے) مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم کی باتوں کو سن کر مولانا عبدالحکیم صاحب نے فرمایا کہ آپ کی رائے صحیح ہے، میں بھی اس کو تسلیم کرتا ہوں۔ مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم نے فرمایا کہ آپ کی پہلی رائے لوگوں کو معلوم ہو چکی ہے۔ اب اس رجوع کا حال لوگوں کو کیسے معلوم ہوگا۔ مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم نے فرمایا کہ میں اس کا اظہار کردوں گا اور اس وقت اس کاغذ کو اپنے ہاتھ میں رکھ لیا۔ جب جلسہ کا وقت آیا تو اس سوال اور اس کے جواب کو تمام سامعین کے سامنے پیش کر دیا اور اس کے بعد فرمایا کہ اس فتویٰ کے متعلق مولانا عبدالعزیز صاحب سے گفتگو ہوئی ہے۔ اب میں اپنی پہلی رائے سے رجوع کرتا ہوں اور مولانا عبدالعزیز صاحب کی رائے سے اتفاق کرتا ہوں۔

مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم کا بیان ہے کہ اس روز سے مولانا عبدالحکیم صاحب کی وقعت ہمارے دل میں بہت زیادہ بڑھ گئی اور یہ خیال پیدا ہوا کہ مولانا عبدالحکیم صاحب کے ماننے والوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ اور یہ کوئی بھیک مانگنے والے مولوی نہیں ہیں، بلکہ اپنی قوتِ بازو سے عزت کی روزی کمانے والے اور کافی خاندانی وجاہت رکھنے والے ہیں، آخر اس شخص کو کس چیز نے مجبور کیا ہے کہ اتنے بڑے مجمع میں اپنی رائے سے رجوع کا اظہار کر رہے ہیں۔ مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم فرماتے ہیں کہ مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم اپنی رائے سے رجوع کر رہے تھے اور میرا حال یہ تھا کہ میرے بدن میں کپکپی پیدا ہو رہی تھی۔

مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم جب بھی پٹنہ تشریف لاتے تو مولانا عبدالرحیم صاحب یا مولانا عبدالحکیم صاحب سے ضرور ملاقات کرتے، لیکن ان لوگوں کے مکان میں کبھی قیام نہیں فرماتے۔ یہ غالباً اس وقت کی وقتی ضرورت تھی۔ دو ایک بار مولوی محمد یعقوب صاحب کے دولت کدہ پر قیام فرمایا تھا، مگر اکثر صورت یہ ہوتی کہ صادق پور کے قریب ایک دوسرے صاحب کے مکان میں قیام فرماتے اور اس

قیام میں صاحب خانہ کا کچھ خرچ ہوتا اس کا کچھ مکافات بھی کر دیتے۔ یہی صورت تھی کہ ایک مرتبہ مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم جن صاحب کے مکان میں قیام فرما تھے۔ وہاں سے صبح کے وقت ایک شخص مولانا عبدالحکیم صاحب کے مطب میں آئے اور خبر دی کہ آج بعد نماز مغرب مولانا عبدالعزیز صاحب کا بیان ہونے والا ہے، اور آپ کو دعوت دی گئی ہے۔ آپ رات کا کھانا وہیں تناول فرما دیں۔ مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم نے ایک کاغذ پر یہ حدیث لکھ دی کہ لَا یَقُصُّ اِلَّا اَمِیْرٌ اَوْ مَامُوْرٌ اَوْ مُخْتَالٌ اور اس شخص کے حوالہ کر دیا۔ جب وہ شخص پرزہ لئے ہوئے وہاں پہنچے اور صاحب خانہ نے اس پرزہ کو دیکھا تو بہت ناراض ہوئے۔ مولانا عبدالعزیز مرحوم نے بھی اس پرزہ کو دیکھا اور وہاں سے اُٹھ کر سیدھے مولانا عبدالحکیم صاحب کے مطب میں پہنچے، اور فرمایا کہ بیان نہیں ہوگا۔ اس کے بعد مولانا عبدالحکیم صاحب نے فرمایا کہ ہم اور آپ ایک ہی خیال و رنگ اور روش کے آدمی ہیں، جو ہم کہتے ہیں وہی آپ بھی فرماتے ہیں، اور جو آپ فرماتے ہیں، وہی ہم بھی کہتے ہیں۔ ہاں طرز و انداز بیان میں کچھ فرق ہو تو ہو لیکن بات ایک ہی ہوتی ہے، آپ بیان فرمائیں، ہم بھی وہاں پہنچ جائیں گے اور کھانا بھی کھالیں گے، جو حدیث میں نے لکھ کر دی ہے وہ تو ان گنواروں کے لئے ہے، جو ہر کس و ناکس کو بیان کے لئے کھڑا کر دیا کرتے ہیں، ورنہ ہم آپ سے جدا نہیں ہیں۔ (جناب مولانا عبدالرحیم صاحب کے تذکرہ میں ہم نے اس کو واضح کیا ہے کہ مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم مولانا عبدالرحیم صاحب کے معاون و نائب خاص تھے)۔ سبحان اللہ، کیسے خوش خیال، خوش فہم اور عمدہ اخلاق کے لوگ تھے، جو ایک دوسرے کی باتوں کو پسند کرتے تھے اور کسی کو کسی کی طرف سے کوئی میل پیدا نہیں ہوتا تھا۔

جہاں چند علماء موجود ہوں اور اس موقع پر کسی مسئلہ کے متعلق کوئی شخص سوال کرے تو خود جواب دینے کے لئے مولانا عبدالحکیم صاحب تیار نہیں ہوتے تھے، ایسا ہی ایک موقع تھا کہ ایک جگہ چند علماء موجود تھے۔ انہیں میں مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم بھی تھے۔ ایسے موقع پر ایک شخص نے سوال کیا کہ مدرک رکوع مدرک رکعت ہوتا

ہے یا نہیں۔ انہی علماء میں سے بعض نے مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم سے کہا کہ اس سوال کا جواب دیجئے۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ جواب دینے کے لائق اور لوگ بھی ہیں وہ جواب دیں۔ سائل کے مخاطب مخصوص طور پر ہم ہی تو نہیں ہیں۔ اس کے بعد سوال کرنے والے نے کہا کہ ہمارا سوال آپ ہی سے ہے (معلوم ایسا ہوتا ہے کہ علماء ہی میں سے بعض نے ایسا سوال کرنے کے لئے ایک آدمی کو تیار کر لیا تھا) اب مولانا عبدالحکیم صاحب موصوف نے فرمایا کہ میرے نزدیک مدرک رکوع مدرک رکعت ہوتا ہے۔ مولانا موصوف کے جواب کے بعد انہی علماء میں سے بعض نے اس حدیث کو پیش کیا۔ جس سے ہر رکعت میں امام اور مقتدی دونوں کے لئے سورہ فاتحہ پڑھنا ضروری ہے۔ اب مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم نے فرمایا کہ اس حدیث کا حکم عام ہے اور ہر حکم میں کچھ استثناء بھی ہوتا ہے۔ جماعت ہو رہی ہو اور کوئی شخص اس انتظار میں بیٹھا ہو کہ جب رکوع ہوگا تو رکوع میں مل جائیں گے تو ایسا مدرک رکوع مدرک رکعت نہیں ہوتا۔ لیکن جو شخص بعد کو آیا اور رکوع میں ملا۔ ایسا رکوع میں ملنے والا رکعت کا پانے والا شمار ہوگا۔ یہ استثنائی صورت ہے۔ اس پر بعض لوگوں نے بہت قیل و قال شروع کیا۔ مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم نے باب السہو کی حدیث پیش کر دی کہ اس میں دو سجدوں سے ایک رکعت قرار پائی ہے، اس پر تمام علماء خاموش ہو گئے اور کسی نے کوئی جواب نہیں دیا۔

جلسوں کے موقعوں پر اکثر ایسا ہی ہوتا ہے کہ علماء اور عمائدین کے قیام و طعام کی جگہ الگ ہوتی ہے اور عوام کے قیام و طعام کی جگہ الگ ہوتی ہے۔ مولانا حکیم عبدالحکیم صاحب علیہ الرحمۃ اکثر عوام کے ساتھ ہی بیٹھ کر کھانا کھا لیتے۔ اور ایسا کرنے میں ان کے نازک بدن کو جو کچھ تکلیف ہوتی اس کو برداشت کر لیتے اور اس کی بالکل ہی پرواہ نہ کرتے کہ ان کا معدہ اس کھانے کو قبول کرے گا یا نہیں۔

مولانا عبدالحکیم صاحب علیہ الرحمہ اپنے کسی غریب تذعزیہ سے بھی یہ دریافت نہیں فرماتے کہ تمہاری آمدنی کیا ہے یا تمہارا مشاہرہ کیا ہے۔ ایک مرتبہ مولانا امجد علی صاحب

علیہ الرحمہ (جو اس وقت الہ آباد ایم سی کالج میں پروفیسر تھے) سے مل کر مولانا عبدالحکیم صاحب علیہ الرحمہ پٹنہ واپس ہو رہے تھے تو راستہ میں کسی اسٹیشن پر ایک وکیل صاحب اسی ڈبہ میں آکر بیٹھے جس میں مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم تھے۔ وکیل صاحب نے مولانا موصوف سے دریافت کیا کہ آپ کا وطن (مکان کہاں ہے) مولانا نے جواب دیا کہ غریب خانہ پٹنہ ہے۔ وکیل صاحب نے پوچھا کہاں سے تشریف لا رہے ہیں؟ مولانا نے فرمایا الہ آباد سے آرہا ہوں۔ وکیل صاحب نے پھر پوچھا کہ الہ آباد میں کن صاحب کے یہاں تشریف لے گئے تھے۔ مولانا نے فرمایا۔ مولانا امجد علی صاحب (پروفیسر) کے یہاں سے واپس جا رہا ہوں۔ وکیل صاحب نے پوچھا کہ پروفیسر صاحب کا مشاہرہ کیا ہے؟ مولانا نے جواب دیا کہ اس کے دریافت کرنے کا ہمیں کبھی اتفاق نہیں ہوا۔ اسکے بعد وکیل صاحب خاموش ہو گئے اور غالباً انہوں نے یہ سمجھا کہ یہ سوال ہم نے بیجا کیا ہے۔

جلسہ مذاکرہ علمیہ آرہ میں اکثر آپ کی شرکت ہوتی تھی اور جلسہ کے موقع پر آپ کا بیان بھی ہوتا تھا۔ جلسہ مذاکرہ علمیہ کی ابتدا تو مولانا محمد ابراہیم صاحب آروی علیہ الرحمہ نے کی تھی۔ مولانا آروی علیہ الرحمہ کے بعد اس جلسہ کا انتظام مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی علیہ الرحمہ کے ہاتھ میں آیا۔ مولانا رحیم آبادی مرحوم کے انتظام کے زمانہ میں بھی مولانا عبدالحکیم صاحب علیہ الرحمہ جلسہ میں شریک ہوتے اور اپنے وقت پر بیان بھی کرتے۔ اکثر ایسا ہوتا کہ جلسہ میں لوگوں کی تقریریں ہوتی رہتیں اور مولانا رحیم آبادی علیہ الرحمہ انتظامی معاملات کی دیکھ بھال میں لگے رہتے۔ لیکن لوگوں سے فرماتے کہ جب مولانا عبدالحکیم صاحب کے بیان کا وقت آوے تو مجھ کو خبر کر دینا۔ چنانچہ ایسا ہوتا اور اُن کے بیان کے وقت مولانا رحیم آبادی علیہ الرحمہ از ابتداء تا انتہا ان کا بیان سنتے۔ اس کے بعد پھر اپنے اور کاموں میں لگ جاتے۔ بعض لوگوں نے مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی علیہ الرحمہ سے دریافت کیا کہ اور لوگوں کا بیان ہوتا رہتا ہے تو اُس وقت دوسرے کاموں میں مشغول رہتے ہیں اور جب مولانا عبدالحکیم صاحب کا بیان ہوتا ہے تو آپ خصوصیت کے ساتھ

ان کا بیان سننے کے لئے آکر بیٹھ جاتے ہیں۔ اس کی کیا وجہ ہے۔ مولانا رحیم آبادی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ مولانا عبدالحکیم صاحب صرف قرآن و احادیث کے مضامین پیش کرتے ہیں، اس لئے ان کا بیان سننے کے لئے آکر بیٹھ جاتا ہوں۔

پٹنہ میں انگریزی پڑھنے والے طلبا کو ایک وقت یہ خیال آیا کہ جس قسم کی تعلیم ہم لوگ حاصل کر رہے ہیں، وہ دین اسلام کی معلومات سے بالکل خالی ہے۔ اس لئے دینی معلومات حاصل کرنے کے لئے مہینہ میں ایک بار وہ لوگ جلسہ کیا کرتے تھے، جس میں علماء کو بلا کر وعظ و نصیحت اور ان سے تقریریں کراتے تھے اور اس جلسہ کا نام انجمن اسلامیہ رکھا تھا، اس جلسہ کے منعقد کرنے میں پٹنہ کالج پٹنہ کے طلبا بہت آگے آگے تھے۔ پٹنہ کالج کے طلبا نے اس وقت کے پرنسپل مسٹر یونیک کے پاس درخواست دی کہ آپ ہم لوگوں کو پٹنہ کالج کے احاطہ کے اندر انجمن اسلامیہ کے جلسہ کرنے کی اجازت دیں۔ یونیک صاحب نے پٹنہ کالج کی پرانی عمارت کے ایک بہت بڑے کمرہ میں جلسہ کرنے کی ان لوگوں کو اجازت دیدی۔ یہ جلسہ ہر ماہ میں ایک بار منعقد ہوتا تھا۔ اس میں بہت سے علماء بلائے جاتے تھے۔ ان ہی میں مولانا حکیم عبدالحکیم صاحب مرحوم صادق پوری بھی ہوتے تھے۔ اگرچہ مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم انگریزی تعلیم کے سخت خلاف تھے لیکن اس جلسہ میں انگریزی تعلیم کی نہ تو موافقت کرتے اور نہ ہی مخالفت، صرف اسلام اور اس کی حقیقت کو نمایاں کرتے۔ یہ طریقہ تو مولانا مرحوم کا تھا لیکن ایک جلسہ کے موقع پر ایک وکیل صاحب نے انگریزی تعلیم حاصل کرنے کے لئے ترغیبی مضمون پیش کر دیا۔ وکیل صاحب کی تقریر کے بعد مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم کھڑے ہو گئے اور فرمایا کہ یہ تو انگریزی تعلیم حاصل کرنے والے طلبا ہی کی طرف سے جلسہ ہو رہا ہے۔ مگر اشتہار چونکہ عام ہوتا ہے، اس لئے باہر کے غیر طلبا بھی شریک ہوتے اور وعظ سنتے ہیں۔ اس جلسہ میں انگریزی تعلیم حاصل کرنے کی ترغیب کا کیا موقع ہے۔ وکیل صاحب نے کہا کہ انگریزی تعلیم حاصل کرنے لئے ترغیبی مضمون ضرور پیش کیا جائے گا، جن لوگوں کو یہ صورت پسند نہ ہو وہ

جلسہ میں نہیں آیا کریں۔ مولانا عبد الحکیم صاحب مرحوم ان باتوں کو سنکر جلسہ گاہ سے باہر نکل آئے اور ان کے ساتھ بہت سے سامعین بھی باہر نکل آئے۔ اگرچہ جلسہ ہر ماہ ہوتا رہا، لیکن سامعین کی تعداد گھٹتی رہی۔ چند برسوں کے بعد اس انجمن کے ناظم، جو بی۔ اے کلاس کے طالب العلم تھے۔ پھر مولانا عبد الحکیم صاحب کو جلسہ کی شرکت کے لئے کہہ سن کر راضی کرلیا اور پھر جلسہ میں مولانا موصوف کی شرکت ہونے لگی، مگر آپ کی تقریر کا ڈھنگ وہی رہا، جو اوپر بیان ہوچکا ہے کچھ لوگ پٹنہ کے کمشنر صاحب کے پاس پہنچے اور اس بات کی کوشش کی کہ حکومت کے حکم سے جناب مولانا موصوف کا بیان روک دیا جائے۔ باتیں کیا ہوئیں اس کا صحیح اندازہ تو نہیں مل سکا لیکن کمشنر صاحب نے مولانا موصوف کو بلا بھیجا۔ جب مولانا موصوف کمشنر کے یہاں پہنچے تو کمشنر صاحب نے مولانا موصوف سے دریافت کیا کہ کیا آپ اپنے بیان میں انگریزی حکومت کے خلاف جہاد کی ترغیب دیتے ہیں۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ یہ بات غلط ہے، ہم ایسا نہیں کرتے ہیں۔ یہ تو انگریزی حکومت ہی ہے جس کی وجہ سے ہم اپنے خیالات کا کھل کر اظہار کرتے ہیں ورنہ بدعقیدہ لوگ ہم لوگوں کو اپنے مسلک کے مطابق نماز پڑھنے سے مانع ہوتے ہیں اور حدیث کے مطابق نماز پڑھنے والوں کو مسجدوں سے نکال دیتے ہیں اس قسم کے واقعات اکثر ہوتے رہتے ہیں۔ ایسے لوگ ہم لوگوں کے اپنے مسلک کی تبلیغ کو کب پسند کریں گے۔ یہ لوگ تو ہم لوگوں کی تبلیغ میں مزاحم ہوتے والے ہیں۔ کمشنر صاحب نے دریافت کیا کہ آپ انگریزی تعلیم کو ناپسند کرتے ہیں اور اس کی برائیاں بیان کرتے ہیں۔ مولانا موصوف نے جواب دیا، ہاں یہ بات صحیح ہے کہ ہم اس تعلیم کو دین اسلام کے لئے مضر سمجھتے ہیں۔ کمشنر صاحب نے کہا کہ نصاب کی کتابوں میں اسلام کے خلاف تو کوئی مضمون نہیں ہوتا ہے۔ مولانا موصوف نے جواب دیا کہ کتابوں میں مضامین کیسے ہوتے ہیں، ان کو تو ہم نے دیکھا نہیں، لیکن اس تعلیم کا جو نتیجہ ہے وہ یہ ہے کہ اس تعلیم کے پانے والوں کے

اندر اسلامی طرز طریقہ سے انحراف پیدا ہونے لگتا ہے اور اسلامی اثرات گھٹنے لگتے ہیں، اس لئے ہم اس کو ناپسند کرتے ہیں۔ کمشنر صاحب نے کہا کہ انگریزی تعلیم جاری ہو گئی ہے۔ حکومت کے کاموں میں داخلہ بغیر انگریزی تعلیم کے نہیں ہو سکے گا۔ اس سے نابلد لڑکے ذریعۂ معاش کی بہت سی سہولتوں سے محروم رہ جائیں گے۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ ہم اس کو پسند کرتے ہیں کہ مسلمان آپ کے گھوڑے کی گھاس مہیا کر کے روزی حاصل کرلیں، وہ زیادہ بہتر ہے بہ نسبت اس کے کہ انگریزی تعلیم حاصل کر کے حکومت کے اچھے اچھے عہدوں پر پہنچیں، کیونکہ اس تعلیم کی وجہ سے مسلمانوں کے اسلامی اعتقادات اور اعمال وافعال میں فرق پیدا ہو جاتا ہے۔ کمشنر صاحب نے دریافت کیا کہ آپ کے بیان میں عموماً غربا بیٹھتے ہیں یا رؤسا، تو مولانا موصوف نے جواب دیا عموماً غربا ہی بیٹھتے ہیں کمشنر صاحب نے کہا کہ آپ کو اپنے بیان میں مزاحمت کا خوف ہو تو ایسے موقع پر آپ پولیس کی مدد لے سکتے ہیں۔ مولانا موصوف نے کمشنر صاحب کی اس پیشکش کا شکریہ ادا کیا اور واپس چلے آئے اور اپنے بیان کے موقع پر پولیس کی مدد کے کبھی طالب نہیں ہوئے۔

## نقشہ اولاد حکیم عبدالحکیم صاحب مرحوم



# محل ثانیہ مسماۃ رحمت بنت مؤلف

عبد القدیم
محمد سلیم
محمد کلیم
عبد البصیر
آسیہ مرحومہ
یونس
عبد النصیر
محل اولیٰ مسماۃ سلمیٰ مرحومہ
عبد العلی
عبد الولی
محل ثانیہ مسماۃ امۃ اللہ مرحومہ
صفیہ
محل ثالثہ مسماۃ ذکیہ
حکیم عبد الغنی
عبد الحی مرحوم
عبد الحسیب
عبد المالک
رشیدہ مرحوم
محل ثانیہ
عبد الرقیب
زبیدہ

## مولوی رحمت اللہ صاحب مرحوم

آپ مولوی عبد الحکیم صاحب سے تین برس چند ماہ چھوٹے تھے۔ آپ کو مولوی امجد علی صاحب سے تلمذ تھا۔ زمانہ طفولیت میں آپ کی عجیب کیفیت تھی۔ نہایت کثافت پسند اور سمجھ سے عاری معلوم ہوتے تھے۔ مزاج محرور اور مصر تھا۔ مگر دس بارہ برس کی عمر ہوگی کہ قصبہ باڑھ ضلع پٹنہ بہ تقریب شادی مولوی عبد القیوم صاحب آپ کا جانا ہوا۔ وہاں ایک جلسہ میں مذہبی گفتگو کا موقع آگیا۔ آپ نے اس میں کافی حصہ لیا اور سنجیدہ تقریر کی۔ اس کے بعد سے برابر آپ کی پڑھنے میں ذہانت۔ گفتگو میں سنجیدگی۔ کاموں میں دانشمندی اور چستی۔ رہائش میں صفائی صاف نمایاں پیدا ہونے لگی۔ آپ کی ایک فارسی مثنوی صحرائے دلکشا نتیجہ فکر متین بطور یادگار مولوی محمد موسیٰ صاحب کے پاس موجود ہے۔ اور آپ کے خاندانی کتب خانہ کی قیمتی

اور نادر لغت عربی شمس العلوم آپ کی ہی شجاعت وعزم اور نتیجہ تدبیر فکر کی یادگار شمس العلماء مولوی امجد علی صاحب کے زیر مطالعہ رہتی تھی۔ جناب مولوی اشرف علی صاحب مرحوم اکثر فرماتے" رحمت اللہ عقل و خلق میں ہم لوگوں سے فوقیت رکھتے ہیں"۔ آپ میں سعادت و فراست دینی خوب تھی۔ خوف وخطر آپ کو صدق بیانی سے باز نہیں کر سکتا تھا۔ آپ غایت حاذق باللہ تھے۔ آپ کی صداقت ہی کا اثر تھا کہ اورام اور نیش زنبور وعقرب پر آپ قل ہو اللہ پڑھتے جاتے اور آنکھوں کے دیکھتے ورم و درد دور ہو جاتے۔ جس امر کو آپ ظاہر نہیں کرنا چاہتے۔ تو آپ کی مہر سکوت کو کوئی توڑ نہیں سکتا۔ آپ نے بعارضہ تحال بعمر اٹھارہ انیس سال رحلت فرمائی۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ۔ آمین

## ترجمہ مولوی محمد یقین مرحوم بن مولانا احمد اللہ ؒ از بطن عم برادری

**ولادت** | غالباً آپ مولوی اشرف علی صاحب مرحوم سے تقریباً دو تین سال بڑے تھے

**حلیہ** | میانہ قامت۔ چھریرہ بدن۔ کتابی چہرہ۔ لانبی گردن اور داڑھی۔ رنگ سانولا۔ ناک قدرے بلند۔

**تعلیم** | آپ نے اکثر درسی کتابیں اپنے والد ماجد سے اور کچھ (سماعت وقرائت مولوی اشرف علی صاحب) مولانا فیاض علی صاحب سے پڑھیں۔

**مشغلہ** | بعد تباہی خاندان آپ نے بمقام بیجنات سلسلۂ تجارت شروع کیا۔ اس کام میں شریک محنت مولوی الٰہی بخش ساکن موضع دربہ ضلع پٹنہ تھے۔ مگر بوجہ ناکامیابی اس کام سے دست بردار ہونا پڑا۔ اس کے بعد جزیرۂ انڈمان پورٹ بلیر میں جب مؤلف کو تجارت کی اجازت ملی تو جناب کو پٹنہ سے کلکتہ بلا کر کمیشن ایجنٹ مقرر کیا اور وہاں سے مال منگانا شروع کیا۔ مؤلف کی تحریک اور بھروسہ پر دیگر حضرات مولوی اکبر خاں صاحب وغیرہ نے بھی آپ کو ایجنٹ مقرر کئے اور کمیشن پانچ روپیہ فیصدی طے پایا۔ اس ذریعہ سے آپ کو تخمیناً سو روپیہ ماہوار مل جاتے۔ لوگ جزیرہ سے خریداری اشیاء کے لئے روپے آپ کے پاس بھیج دیتے اور آپ اشیاء مطلوبہ خرید کر ہر ماہ بذریعہ جہاز روانہ کر دیتے۔ مگر ہم لوگوں کے یہاں سے رہا

ہو کر چلے آنے کے بعد یہ سلسلہ بھی موقوف ہو گیا اور آپ نے عزلت نشینی اختیار فرمائی۔

**وعظ و پند** قیام پچیات کے زمانہ میں وہاں کے مسلمانوں کو اپنے پند و نصائح سے بہت کچھ فیض پہنچایا۔ اور قیام کلکتہ کے زمانہ میں بھی بوقت فرصت اپنی جماعت اور بھائیوں کی تازگی ایمان اور استواری خیال کی سعی میں مصروف رہے۔ تفہیم و نصیحت کا سلیقہ اللہ نے آپ میں خاص ودیعت فرمایا تھا۔ آپ کبھی بصورت مشورہ بھی پند فرماتے۔ خانہ بربادی کے وقت جس طرح تقریباً کل افراد خاندان حکیم ارادت حسین رح کے مکان میں تعمیراً مسکن گزیں ہوئے تھے، آپ بھی فروکش تھے۔ مگر صاحب خانہ دعزیزان کے اخلاص و محبت نے سب لوگوں سے زیادہ آپ کو وہاں کے قیام پر مجبور کیا اور آپ مسلسل بارہ برس اس مکان میں مقیم رہ کر اپنی صحبت کیمیا اثر سے عزیزی محمد یعقوب مرحوم کو فیض باطنی پہنچایا کئے۔ اس لئے ان دونوں میں اُلفت و محبت بھی ازبس تھی۔

**خلق** آپ ازبس سلیم۔ نیک مزاج۔ نیک طینت۔ حلیم اور کاظم الغیظ وعافی عن الناس تھے۔ لوگوں کی آبلہ فریبی۔ سخت کلامی۔ ہرزہ گوئی کو اس طرح نظرانداز فرماتے کہ شاید کسی کان نے سُنا ہی نہیں۔ واذا سمعوا اللغو اعرضوا عنہ۔ نہ کبھی آپ کے چہرہ پر کچھ اثر دیکھا گیا اور نہ کبھی اس کی وجہ سے ملنے جلنے میں یا گفتگو میں ذرہ برابر فرق پایا گیا۔ آپ ازبس کم سخن، متین، صلح و عزلت پسند تھے۔ اور کبھی زور سے نہیں ہنستے۔

**خاتمہ** آپ کی آخر زندگی بوجہ عزلت و بے شغلی نہایت منتشر گذری۔ تاہم آپ کی زندگی صبر و شکر اور قناعت کی ایک وقیع مثال تھی۔ آپ نے اوقات عزیز کو اللہ کے ذکر و عبادت میں ختم فرما کر ۱۸۸۶ء میں رحلت کی۔ انا للہ۔ اللہم اغفر لہ وارحمہ وعافہ الخ۔

**اولاد و احفاد** آپ کا عقد مسماۃ شریفن بنت شیخ امام علی مرحوم ساکن منڈیرہ ضلع گیا سے ہوا تھا۔

(۱) مولوی حکیم محمد امین مرحوم آپ الولد سر لابیہ کے مصداق تھے۔ آپ کو درسیات میں مولوی عبدالحکیم صاحب سے تلمذ تھا اور فن طب میں حکیم عبدالحمید صاحب سے، ۲۰ محرم سنہ ۱۳۴۰ھ کو انتقال کیا۔ انا للہ۔ اللہم اغفر لہ۔

(۲) محمد مبین مد عمرہٗ نہایت جفاکش، کریم النفس اور باہمت شخص ہیں۔ بعد امتحان بغرض تلاش روزگار میں مظفرپور گئے اور کچھ عرصہ تک ایک انجینیر کے ماتحت کام کرتے رہے۔ مولوی محمد حسن صاحب کے انتقال کے بعد مولوی عبدالرؤف مرحوم نے ان کو ملازمت سرکاری سے علیحدہ ہونے پر مجبور کرکے انتظام آڑھت چرسہ کلکتہ سپرد کیا اور عزیزی محمد زکریا کے زمانہ میں اس آڑھت سے دست بردار ہو کر دوسروں کی شراکت سے علیحدہ آڑھت چرسہ ڈیمز لین چنیاپاڑہ میں انہوں نے قائم کیا۔ اللہم اصلح حالہ وبالہ ونجہ من مکارہ الدنیا ووفقہ لما تحب وترضا۔ ۱۸ ربیع الاول ۱۳۵۵ھ صبح کے [illegible] ایک عرصہ علیل رہ کر انتقال فرمایا اللہم اغفرلہٗ۔

(۳) مسماۃ وصیفن مرحومہ یہ لڑکی بعد شادی لاولد گزر گئی۔

(۴) محمد متین مرحوم آپ کی اولاد ایک منکوحہ زوجہ سے جاری ہے۔

(۵) محمد یٰسین بعمر ۱۴-۱۵ انتقال کیا۔ اللھم اغفرلہ۔

## نقشہ اولاد مولوی محمد یقین مرحوم

۱

حکیم محمد امین مرحوم
صدیقہ
حفیظ الرحمن لاولد انتقال کیا
فضل الرحمن ۱۳ ذی الحجہ [illegible] کو لاولد انتقال کیا
ساجدہ زوجہ نجیب الدین بن حبیب الحسن کاکوری لاولد انتقال کیا
آمنہ زوجہ عبدالقدیر بن عبدالحق استھانوان
محمودہ

۲

محمد مبین سلمہٗ
مسماۃ [illegible]
مسماۃ محبوبہ مدعمرہا زوجہ عبدالرزاق سالار پوری

۳

محمد متین مرحوم
عزیز [illegible]
نجیب الدین
[illegible]

## ترجمہ مولوی عبدالقیوم صاحب مرحوم

**ولادت** غالباً آپ کی پیدائش ۱۲۶۰ھ میں ہوئی تھی۔

**تعلیم** آپ نے درسیات مولوی احمد اللہ صاحب نیز مولوی حکیم عبدالحمید صاحب مرحوم سے پڑھی تھی۔ آپ کی طبیعت منطق و فلسفہ سے مطلق مناسبت نہیں رکھتی تھی۔ اس لئے

جناب حکیم صاحب مرحوم نے آپ سے معقولات چھوڑا دیا تھا یہاں تک کہ شرح جامی کے عوض رضی شرح کافیہ پڑھایا۔ ادب میں آپ کو فہم وصلاحیت وافی تھی اور تواریخ واشعار سے خاص ذوق تھا۔ جناب نے سند حدیث قریب سے مولوی فیاض علیؒ اور زیادہ تر آپ نے اپنے والد ماجد مولانا یحییٰ علیؒ سے حاصل کی تھی۔ جناب کو قرآن واحادیث اور دیگر کتب مذاہب کے مطالعہ کا از بس شوق تھا۔ اور کامل بصیرت تھی۔ یہاں تک کہ باوجود عُسرت کے اکثر کتابیں خرید فرماتے، آپ کو ابن تیمیہ ابن قیم اور شاہ ولی اللہ کی تصانیف سے خاص ذوق تھا۔ اخبار اہلحدیث امرتسر کے مستقل خریدار رہے اور اس کے قبل اخبار وکیل امرتسر خرید فرماتے۔ اہل صادق پور میں غالباً جناب کو اور مولوی عبدالرحیم صاحب کو حدیث میں وافی بصیرت تھی اور کتب حدیث رکھتے بھی تھے۔ ترمذی۔ دارقطنی۔ مسند احمد تیسیر الوصول مؤطا امام محمد وغیرہ۔ ابن قتیبہ مجد والدین صاحب قاموس کی تصانیف بھی رکھتے۔ مطالعہ کتب سے خاص ذوق تھا۔

**اخلاق** آپ سیدھے سادے المومن غیر کریمؐ کے مظہر اتم تھے۔ آپ کی طبیعت کو اُمور تمدنی سے چنداں مناسبت نہیں تھی۔ محبت وملنساری، حلم وانکساری، نرم گفتاری سادہ مزاجی، دنیا ومافیہا سے بے خبری میں عجیب کیفیت رکھتے تھے۔ نہایت عبادت گذار اور متقی تھے۔ جناب نے ادائے فریضہ حج بیت اللہ بھی کیا تھا۔ غیرت مذہب وملت آپ کا خاص حصہ تھا۔ وضع کے نہایت پابند تھے ہمسایہ کا خاص خیال رکھتے تھے۔ آپ کی منفرد نشستگاہیں تھیں، یہاں جناب کو جانا اور کچھ دیر بیٹھنا ضروری تھا۔ آپ اخلاقاً جب کبھی مخلصین کے یہاں جاتے تو قبل ہی سے کھانے کی خود ایسی فرمائش کر دیتے کہ میزبان تکلف سے قاصر رہتا۔ آپ تلخ اور پھیکے کی کبھی شکایت نہیں کرتے۔ بچوں کی جانب آپ کو عام التفات تھا۔ اگرچہ آپ کے پیار سے سیانے بھی نہیں چھوٹتے۔ غرض آپ نہایت خوش خلق، صاحب مروّت اور ہر دلعزیز تھے۔ عمر بھر کسی سے سوءِ مزاجی پیدا نہیں ہوئی۔ بے ریا اور بے نفس تھے۔ آپ کا وعظ نہایت عمدہ پُر تاثیر عام فہم اور مختصر ہوتا تھا۔ آپ فحوای الولد سرلابیہ کے پورے مصداق تھے۔ لوگوں کے نزاع نہایت سہولت اور

عمدہ اسلوب سے طے فرماتے تھے مگر اب بوجہ ضعف پیری تبلیغ وغیرہ کے کاموں سے معذور ہو گئے۔ جناب کے دُعا کا انداز ایسا خوب تھا کہ سامعین پر عجیب اثر پڑتا تھا۔ اور دُعا قرآن و حدیث کے مضامین سے پُر ہوتے تھے۔ اکثر اپنی ہی زبان میں بآواز بلند فرماتے تھے۔ آپ اپنے والد ماجد کے خلیفہ بھی تھے بیعت ارشاد بھی لیتے تھے۔

**زندگی** آپ محمڈن اینگلو عربک اسکول پٹنہ میں علم دینیات کے معلّم رہے۔ اسکول کے فاضل اوقات میں مکان پر لوگوں کو پڑھاتے۔ بچّوں کو پڑھانے کا از بس شوق تھا۔ آپ بعد انتقال مولانا محمد حسن صاحبؒ کے صادق پور کی مسجد میں تا قیّت مغرب و عشاء اور جمعہ کی امامت فرماتے رہے۔ آپ مراسم بدعات سے خوب آگاہ تھے۔ کیونکہ مختلف مجالس اور مختلف سوسائٹیوں کی سیر کئے ہوئے تھے شرک و بدعت کی خوب دھجی اڑاتے۔ آپ کی شادی مسماۃ تسلیمن عرف مبترن بنت میر مظہر علی صاحب ساکن باڑھ سے ہوئی تھی جنہوں نے لاولد قضا کیا۔ اس کے بعد آپ نے کوئی شادی نہیں کی۔ جناب کی عمر اس وقت ۸۲ سے کچھ متجاوز تھی۔ جناب نے ماہ صفر ۱۳۴۱ھ رحلت فرمائی۔ إنا للہ وإنا الیہ راجعون۔ اللّٰھم اغفرلہ ورحمہ ونور مرقدہ۔

## شمس العلماء مولوی امجد علی صاحب مرحوم

جناب کی ولادت غالباً ۱۲۶۳ھ میں ہوئی تھی۔ آپ نے درسی کتابیں ابن عم جناب مولوی اشرف علی صاحب سے پڑھیں۔ کسی دوسرے اُستاد سے پڑھنا پسند نہ فرمایا۔ آپ نے استاد کی معیت میں ملک افغانستان کی سیاحت فرمائی تھی۔ تعلقات ملازمت سرکاری کے قبل تک مولانا ہی کی خدمت میں رہے۔ جناب نے بعد فراغ علوم شرقیہ تحصیل انگریزی شروع کی۔ پھر بنارس گورنمنٹ اسکول و کالج میں تعلیم پا کر ادب عربی میں ام اے کا امتحان دیا۔ آپ ابتدا سے اخیر تک نہایت کامیابی کے ساتھ پاس کرتے اور وظائف پاتے رہے۔ بی اے اور ام اے میں فرسٹ ہوئے اور چاندی کی گھڑی اور سونے کا تمغہ انعام پایا۔ پھر آپ اسی سال زبان انگریزی میں ام۔ اے دینے کے لئے امتحان

یونیورسٹی میں داخلہ فرمایا۔ اور چار اہم پرچوں سے فراغت حاصل کی تھی کہ بوجہ ضابطہ جدید "ایک سال دو زبان میں امتحان دینا ممتنع ہے"۔ جناب کو باقی پرچے ترک کرنے پڑے جناب کے استاد مسٹر گرفتھ کو اس واقعہ سے سخت ملال ہوا اور انہوں نے اپنے طور پر سند لیاقت عطا کردی۔ آپ نے زمانۂ تعلیم میں ٹیوشن خفیفہ بھی کی تھی۔ بعد تحصیل علوم مغربیہ وجہ معاش کی طرف متوجہ ہوئے۔ جناب نے ملازمت میں مذاق طبعی کا لحاظ رکھا۔ کل ملازمت درس تدریس ہی کی کی۔ البتہ لکھنؤ میں اودھ اخبار کے دفتر میں کچھ عرصہ مترجم بھی رہے۔ فیض آباد میں فورتھ ٹیچر اور بریلی میں سکنڈ ٹیچر رہے۔ پھر بریلی سے سید محمود جج ہائیکورٹ الہ آباد علیگڈھ کالج میں فلسفہ کا پروفیسر مقرر کرنے کے لئے باصرار لے گئے۔ وجہ یہ ہوئی تھی کہ مسٹر مہدی حسن منصف پنتھم سسٹم کے ایک کتاب کا ترجمہ مولوی صاحب کی مدد سے کر رہے تھے۔ ایک جگہ تعین معنی میں اختلاف ہوا تو منصف صاحب نے ایک گریجویٹ سویلین (کمشنر) سے مطلب حل کرانا چاہا۔ مولوی صاحب نے اس کی غلطی وقیع ثابت کی۔ منصف صاحب نے بغرض اطمینان خاطر مسٹر محمود کی طرف رجوع کیا۔ جج صاحب نے مولانا کی قوت فکری کی بیحد داد دی اور شیدائی ہو گئے۔ بہرکیف آپ چھ برس تک وہاں فلسفہ کے پروفیسر رہے اور اسی عرصہ میں آپ نے کیمسٹری بھی پڑھی۔ آپ نے ایک مضمون فلسفہ قدیم و جدید پر تحریر فرمایا تھا جس کو پائنر الہ آباد نے علیگڈھ انسٹیٹیوٹ گزٹ سے نہایت تعریف کے ساتھ شائع کیا تھا۔ پھر علیگڈھ کالج سے الہ آباد میور سنٹرل کالج میں عربی کے پروفیسر مقرر ہو کر آئے۔ پھر فیلو آف یونیورسٹی ہوئے اور وہاں سے پنشن پا کر اپنے وطن مالوف پٹنہ کو مراجعت فرمایا۔

آپ نے کبھی ملازمت یا مستحق ہونے کی خود کوشش یا درخواست نہیں کی اور بغیر کسی تحریک (اور خواہش) کے جناب کو گورنمنٹ سے شمس العلماء کا خطاب بھی ملا۔

آپ کو بچپن سے عرب عرباء کے کلام سے ذوق تھا۔ اس کی وجہ آپ کے عم محترم مولانا فیاض علی کی نصیحت تھی۔ "میں عربی اس لئے پڑھاتا ہوں تاکہ لوگ قرآن مجید اپنی استعداد جیدہ سے سمجھ سکیں۔ مفسرین کے اقوال و آراء پر اعتماد کر کے قدیم تنگراہی میں مبتلا نہ ہوں"۔ اسی لئے آپ کو متاخرین یعنی کلام مولد و محدث سے خاص طور پر احتراز رہا۔ آپ کو ادب عربی سے اس

قدر شغف تھا کہ امتحان کے زمانہ میں عربی کتابوں کو صندوق میں بند کرنی پڑتی۔ مگر دل کی بے تابی اس بیچ میں بھی مطالعہ پر مجبور رہا کرتی۔ آپ کو کلام جاہلی و اسلامی پر عبور خاص تھا۔ اور فن لغت میں بصیرت تام تھی۔ آپ کے حواشی خصوصًا ادبیات اور لغات پر کثیر ہیں۔ جناب نے دیوان لبیدؓ کی شرح نہایت بسط کے ساتھ لکھنی شروع کی تھی۔ مگر افسوس حوادث نے اختتام سے باز رکھا۔ نظم عربی فی البدیہہ آپ کی بات چیت تھی۔ آپ اپنا کلام برابر چاک کر کے برباد کر دیتے۔ چند خطوط جن کو آپ نے نہایت سرسری طور پر میرے نام لکھے تحفۂ ناظرین کرتا ہوں۔

| | |
|---|---|
| الا یا سیّدی عبد الرحیم | علیک اسم السّلام من الرحیم |
| فشکرًا ثمّ شکرًا ثم حمدًا | لکم منّی لفضلکم العمیم |
| لما قد نلت کتبا من لدنکم | تقی القراء من ورد الجحیم |
| فاثنان من الشجرات فیھا | کذالک العد فی الفہم السلیم |
| وعد ھدایۃ التوحید عشرا | وواحد ھا خصام من خصیم |
| فخمس بعد عشر عد کل | وذالک اعد من فضل جسیم |
| وعبد کم امیجد کم علی | ویستعفی من الرب الکریم |
| وقانا اللہ من عاھات یوم | بہ تعبو الوجوہ للقد یم |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| لعبد الرحیم کریم المقام | جمیل السجایا لخیر امام |
| الی الخیر ھاد لمن یھتدی | واما علاہ فن الا یتراہ |
| ایا ھادی القوم ھادی الانام | علیک السلام لیوم القیام |
| اندعوا صحابًا غدًا للطعام | فعیدک اتٍ لہ یا ھمام |
| علیٰ ذاک ان تقبلوا شکرہ | فبشراہ ما ذاک ختم الکلام |
| والجد علی عبد کم شاکر | عفاعنہ رب غفور سلام |

## وَلَہ

| | |
|---|---|
| لمولی الصدق من مولی سلام | وفی الدارین ذالک لکم دوام |
| لمولائی اخی عبد الرحیم | اخی ثقۃ وحاج ذا یرام |
| ید طولی لہ فی کل فن | وفی الانساب معلمہ شیام |
| وما فی دھرنا انساب باق | کان العلم جاء لہ اختتام |
| فمن یطلب من الانساب علما | یجدہ عندہ ولہ تمام |
| ومولاکم امیجدکم علی | بذالکم لہ اختتم المرام |

آپ نہایت صابر و ضابط۔ عفیف۔ فراخدل۔ کریم النفس اور منکسر المزاج تھے۔ گھر کے موٹے کام اوقات فرصت میں خود کرتے۔ ملازموں پر نہیں چھوڑتے۔ کسی وقت بے شغل رہنا پسند نہیں کرتے۔ بغیر کام کے تکلیف محسوس کرتے۔ آپ نہایت جفاکش تھے۔ فن سپہ گری سے آگاہ تھے۔ آپ نے قومی مدارس میں ہزاروں روپے عنایت فرمائے۔ لوگوں کے احسان ہمدم یاد رکھتے۔ قرابت کے حقوق کا ازبس خیال رکھتے۔ آپ نے عرصۂ ملازمت میں انگریزی لباس اختیار فرمایا تھا۔ مگر کبھی بھی طبیعت پر اس کا اثر نہیں پایا گیا۔ اور نہ کبھی جناب کی لحیہ مبارک کو مقراض لگی۔ جناب کو قرض سے از حد نفور تھا۔ چنانچہ قیام علیگڈھ کے زمانہ میں بوقت حاجت اپنی اشیاء کو کم داموں پر علٰحدہ کر دیتے۔ ایام پیری میں دن میں تلاوت اور کتب بینی میں گذرتا اور شب قیام و سجود میں۔ جناب نے ۲ شوال ۱۳۴۱ھ بوقت ۷ بجے صبح اس دار فانی سے خلد بریں کو ارتحال فرمایا۔ انا للہ ثم انا للہ۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ۔

جناب کا عقد مسماۃ رقیہ بنت شیخ محمد علی مرحوم ساکن بہار سے ہوا تھا۔ جن سے آپ کی اولاد صالح موجود ہیں ابقاھم اللہ فی طاعۃ۔ آپ کی اہلیہ نے ۲۱ ربیع الاول ۱۳۴۰ھ مطابق ۲۲ نومبر ۱۹۲۱ء کو انتقال کیا۔ اللھم اغفرلھا وارحمھا۔

چھ اولاد جو جناب کے سامنے گذر گئیں، یہ ہیں:۔ سید علی۔ اسعد علی۔ خیر النساء۔ سکینہ دو تین دنوں کے عرصہ میں بعارضۂ ہیضہ انتقال کئے۔ سلمٰی زوجہ اولیٰ حکیم عبد الخبیر صاحب نے

دس برس قبل رحلت کی۔ واُمتہ اللہ زوجۂ ثانیہ حکیم عبدالخبیر سلمہ نے ۲۰ اپریل ۱۹۲۱ء میں انتقال کیا۔ اولاد سلمہم اللہ تعالیٰ یہ ہیں۔ مولوی محمود علی بی۔ اے۔ آپ کا عقد مسماۃ شرف النساء بنت سومی جناب حکیم لطیف حسین مرحوم باغ پاتو۔ پٹنہ سے ہوا ہے۔ آپ اس وقت کتب بینی اور تجارت کا مشغلہ رکھتے ہیں۔ مولوی محمد۔ مولوی احمد۔ مولوی حامد۔

## ضمیمہ تذکرہ مولانا اشرف علی صاحب ایم۔اے و شمس العلماء مولانا امجد علی صاحب ایم۔اے

مولانا اشرف علی صاحب پسر مولانا احمد اللہ صاحب اسیر انڈمان مرحوم کا اصل نام عبد القدیر تھا اور شمس العلماء مولانا امجد علی صاحب مرحوم پسر مولانا یحییٰ علی صاحب اسیر انڈمان کا اصل نام محمد عیسیٰ تھا۔ ان دونوں بھائیوں کے ناموں کے بدلنے کی کیا صورت ہوئی، اس کا تذکرہ آگے آتا ہے۔ تذکرہ صادقہ میں یہ ذکر موجود ہے کہ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کو انگریزی حکام نے دھوکہ دیا اور اُن کو پٹنہ بھیجنے پر مجبور کر دیا۔ اور دو برس کے مچلکہ کے کاغذ پر اُن سے دستخط لے لیا۔ تذکرہ صادقہ میں یہ ذکر موجود ہے کہ تقریباً ۱۲۶۶ھ میں مچلکہ کی مدت ختم ہونے پر پھر یاغستان کی طرف مولانا موصوف روانہ ہوئے۔ تقریباً دو ڈھائی سو آدمی آپ کے ساتھ ہندوستان سے روانہ ہوئے، ان ہی لوگوں میں مولانا فیاض علی صاحب علیہ الرحمہ، مولانا یحییٰ علی صاحب علیہ الرحمہ بھی روانہ ہوئے۔ ان ہی لوگوں کے ساتھ مولانا اشرف علی صاحب ایم اے اور مولانا امجد علی صاحب ایم اے بھی گئے۔ مولانا یحییٰ علی صاحب علیہ الرحمہ مولانا فرحت حسین صاحب علیہ الرحمہ کی علالت کی وجہ سے پٹنہ واپس بُلائے گئے۔ لیکن مولانا اشرف علی صاحب مرحوم اور مولانا امجد علی صاحب مرحوم وہیں رہے۔ مولانا عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے بعد مولانا عبداللہ صاحب مرحوم پسر مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمۃ امیر المجاہدین مقرر ہوئے۔ اس وقت تک یہ دونوں بھائی (مولانا اشرف علی اور مولانا امجد علی صاحبان) وہیں تھے۔ مولانا اشرف علی صاحب کو خیال آیا کہ درسی کتابوں کے کچھ اسباق باقی رہ گئے ہیں، ہندوستان

پہنچ کر ان کتابوں کے اسباق پورے کئے جائیں۔ اس خیال سے یہ دونوں بھائی (مولانا اشرف علی اور مولانا امجد علی صاحب) وہاں سے ہندوستان روانہ ہوئے۔ ایک خچر پر کتابیں اور دیگر سامان رکھے اور خود دونوں بھائی پیادہ پا چلے۔ راستہ میں جمع بین الصلواتین کے لئے رُکتے تھے جب یہ دونوں بھائی نماز پڑھتے تھے تو پہلے خچر کے سامنے کھانے کا کوئی سامان رکھ دیتے۔ خچر کھانے لگتا اور یہ حضرات اپنے کام میں مشغول ہو جاتے اس طرح پر چوبیس گھنٹوں میں صرف تین وقت نماز کے لئے ٹھہرتے تھے۔ باقی وقتوں میں خچر کو آگے آگے ہانکتے ہوئے پیدل چلتے ہوئے تیسرے دن عصر کے وقت پشاور پہنچے۔ ایک سرائے میں داخل ہوئے۔ سرائے میں ایک کھلی ہوئی جگہ پہ ایک پلنگ تھا، اس پر کتابیں اور سامان اُتار کر رکھا، خچر کے سامنے کچھ کھانے کو رکھ دیا۔ ظہر اور عصر کی نماز پڑھ کر پلنگ پر بیٹھ گئے۔ اپنے سامان سے ٹیک لگایا تو ان دونوں بھائیوں کو نیند آگئی اور نیند بھی اتنی گہری اور لمبی آئی کہ دوسرے دن آفتاب نکل آیا، مگر ان دونوں بھائیوں کی نیند نہیں ٹوٹی۔ سرائے کی خدمت کرنے والی ایک عورت ان دونوں بھائیوں کے پاس پہنچی اور رنج ہو کر بولی کہ تم لوگ کیسے آدمی ہو کہ کل شام سے سوئے ہوئے ہو، مگر اب تک نیند نہیں ٹوٹی۔ نہیں معلوم تم لوگوں نے اپنے آنے کی اطلاع تھانہ میں دی ہے یا نہیں اگر نہیں دی ہے تو جلد جا کر تھانہ میں اطلاع دے آؤ۔ یہ دونوں بھائی تھانہ میں پہنچے اور وہی اپنا پہلا نام صحیح ولایت، صحیح پیشہ (زمینداری) صحیح سکونت (ٹپنہ) لکھوایا اور سرائے میں آکر کھانے پینے کا کچھ سامان لیا۔ کیونکہ راستہ میں نماز سے قبل یا بعد برائے نام ہی یہ لوگ کھاتے تھے۔ تھانہ میں اپنی آمد کی اطلاع لکھانے کے لئے ان دونوں بھائیوں کے جانے کے وقت یا آنے کے وقت مولوی رجب علی میر منشی چیف کمشنر پنجاب کے آدمی نے ان دونوں بھائیوں کو دیکھا اور میر منشی صاحب سے ان دونوں کے دیکھنے کا حال اور ان کا حلیہ بیان کیا۔ میر منشی صاحب نے اپنے آدمی کو فوراً بھیجا کہ ان دونوں بھائیوں کو تلاش کر کے جلد میرے پاس لے آؤ۔ میر منشی صاحب کے آدمی نے غالباً ان دونوں بھائیوں کو سرائے میں پایا اور کہا کہ میر منشی صاحب آپ لوگوں کو فوراً بلا رہے ہیں۔ میر منشی صاحب

کے آدمی کے ساتھ یہ دونوں بھائی میر منشی صاحب کے پاس پہنچے۔ میر منشی صاحب نے ان دونوں سے فرمایا کہ مجاہدین کی مدد کرنے والوں پر تمام ہندوستان میں مقدمات دائر ہو چکے ہیں ۱۲۸۰ھ کا یہ واقعہ ہے۔ میر منشی صاحب نے پوچھا کہ آپ دونوں بھائیوں نے تھانہ میں اپنا نام، ولدیت، سکونت اور پیشہ کیا لکھایا ہے۔ ان لوگوں نے تھانہ میں جو کچھ لکھایا تھا وہ ان کو بتلایا۔ میر منشی صاحب نے فرمایا کہ آپ دونوں بھائیوں کی بھی حکومت کو تلاش ہے۔ ممکن ہے کہ تھانہ دار کو دھوکہ ہوا ہو، کیونکہ زمیندار یہاں بلوائے کو کہتے ہیں۔ بہرکیف میر منشی صاحب نے مولانا عبدالقدیر صاحب کو کہا کہ آپ اپنا نام اشرف علی رکھ لیجئے اور مولانا محمد عیسیٰ صاحب کو کہا کہ اپنا نام امجد علی رکھ لیجئے اور آپ دونوں بھائی اپنے کو سگے بھائی کہئے، چچا زاد بھائی مت کہئے۔ اور اپنے والد کا نام احمد بخش بتلائیے (یہ مولانا احمد اللہ صاحب مرحوم کا پہلا نام احمد بخش ہی تھا۔ جناب سید صاحب علیہ الرحمہ نے احمد بخش کی جگہ احمد اللہ رکھ دیا تھا) اور اپنی سکونت صادق پور کی جگہ مہدانواں ضلع پٹنہ بتلائیے گا۔ میر منشی صاحب نے ان دونوں بھائیوں سے یہ بھی کہا کہ آپ دونوں یہاں سے لے کر پٹنہ تک کسی راستہ کی جگہ میں نہ ٹھہریں، بلکہ راستہ کی جگہ کو چھوڑ کر دائیں بائیں ٹھہریں۔ چنانچہ کچھ روز تک یہ دونوں بھائی دہلی میں بھی رہے ہیں۔

مولانا اشرف علی صاحب ہندوستان کے مختلف اساتذہ سے اپنا سبق رجوع کرتے رہے۔ مولانا امجد علی صاحب بھی ہمیشہ ان کے ساتھ رہے۔ مولانا امجد علی صاحب مولانا اشرف علی صاحب ہی سے پڑھتے رہے۔ جس وقت یہ دونوں بھائی مفتی صدرالدین صاحب دہلوی کی خدمت میں پہنچے تو مفتی صاحب نے مولانا اشرف علی صاحب سے دریافت کیا کہ آپ کیا پڑھتے ہیں۔ مولانا اشرف علی صاحب کا جواب سنکر مفتی صاحب نے فرمایا کہ آپ کے سبق کے لئے ہم وقت دے سکتے ہیں۔ اس کے بعد مفتی صاحب نے مولانا امجد علی صاحب سے پوچھا کہ آپ کیا پڑھتے ہیں۔ مولانا امجد علی صاحب نے کتابوں کا نام بتلایا، تو مفتی صاحب نے فرمایا کہ آپ کو پڑھانے کے لئے

میرے پاس وقت نہیں ہے۔ مولانا امجد علی صاحب نے فرمایا کہ اگر آپ کے پاس پڑھانے کا وقت ہو بھی تو میں آپ سے نہیں پڑھوں گا۔ کیونکہ میرے پڑھانے کے لئے میرے بڑے بھائی کافی ہیں۔ پڑھانے میں جو شفقت ان کی ہو گی کسی دوسرے کی نہیں ہو سکتی ہے۔ یہ بات سُن کر مفتی صدرالدین صاحب نے مولانا امجد علی صاحب کی پیٹھ پر اپنا ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ یہ بات ٹھیک کہتے ہو۔ غرض مولانا اشرف علی صاحب کا سبق مفتی صاحب کی طرف رجوع ہوا اور مولانا امجد علی صاحب اپنے بڑے بھائی مولانا اشرف علی صاحب سے پڑھتے رہے۔

یہ دونوں بھائی درس نظامیہ سے فراغت کے بعد عربی ادب کی طرف متوجہ ہوئے، اور لکھنؤ میں ایک مشہور ادیب سے یہ دونوں بھائی ملے اور اپنی خواہش وشوق کا اظہار ان سے کیا، ان دونوں بھائیوں کی باتیں سُن کر ادیب صاحب نے کہا کہ آپ دونوں آدمی اپنا اپنا کلام میرے سامنے پیش کیجئے تاکہ میں سمجھوں کہ آپ لوگوں کو ادب میں کہاں تک دخل ہے۔ ادیب صاحب سے جو گفتگو ہوئی تھی ان دونوں بھائیوں نے الگ الگ اسی واقعہ کو زبان عربی کے اشعار میں قلمبند کیا اور پھر ادیب صاحب کی خدمت میں پہنچ کر اپنا اپنا کلام سُنایا۔ جب ان دونوں بھائیوں نے اپنا اپنا کلام سُنایا تو ادیب صاحب نے فرمایا کہ آپ دونوں آدمی عربی ادب سے واقف ہیں۔ آپ لوگوں کو مزید ادب سیکھنے کی ضرورت نہیں ہے ہاں، آپ دونوں صاحبان کبھی کبھی آجایا کریں تو تذکرہ میں مجھ کو اور آپ دونوں بھائیوں کو فائدہ ہوتا رہے گا۔

مولانا اشرف علی صاحب نے لکھنؤ میں طب کی درسی کتابیں بھی تمام کی تھیں۔ طب کے اساتذہ میں سے ایک استاد وہ بھی تھے جو مولانا حکیم عبدالحمید صاحب تھا آلی ہندبرادر معظم کے بھی استاد تھے۔ ایک روز ان طبیب صاحب نے فرمایا کہ عبدالحمید ثانی پٹنوی بھی تمہارے ہی ایسے ذہین اور فطین میرے شاگرد گزرے ہیں۔ تمہاری طبیعت بالکل ان ہی سے مشابہ معلوم ہوتی ہے۔ وہ زمانہ ان دونوں بھائیوں کی روپوشی کا تھا۔

اس لئے مولانا اشرف علی صاحب نے فرمایا کہ عبد الحمید نام کے آدمی پٹنہ میں بہت سے ہو سکتے ہیں۔ اپنے بڑے بھائی ہونے کا اقرار نہیں کیا۔ ان دونوں بھائیوں نے درس نظامیہ کو اختتام تک پہنچایا اور عربی ادب میں بھی کمال حاصل کیا۔ مولانا اشرف علی صاحب نے فن طب کو بھی اختتام تک پہنچایا۔ مگر علاج معالجہ انہوں نے کبھی نہیں کیا۔ اس لئے کہ ان کی طبیعت فن ریاضی کی طرف مائل تھی، جو فن طب سے مختلف چیز ہے۔ اب یہ دونوں بھائی انگریزی تعلیم کی طرف متوجہ ہوئے، اور انگریزی تعلیم کی ابتداء سے انتہا تک یعنی ایم۔ اے میں کامیاب ہونے تک کل چھ برس کا عرصہ صرف ہوا۔ عربی کے ممتحن نے ان دونوں کے متعلق اپنی رائے یہ لکھی کہ امتحان لینے والے سے امتحان دینے والا بہتر ہے۔ عموماً ہوتا یہ ہے کہ بی۔ اے میں کامیاب ہونے والے کم از کم ایک سال بعد ایم۔ اے کے امتحان میں شریک ہوتے ہیں۔ مگر ان دونوں بھائیوں کی صورت دوسری ہوئی۔ یعنی ان دونوں بھائیوں کی علمی لیاقت، ذہانت اور فطانت کو دیکھ کر بنارس کالج کے پرنسپل نے یونیورسٹی میں کوشش کی اور یہ دونوں بھائی بی۔ اے میں کامیاب ہونے کے چند دنوں بعد اسی سال ایم۔ اے کے امتحان میں بھی شریک ہوئے اور امتیازی نمبر کے ساتھ ایم۔ اے بھی پاس کیا۔ اب یہ دونوں بھائی ایم۔ اے میں کامیاب ہونے کے بعد ایک دوسرے سے جدا ہوئے۔ مولانا اشرف علی صاحب ریاست بھاولپور کے ایک اسکول میں ہیڈ ماسٹر ہوئے۔ اس کے [illegible] ریاست جوناگڈھ کے بہابت کالج میں کچھ روز تک پرنسپل رہے۔ آخر میں پٹنہ کے ایک سرکاری اسکول میں ہیڈ ماسٹر رہے اور وہیں سے پنشن پانے کے بعد پٹنہ آئے۔ آپ [illegible] محلہ صادق پور میں تین قطعات مکان دوران ملازمت میں بنوا چکے تھے۔ [illegible] مزار ہے۔ آپ نے پٹنہ میں پانچ چھ سال قیام فرما کر انتقال فرمایا۔ پٹنہ کے تین قطعات مکان میں سے درمیانی قطعہ کو از سر نو تعمیر کرایا۔ یہ زمانہ آپ کے پٹنہ میں قیام کا تھا۔ اس لئے اس قطعہ کو تعمیر کرانے کے لئے پٹنہ ہی کے رہنے والے ایک صاحب کے حوالے کیا۔ درمیانی قطعہ کے پورب جانب مولوی یعقوب صاحب مرحوم کے مکان کی ایک دیوار ہے

اس کے اوپر چھت ہے اور اس چھت کی نالی تین جگہ پر مولانا اشرف علی صاحب کے مکان میں گرتی تھی۔ اس مکان کی تعمیر کرانے والے صاحب نے دو نالیوں کو بند کر دیا جو چھت پر گرتی تھی، اور جو نالی آنگن میں گرتی تھی اس کو رہنے دیا۔ مولانا اشرف علی صاحب جب پٹنہ تشریف لے آئے تو اس کیفیت کو دیکھ کر مکان تعمیر کرانے والے صاحب سے فرمایا، آپ کا شکریہ کہ آپ نے میری خیر خواہی کی خاطر دو نالیوں کو بند کر دیا، لیکن مزدور بلوا کر دونوں نالیوں کو پھر کھلوا دیا، اور اپنے پڑوسی کو حق آسائش سے محروم نہیں کیا۔ ان دونوں نالیوں کے پانی کے گرنے کی وجہ سے چھپر خراب رہا کرتی اسکو برداشت کرتے رہے، اسی میں ان کی زندگی ختم ہوئی۔ اس کے بہت بعد مولوی یعقوب صاحب مرحوم کا انتقال ہوا تو مکانات ان کے لڑکوں یعنی ورثا کے درمیان تقسیم ہوئے۔ وہ دیوار اور چھت جس کی نالی مولانا اشرف علی صاحب کے مکان پر گرتی تھی۔ حکیم عبدالوہاب صاحب کے حصہ میں آئی۔ حکیم عبدالوہاب صاحب مرحوم نے اپنے زمانہ میں اس چھت کے پانی گرنے کے رخ کو پھیر دیا اور تینوں نالیوں کو بند کر دیا۔ مولانا اشرف علی صاحب مرحوم ہی کے اخلاص و ایثار کا یہ نتیجہ تھا کہ مولانا عبدالوہاب صاحب نے ان نالیوں کو بند کرا دیا۔

عموماً یہ دیکھا گیا ہے کہ منتہی طلباء کو پڑھانے والے مبتدی طلباء کو پڑھانے سے گھبراتے ہیں۔ لیکن مولانا اشرف علی صاحب مرحوم مبتدی اور منتہی دونوں کو یکساں طور پر پڑھاتے تھے۔ اور دونوں نوع کے طلبہ کے مبلغ علم کو مدنظر رکھ کر کتابوں کا مطلب سمجھاتے تھے اور ان کے پڑھانے کا طریقہ ایسا تھا کہ گویا دھاگے میں موتی پرو دیتے تھے۔ ان سے پڑھنے والے کتاب کے مطالب پر پورے حاوی ہوتے تھے۔ مولانا اشرف علی صاحب بڑے خائف باللہ آدمی تھے۔ رات کو تہجد کے وقت تنہائی میں بہت گریہ وزاری کرتے تھے۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ ظَاهِرَةً وَّبَاطِنَةً وَّصَغِيْرَةً وَّكَبِيْرَةً لَا تُغَادِرُ ذَنْبًا۔ مولانا اشرف علی صاحب مرحوم کی عادتوں میں ایک عادت یہ بھی تھی کہ اپنے چھوٹوں کا بھی صرف نام ہی نہیں لیا کرتے تھے، بلکہ مولوی فلاں یا مسٹر فلاں کر کے مخاطب کیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ فرمانے لگے کہ

اگلے مصنفین نے اِس مضمون پر ورقوں سیاہ کیا ہے کہ پانی کا وزن اس کے جم جانے کے بعد گھٹ جاتا ہے یا بڑھ جاتا ہے۔ اس مضمون پر اتنی بحث کی کوئی ضرورت نہیں ہے، فرمانے لگے کہ جما ہوا پانی یعنی برف کا ایک ٹکڑ لو اور اسے پانی میں ڈال دو، اگر وہ پانی کے اندر بیٹھ جائے تو برف کا وزن بڑھ گیا اور اگر وہ پانی کی سطح پر تیرتا ہے، تو برف کا وزن گھٹ گیا۔

اُوپر یہ بات لکھی جا چکی ہے کہ مولانا اشرف علی صاحب اور مولانا امجد علی صاحب مرحومین ہمیشہ یکجا رہے۔ ملازمت کے زمانہ میں دونوں بھائی جدا ہوئے۔ مولانا اشرف علی صاحب کے حالات تو اوپر لکھے جا چکے ہیں کہ وہ کہاں کہاں رہے اور کہاں انتقال فرمایا۔ مولانا امجد علی صاحب کی ملازمت اوّل اوّل بریلی کے ایک ہائی اسکول میں ہوئی۔ اس کے اندر بورڈنگ بھی تھی۔ بریلی کے اسکول میں ان کی آمدنی تین طرح کی تھی، اسکول کا مشاہرہ، بورڈنگ کے سپرنٹنڈنٹ کا مشاہرہ اور راجہ چندر پال سنگھ کے اتالیق میں رکھے گئے تھے تو اس اتالیق کا بھی ان کو مشاہرہ ملتا تھا۔ راجہ چندر پال کو جن کے اتالیق میں تھے بڑی محبت اور شفقت کی نظر سے دیکھتے تھے۔ کیونکہ مولانا امجد علی ان کے ساتھ پدرانہ شفقت کا برتاؤ کرتے تھے۔ مولانا امجد علی صاحب جس زمانہ میں بریلی میں تھے، اس وقت سر سیّد احمد خاں مرحوم کے صاحب زادہ جسٹس سید محمود صاحب بریلی ڈسٹرکٹ جج تھے اور اسی زمانہ میں جسٹس سید محمود صاحب کو مولانا امجد علی صاحب مرحوم کے فلسفہ کی لیاقت کا اندازہ ہوا۔ اسی زمانہ میں علی گڈھ کالج میں ایک فلسفہ کے پروفیسر کی جگہ خالی ہوئی۔ جسٹس سید محمود صاحب نے اپنے والد سر سیّد احمد خاں مرحوم کو لکھا کہ آپ غالباً یورپ سے کسی فلسفی کو بلا کر فلسفہ کے پروفیسر کی جگہ دیں گے۔ اس کے بعد انہوں نے یہ بھی لکھا کہ مولانا امجد علی صاحب، فن فلسفہ میں کسی یورپ کے فلسفی سے کم نہیں ہیں اور یہ ہندوستانی ہیں۔ اس لئے کم مشاہرہ پر بحسن و خوبی کام انجام دینگے۔

جسٹس سید محمود صاحب کے لکھنے پر سر سید احمد خاں مرحوم نے مولانا امجد علی صاحب کے پاس خط لکھا کہ علی گڈھ کالج میں فلسفہ کے پروفیسر کی جگہ آپ کو دی جاتی ہے اگر

آپ کو منظور ہو تو آپ چلے آویں جب یہ خط مولانا امجد علی صاحب کو ملا تو انہوں نے اس خط کے مضمون کو مولانا اشرف علی صاحب مرحوم کے پاس لکھ کر بھاولپور بھیجا، اور ان سے دریافت کیا کہ اس جگہ کو ہم قبول کریں یا نہیں۔ مولانا اشرف علی صاحب مرحوم نے ان کو جواباً تحریر فرمایا کہ ضرور قبول کرو اور علی گڈھ جاؤ۔ اس کے بعد مولانا امجد علی صاحب نے اس تقرری کو قبول کیا اور علی گڈھ پہنچے اور فلسفہ کے پروفیسر مقرر ہو گئے۔

جس زمانہ میں مولانا امجد علی صاحب علی گڈھ کالج میں فلسفہ کے پروفیسر تھے۔ اس زمانہ میں شمس العلماء مولانا محمد حسن صاحب مرحوم نے کلکتہ میں چمڑے کی آڑھت کھول رکھی تھی۔ آڑھت کے کام کے لئے اکثر کلکتہ جانا ہوتا تھا۔ کلکتہ کے ایک نامی آدمی نواب عبداللطیف صاحب سے بھی کلکتہ کے قیام کے زمانہ میں ملاقاتیں ہوتی رہتی تھیں۔ اسی زمانہ میں مسٹر کنولی صاحب والسرائے کے سکریٹریوں میں داخل تھے۔ یہی مسٹر کنولی ہیں کہ ان کی پیجی کے زمانہ میں مولانا احمد اللہ صاحب مرحوم اسیر انڈمان کا مقدمہ ان ہی کے ہاتھ میں تھا۔ نواب عبداللطیف صاحب مسٹر کنولی صاحب سے اکثر ملاقات کیا کرتے تھے۔ ایک روز مسٹر کنولی نے نواب عبداللطیف صاحب سے کہا کہ دو نوجوان ایک مولانا احمد اللہ صاحب کے صاحبزادے (یعنی مولانا اشرف علی صاحب) اور دوسرے مولانا یحییٰ علی صاحب اسیر انڈمان کے صاحبزادے (یعنی مولانا امجد علی صاحب آجکل کہاں ہیں؟ کیا ان دونوں بھائیوں سے ہماری ملاقات ہو سکتی ہے۔ نواب عبداللطیف نے مسٹر کنولی صاحب کی اس خواہش کا اظہار مولانا محمد حسن صاحب مرحوم سے کیا۔ مولانا محمد حسن صاحب مرحوم نے فرمایا کہ مولانا اشرف علی صاحب تو یہاں سے بہت دور ریاست بھاولپور میں ہیں، ان کو بلانا تو مشکل ہے۔ مگر مولانا امجد علی صاحب علی گڈھ میں ہیں۔ ان کے بلانے کی ہم کوشش کریں گے۔ چنانچہ مولانا محمد حسن صاحب مرحوم نے مولانا امجد علی صاحب کو خط لکھا کہ مناسب ہے کہ آپ کسی تعطیل کے موقع پر میرے ساتھ کلکتہ چلیں اور مسٹر کنولی صاحب سے ملاقات کریں۔ مولانا امجد علی صاحب کسی تعطیل کے زمانہ میں پٹنہ آئے اور مولانا محمد حسن صاحب کے ساتھ کلکتہ پہنچے۔ نواب عبداللطیف صاحب کے ذریعہ مسٹر کنولی صاحب کو خبر دی گئی کہ دو بھائیوں میں سے ایک بھائی آپ کی فرمایش

کے مطابق آپ سے ملاقات کے لئے کلکتہ آگئے ہیں۔ ملاقات کا کونسا وقت ملتا ہے۔ مسٹر کنولی صاحب نے تاریخ اور وقت کا تعین کر کے آدھا گھنٹہ وقت ملاقات کے لئے دیا۔ مولانا محمد حسن صاحب مرحوم، مولانا احمد علی صاحب مرحوم اور نواب عبداللطیف صاحب مرحوم اور ایک انگریز نیچے کا عہدہ دار چاروں آدمی ایک گاڑی پر مسٹر کنولی صاحب کے مکان پر پہنچے۔ برساتی میں گاڑی لگی۔ مسٹر کنولی صاحب کو خبر دی گئی تو مسٹر کنولی صاحب ان کے استقبال کے لئے برساتی کے پاس آگئے اور ان سبھوں کو کمرے میں لے گئے نشست یوں رکھی گئی کہ صدر جانب بیچ کی کرسی اپنے لئے رکھی اور اس کرسی کے دائیں بائیں دو کرسیاں رکھی تھیں۔ درمیان میں تو وہ خود بیٹھے اور دونوں بازوؤں کی دونوں کرسیوں پر دونوں مولویوں (یعنی مولانا احمد علی صاحب اور مولانا محمد حسن صاحب کو بٹھایا) اور میز کے دوسری جانب کی دو کرسیوں میں سے ایک پر نواب صاحب اور دوسرے پر انگریز صاحب کو بٹھایا۔ مولانا احمد علی صاحب مرحوم کا بیان ہے کہ کرسی پر بیٹھنے کے بعد ہم نے گھڑی نکال کر میز پر رکھ دی تا کہ آدھ گھنٹہ پورا ہونے پر رخصت کی اجازت چاہیں۔ لیکن سلسلۂ کلام کچھ ایسا چلا کہ آدھ گھنٹہ کے بعد بھی مسٹر کنولی نے ان لوگوں کو روکے رکھا اور باتیں کرتے رہے۔ یہانتک کہ ڈیڑھ گھنٹہ کے بعد ان لوگوں کو رخصت کیا۔ پھر یہ بھی کہا کہ آپ جب بھی کلکتہ آویں ہم سے ملاقات کریں تو بہتر ہوتا۔ ملاقات کے وقت جو مکالمہ ہوا وہ آگے آتا ہے۔

بات یہ ہے کہ مولانا احمد علی صاحب جس وقت مجاہدین کے قافلہ میں تھے۔ اس وقت پٹنہ کے کسی شخص کے نام ایک خط بھیجا تھا اور اس خط میں یہ شعر تھا کہ ؎

اگر فردوس بر روئے زمین است      ہمین است و ہمین است و ہمین است

یہ خط حکومت نے پکڑ لیا تھا۔ اس ملاقات کے وقت مسٹر کنولی صاحب نے جیب سے اس خط کو نکالا اور مولانا احمد علی صاحب کو دکھلا کر پوچھا کہ یہ خط آپ کا لکھا ہوا ہے؟ مولانا احمد علی صاحب کا بیان ہے کہ جس وقت یہ سوال مسٹر کنولی صاحب نے مجھ سے کہا تو حاضرین میں سے کل اشخاص میری طرف دیکھنے لگے، کہ اس سوال کا یہ کیا جواب

دیتے ہیں۔ وہ فرماتے تھے کہ اگر میں راقم ہونے سے اس کا انکار کر جاؤں تو مسٹر کنولی کی نظر میں جھوٹے ہونے کی وجہ سے گر جاؤں گا۔ اس لئے اپنی انگلیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے میں نے جواب دیا کہ جی ہاں، ان ہی انگلیوں نے اس خط کو لکھا ہے۔ تب مسٹر کنولی صاحب نے پوچھا کہ ایسی اُجڑی ہوئی جگہ کو آپ نے فردوس کیسے قرار دیا۔ اس کے جواب میں مولانا امجد علی صاحب نے فرمایا کہ فردوس ایک ایسی جگہ ہے جہاں انسان اپنی خواہش کو پورا کر سکتا ہے۔ دنیا میں جس جگہ انسان اپنی خواہش پورا کر سکے وہ جگہ اس انسان کے لئے فردوس ہے میں وہاں ستو کھا کر بھی اپنی خواہش کو پورا کر سکتا تھا۔ اس لئے میں نے اس کو فردوس لکھا تھا۔ مسٹر کنولی صاحب نے سوال کیا کہ آپ اپنے والد مولانا محمد یحییٰ علی صاحب مرحوم کو کیا سمجھتے ہیں، اس کے جواب میں مولانا امجد علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ اپنے والد مرحوم کو ایسا سمجھتا ہوں، جیسا کہ عیسائیوں میں جان دی بیپٹسٹ سمجھے جاتے ہیں (یہ یحییٰ پیغمبر علیہ السلام کا انگریزی نام ہے) مسٹر کنولی صاحب نے سوال کیا کہ کیا آپ کے والد ایسا سمجھتے تھے کہ برٹش حکومت کا تختہ اُلٹ دیں گے۔ اس کے جواب میں مولانا موصوف نے فرمایا کہ میرے والد مرحوم نے جس کام کو اپنا فرض سمجھا، اس فرض کی ادائیگی میں لگے۔ اب اس فرض کی ادائیگی میں برٹش حکومت کا تختہ اُلٹے یا نہیں اُلٹے کنولی صاحب نے مولانا موصوف سے پھر پوچھا کہ آپ اس کام کو کیوں نہیں کرتے ہیں۔ اس کے جواب میں مولانا موصوف نے مسٹر کنولی صاحب سے پوچھا کہ کیا آپ کی یہ خواہش نہیں ہے کہ کوئن وکٹوریہ کی جگہ پر آپ ہوتے تو آپ اس کی کوشش کیوں نہیں کرتے ہیں۔ کنولی صاحب نے کہا کہ اس کا موقع حاصل نہیں ہے۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ مجھ کو بھی اس کا موقع حاصل نہیں ہے کہ میں وہ کام کروں جو میرے والد مرحوم نے کیا ہے۔ اتنی باتوں کے بعد مسٹر کنولی صاحب نے کہا کہ اگر آپ چاہیں تو حکومت کی طرف سے آپ کو ایسی جگہ دی جا سکتی ہے کہ جس کے ماہوار مشاہرہ کی ابتداء پانچ سو سے ہوگی (مولانا موصوف اس وقت علی گڈھ کالج میں ڈیڑھ سو روپیہ پاتے تھے) کنولی صاحب کی طرف سے پانچ سو ماہوار کی پیش کش تھی۔ مولانا موصوف

نے فرمایا کہ علی گڈھ کالج قومی کالج ہے۔ میں اپنے والد مرحوم کے ایسے اولوالعزم آدمی کا بیٹا ہو کر قومی کالج کی خدمت کو ترجیح دوں، اور زیادہ مشاہرہ کی جگہ کو قبول نہ کروں تو میرے لئے کوئی بیجا بات نہیں ہوگی (مگر مولانا موصوف فرمایا کرتے تھے کہ میرے والد اور چچا مرحومین کے ساتھ جو سلوک حکومت نے کیا تھا۔ اس کے بدلے میں اس قسم کا عہدہ دے کر اشک شوئی کرنا چاہتے تھے۔ اس لئے میں نے ایسی پیشکش کو قبول نہیں کیا) تقریباً ڈیڑھ گھنٹے کے بعد مسٹر کنولی صاحب نے ان لوگوں کو رخصت ہونے کی اجازت دی۔

مولانا امجد علی صاحب کی دو لڑکیاں شادی کے قابل ہوئیں اور آپ نے ان دونوں کی شادیاں اپنی زندگی میں کردیں۔ ذی حیثیت اور حکومت کے عہدہ دار لوگوں کی طرف سے ان دونوں لڑکیوں کی نسبتیں آئی تھیں۔ لیکن آپ نے ان نسبتوں کو دینی نقص کی وجہ سے قبول نہیں کیا اور اپنی دونوں لڑکیوں کی شادیاں ایسے شخص سے کیں کہ جن کے یہاں آپ کے نزدیک دین محفوظ تھا اور ان دونوں بچیوں کی شادیاں ایسے سادہ طریقے پر کیں کہ اب صادق پور میں بھی ایسی سادگی باقی نہیں رہی۔ ایسی سادگی کی مثال ملتی ہے تو مولانا ولایت علی صاحب مرحوم کے زمانہ میں۔
باوجودیکہ مولانا محترم عربی اور انگریزی دونوں علم کے فلسفہ کے اچھے طور پر ماہر تھے۔ اور علی گڈھ میں فلسفہ ہی کے پروفیسر رہ چکے تھے، لیکن پھر بھی فرمایا کرتے تھے کہ فلسفہ کوئی کام کی چیز نہیں ہے، نہ تو اس سے دنیا بنتی ہے اور نہ ہی آخرت اور نہ اس سے احقاق حق ہوتا ہے۔ ہاں اس فن کو زیادہ جاننے والا کم جاننے والے کو دبا دیتا ہے۔

مہاراجہ چترال نے بڑی کوششوں اور آرزو منت کے بعد مولانا امجد علی صاحب مرحوم کو اپنی ریاست میں آنے کی دعوت دی۔ چترال ریاست کے قیام کے زمانہ میں ایک روز رات کا کھانا کھانے کے بعد ایک نشست میں مہاراجہ ریاست کے ریزیڈنٹ اور ایک فلسفی پنڈت اور مولانا امجد علی صاحب مرحوم اور دوسرے چند آدمی بیٹھے ہوئے تھے، کہ وہی بات مولانا امجد علی صاحب کی زبان سے نکلی کہ

فلسفہ بیکار چیز ہے۔ اس سے احقاق حق نہیں ہوتا ہے۔ البتہ اس فن کا زیادہ جاننے والا کم جاننے والے کو دبا دیتا ہے۔

فلسفی پنڈت صاحب نے کہا کہ آخر فلسفہ کے زور پر آدمی آم کا املی اور املی کو آم کیسے ثابت کر سکے گا۔ مولانا امجد علی صاحب مرحوم نے فلسفی پنڈت صاحب سے کہا کہ کسی مضمون پر ہم سے اور آپ سے بحث ہو جائے تو اس کی حقیقت کھل جائے گی۔ مولانا موصوف نے بحث کا عنوان یہ مقرر کیا کہ خدا کا وجود ہے یا نہیں اور خود عدم وجود لیا اور پنڈت جی کے حوالہ وجود کیا۔ بحث اتنی طویل ہوئی کہ صبح کی نماز کا وقت ہو گیا اور پنڈت جی خدا کا وجود ثابت نہیں کر سکے، مولانا امجد علی صاحب نے فرمایا کہ بحث اور مکالمہ کو ختم کیجئے۔ نماز کا وقت ہو گیا اب میں نماز پڑھنے جاتا ہوں۔ پنڈت جی نے کہا کہ آپ خدا کو مانتے ہیں کہ نماز پڑھنے جا رہے ہیں! مولانا مرحوم نے فرمایا کہ بات تو صحیح ہے لیکن آپ تو وجود ثابت نہیں کر سکے۔ اب مولانا نے فرمایا کہ آئندہ رات کو پھر مکالمہ ہوگا اور میں خدا کے وجود کا عنوان لوں گا اور پنڈت جی کو عنوان عدم وجود۔ چنانچہ آئندہ رات کو وہ سب لوگ پھر بیٹھے جو گذشتہ رات بیٹھ چکے تھے اور پھر اسی طرح سلسلہ کلام صبح کے وقت تک رہا۔ اور مولانا موصوف نے خدا کا وجود ثابت کر دیا۔ مولانا موصوف کا بیان ہے کہ پنڈت جی کا حافظہ بڑا قوی تھا۔ کیونکہ گذشتہ رات کو جس نہج کو میں نے اٹھایا تھا، پنڈت جی بالکل اسی نہج پر چلے اور میں نے ان کے مضمون کو کاٹنا شروع کیا، یہاں تک کہ خدا کے وجود کو ثابت کر دیا۔ پھر سلسلہ کلام بند کر دیا گیا اور میرا دعوی ثابت ہوا کہ فلسفہ کے ذریعہ احقاق حق نہیں ہو سکتا ہے۔

راجہ صاحب نے اپنی ریاست کے مدار المہام کا عہدہ مولانا موصوف کے سامنے پیش کیا، ظاہر بات ہے کہ پرنسپلی کے مشاہرہ سے مدار المہام کا مشاہرہ زیادہ ہوتا ہے، لیکن مولانا موصوف نے اس عہدہ کو قبول نہیں کیا۔ راجہ صاحب نے فرمایا کہ اس عہدہ کو قبول نہیں کرنے کی وجہ سے ریزیڈنٹ صاحب کے دل میں یہ گمان ہو سکتا ہے

کہ ریاست میں کوئی عیب ہے جس کی وجہ سے اتنے بڑے قابل آدمی مدار المہام کا عہدہ قبول نہیں کرتے ہیں۔ راجہ صاحب سے مولانا موصوف نے فرمایا کہ میں خود ریزیڈنٹ صاحب سے بات کروں گا۔ چنانچہ موقع نکال کر ریزیڈنٹ صاحب سے مولانا موصوف نے باتیں کیں۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ میں براہ راست برٹش حکومت کی رعایا میں سے ہوں۔ بعض مرتبہ ایسا ہوتا ہے کہ برٹش حکومت اور ریاست کے مفاد میں ٹکراؤ ہو جاتا ہے۔ اگر میں اس ملازمت کو قبول کرلوں اور دونوں کے مفاد میں ٹکراؤ ہو تو اس وقت میں کس کے مفاد کا خیال کروں گا۔ ریزیڈنٹ صاحب نے جواب دیا کہ بڑے کے مفاد کا خیال آپ کو کرنا چاہیے۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ اس موقف میں میں اپنے کو کیوں ڈالوں، عہدہ قبول نہیں کیا اور الہ آباد واپس چلے آئے۔

عربی علم وادب خصوصًا پرانی عربی جو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے تھوڑا قبل اور تھوڑا بعد تک بولی جاتی تھی اور جس عربی میں قرآن مجید اترا ہے۔ اس کو جناب مولانا امجد علی صاحب علیہ الرحمۃ اچھی طرح جانتے تھے اور ہندوستان کے چند ادیبوں میں ان کا شمار تھا۔ ایم سی کالج الہ آباد کے پروفیسری کے زمانہ میں ایک ترک الہ آباد آئے اور انہوں نے دریافت کیا کہ وہاں کون کون لوگ کس کس فن میں مشہور ہیں۔ بعض لوگوں نے اس ترک سے کہا کہ مولانا امجد علی صاحب عربی زبان کے ماہر ہیں اور اس میں وہ بہت مشہور ہیں۔ وہ ترک مولانا امجد علی صاحب مرحوم کی ملاقات کے لئے ان کے مکان پہنچے۔ وہ ترک بھی چار پانچ زبان جانتے تھے۔ اسی میں وہ عربی بھی جانتے تھے دوران گفتگو میں وہ ترک صاحب بولے کہ عربی زبان مشکل سے آتی ہے اور جامعہ ازہر کے ایک فارغ کا حال بیان کیا کہ جامعہ ازہر سے فراغت کے بعد وہ صاحب عرب کے اندرونی حصہ کی طرف چلے، اونٹ پر سوار ہو کر جا رہے تھے کہ راستہ میں ان کو پانی پینے کی حاجت ہوئی۔ ایک کھجور کا باغ ملا اور اس باغ کے سامنے کچھ پانی تھا، وہ اونٹ سے اتر کر اپنی پیاس بجھانے کی خاطر باغ کے قریب پہنچے۔ باغ میں کچھ لڑکیاں کھیل رہی تھیں، ان کو دیکھ کر ان لڑکیوں میں سے ایک لڑکی باغ کے کنارہ آگئی اور بولی

أَلَا يَا صَاحِ ذَا مَاءٌ عُجَاجٌ　　فَإِنَّ الْمَاءَ خَلْفَ الْبَاسِقَاتِ

ازہری صاحب نے اس لڑکی سے شعر کو دہرانے کو کہا۔ جب اس لڑکی نے دہرایا تو ازہری صاحب نے اس کو قلمبند کیا۔ پھر بھی ازہری صاحب کو اس کا مطلب سمجھ میں نہیں آیا۔ مولانا امجد علی صاحب نے فرمایا کہ اس میں دو دقت ہے، ورنہ مضمون صاف ہے پہلی دقت یہ ہے کہ اس لڑکی نے لفظ صَاحِ استعمال کیا ہے، حالانکہ لفظ صَاحِبْ ہے معلوم ہوتا ہے کہ وہ لڑکی فلاں قبیلہ کی تھی۔ اس قبیلہ والوں کی عادت ہے کہ بولنے میں صاحب سے حرف ب کو گرادیتے ہیں۔ دوسری دقت یہ ہے کہ لفظ عُجَاجٌ عین سے اس نے تلفظ کیا۔ حالانکہ قرآن مجید میں یہ لفظ موجود ہے لیکن اُجاج الف سے ہے، عین سے نہیں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ازہری صاحب نے اس کے تلفظ کے مطابق عین سے لکھ دیا ہے۔ اب تو مادہ ملتا ہے اور نہ اس کے معنی کا پتہ لگتا ہے۔ یہی دو دقتیں ہیں، ورنہ مضمون صاف ہے۔ لڑکی یہ کہہ رہی تھی کہ اے صاحب یہ سامنے والا پانی نمکین یا گدلا ہے اور صاف پانی اس باغ کے پیچھے ہے۔ اس ترک نے کہا کہ جو مفہوم آپ نے بتلایا ہے بات یہی تھی۔ اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ عرب کے مختلف قبیلوں کے بولنے کا فرق اور ان کے تلفظ کا فرق بھی مولانا موصوف جانتے تھے۔ اس گفتگو سے وہ ترک بہت خوش ہوئے

علیگڈھ سے میور سنٹرل کالج الہ آباد کیسے آئے۔ مسٹر گف نے اپنی طرف سے درخواست لکھ کر میور کالج الہ آباد میں داخل کردیا اور آپ کو علی گڈھ خبر کردی، اور الہ آباد پہنچنے کی سخت تاکید کی۔ مسٹر گف اپنے تلامذہ میں سب سے زیادہ مولوی اشرف علی صاحب کے بعد آپ ہی کی قدر کرتے تھے۔ مولانا اشرف علی صاحب اس وقت غالباً جونا گڈھ میں پرنسپل تھے اور مسٹر گف کو امید بھی نہ تھی کہ وہ اس عہدہ کو قبول کریں گے۔

ایم۔اے۔او کالج علی گڈھ کے اسٹریچی ہال کے دیواروں میں معاونین کے نام کندہ ہیں۔ اسی میں مولانا امجد علی صاحب ایم۔اے کا نام بھی کندہ ہے۔ اسوقت

تک ان کو شمس العلماء کا خطاب نہیں ملا تھا۔ آپ ایم۔ اے۔ او کالج علیگڈھ اور مسلم یونیورسٹی علی گڈھ کے تاحیات ٹرسٹی یعنی ممبر رہے اور الہ آباد آئے تو الہ آباد یونیورسٹی کے فیلو بھی ہو گئے۔

## علی گڈھ کے قیام کے زمانہ کا ایک واقعہ

علی گڈھ کالج اور اسکول میں مذہبی تعلیم بھی ہوتی تھی اور اس کے واسطے اساتذہ بھی مقرر تھے۔ طلباء اپنے اساتذہ سے عجیب و غریب قسم کے سوالات کرتے تھے۔ جس سے پڑھائی میں حرج واقع ہوتا تھا۔ مثلاً سوال کرتے تھے کہ صبح کی نماز دو رکعت، مغرب کی نماز تین رکعت اور بقیہ وقتوں کی نمازیں چار چار رکعتیں کیوں ہوئیں۔ اساتذہ انکو مطمئن کرنے سے عاجز رہا کرتے تھے اور اس کے علاوہ تعلیم میں نقصان ہوتا تھا۔

جب یہ خبر سر سید احمد خاں مرحوم کو ملی، سر سید احمد خاں مرحوم نے مولانا امجد علی صاحب مرحوم سے فرمایا کہ آپ لڑکوں کے مذہبی رنگ کی اصلاح کیجئے۔ مولانا موصوف نے فرمایا کہ میں تو فلسفہ کا پروفیسر ہوں۔ مذہبی کتابوں کا پڑھانا تو میرا کام نہیں ہے۔ سر سید احمد صاحب مرحوم نے فرمایا، کالج آپ کا ہے اور کالج کے لڑکے آپ کے ہیں۔ ان لوگوں کے بگاڑ کا سنبھالنا آپ کا کام ہے۔ اس جواب کو سن کر مولانا موصوف نے سر سید احمد صاحب مرحوم سے فرمایا کہ کل کالج سے لے کر اسکول تک کے کل مسلمان لڑکوں کو ایک جگہ جمع کیجئے، میں ان لوگوں کو مطمئن کرنے کی فکر کروں گا۔ دوسرے روز لڑکوں کے مجمع میں پہنچے اور اپنی جیب سے کاغذ نکالا۔ جس میں اسلامی اصول موضوعہ اور علوم متعارفہ چند نمبروں میں درج تھا۔ لڑکوں سے انہوں نے فرمایا کہ ایک ایک نمبر میں آپ لوگوں کو سناتا ہوں۔ آپ لوگوں کو جو جو شکوک اور اعتراضات ہوں، ان کو بیان کیجئے۔ میں آپ لوگوں کو مطمئن کرنے کی فکر کروں گا، ایک ایک نمبر پڑھ کر سناتے گئے اور دریافت کرتے گئے کہ اس میں کوئی شک ہے یا نہیں، لڑکوں کی طرف سے کوئی جواب نہیں ملا۔ یہاں تک کہ درج شدہ کل نمبر ختم ہو گیا۔ جب سب میں خاموشی ہی رہی، تب مولانا موصوف نے فرمایا کہ جب آپ

لوگ ان اصولوں کو مانتے ہیں، تو اب ان اعتراضات کی کوئی گنجائش باقی نہ رہی جو آپ لوگ کیا کرتے ہیں۔ دوسرے روز سے مذہبی کتاب پڑھانے والے اُستاد مذہبی کتابیں پڑھاتے رہے اور کسی طرف سے کوئی اعتراض کی صورت پیدا نہیں ہوتی تھی۔ اور پڑھائی اطمینان سے ہونے لگی۔

## شمس العلماء کا خطاب

الٰہ آباد کے قیام کے زمانہ میں جب کسی اعلیٰ افسر نے مولانا امجد علی صاحب مرحوم سے کہا کہ آپ کو کوئی خطاب اب تک نہیں ملا ہے۔ اس لئے آپ کو کوئی خطاب ملنا چاہیئے۔ مولانا موصوف فرماتے تھے کہ میں نے ہمیشہ افسروں کو روکا کہ ہمیں خطاب کی ضرورت نہیں ہے۔ میرے لئے خطاب ملنے کی کوشش نہ کیجئے۔ مولانا موصوف فرماتے تھے کہ میں نے ہمیشہ اس کو ناپسند کیا، مگر پھر بھی ایک سال وائسرائے کی طرف سے خطاب ملنے کا اعلان شائع ہوا اور وائسرائے کا خط اور شمس العلماء کا لباس بھی میرے پاس آیا۔ مولانا موصوف کا بیان ہے کہ میں تو خطاب کو واپس کر دیتا، مگر یہ خیال کہ میرے خاندان والوں کو حکّام وقت جن نظروں سے دیکھتے تھے، اس کی وجہ سے خاموشی اختیار کر لی۔ اخبار "دارالسلطنت" کلکتہ نے مندرجہ ذیل مضمون کے ساتھ شائع کیا۔ اخبار کے ایڈیٹر نے لکھا کہ اب تک جن لوگوں کو شمس العلماء کا خطاب ملا ہے، ان کے لئے خطاب باعث عزت ہے اور مولانا امجد علی صاحب کے اس خطاب کو قبول کرنے سے خطاب میں عزت پیدا ہو گئی۔ مولانا اکثر فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ اگر ہم سے پوچھے گا کہ اس خطاب کے ملنے سے تم خوش ہوئے تھے یا نہیں تو میں کیا جواب دے سکوں گا۔ خطاب یافتہ ہونے کی وجہ سے حکومت کے دربار اور بعض دوسری قسم کی میٹنگ میں شرکت کی دعوتیں آتی تھیں اور آپ وہاں جایا بھی کرتے تھے۔ لیکن شمس العلماء کا لباس پہن کر کبھی نہیں جاتے تھے ہمیشہ ام۔ اے گون اور ام۔ اے کی ٹوپی پہن کر درباروں اور جلسوں میں شریک ہوتے تھے۔ حکومت کی طرف سے کوئی جلسہ ہو یا یونیورسٹی کی طرف سے

کوئی میٹنگ ہو، اگر رمضان کے مہینے اور شام کے وقت میٹنگ ہوتی تھی تو جانے کے وقت تھوڑا سا نمک پڑیہ میں باندھ کر جیب میں رکھ لیا کرتے تھے۔ میٹنگ کے درمیان ہی اگر افطار کا وقت آجاتا تو اسی نمک کو منہ میں ڈالتے، اور دو تین گھونٹ پانی پی کر کہیں کنارے بیٹھ کر مغرب کی نماز پڑھ لیتے۔ اس کے بعد پھر آکر میٹنگ میں شریک ہو جاتے۔ میٹنگ برخواست ہونے کے بعد راتوں میں گھر جاکر کھانا کھاتے۔

جب کبھی انگریزی حکومت کی طرف سے چندہ کی تحریک پیش ہوتی تھی تو عموماً ہندوستانی یا مسلمان ایک سے ایک بڑھ کر چندہ دیتے تھے۔ مگر مولانا موصوف کا حال ایسا نہ تھا۔ کلکٹر یا کمشنر وغیرہ اپنے مشاہرہ کا جو حصہ چندہ میں دیتے تھے مولانا موصوف بھی اپنے مشاہرہ کا اتنا ہی حصہ چندہ میں دیتے۔ اس پر بھی جو رقم چندہ میں دیتے، اُتنی ہی رقم اللہ تعالیٰ کے کسی پسندیدہ کام میں بطور صدقہ دیدیتے اور فرماتے کہ شاید اللہ تعالیٰ اِنَّ الْحَسَنَاتِ یُذْهِبْنَ السَّیِّئَاتِ کی صورت پیدا کر دے۔

آپ کی بڑی صاحبزادی (اہلیہ مولانا عبدالخبیر صاحب) والدہ عبدالعلی کا انتقال الہ آباد میں ۱۹۱۲ء میں تقریباً ۹ بجے دن کو ہوا۔ موسم جاڑے کا تھا۔ مولانا امجد علی صاحب مرحوم حسب معمول قرآن شریف تلاوت کر رہے تھے، کہ انتقال کی خبر سُن کر قرآن شریف کا پڑھنا بند کیا اور زنانہ مکان میں چلے گئے۔ چونکہ ۹ بجے دن کو وہ لوگ کھانا کھایا کرتے تھے، اس لئے کھانا تیار تھا۔ ملازمہ سے کہکر پانی گرم کرنے کے لئے ایک پتیلے میں پانی چولہے پر چڑھوا دیا۔ چھت پر بیٹھنے کا سامان کرکے ملازمہ کے ذریعہ کھانا نکلوایا۔ اور بیٹھک میں آکر سب لوگوں کو لے جاکر دسترخوان پر بٹھلا دیا۔ جب سب لوگ کھانا کھا کر بیٹھک میں آگئے تو مولانا موصوف بھی بیٹھک میں آکر مولوی محمد موسیٰ صاحب مرحوم سے چند جگہ انتقال کی خبر کے خطوط لکھوائے۔

مطیع الرحمٰن تمنا صاحب مرحوم جو مولانا موصوف کے مکان کے قریب ہی رہتے تھے ان کے یہاں کی عورتیں آئیں، غسل اور کفنانے کا کام ان لوگوں نے ہی انجام دیا۔

تقریباً ۱۲ بجے جنازہ باہر آیا۔ نمازِ جنازہ کے بعد قبرستان پہنچے اور دفن کے بعد مغرب کی نماز گھر پر آ کر پڑھی۔

مولانا امجد علی صاحب مرحوم رات کو تہجد کی نماز کے عادی تھے۔ صبح کی نماز اوّل وقت غلس میں اپنے گھر کے کل چھوٹے بڑے مردوں کو لے کر پڑھ لیتے اس کے بعد حافظ محمد قمر الدین صاحب اور ان کے بعد حافظ محمد اشرف صاحب غیرہم کو قرآن شریف سناتے، جو اسی کام کے لئے مقرر تھے۔ اسی درمیان میں اکثر طلوعِ آفتاب کے قبل چائے آجاتی تو چائے پی کر قرآن شریف پڑھنے لگتے۔ یہ سلسلہ نو بجے دن تک رہتا۔ اس کے بعد کھانا کھا کر زنانے مکان میں لیٹ جاتے۔ ظہر کی نماز کے وقت باہر آتے اور نماز کے بعد پھر قرآن شریف سنانے کو بیٹھ جاتے۔ یہ سلسلہ عصر تک رہتا۔ عصر کی نماز کے بعد لوگوں سے ملنے یا ٹہلنے کے لئے نکل جاتے۔ یا کوئی صاحب ان کے مکان پر آ گئے تو ان سے گفتگو کرنے میں لگ جاتے۔ مغرب کی نماز کے بعد پھر قرآن شریف سنانے کو بیٹھ جاتے اور یہ سلسلہ تقریباً آٹھ بجے رات تک رہتا۔ اس کے بعد رات کا کھانا کھا کر اور عشار کی نماز پڑھ کر زنانے مکان میں چلے جاتے۔ قرآن شریف کے حافظ ہو گئے تھے۔ اکثر تیسرے چوتھے روز قرآن شریف ختم کرتے تھے۔

## نقشہ اولاد مولوی امجد علی

۱ — مولوی محمود علی؛ نمبر ۱ جویریہ، نمبر ۲ حفصہ، نمبر ۳ میمونہ

۲ — سلمیٰ زوجہ اولیٰ عبد الخبیر — عبد العلی

۳ — محمد

۴ — امۃ اللہ زوجہ ثانیہ عبد الخبیر — عبد الولی مرحوم، صفیہ مرحوم

۵ — احمد ام اے — مسعود — حمدان — راشد

۶ — حامد ام اے — حمید اللہ ام۔ اے — محمود اللہ

## جناب مولوی محمد موسیٰ صاحب

**طفولیت** آپ جب ڈیڑھ برس کے تھے کہ آپ کی والدہ ماجدہ نے قضا کیا۔ آپ کی پھوپھی مسماۃ وجیہۃ النساء مرحومہ نے کفالت کی۔ ان کے انتقال کے بعد آپ اپنی بڑی پھوپھی یعنی والدہ جناب مولوی محمد حسن صاحب کے ساتھ رہنے لگے اور مولوی محمد حسن صاحب نے پندرہ سولہ برس کی عمر تک آپ کی تعلیم و تربیت کی نگرانی کی۔ پھر جناب مولانا امجد علی صاحب اپنے ہمراہ لے گئے اور اس وقت سے جناب ہی کے ساتھ ایک جان دو قالب ہے۔

**تعلیم** جناب کو مولوی عبدالحکیم صاحب۔ مولوی محمد حسن صاحب۔ مولوی اشرف علی صاحب اور مولوی امجد علی صاحب سے تلمذ حاصل ہے۔ بعد مختصرات کے آپ نے تحصیل زبان انگریزی شروع کی اور انٹرنس تک تعلیم پائی۔

**اخلاق** کشادہ دل، پاک نفس اور شجاع و مستعد۔ نہایت مطیع اور خدمت گذار بھائیوں اور عزیزوں پر فدا۔ آپ کو دنیا کے سلاسل سے آزادی کے تخیل نے تزویج سے باز رکھا۔ مگر وہ دل جو سراپا چشمۂ محبت ہو۔ وہ سر جو اطاعت و خدمت کا متلاشی ہو وہ کب آزاد رہ سکتا تھا۔ آخرش بھائیوں کے سایۂ عاطفت کی کشش اور برادر زادوں کی چاہ نے ثابت کر دیا کہ دنیا مؤانست کی جا ہے۔ پس آپ نے دل کے قدیم عہد کے ساتھ۔ بھائیوں کی عافیت رسانی اور ان کے بچوں کی تعلیم و تربیت میں فرحاں و شاداں زندگی بسر کر دی اور اس لطف نے آپ کو قابل رشک مزہ دے رکھا ہے۔ آپ بھائی کے ایسے فدائی ہیں کہ ہر ایک کو ایک لحظہ کے لیے نظر سے اوجھل ہونا گوارا نہیں ہے۔ محبت ہو تو ایسی ہو۔ اللھم زد فزد ثم زد۔ آپ ہمیشہ تعمیل ارشاد کے لیے پیچھے رہتے ہیں۔ جناب کو انتظام و صلاح امور خانہ داری میں خاص ملکہ حاصل ہے چنانچہ کل انتظام نہایت حسن و خوبی کے ساتھ جناب کے دست شفقت سے انجام پا رہے ہیں۔ شاعری کا شوق تھا۔ لیکن جناب مولوی اشرف علی صاحب کے ارشاد سے ترک کر دیا۔ اس وقت آپ کی عمر ۶۹ کو پہنچی ہے۔ سلمہ اللہ فی طاعتہ (نوٹ برف ۱۱۴)

## ترجمہ مولوی یوسف صاحب مرحوم جعفری رنجور

۲۶ ذیقعدہ ۱۲۷۹ھ میں پیدا ہوئے۔ آپ کی تعلیم و تربیت آپ کے چھوٹے خالو شمس العلماء جناب مولوی محمد حسن صاحب مرحوم نے کی تھی۔ جناب کو علوم مشرقیہ میں مولانا ممدوح اور مولانا عبد الحکیم صاحب سے تلمذ حاصل تھے۔ اس کے بعد تحصیل علوم مغربی میں مصروف ہوئے۔ آپ نے اوائل میں پٹنہ کالجیٹ میں پڑھا پھر علیگڈھ کالجیٹ میں زیر نگرانی اپنے برادر علاتی جناب مولوی امجد علی صاحب پروفیسر فلسفہ دہ کر انٹرنس پاس کیا۔

آپ کا علمی مذاق نہایت عمدہ تھا۔ نامہ نگاری و مضمون نویسی میں عمدہ پایہ رکھتے تھے۔ نظم و نثر دونوں پر آپ کو کامل قدرت تھی۔ آپ کے اشعار اُردو اور فارسی میں نہایت ملیح اور عمدہ ہوتے تھے اور رنجور تخلص کرتے تھے۔ آپ نے زمانہ سروس میں بہت کچھ علمی خدمات کئے (ترتیب و تنظیم لغات و تراجم کتب انگریزی وغیرہ)۔

سنہ ۱۳۰۱ھ میں جب مولوی محمد حسن صاحب مرحوم نے محمڈن اسکول کی بنا ڈالی تو آپ ہیڈ مولوی مقرر ہوئے اور نیز پٹنہ انسٹیٹیوٹ گزٹ کے ایڈیٹری کا کام چھ برس تک بحسن و خوبی انجام دیتے رہے۔ سنہ ۱۸۹۰ء میں شہر کلکتہ بعہدہ چیف مولوی بورڈ آف اگزامنرس مقرر ہوئے۔ اور ۳۰ سال ۳ ماہ ۱۰ یوم تک اس عہدہ جلیلہ کو نہایت حسن و خوبی کے ساتھ انجام دے کر سنہ ۱۹۲۰ء میں پنشن لی۔ اور سنہ ۱۹۱۹ء کے نصف سے سنہ ۱۹۲۱ء کے نصف تک یعنی دو سال کلکتہ یونیورسٹی کے فارسی ایم اے۔ کلاس میں لکچرار

(نوٹ صـ ۱۳۹)۔ آپ کی ولادت یکم رمضان المبارک سنہ ۱۲۸۵ھ کو ہوئی تھی۔ اور آپ کا تاریخی نام غازی فی سبیل اللہ ہے۔ ۲۳ رجب المرجب سنہ ۱۳۶۶ھ روز شنبہ بوقت ۵½ بجے شام بعمر ۹۲ سال انتقال فرمایا اور تنہومیہ کے خاندانی مقبرہ میں شب کو مدفون ہوئے۔ مطابق ۱۴ جون سنہ ۱۹۴۷ء انا للہ و انا الیہ راجعون۔ اللھم اغفر لہٗ۔

رہے، بعد کو وطن مالوف پٹنہ واپس آئے۔

**جوہر لیاقت کا ثبوت** ۱۹۰۴ء کے آخر سے جناب کو مرض چشم گلاکوما شروع ہوا۔ اور مختلف صدمات کے باعث ۱۹۰۹ء تک دونوں آنکھوں کی بصارت سے آپ معذور ہو گئے۔ تاہم دس برس تک کلکتہ یونیورسٹی نے آپ کی علٰحدگی گوارہ نہیں کی، بلکہ آپ کے بھتیجہ مولوی عبدالقدیم جعفری کو آپ کا اسسٹنٹ مقرر کر دیا تاکہ ان کے ذریعہ کارہائے آفس وامتحانات بخوبی انجام پاسکیں۔ والحمد للہ علٰی ذالک۔ بصلہ حسن خدمات گورنمنٹ نے جنوری ۱۹۰۵ء میں شمس العلماء اور جون ۱۹۱۰ء میں خان بہادر کا خطاب عطا کیا۔ اور نقرئی اور طلائی تمغوں سے آپ کو مزین کیا۔

آپ کی طبیعت نہایت نیک، نرم دل اور بسکہ خلیق تھی۔ آپ اپنے والدہ اور بزرگوں کے نہایت مطیع تھے۔ آپ اپنے والد مرحوم سے بعض بعض باتوں میں شبیہ تھے۔ آپ نے اس دار فانی سے ۲۲ شوال ۱۳۴۱ھ بوقت ظہر انتقال فرمایا۔ اِنا للہ اللھم اغفرلہٗ۔

آپ کی شادی مسماۃ عظیم النسا، بنت جناب حکیم ظہور الحسن بن جناب حکیم ناظر عبدالعلی غفر لہم کے ہوئی تھی۔ انہوں نے ۲۹ مارچ ۱۹۱۴ء بمقام کلکتہ قضا کیا۔ اس کے بعد آپ نے ۲۱ مارچ ۱۹۱۸ء عبدالصمد خاں صاحب عالم گنج کی صبیہ بیوہ سے عقد کیا۔

نجم النساء زوجہ ڈاکٹر سید منظور احمد مرحوم کاکوی۔ زاہدہ زوجہ حسن امام بن مولوی عبدالعزیز کاکوی۔ محمد حسان سلمہٗ آپ نے منشی شپ اور انٹرنس کلکتہ یونیورسٹی سے پاس کیا ہے۔ آپ الولد سر لابیہ کے مصداق ہیں۔ شاعری سے بھی ذوق رکھتے ہیں۔ آپ کا عقد صبیہ مولوی سید کفایت حسین صاحب افضل پوری سے ہوا ہے۔ رزقہ اللہ اولاداً صالحاً۔

حسنیٰ زوجہ مولوی سید عبداللہ بن مولوی سید کفایت حسین صاحب افضلپوری۔

زکیہ زوجہ ثالثہ حکیم مولوی عبدالخبیر بن حکیم مولوی عبدالحکیم صاحب مرحوم۔

## ضمیمہ تذکرہ شمس العلما خان بہادر جناب مولوی محمد یوسف صاحب جعفری رنجور عظیم آبادی

اصل تذکرہ میں ان کا مزاج اور علمی لیاقت کا بیان ہو چکا ہے۔ مغربی تعلیم کا اکثر حال یہ ہوا ہے کہ ان کے لباس وضع قطع اور خیالات اہل یورپ جیسے ہو جاتے ہیں مگر مولوی صاحب موصوف کا حال بالکل جداگانہ رہا۔ داڑھی مرسل تھی اس میں قینچی تک نہیں لگاتے اور مونچھ ترشی ہوئی رہتی تھی۔ گھر میں لباس کرتہ پاجامہ زیب تن فرماتے اور باہر نکلتے تو شروانی پہن لیتے اور سر پر ترکی ٹوپی رکھ لیتے۔ جب سے آپ چیف مولوی کے عہدہ پر مقرر ہوئے تو آفس جاتے وقت شروانی پر جبہ پہن لیتے اور سر پر عمامہ باندھ لیتے۔ یہ ان کا آفیشیل لباس تھا۔ بورڈ آف اکزامینیشن کے امتحانات میں بڑے بڑے افسران شریک ہوتے تھے اور اس امتحان کے پاس ہونے پر ان کی ترقی منحصر رہتی تھی۔ اس لئے کہ ہر امتحان دینے والے کی یہ خواہش ہوتی تھی کہ ہم اس امتحان میں کامیاب ہو جائیں۔ اس لئے اس کے لئے بڑی بڑی رشوتیں دینے کے لئے آمادہ رہتے تھے۔ مگر مولوی صاحب موصوف رشوت لینے سے قطعی پرہیز کرتے تھے اس لئے اپنے محکمہ کے افسروں کی نظر میں بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ اکثر افسران انکی بڑی عزت کرتے تھے۔ باوجودیکہ آپ نے انگریزی تعلیم حاصل کی تھی اور چیف مولوی بورڈ آف اکزامینیشن کے عہدہ پر مامور بھی تھے۔ پھر بھی تعطیل کے موقع پر جب پٹنہ آتے اور جمعہ کی نماز کے لئے نونوہیہ جامع مسجد میں تشریف لاتے تو کبھی کبھی مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمان کو خطبہ دینے اور نماز پڑھانے کے لئے کھڑا کر دیتے وہ اس کام کو بخیر و خوبی انجام دیتے۔ کلکتہ کے قیام کے زمانہ میں مولانا ابوالکلام آزاد صاحب مرحوم مولوی صاحب موصوف کے مکان پر بہت کثرت سے آیا جایا کرتے تھے۔ بہت بہت دیر تک ان لوگوں کی آپس میں گفتگو ہوتی رہتی تھی۔ مولانا ابوالکلام آزاد مرحوم کی بہن جن کا تخلص آرزو تھا، مولوی جعفری صاحب مرحوم کی اہلیہ سے ملنے آیا کرتی تھیں۔ مولوی جعفری صاحب مرحوم کے کل لڑکے لڑکیاں مولانا آزاد مرحوم کو آزاد چچا کہا کرتے تھے۔ مولانا آزاد مرحوم یوں تو بڑے دیکھ بھال کے آدمی تھے اور مزاج محققانہ پایا تھا۔ مولوی یوسف صاحب جعفری مرحوم سے ان کی ملاقاتیں جو کثرت سے ہوا کرتی تھیں اس کے اثر سے غالباً مولانا آزاد صاحب

متاثر ہوئے ہیں۔ مولوی یوسف صاحب جعفری مرحوم اپنے بڑے کی باتوں کو فوراً قبول کرلیا کرتے تھے۔ بالخصوص اپنے ماموں جناب مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ کی ہر ہدایت پر سر تسلیم خم کرتے تھے۔

**ایک واقعہ** ۔۔ مولوی محمد یوسف صاحب کی بڑی لڑکی کا نکاح ڈاکٹر منظور صاحب مرحوم ساکن کاکو ضلع گیا سے ہوا تھا۔ جس وقت بارات آئی تو ڈاکٹر صاحب مرحوم اور ان کے اقربا نے مہر چالیس ہزار روپے پیش کئے، مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ یہ مہر بہت زیادہ ہے۔ مولانا موصوف نے صرف چار یا پانچ ہزار مہر متعین کردی۔ مولوی محمد یوسف صاحب جعفری نے اس کو بخوشی قبول کرلیا اور اسی مہر پر نکاح ہوا۔ مولوی جعفری مرحوم کی سب سے چھوٹی صاحبزادی کی نسبت کہیں سے آئی تھی اور اس معاملہ میں مشورہ کرنے کے لئے مولوی جعفری مرحوم مولانا عبدالرحیم صاحب کی خدمت میں تشریف لائے اور تذکرتاً اس منسوب کو پیش کر کے مولانا مرحوم سے استمزاج چاہا۔ مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ نے اس نسبت کو مسترد کر دیا اور فرمایا کہ لڑکی صوا مہ و تو امہ ہے وہاں اس کی نسبت نہیں ہوگی۔ مولوی جعفری نے دریافت کیا کہ پھر کہاں ہونی چاہئے۔ مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ اس لڑکی کا نکاح مولوی حکیم عبدالخبیر سے کردو، چنانچہ ان کے فرمانے کے مطابق اس حقیر ناچیز (حکیم مولوی) عبدالخبیر سے پانچ سو درہم مہر پر نکاح ہوا۔

کلکتہ میں اکثر مشاعرہ ہوتا رہتا۔ مولوی جعفری مرحوم بھی اس میں شریک ہوتے اور اپنا کلام سناتے کبھی کبھی اپنے مکان میں بھی مشاعرہ کی مجلس منعقد کرتے اور اس میں بھی اپنا کلام سناتے۔ آپ کے کلام کا مجموعہ بہت سا نظم بند ہو چکا تھا۔ جب ملازمت سے ریٹائرڈ ہو کر اپنے مکان نخو ہیا آئے تو ایک روز اپنے کلام کے مجموعہ کو اپنے صاحبزادہ مولوی حسان مرحوم کے ہاتھ میں دیا اور فرمایا کہ اس کو جلا دو۔ معلوم نہیں، مولوی حسان مرحوم نے اس مجموعہ کو جلا دیا یا اپنے پاس رکھ لیا۔ اس وقت اُس کا کوئی پتہ معلوم نہیں ہوتا ہے۔ ان کی زندگی میں ان کی نو ربا عیاں کل ہند برگ کے نام سے شائع ہوئی تھیں۔ مولوی صاحب موصوف کے اندر خاندانی روایات کو قائم رکھنے کا بہت خیال تھا۔ اسی وجہ سے مولوی جعفری موصوف تمام لوگوں میں اور بالخصوص اپنے افسروں کی نظر میں بہت مقبول رہے۔

# نقشۂ اولاد مولوی محمد یوسف صاحب جعفری

## مولوی محمد یوسف صاحب جعفری




## تاریخ وفات مولوی یوسف صاحب جعفری

بدار البقا شد ازیں دار فانی
یتیم از سر درد نہ سالش رقم کن

الٰہی بجنت بود جائے یوسف
قضا کرد اے وائے اے وائے یوسف
۱۳ ۴۱

## جناب شیخ عبدالصمد مرحوم مغفور ساکن موضع بھوئی ضلع پٹنہ

آپ کی والدہ مسماۃ دیمن بنت جناب حضرت مولوی الٰہی بخش صادق پوری رحمۃ اللہ علیہ ہیں اور آپ کے والد جناب شیخ ولایت حسین مرحوم بن جناب شیخ نوازش حسین مرحوم ساکن موضع امنحوا ضلع گیا۔ آپ کے والدین شیر خوارگی کی حالت میں آپ کو چھوڑ کر رہ گرائے تلیئین ہوئے۔ آپ کی پھپھو مسماۃ دزیرن زوجہ شیخ محمد حیات مرحوم ساکن موضع بھوئی نے آپ کی اور آپ کی ہمشیرہ مسماۃ زاہدہ کی پرورش وکفالت کی یہ دونوں بھائی بہن اپنی پھپھو کی آغوش میں پرورش پائی۔ مسماۃ زاہدہ کی شادی ساتھ حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مدظلہٗ صادق پوری کے کردی اور آپ کی شادی ساتھ مسماۃ وحیدن بنت جناب شیخ احمد علی بن شیخ لعل محمد بن ملا محمد عاشق بن ملا محب اللہ بہاری بن ملا حفیظ اللہ رحمۃ اللہ

علیہ کے کردی جو جد امجد فقیر عبدالرحیم مؤلف کتاب کے ہیں چند سال زندہ رہ کر یہ لاولد رہ گرائے دارالخلد ہوئیں۔ بعد اُس کے آپ نے ایک دوسری شادی اپنی برادری میں کی کہ جن کا نام وولدیت مؤلف کتاب کو معلوم نہ ہوئی۔ وہ بھی دو ایک برس بقید حیات رہ کر لاولد اس دنیائے دوں سے رخصت ہوئیں، تب آپ نے تیسرا نکاح غیر برادری میں کیا اُس سے ایک بیٹا اور چار بیٹیاں پیدا ہوئیں جملہ پانچ اولاد شیخ عبدالماجد مرحوم مساۃ رحیمن مساۃ حفیظن زوجۂ قاضی شاہد حسین و مساۃ شریفن زوجۂ میر اقبال حسین مساۃ حمیدن زوجۂ محمد شمس الضحی عرف مولوی حکیم محمد عبدالصمد صاحب بن شاہ تقی الدین احمد صاحب آروی نقشہ اُن کی اولاد و احفاد کا درج ذیل ہے۔ آپ نہایت سلیم الطبع خوش خلق تھے۔ سخاوت مروت و دستگیری معسرین آپ کا پیشہ تھا۔ پابندی صوم و صلوٰۃ و درود وظائف و امور مذہبی کا آپ کو بہت بڑا خیال رہتا تھا اللہم اغفرلہ وارحمہ ونور مرقدہ ووسع مضجعہ آپ کا مزار شہر پٹنہ عظیم آباد محلہ تنوہیہ مقبرہ جانب جنوب جمعہ مسجد میں ہے۔

## تاریخ انتقال ۲۰ شعبان روز شنبہ ۱۳۰۳ھ از نتیجۂ فکر مولانا محمد سعید قدس سرہ ساکن مغلپورہ

| | |
|---|---|
| عبدالصمد از دار فنا کرد چو رحلت | دل گریہ شد از غم اندوہ کہہ و مہہ |
| چوں خواستم از حسرت ماتم زدہ تاریخ | فرمود کہ بست مہ شعبان دو شنبہ ۱۳۰۳ھ |

## ولہ

| | |
|---|---|
| شیخ عبدالصمد آں ستے پاک | شد بگل گشت ریاض الجنہ |
| سال فوتش بود از روئے الم | شیخ عبدالصمد اہل السنہ ۱۳۰۳ھ |




## جناب مولوی فتح علی مرحوم مغفور بن مولوی وارث علی مرحوم بن ملا محمد سعید رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی والدہ مساۃ مجیدہ بنت مولوی آیت اللہ عرف مولوی دلیل اللہ کفیض اولاد سے ملا شکر اللہ قدس سرہٗ کی اور وہ اولاد سے جناب حضرت مخدوم احمد چرم پوش قدس سرہٗ کی جن کا مزار بہار محلہ انبیر میں واقع ہے، آپ کا یہ نسب نامہ تیس پشتوں کی درمیانگی سے جناب حضرت امام حسینؓ شہید کربلا سے جاکر ملتا ہے جو اوپر درج ہو چکا ہے۔ آپ کی شادی اول صبیہ شیخ ہدایت علی مرحوم پھلواروی نواہر مولوی الٰہی بخشؒ مرحوم سے ہوئی مگر انہوں نے تھوڑے ہی عرصہ میں انتقال کیا بعد اس کے آپ کی شادی مساۃ زمرن بنت رفیع الدین حسین خاں بن روح الدین حسین خاں سے ہوئی۔ آپ ابتداءِ عمر سے صوم و صلوٰۃ و امور مذہبی کے خوب پابند تھے۔ آپ کو خاندان سے جدِّ اعلیٰ حضرت مخدوم یحییٰ منیری قدس سرہٗ کے سلسلہ

بیعت وارشاد کا بھی چلا آتا تھا۔ مگر جب جناب حضرت امیر المومنین سید احمد صاحب غازی پٹنہ میں
تشریف لائے۔ آپ نے سید صاحب کو اپنے گھر میں مدعو کیا اور بیعت سے مشرف ہوئے اور اپنی اہلیہ
وجملہ اولاد وجمیع اہلبیت کو آپ نے بیعت کرایا اور تین صاحبزادوں کو جو اُس وقت جوان تھے
حاضر خدمت اقدس جناب حضرت سید صاحب کے کر دیا۔ یعنی جناب مولانا ولایت علی و مولانا
عنایت علی و مولوی طالب علی رحمۃ اللہ علیہم کو اور بعد تھوڑے عرصے کے خود بھی مع صاحبزادۂ
خورد جناب مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ کے بمقام رائے بریلی جو مضافات لکھنؤ سے ہے' خدمت اقدس
میں حضرت سید صاحب کے حاضر ہوئے اور عرصہ تخمیناً سوا برس اُس صحبت کیمیا خاصیت میں رہے۔
جب جناب حضرت سید صاحب نے ہندوستان سے ہجرت کی اور سفر ملک افغانستان کا کیا
ہر سہ صاحبزادگان موصوف الصدر کو جو جوان تھے ہمراہ لیا اور چونکہ آپ بوڑھے بہت تھے اور
نیز آنکھوں کی روشنی میں بھی فرق آ گیا تھا اور سفر نہایت دور و دراز و صعوبت خیز تھا۔ لہذا آپ کو
خلافت دیکر مع صاحبزادۂ خورد روانہ عظیم آباد کیا۔ اور فرمایا کہ تم دونوں مکان پر رہ کر اعانت جانی و
مالی کرتے رہو۔ ہر چند آپ نے عذر معذرت کیا اور مراجعت مکان پر راضی نہ ہوتے تھے لیکن
جناب حضرت سید صاحب نے باصرار تمام رخصت کیا۔ لاچار امتثالاً لامر جناب آپ وہاں
سے بادل بریاں و بچشم گریاں اپنے مکان پر لے آئے اور اس وقت سے برابر اعانت جانی و مالی
و ترغیب و تحریص کرتے رہے۔ جب سید صاحب کی جنگ اخیر بمقام بالاکوٹ ہمراہ سکھوں کے
بگڑی اور آپ کی شہادت کی خبر مشہور ہوئی۔ آپ سخت ملول اور محزون ہوئے اُسکے تھوڑے
عرصہ کے بعد جان شیریں بجان آفریں سپرد کی اور اس دُنیائے دوں کی سکونت سے سیر ہو کر ملاء اعلےٰ
میں جا ملے۔ اللّٰھم اغفرلہ وارحمہ واحشرہ فی زمرۃ الانصار الذین تبوؤا الدار
لنبیہ صلے اللہ علیہ والہ وسلم۔ نقشہ آپ کی اولاد کا یہ ہے:-

مولوی فتح علی مرحوم زوج مسماۃ زمن مرحومہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جناب مولانا ولایت علی رحمۃ اللہ علیہ | جناب مولانا عنایت علی رحمۃ اللہ علیہ | مولوی طالب علی مرحوم لاولد | مہدی حسین در طفلی مرد | ابراہیم حسین در طفلی مرد | مولانا فرحت حسین رحمۃ اللہ علیہ |

# ترجمہ مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ از خلفاءِ عظام سید احمد صاحبؒ بریلوی

**سنہ ولادت** — آپ سنہ ۱۲۰۵ھ میں پیدا ہوئے۔

**حلیہ** — میانہ قامت مائل بطول۔ رنگ سانولا جسم بلغمی اور پُرگوشت۔ ابرو پیوستہ داڑھی اوسط درجہ کی۔

**تحصیل علم** — حسب معمول شرفا ہند چار برس کی عمر میں آپ مکتب میں بٹھائے گئے۔ ذہانت و ذکاوت وافر سے سات برس کی عمر میں آپ کی استعداد اس حد کو پہنچی کہ مقررہ معلم سے آپ کی تشفی نہ ہونے لگی اور آخرش آپ کے والد بزرگوار مولوی فتح علی صاحب نے آپ کا سبق اپنے ذمہ لیا۔ بارہ برس کی عمر میں جب مختصرات سے فراغت حاصل ہوئی تو ایک نہایت معروف و مشہور استاد معقول مولوی رمضان علی صاحب مجتہد مذہب امامیہ کے پاس آپ کا سبق رجوع کر دیا گیا۔ پھر بشوق تحصیل مزید علوم مولانا محمد اشرف صاحب استاد معقول و منقول کی خدمت میں لکھنؤ تشریف لے گئے اور تقریباً چار سال ان کی صحبت سے فیضیاب ہوئے۔

**شباب** — اوائل عمر میں آپ بڑے بانکے تھے۔ آپ کا لباس و پوشاک لکھنؤ کے بانکوں کا ساتھا کاکلیں آہن تاب پشت پر پڑی ہوتیں۔ اونچی چولی کا انگرکھا متفرق بر اور چوڑی دار پائجامہ، زری کے کام کا ٹخنے ڈھکے ہوئے پہنا کرتے اور صاحبزادوں کی طرح سونے کی انگوٹھیاں اور چھلّے انگلیوں میں ڈالے رکھتے اور خوشبو اور عطریات سے بسے رہتے۔ کیونکہ آپ کے نانا مولوی رفیع الدین حسین جو آخر ناظم صوبہ بہار تھے۔ بڑے متمول و عمائد بہار سے تھے۔ اور جناب اپنے نانا صاحب کے بڑے لاڈلے تھے۔

**بیعت و تغیر کیفیت** — آپ کے قیام لکھنؤ کے عرصہ میں جناب سید احمد صاحب لکھنؤ رونق افروز ہوئے اور ہزارہا عالم و درویش آپ کے ارشادات سے فیضیاب ہونے لگے۔ یہ دیکھ کر آپ کے استاد مولانا محمد اشرف صاحب کے خیال میں گذرا کہ مولانا عبدالحیؒ و مولانا محمد اسمعیل

---

ف ماخوذ از سوانح احمدی وایقاظ المنن۔

دہلوی صاحبان نے سید صاحب کو پیر میاں بنا رکھا ہے۔ اس لئے آپ کے اُستاد نے آپ کو
بدریافت کیفیت سید صاحب یہ پیام لیکر بھیجا کہ میں تنہائی میں آپ سے ملاقات کرنا چاہتا
ہوں سید صاحب نے فوراً دوسرے روز عصر کا وقت تخلیہ کی ملاقات کے لئے متعین فرمایا۔
چنانچہ دوسرے روز مولوی محمد اشرف صاحب مع اپنے شاگرد رشید مولوی ولایت علی
صاحب کے خدمت بابرکت میں تشریف لائے اور مولوی صاحب نے بعد مزاج پُرسی
وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ کی آپ سے تشریح چاہی۔ سید صاحب نے اسی
تخلیہ میں دو گھنٹہ کامل اس مؤثر انداز سے وضاحت فرمائی کہ دونوں مولویوں کی روتے روتے
داڑھیاں تر ہوگئیں اور ملاقات تخلیہ کی بے ادبی کی معذرت کر کے آپ کے ہاتھ پر بیعت کر لیں۔
اسی دن سے مولانا ولایت علی صاحب کا رنگ بدل گیا اور اپنے مرشد کے ساتھ رہنے لگے
چنانچہ آپ حین قیام بریلی کے حضرت مولانا اسمٰعیل شہید کی جماعت میں بھرتی تھے اور انہیں سے
حدیث بھی پڑھا کرتے تھے اور جب اپنی جماعت کے کام سے فرصت پاتے تو سید صاحب کی
صحبت میں جا بیٹھتے یا تنہا نماز و دعا میں مشغول رہتے۔ مولانا شہید نے اپنی جماعت میں آپ کو
اپنا نائب مقرر کر دیا تھا مگر آپ کو اب اسوۂ حسنہ نبوی سے ایسا ذوق حاصل ہو چکا تھا کہ آپ
اپنی جماعت والوں کی آپ خدمت کیا کرتے تھے اور جنگل سے لکڑیاں کاٹ کر اور اپنے سر پر رکھ
کر لایا کرتے اور اپنے ہاتھوں سے کھانا پکاتے اور مٹی گارے کا کام خود انجام دیتے۔ چنانچہ اسی زمانہ میں
آپ کے والد ماجد نے ایک خدمت گار کو جو بچپن سے آپ کی خدمت میں رہتا تھا۔ چار سو روپے
نقد و ملبوسات بیش بہا دے کر آپ کے پاس روانہ کیا۔ ملازم نے بریلی پہنچ کر سید صاحب
کے قافلہ میں آپ کو دریافت کیا۔ لوگوں نے بتایا کہ دریا کنارے وہ مٹی کا
کام کر رہے ہیں۔ دریا کے کنارے بہت سے لوگ تعمیر مسجد و مکان قافلہ میں مصروف تھے
مولانا بھی ایک موٹا سیاہ تہبند باندھے ہوئے گارے میں لتھڑے ہوئے کام میں مشغول تھے
آپ کی صورت ایسی متغیر ہوگئی تھی کہ یہ قدیم ملازم وہاں پہنچ کر اور آپ سے ہمکلام
ہوکر بھی آپ کو نہ پہچان سکا۔ بلکہ مولوی ولایت علی صاحب کے خود اقرار کرنے پر اس کو
تمسخر پر محمول کیا اور سخت ناراض ہوا آخرش آپ نے فرمایا اچھا پھر جا کر قافلہ میں تلاش کرو

جب وہ قافلہ میں واپس آیا تو لوگوں نے اس کو یقین دلایا کہ مولوی ولایت علی عظیم آبادی وہی شخص ہیں جن سے تم دریا کنارے بات کر آئے ہو، تب وہ دوبارہ آپ کے پاس آکر اپنی جسارت پر نادم و پشیمان ہوا اور آپ سے معافی چاہی، آپ نے اس کو گلے سے لگالیا اور بہت اخلاق و تواضع سے پیش آئے۔ اس ملازم نے نقود و ملبوسات پیش کر کے اُن کے استعمال کی آرزو ظاہر کی اور آپ کی کیفیت دیکھ کر زار زار رونے لگا مگر آپ نے اسی روز رات آتے ہی نقود و ملبوسات جیسے بندھے ہوئے آئے تھے۔ سیّد صاحب کے حضور میں رکھ کر خاموش چلے آئے۔ آخر ش ملازم چند روز دن تک آپ کو اسی حالت میں دیکھ کر آپ سے رخصت ہوا اور واپس آکر آپ کے بزرگوں سے ساری کیفیت بیان کی۔ اس کیفیت کو سن کر آپ کے والد ماجد اپنے فرزند خرد مولوی فرحت حسین کے ہمراہ بریلی پہنچے اور سیّد صاحب کی صحبت بیش بہا سے فیضیاب ہوتے رہے (آپ کو اور آپ کے صاحبزادوں کو سید صاحب سے شرف بیعت وطن ہی میں حاصل ہو چکی تھی)۔

ترغیب اقربا۔ جب سیّد صاحب نے ارادہ حج بیت اللہ کا ظاہر فرمایا تو مولانا نے مقام لکھنؤ سے برائے بیعت آپ کے مناقب اور بزرگی اپنے والد بزرگوار اور عزیزوں کو لکھ بھیجا اور تاکید کی کہ آپ سب لوگ اس بابرکت شخص سے بیعت حاصل کرلیں۔ چنانچہ جب سیّد صاحب بارادہ حج پٹنہ رونق افروز ہوئے تو آپ کے والد ماجد جناب شاہ محمد حسین صاحب جناب سید صاحب سے ملاقی ہوئے لیکن بوجہ سید صاحب کے پٹنہ سے جلد تشریف لے جانے کے یہ لوگ بیعت سے مشرف نہ ہوسکے۔ مولوی ولایت علی صاحب اپنے خاندان کی بیعت سے محرومی سن کر غایت ملول ہوئے اور جب مولانا لکھنؤ سے مکان تشریف لائے تو سید صاحب کی ساری کیفیت اور کرامات جو لکھنؤ میں آپ نے خود مشاہدہ کی تھی، لوگوں سے بیان کی۔ عرصہ کے بعد جب سید صاحب حج سے واپسی میں دوبارہ پٹنہ رونق افروز ہوئے تو مولوی ولایت علی صاحب اور شاہ محمد حسین صاحب شہر مونگیر تک آپ کی پیشوائی کو تشریف لے گئے اور مولوی ولایت علی صاحب نے سید صاحب کی مع سارے قافلہ کے اپنے گھر پر دعوت دی اور اپنے خاندان کے مرد و زن اور بچوں کو آپ کے ہاتھ پر بیعت کرادی اور دوسرے روز شاہ

محمد حسین صاحب نے اسی طرح دعوت دے کر اپنے خویش و اقارب کی بیعت آپ سے کرا دی اور سید صاحب نے شاہ صاحب کو خلافت عطا کر کے بیعت لینے کی اجازت دی تیسرے روز مولوی الٰہی بخش صاحب نے اپنے صاحبزادے مولوی احمد اللہ صاحب کے تقریب عقد نکاح میں آپ کے سارے قافلہ کی دعوت دی اور آپ کا وعظ کرایا اور آپ ہی سے خطبۂ نکاح بھی پڑھایا اور آپ کے صاحبزادہ ولی اللہ نے جو مولوی احمد اللہ صاحب سے چھوٹے تھے، سید صاحب کے ہاتھ پر بیعت کی۔ جب سید صاحب پٹنہ سے اپنے وطن کو روانہ ہوئے تو مولانا ولایت علی، مولوی عنایت علی اور مولوی طالب علیہم الرحمۃ تینوں حقیقی بھائی اور مولوی باقر علی چچا زاد بھائی یہ چاروں ہمرکاب سید صاحب کے ہوئے اور دنیائے ناپائدار اور اس کے عیش و عشرت پر لات مار گئے اور تھوڑے عرصہ بعد میر عثمان علی بن قاضی رجب علی ساکن گھوڑی گھاٹ پرگنہ کندہ ضلع ہزاری باغ جن کی شادی مسماۃ امتن خواہر عینی مولوی ولایت علی صاحب سے ہوئی تھی اور مولوی نور الدین صاحب بن شیخ رکن الدین حسین صاحب متھلپورہ سید صاحب کی خدمت میں حاضر ہو گئے۔

**ابتداء وعظ** — جب سید صاحبؒ حج کو تشریف لے گئے تو جناب مولانا وطن واپس آکر وانذر عشیرتک الاقربین کے تعمیل اور اصلاح مسلمین میں مصروف رہے۔ اور جماعت جمعہ کی پابندی قائم کی۔ آپ ہی کے نصائح اور ترغیب کا نتیجہ تھا کہ آپ کا خاندان اور انبوہ کثیر یک دل گرویدہ سید صاحب ہو گیا۔

**سفارت** — جب رنجیت سنگھ سے جہاد اور مقابلہ کی غرض سے سید صاحب ملک خراسان کو روانہ ہوئے تو مولوی فتح علی صاحب کو بوجہ کبر سنی اور مولوی فرحت حسین صاحب کو بوجہ صغر سنی خلافت اور اجازت بیعت عطا کر کے پٹنہ واپس کر دیا اور یاغستان پہنچ کر سید صاحب نے ہر ایک نواب و خوانین کے پاس اپنے سفیر مع مراسلات و ہدایات آیات کے روانہ کئے۔ منجملہ ان کے مولانا ولایت علی صاحب کو شاہ زمان والی کابل اور اس کے وزیر دوست محمد خاں کے پاس مع مراسلات کے بھیجا۔ شاہ زمان اور جملہ امرا کابل نہایت تعظیم و توقیر کے ساتھ پیش آئے اور شاہی مکان میں جناب کو اتارا۔ آپ وہاں تقریباً ڈیڑھ ماہ رہ کر روانہ

وعظ و نصیحت توحید و اتباع سنت اور تحریض علی الجہاد کرتے رہے۔ اور مسلمان رعایائے پنجاب پر جو جور و ظلم سکھوں کے ہو رہے تھے، ان کی وضاحت کر کے حمیت و غیرت اسلامی دلایا۔ ایک روز اثنائے وعظ میں رد شرک پر ایک برجستہ فارسی نظم پڑھا جس کا پہلا شعر یہ ہے۔ ؎

فرمود رسول آشکارا　　　　　ہی نیز برادرم شما را

(یہ نظم رسالہ ہدایۃ التوحید کے اخیر میں طبع ہو چکی ہے) اور آپ کامیاب واپس آئے۔

خلافت۔ سید صاحب نے ترویج دین حق کے خیال سے مولوی سید محمد علی صاحب رامپوری اور مولوی ولایت علی صاحب کا انتخاب فرمایا اور ان دونوں بزرگوں کو خلافت دے کر جنوب ہند کے ہدایت کے لئے مامور کیا۔ اگرچہ ان دونوں بزرگوں نے بہت معذرت پیش کی اور اس خدمت سے معافی چاہی مگر سید صاحب نے منظور نہیں فرمایا، بلکہ مولانا ولایت علی صاحب کو یہ بھی فرمایا کہ مولانا ہم آپ کو تخم کر کے اٹھاتے ہیں (معنی یہ تھے کہ آخر اسی تخم سے بہت سے پودے پیدا ہو کر یہ باغ ہرا بھرا رہے گا) ناچار یہ دونوں بزرگ بچشم گریاں و دل بریاں بجا آوری حکم مرشد کو فرض اور ضروری جان کر ہندوستان کو واپس آئے اور یہاں پہنچ کر ان دونوں بزرگوں نے باہم مشاہدت کر کے مولوی محمد علی صاحب مدراس روانہ ہوئے اور مولانا ولایت علی صاحب بمبئی اور حیدرآباد دکن کی طرف رہ گیر ہوئے جب حیدرآباد کے ہر گلی کوچہ میں آپ کے وعظ کا شہرہ ہوا تو نواب مبارزالدولہ برادر حقیقی نواب ناصرالدولہ والی حیدرآباد نے چند عالموں کو دریافت حقیقت کے لئے آپ کے پاس روانہ کیا۔ مگر ان لوگوں نے جناب سے اپنے سوالات کے جواب باصواب پاکر آپ سے شرف بیعت حاصل کرلی۔ اور نواب صاحب سے جاکر کل کیفیت بیان کی۔ نواب صاحب نے دوسرے روز دربار کے دو نہایت معزز اور علم میں مفضل عالموں کو یعنی مولوی زین العابدین اور مولوی محمد عباس صاحبان کو آپ کے خدمت میں روانہ کیا۔ ان حضرات پر بھی حقیقت منکشف ہوگئی اور بیعت سے مشرف ہوئے اور نواب صاحب سے آپ کی حالت اور راقم وعظ کو بیان کیا۔ تب نواب صاحب نے نہایت اشتیاق کے ساتھ آپ کو مدعو کر کے خود اپنی تشفی کی اور بعد وعظ آپ کی بیعت سے مشرف ہوئے۔ مولانا نے ان کو ترک محرمات اور پابندی شریعت

کی تاکید فرمائی۔ مولانا کے وعظ و پند اور صحبتوں کا یہ اثر ہوا کہ نواب صاحب قوانین شرعیہ کے پابند ہو گئے اور چار سے زیادہ بیبیوں کو طلاق دے کر اپنے مصاحبوں سے ان کا عقد کرا دئے۔ مولانا ایک عرصہ تک اس اطراف میں توحید و سنّت کی ترغیب دیتے رہے اور لاکھوں آدمی آپ کے وعظ سے توحید و سنّت کے پابند ہوئے مگر بعض زود پسندوں نے مبارز الدولہ کو اپنے بھائی کے خلاف میں اُبھارا۔ مولانا اس تجربے سخت رنجیدہ ہوئے اور بلا اندیشوں کو بہت منع کیا مگر جب مولانا دل برداشتہ وہاں سے روانہ ہو گئے تو لوگوں نے آپ کے نصیحت سے اعراض کیا اور اس سازش نے کچھ عرصہ بعد زور پکڑی اور طشت از بام ہو گئی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ مبارز الدولہ نظر بند کر دیئے گئے اور دیگر حضرات جلا وطن کر دیئے گئے۔ ابھی مولانا دکن کے دورہ و سیر میں تھے کہ معرکہ بالاکوٹ میں سید صاحب کے شہید ہونے کی خبر گوش زد ہوئی اور اسی عرصہ میں آپ کے والد ماجد کا بھی انتقال ہو گیا۔ اس لئے جبلپور۔ برہان پور۔ نرسنگ پور اور سیونی چھپارہ وغیرہ کا دورہ و سیر کرتے ہوئے وطن عظیم آباد کو مراجعت فرمایا۔

قیام وطن اور نظم تبلیغ۔ سید صاحب کی خبر شہادت سے دفعتًا بار عظیم آپ پر پڑ گیا۔ کیونکہ جناب سید صاحب کے خلفاء عظام سے ہند میں صرف آپ کا اور مولوی سید محمد علیؒ رامپوری کا وجود مغتنم باقی رہ گیا تھا۔ تمام اقطاع ہند میں انتشار اور پژمردگی چھا گئی تھی۔ جناب مولوی محمد علیؒ اس وقت اہل مدراس کے ہدایات و ارشاد میں مصروف تھے۔ آپ نے وطن پہنچ کر سید صاحب کے مسلک اور ہدایات کے مطابق کار ہائے تبلیغ و تعلیم شروع فرمایا اور لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر تجدید بیعت کی۔ شاہ محمد حسین صاحب کو جامع مسجد نوبیہ کا امام اور چھپرہ۔ مظفر پور۔ ترہت اور اطراف پٹنہ کے تلقین ہدایت کے لئے متعین کیا۔ مولوی عنایت علیؒ کو ارشاد و ہدایات اہل بنگال کے لیے روانہ کیا۔ مولوی زین العابدین اور مولوی محمد عباس حیدر آبادی کو خلعت خلافت عطا فرما کر آلہ آباد، اور الٰہ آباد وغیرہ کے طرف بغرض تبلیغ اسلام بھیجا۔ شہر پٹنہ میں نواب فخر الدولہ کی مسجد میں دو مرا جمعہ تمام کیا جب ہر جمعہ کو جناب کا وعظ ہوتا اور جناب کے بعد آپ کے خلیفہ حکیم مولوی ارادت حسین صاحب وہاں نماز جمعہ پڑھایا کئے۔ آپ کے پٹنہ کے دو برس کے قیام میں ہزارہا خلقت نے فیض و

ہدایات حاصل کی۔ مذکورالصدر بزرگوں کے علاوہ دیگر حضرات کو بھی سلیقہ ہدایت تعلیم فرما کر قریے اور قصبات کے لوگوں کے ہدایات کے لئے آپ روانہ فرماتے۔ آپ کی اشاعت دین میں انتھک کوشش غرب و شرق۔ شمال و جنوب کل کو محیط تھی۔ مجمع اور میلوں (مثلاً بہار کا چراغاں) میں بھی بغرض تبلیغ و پند پہنچے اور تور بانوں کو گرگہ میں جا کر اور کسانوں کو ان کے کھیتوں پر پہنچ کر اللہ کی اطاعت و بندگی کی ترغیب دیتے اور ان کی بدزبانیوں اور غصّوں کو شربت کی طرح نوش کر جاتے۔ آپ اپنے دورہ سیر میں قریہ بقریہ فروکش ہوتے جاتے اور اللہ کی باتیں پہنچاتے جاتے اس لئے اپنے مخصوص مقامات تک پہنچنے میں مہینوں اور برسوں کی آپ کو دیر لگتی۔ دینیات کی تعلیم کے لئے مکان پر بعد نماز ظہر تا نماز عصر قرآن و حدیث کا درس دیتے۔ مولوی عبداللہ آپ کے خلف اکثر قاری ہوتے۔ دوسرے علماء ایک تفسیر ہاتھ میں لے بیٹھتے۔ علماء کے علاوہ مریدوں کی بڑی بھاری صف ہوتی۔ قرآن مجید اور بلوغ المرام کا لفظی ترجمہ مردوں، عورتوں اور بچوں کو پڑھواتے تاکہ لوگ اللہ کی مرضی اور غیر مرضی (امرونہی) سے آگاہ ہو جائیں۔ ان پڑھ بھی نمازوں میں اپنے پڑھنے کی سورتوں اور دعاؤں کے معانی اور مطالب سے خوب آگاہ ہوتے (عام واقفیت کے لئے سوائے ترجمہ کے دوسری سبیل نہیں) جناب نے شاہ محمد اسحاق رحمۃ اللہ علیہ نبیرہ مولانا شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمہ دہلوی کی خدمت میں ترجمہ قرآن از شاہ عبدالقادر صاحبؒ اور رسائل مولانا اسمٰعیل شہیدؒ کے ارسال کی درخواست کی۔ اور جناب شاہ صاحبؒ کے ارسال فرمانے پر پہلے مطبع حسینی لکھنؤ میں ان کے طبع کرانے کی سعی فرمایا۔ بعد انکار صاحب مطبع آپ نے زمانہ دورہ سیر بنگال کے اس خدمت طبع کو اپنے خلیفہ مولوی بدیع الزماں صاحب بردوانی کے حوالہ فرمایا۔ چنانچہ مولوی صاحب نے ایک ٹائپ پریس قیمتی دس ہزار خرید کر کے بکرات مرات تعمیل ارشاد کیا۔ پھر تو دیگر مطابع ہند نے بھی بغرض تحصیل زر و مال کتب دینی کے طبع کی طرف توجہ کی۔ آپؒ نے جہاں جیسی ضرورت دیکھی یا لوگوں نے مسائل دریافت کئے محض تفہیم کی غرض سے مختصر اور عام فہم رسائل قلمبند فرما کر لوگوں کے حوالہ کئے۔ ایسے رسائل کی تعداد سو سے کم نہ ہوگی مگر اس وقت صرف چند دستیاب ہو سکیں جو مجموعہ رسائل تسعہ میں شامل ہو سکیں۔ قریہ بقریہ جماعت اور امامت اور واعظین بھی تقرر کئے۔

**مسلک اور ایثار۔** آپ نے تزکیۂ نفس اور جلاءِ قلب کی غرض سے مراقبہ اور اشغال صوفیہ نقشبندیہ کے بعض مشاغل بعد ترمیم غیر مشروع دوامی جاری رکھتے تھے تاہم ان کے شرط لزوم کو بدعت تصور فرماتے۔ مگر جناب کی صحبت کیمیا اثر اور تربیت مخصوصہ دراصل تزکیہ کی روح رواں تھیں۔ بعد نماز صبح خود لوگوں کو توجہ دیتے۔ اور نو آموزوں کو مولوی فیاض علی و مولوی یحییٰ علی اور مولوی اکبر علی علیہم الرحمۃ قواعد و آداب نشست مراقبہ و مواقع لطائف اور ان پر دھیان کرنا تعلیم کرتے۔ خصوصاً مولانا یحییٰ علیؒ سے وعظ و درس قرآن اپنے سامنے دلاتے۔ آنحضرت نے اور مولوی احمد اللہ صاحب نے مولانا کے وطن پہنچنے کے کچھ عرصہ بعد یعنی ۱۲۵۶ھ میں آپ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔

آپ کی ترغیب تحصیل قرآن و احادیث اور وعظ و نصائح سے ملک ہندستان میں عمل بالحدیث کا چرچا ہوا اور تقلید و تعصب کی بنا کمزور و مضمحل ہونے لگی۔ کیونکہ قرآن و حدیث کی محبت اور ان کی ترویج نے حق کو روشن کر دیا جَاءَ الحَقُّ وَزَهَقَ البَاطِلُ۔ آپ اور آپ کے مریدان مسائل حنفیہ پر جب تک وہ کسی حدیث صریح غیر منسوخ کے مخالف نہ ہوتے، عمل کرتے، کیونکہ سالکِ عمل کا مقصد اللہ کی خوشنودی کا ڈھونڈھنا ہے نہ کہ اختلاف پیدا کرنا۔ اگر یہ غرض پیش نظر رہے تو یہ اختلافات خود خشک اور ڈھیلی پڑ جائے۔ اللہ کے بندوں اس کے اولیاء، اور اس کے خدمتگذاروں کی دل میں آپ محبت اور احترام رکھتے۔

آپ کی رہائش ایسی سادہ تھی اور نفس پر اس قدر قابو تھا کہ ان کی نظیر اصحاب رسول اللہ یا تابعین میں ملتی ہیں۔ آپ کے پاس بیٹھنے سے دل دنیا سے سرد ہو جاتا اور دین کا جوش نہ دل سے اٹھتا۔ ایک مرتبہ کسی رئیس کے یہاں تقریب میں مولانا بھی مدعو تھے۔ وہاں فانوس و قندیل ایک شمع سے روشن کئے جا رہے تھے۔ قندیلوں کے روشن کرنے کے بعد وہ شمع گل کر دی گئی۔ اس کیفیت سے آپ کے دل میں یہ خیال گذرا کہ مجھ سے ہزاروں کو روشنی ایمان ملی ہے مگر معلوم نہیں خود میرا اس شمع کا سا تو حال نہیں ہے، آپ زار زار دیر تک روتے رہے۔ اندازہ کر سکتے ہیں کہ حاضرین کی کیا کیفیت ہوئی ہوگی۔ (رباعی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| | مدہوش شد ز دیدن آں شمع دیں فروز | | شخصے فتیلہ گشت چراغ بریں فروز |

۱؎ صراط مستقیم مصنفہ مولانا اسمٰعیل شہید مطالعہ کریں۔

| | |
|---|---|
| چوں آں فتیلہ بعد یرا فروختن برد | لرزید از بن تن مہ تو رحبیں فرو |

آپ کے چہرۂ مبارک سے عزت و مسکینی۔ خضوع و خشوع صاف نمایاں تھی اور روئے مبارک سے حزن و ملال اور فکر ہمہ وقت متراوش ہوتا۔ رات کو اکثر زیر سما کھڑے ہو کر ہاتھ کو بلند کر کے دعا کرتے اور کبھی دن کو دوپہر کے وقت بھی اسی کیفیت سے دعا کرتے۔ آپ کا لباس اکثر موٹا اور کہنہ طبدار ہوا کرتا۔ غذا بھی موٹی باسی۔ ہر طرح کی مساکین کے ساتھ نوش فرماتے اور انہیں کے ساتھ زندگی بسر کرتے۔ اور آپ کے گھر والے بھی ویسے ہی سادہ زندگی گذارتے۔ اور اپنی کل آمدنی بیت المال میں داخل فرماتے اور جو کچھ ہدیے آپ کو ملتے ان کو جماعت مساکین اور مولفۃ القلوب پر صرف کرتے۔

تربیت۔ لوگوں کو دنیا سے بے رغبتی اور انکساری کی تعلیم دیتے اور نفس پر قابو حاصل کرنے اور امتیاز نفس کے دور کرنے کے لئے مختلف عنوان سے ان سے عمداً انکساری کراتے تاکہ شریفوں سے فخر انساب، عالموں سے امتیاز، عابدوں سے اپنی عبادت پر پھول اور بھروسہ، دولتمندوں سے کبر و نخوت، محدثوں سے شدت دور ہو اور ان میں بجز حصۂ نفس کے حق کی تلاش و جستجو ہو وہ مسکینوں اور نیچوں سے محبت کریں ناخواندوں کے عمل کی قدر کریں اور فاسق و فاجر کے اعمال بد سے ان کے دل میں ٹیس اٹھے اور انہیں ہم آغوش کر کے ان کے طہارت کے لئے سعی کریں۔ مساکین جو عباد اللہ ہیں ان کے پھٹے پرانے کپڑے ان کی موٹی غذائیں اور ان کے ٹوٹے پھوٹے جھوپڑے ان کے دل میں شکر و احسان پیدا کریں۔ اور فروعی مسائل میں مخالفت (جو شقاق و نفاق پیدا کر کے تباہی و بربادی لاتی ہے) کے عوض رواداری پیدا ہو۔ جماعت مساکین جو قافلہ کے نام سے مشہور تھی۔ اس کے اپنے ارکان پر رکھنے میں ایک مصلحت تربیت مریدان و اصحاب بھی مضمر تھی۔ ہر کام میں خود پیش پیش ہونے اور ہر موقع کے لحاظ سے ملفوظات طیبہ فرماتے جو بجلی کی طرح لوگوں کے دلوں میں تیر جاتے۔ آپ لوگوں کو دعا و عبادت خصوصاً تہجد کی ترغیب دیتے۔

صحبت یافتہ۔ آپ کے صحبت یافتوں میں دعا اور تہجد کی غایت پابندی تھی اور ان کی دعاؤں اور ملفوظات میں عجیب حلاوت و اثر تھے کہ علماء و مشائخ بھی سن کر متحیر ہوتے۔ آپ کے صحبت و تعلیم یافتہ نہایت پختہ وضع تھے کہ ان کے دیکھنے سے اللہ یاد آئے۔ اور دنیا بر اپنے اعمال

سہ عابد بہ نماز در روزہ مغرور۔ شرک و کفرش گرفت پارا ۱۲

کا جائزہ لیا کرتے اور ٹھوکروں سے متنبہ ہوتے جناب کی تربیت صاحب ایمان کو راہ حق میں سرفروشی کیلئے بیتاب دمر شار کر دیتی اور پھر ابتغار مرضات اللہ کیلئے وہ اپنی جان و مال کو فروخت کر دیتا۔
مناظرہ سید صاحبؒ کی بیعت و صحبت نے آپ کا رنگ کچھ ایسا متغیر کر دیا تھا کہ اب آپ میں عالمانہ انداز باقی نہیں رہا تھا۔ شاعری کی حالت یہ ہو گئی تھی کہ کبھی ارشاد و وعظ میں جذبات اُبھرآتے اور کچھ برجستہ فرما دیتے کجا منطق و فلسفہ اور کجا ذوق مناظرہ۔ اس ملت حقہ کی روز افزوں ترقی اور اشاعت قرآن و احادیث دیکھ کر کوتاہ بین لوگوں نے مولوی محمد فصیح صاحب غازیپوری کو دو ہزار انعام کے وعدہ پر علماء حق سے مناظرہ کرنے کے لئے مدعو کیا۔ مناظرہ کے دن مولوی ولایت علی صاحب نے مولوی محمد فصیح کی مع ان کے ہمراہیوں کے دعوت کی۔ بہت سے علماء اور فضلاء اور خاص و عام جمع ہوئے مگر مولاناؒ نے مولوی محمد فصیح صاحب کو علحدہ کمرے میں لے جا کر بحاضری چند اشخاص ان سے فرمایا کہ میں حنفی المذہب ہوں اور یہ مسئلہ متفق علیہ ہے کہ اگر کوئی حنفی کسی حدیث صریح غیر منسوخ کو دیکھ کر کسی مسئلہ فقہی کے خلاف عمل کرے تو وہ مذہب حنفی سے خارج نہیں ہوتا بفحوائے قول امام علیہ الرحمۃ آترکوا قولی بخبر الرسول (میرے قول کو حدیث رسول اللہ صلعم کے مقابلہ میں ترک کر دو) یہ کلیہ مناظر صاحب کے فہم عالی میں آگیا اور انہوں نے حق کی طرفداری کرتے ہوئے مجمع عام میں باآواز بلند فرمایا کہ یہ جماعت حق پر ہے احادیث الرسول پر عامل ہونے سے کوئی شخص حنفیت سے خارج نہیں ہوتا۔ ہمارا اور ان کا مسلک ایک ہے۔ اس روز جلسہ برخواست ہو گیا۔ مگر جب مناظر صاحب اپنے قیام گاہ محلہ بو دیگرہ واپس گئے تو ان کے مریدوں اور جن لوگوں نے ان کو دعوت دی تھی سخت خجل اور شرمندہ کیا اور آپ کو دوبارہ برسر عام بحث کرنے پر مجبور کیا اور چند دیگر علماء خصوصاً مولوی واعظ الحق صاحب کو ان کی تائید کے لئے مقرر کیا۔ چنانچہ مولوی محمد فصیح صاحب مع ساتھیوں بحث کے لئے مولوی الٰہی بخش صاحب کے مکان پر تشریف لائے۔ مولانا ولایت علی صاحب نے بحث کے لئے مولوی فیاض علی صاحب کو اور ان کی اعانت کے لئے مولوی حکیم امداد حسین صاحب کو بھیج دیا۔ حکیم صاحب کتابیں کھول کھول کر مقامات مبحوث عنہ دکھاتے جاتے۔ اس مرتبہ

ـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــ

لہ مجلس عام میں گفتگو ہونے سے انسان حق کے قبول کرنے سے شرم کرتا ہے اور امر ادیر آمادہ ہو جاتا ہے۔

بھی مولوی محمد فصیح صاحب نے اعتراف حق کیا مگر اس بار فریقین تا مباحث بالاختصار قلمبند کر کے مناظر مولوی محمد فصیح صاحب غازی پوری سے اقرار دستخطی کرا لئے گئے جن کا خلاصہ یہ تھا پابند مذہب حنفی اگر بوجہ ترجیح بالدلیل کسی حدیث صحیح غیر منسوخ پر مثل رفع یدین۔ آمین بالجہر وغیرہ کے عمل کرے تو وہ اپنے امام کے اتباع سے خارج نہیں ہوتا۔ مولانا نے اس مناظرہ میں پہلے اعراض کر کے صرف تفہیم سے کام لیا، مگر جب کور چشموں نے اس کے لئے آپ کو مجبور کیا، تو اس کام کو آپ نے خلفار کے سپرد کر کے خود علیحدہ ہو گئے کیونکہ عموماً مباحثہ کا نتیجہ عناد ہوتا ہے۔ البتہ تفہیم و پند نرم کے ذریعہ حق کو گوشگذار کر دینا امید نیک سے عموماً خالی نہیں ہوتا۔

احیاء السنن معلوم نہیں اللہ نے آپ کی ذات بابرکت سے کتنی سنتیں جگائیں، مگر زمانہ کی تشدد کے لحاظ سے اور صرف وہ جن کے گھر پر برتنے کا موقع ملا قلمبند کی جاتی ہیں۔ مولوی اکبر علی صاحب کی سعی بلیغ سے مولوی الٰہی بخش صاحب بھی مولانا کے ہاتھ پر بیعت کر چکے تھے۔ آپ نے خیال لومۃ لائم کو پس پشت ڈال کر اپنی صبیہ جمیلۃ النساء بیوہ کا نکاح ثانی مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے کر دیا۔ اس صوبہ بہار و بنگال میں یہ پہلا نکاح ثانی تھا۔ اس لئے اسکا خوب شور و غل مچا۔ اس کے بعد مولانا رح نے اس سنت کی خوب ترویج کی۔ (۲) اس کے کچھ عرصہ بعد مولوی اکبر علی صاحب فرزند اصغر مولوی الٰہی بخش صاحب نے ہیضہ میں انتقال کیا۔ ان کی بیوہ اہلیہ (بنت شاہ محمد حسین صاحب) کا بعد انقضائے ایام عدت مولوی عنایت علی صاحب سے جو اس وقت ملک بنگال میں تھے۔ خود مولانا رح نے نیابتاً ایجاب و قبول کر کے عقد ثانی کر دیا۔ جیسا کہ نجاشی بادشاہ حبش نے حضرت ام المومنین ام حبیبہ بنت ابو سفیان کا نکاح ساتھ جناب رسول اللہ صلعم کر کے مدینہ منورہ بھیج دیا تھا۔ اسی طرح مولانا نے بھی بعد نکاح اس بزرگ نیک بی بی کو مولوی عنایت علی صاحب کے پاس بنگال بھیج دیا۔ مولانا نے اسی تقریب سعید میں اپنے تمام اہل برادری و جملہ مریدان کو دعوت دیکر اس سنت مرحومہ کی ترغیب دی (۳) ایک شخص عبدالغنی نگرنہسوی جو زمرۂ مساکین میں سے تھے ان کا عقد ایک بیوہ عورت سے تعلیم قرآن مہر قرار دے کر کر دیا۔ (۴) یہاں کے شریفوں میں زوجۂ اولیٰ کے رہتے ہوئے برابر کی جوڑ میں دوسرا عقد کرنا معیوب سمجھا جاتا تھا یعنی تعدد ازدواج بنظر

کراہیت دیکھی جاتی تھی۔ اس لئے آپ نے مسماۃ رشیدن بنت حکیم احمد علی از محل اولی کا عقد مولوی فرحت حسین غفراللہ لہٗ سے بموجودگی ان کی زوجہ اولی کے کر دیا اور اسی طرح حکیم صاحب کی دوسری لڑکی از محل ثانی کا عقد حکیم ارادت حسین صاحب سے بموجودگی زوجہ اولی ان کے کر دیا اور ان دونوں تقریبوں میں بھی تمام برادری و مریدان کو دعوت دے کر اس سنت کی ترغیب دی۔

**سبق آموز تقریبیں** - آپ نے اپنے دو صاحبزادوں مولوی عبداللہ و ہدایت اللہ صاحبان کی اپنے چھوٹے بھائی مولوی فرحت حسین رح کی دو لڑکیوں کے ساتھ عقد اس سادگی کے ساتھ انجام دیا کہ گھر کے موجودہ کپڑے وہ بھی پیوند لگے ہوئے پہنا دیا۔ کوئی نیا کپڑا دولہا دولہن کے لئے تیار نہیں کرایا۔ جیسا کہ رسول اللہ صلعم نے اپنی پیاری بیٹی سیدۃ النساء فاطمہ رضی اللہ عنہا کا تقریب نکاح کیا تھا۔ آپ نے اس سنت کو بھی تقریباً پانچ ہزار کے مجمع میں ادا کیا اور ایک وسیع پیمانہ پر غایت سادگی کے ساتھ دعوت ولیمہ انجام دیا۔

**وعظ** یہاں پر آپ کے اُن سلسلہ وعظ کا ذکر کیا جاتا ہے جن کا قیام وطن میں معمول تھا آپ ہر ہفتہ شب سہ شنبہ کو بعد نماز مغرب اپنے مکان میں وعظ فرماتے۔ کمرہ میں ایک جانب پانچ چھ سو عورتیں جمع ہوتیں اور دوسرے جانب پانچ چھ ہزار مرد ہوتے، جن میں علماء و فضلاء شامل رہتے۔ آپ کا وعظ عجب پر تاثیر ہوتا کہ لوگوں کا حال دگرگوں ہو جاتا۔ مثلاً قیامت کا بیان ہوتا تو اس کی تصویر سامعین کے آنکھوں کے سامنے کھنچ جاتی۔ نواب سید صدیق حسن صاحب ابقار المنن میں آپ کی تشریف آوری اور وعظ کا یوں تذکرہ کرتے ہیں کہ جب مولوی ولایت علی رح قنوج میں تشریف لائے تو میرے مکان پر آئے اور اپنے اہل بیت کو میری والدہ مرحومہ کی ملاقات کے واسطے بھیجا۔ جامع مسجد قنوج میں چند جمعہ تک آپ نے وعظ کہا اور مجھ سے کہنے لگے کہ تم کتاب بلوغ المرام ضرور پڑھنا۔ میں اس وقت بارہ تیرہ برس کا ہوں گا۔ انکا کہنے کا نتیجہ مدت دراز کے بعد یہ ظاہر ہوا کہ میں نے بلوغ المرام کی شرح فتح العلام لکھی۔ میں نے جواثر سریع مولوی ولایت علی صاحب کے وعظ میں پایا کسی کے وعظ میں دیکھا نہ سنا۔"

**رمضان اور تراویح** - نماز تراویح اوّل دو عشروں تک اوّل شب میں مسجد میں ہوتی اور عشرہ اخیر کے اخیر شب میں آپ کے مکان کے ایک کمرہ میں ہوتی۔ ایک طرف مرد اور دوسری طرف

عورتیں جمع ہوتیں رمضان کی دعاء اور تراویح کی شرکت کے واسطے نمدیلا مرد و عورت دور دراز دیہاتوں سے آتے اور پورے ماہ رمضان یہاں قیام کرتے اور ان کا دو وقتہ کھانا یہیں سے انجام پاتا اور تمام رمضان بوقت افطار با آواز بلند دیر تک دعاء ہوتی۔

دورہ و سیر بغرض تبلیغ۔ پٹنہ میں دو برس قیام کے بعد خود لوگوں کی ہدایت کے لیے آپ نے عزم سفر بنگال کیا اور دوران سفر میں قصبات و قریے میں بغرض ہدایت نزول و اقامت فرماتے ہوئے کلکتہ پہنچے اور مولوی بدیع الزماں صاحب بردوانی کو اپنی خلافت عطا کر کے مصری گنج کی مسجد کا امام مقرر کیا اور وہاں سے چل کر دیگر اطراف بنگال میں کچھ عرصہ تک خلق اللہ کے ہدایت میں مشغول رہے۔ اس دور سفر میں جب آپ سورج گڈھ میں فروکش ہوئے تھے مولانا سیّد نذیر حسن صاحب دہلوی آپ کے پند و نصائح سے متاثر ہو کر عاشق حصول علم دینی ہوئے اور جناب شاہ محمد حسین صاحب نخوہیہ کی خدمت میں کافیہ۔ مشکوٰۃ اور ترجمہ قرآن پڑھنے کے بعد الہ آباد ہوتے ہوئے مولانا شاہ اسحٰق صاحب کی خدمت میں دہلی پہنچے۔ پھر مولانا بغرض سفر حج مع اہل و عیال بنگال سے شہر کلکتہ پہنچے اور جہاز پر سوار ہو کر اثنار راہ میں لوگوں کے ہدایت کے لئے نزول فرماتے ہوئے بمبئی پہنچے اور وہاں دو ماہ تک ارشاد و ہدایت میں مشغول رہ کر مولوی عنایت علی صاحب کو وہاں کی خلافت عنایت کر کے جہاز پر بسوے مکہ معظمہ روانہ ہو گئے۔ اور حسب دستور جہاں جہاں جہاز قیام کرتا اُتر کر لوگوں کی ہدایت میں مصروف ہو جاتے چنانچہ ہزارہا عرب آپ کے بیعت سے مشرف ہوئے۔ مکہ معظمہ پہنچکر آپ نے عبداللہ سراج محدث سے سند حدیث حاصل کی۔ عبداللہ سراج فرماتے تھے کہ مولانا نے حدیث کے لفظوں کی سند مجھ سے لی اور معانی کی سند میں نے مولانا سے حاصل کی۔ بعد از حج آپ ملک یمن۔ نجد۔ اسیر۔ مسقط۔ حضرموت، بخارا حدیدہ میں دورہ سیر کرتے رہے۔ اور قاضی علی شوکانی سے بھی جن کی ولادت ۱۱۷۲ھ اور وفات ۱۲۵۵ھ میں واقع ہے۔ سند حدیث حاصل کی اور ان کی چند تصنیفات درۃ البھیہ وغیرہ ان سے لیں اور ملک عرب سے بسواری جہاز مراجعت کر کے کلکتہ پہنچے اور پھر بنگال کے دورہ سیر کرتے ہوئے اور اپنے منجھلے بھائی مولوی عنایت علی کو وہاں سے

اپنے ہمراہ لے کر عظیم آباد پہنچے۔

**سرحدی زندگی** ۔ مولانا کے وطن پہنچنے کے بعد سید مقام شاہ نے مقام بالاکوٹ سے آپ کے پاس لکھا کہ ان دنوں گلاب سنگھ والی کشمیر انہیں سخت پریشان کر رہا ہے۔ آپ خود بوجہ مقامی ضرورتوں کے اس وقت تشریف نہیں لے جا سکے اور ملک بنگال وصوبہ بہار کے لوگوں کی ہدایت میں مصروف رہے۔ اس لئے آپ نے مولوی عنایت علی صاحب کو اس مہم پر بالاکوٹ روانہ کیا اور دو سال بعد آپ بمعیت مولوی فیاض علی۔ مولوی یحییٰ علی و مولوی اکبر علی وصاحبزادہ کلاں مولوی عبداللہ باراد کہ تائید و نصرت ضامن شاہ بالاکوٹ کی طرف روانہ ہوئے، اور اپنے چھوٹے بھائی مولوی فرحت حسین کو یہاں پٹنہ میں اپنا جانشین مقرر کر گئے اور اپنے سب عیال واطفال کو یہیں چھوڑ گئے۔ مقام بالاکوٹ پہنچ کر معلوم ہوا کہ اب تک مولوی عنایت علی صاحب کارزار میں مصروف ہیں۔ غرض مولانا کے وہاں پہنچتے ہی کل کارخانہ مولوی عنایت علی صاحب نے آپ کے سپرد کر دیا اور جملہ مجاہدین نے مولانا کے ہاتھ پر بیعت امامت کر لی۔ غرض آپ کئی ڈیڑھ دو برس تک گلاب سنگھ سے مقابلہ میں مصروف رہے۔ اور گلاب سنگھ کا اکثر ملک مجاہدین کے تصرف میں آ گیا۔ اگرچہ اس کو شکست ہوتی رہی۔ تاہم شروط مصالحت جو مولانا پیش فرماتے تھے، اپنے تعصب و کوتاہ بینی اور زرداری کی بنا پر تسلیم کرنے کے لئے آمادہ نہیں ہوا۔ کیونکہ وہ دیکھ رہا تھا کہ گورنمنٹ برطانیہ کا اقتدار وتسلط نہایت سرعت کے ساتھ پنجاب میں ہو رہا ہے۔ چنانچہ جب پنجاب گورنمنٹ برطانیہ کے تصرف میں آ گیا تو سرکار انگریزی سے اعانت کا خواہاں ہوا۔ گورنمنٹ ہند نے مولانا کے پاس خط لکھا کہ گلاب سنگھ گورنمنٹ ہند کا معاہد ہے اور اس کی حمایت میں آ گیا ہے۔ لہٰذا اب اس سے برسرپیکار رہنا گورنمنٹ ہند سے مقابلہ کرنا ہے، اس لئے آپ کنارہ کش ہو گئے۔ بہرکیف شروط صلح یہ تھے۔ اگر تو اسلام قبول کرے تو سالہائے مقبوضات مفتوحہ تجھے واپس اور نیز حمایت پر ہم لوگ حاضر ہیں۔ ورنہ کم سے کم سرکار انگریزی کے راج کی طرح تو بھی مسلمان رعایا کو شعائر اسلامی کے ادا کاری میں آزادی دے اور ان پر ظلم کرنے سے باز آ۔"

واپسی اس تحریر کے تھوڑے عرصہ بعد دو افسران فوج مسٹر انگبو اور مسٹر لمہرن تھوڑی فوج کے ساتھ وہاں پہنچ کر ملکیوں کو مجاہدین سے برگشتہ کر دیا اور ایک روز مقرر کر کے سارے مقبوضات مفتوحہ میں غدر کر دیا اور عمال و اہالیان پولیس نے مجاہدین کا قتل عام کر دیا۔ اور سید ضامن شاہ بھی جس کی املاک مجاہدین کی برکت دستی سے واپس مل چکے تھے۔ بیوفا ہو گیا ناچار آپ حضرات نے ملک سوات سید اکبر شاہ کے پاس جانا چاہا۔ چونکہ راستہ میں انگریزی عملداری پڑتی تھی۔ اس لئے آپ حضرات نے افسران فوج سے راہداری چاہی اور افسران نے انگریزی عملداری سے بامن و امان گذرنے کی تحریری اجازت بھی بھیجدی مگر جب یہ حضرات مع مجاہدین ولشکر رو ہلہ سرکاری عملداری میں پہنچے تو انگریزی افواج نے اس بنا پر ان کا محاصرہ کر لیا کہ ان افسران کا عہد و میثاق کرنا گورنمنٹ برطانیہ کی منظوری سے نہ تھا اور وہ تبدیل بھی کر دیئے گئے۔ آپ حضرات نے اطاعت افسران قبول کر لی اور مع مجاہدین و روہلہ فوج لاہور کی طرف روانہ کر دیئے گئے۔ مگر اثنار راہ میں ایک کثیر تعداد مجاہدین کی خفیہ طور پر فرار ہو گئی اور ملک سوات پہنچ کر مع میر اولاد علی صاحب (امیر وافسر) مجاہدین کی جماعت میں مقام ستھانہ جا ملی۔ مگر آپ دونوں بھائی مع مجاہدین لشکر و توپ خانہ و سامانِ جنگ لاہور پہنچے۔ جان لارنس چیف کمشنر پنجاب نے دو منزل آگے جا کر آپ لوگوں کا اہتمام اور گرمجوشی کے ساتھ استقبال کیا اور فوج انگریزی کے ہمراہ لاہور لایا اور آپ کی داد شجاعت دی اور انداز اطاعت و دانشمندی کی خوب تعریف کی اور ضامن شاہ کی حرکت بے وفائی پر سخت تعجب ہوا اور آپ سے درخواست کی کہ کل اسلحہ مع توپخانہ گورنمنٹ کے ہاتھ فروخت کر کے روہلہ فوج کی تنخواہ ادا کر دی جائے اور یہ درخواست کر دی جائیں اور بقیہ پانچ سو ہندی مجاہدین کے آپ دونوں بھائی وطن کو مراجعت کریں۔ آپ حضرات نے اسے بھی منظور فرمایا۔ چیف کمشنر نے ایک روز آپ حضرات کی مع مجاہدین کے گورنمنٹ کی طرف سے دوسرے روز اپنی طرف سے دعوت کی۔ تیسرے دن مولوی رجب علی صاحب میر منشی چیف کمشنر پنجاب نے آپ سب لوگوں کی دعوت کی۔ اس کے بعد اس نے گورنمنٹ کے خرچ سے باہتمام و اکرام آپ لوگوں کو مع بقیہ مجاہدین کے پٹنہ تک پہنچا دیا۔ یہ لوگ پٹنہ پہنچ کر

اول کمشنر صاحب کی کوٹھی پر تشریف لے گئے کمشنر صاحب نے بڑے تپاک و گرمجوشی سے آپ کا خیر مقدم کیا اور اندر لے جا کر آپ سے فرمایا کہ گورنمنٹ آپ دونوں بھائیوں سے دو برس کے لئے مچلکہ دو دو سو روپیہ کا چاہتی ہے۔ آپ لوگوں نے حسب فرمان مچلکہ پر دستخط کر دی اور وہاں سے رخصت ہو کر مکان تشریف لائے۔ اس روز آپ کی زیارت کے لئے تمام شہر بیتاب کمشنر صاحب کی کوٹھی پر قبل سے حاضر تھا۔

**عرصہ مچلکہ**۔ اس دو سال کے عرصہ میں بدستور سابق وعظ و نصائح اور مراقبہ و مشاہدہ میں مصروف ہو گئے، اور صوبجات میں واسطے ہدایت کے دورہ و سیر کرنے لگے اور مبلغین کو مختلف اضلاع و صوبجات میں روانہ فرمایا کئے۔ چنانچہ چند ماہ کے بعد مولانا عنایت علی صاحب کو پھر ملک بنگالہ روانہ کیا۔ مگر جناب کو ہندوستان میں واپسی کا نہایت رنج و ملال تھا۔ اکثر دوپہر دن اور راتوں کو زیر آسمان کھڑے ہو کر اور کبھی سجدہ میں سر رکھ کر نہایت بیقراری و اضطراب کے ساتھ اس ملک سے نکلنے کی دعا کرتے رہتے۔

**ہجرت**۔ میعاد مچلکہ کے پورے ہونے کو چند ماہ باقی تھے کہ آپ نے اپنے دولت خانہ کو فرش و فروش، جھاڑ فانوس و دیگر اشیائے زینت سے خوب آراستہ و پیراستہ کیا اور اصطبل میں عمدہ عمدہ گھوڑے خرید کر باندھے اور عمدہ عمدہ رنگین کبوتروں سے کبوتر خانہ سجا دیا تاکہ لوگوں کو یقین ہو جائے کہ آپ دنیا میں خوب پھنس گئے اور اب ترک آرائش اور وطن نہ کر سکیں گے، مگر میعاد پوری ہوتے ہی یک بیک اپنے چند احباب مخلصین و مولوی یحییٰ علی صاحب کو ساتھ لیکر بارادۂ ہجرت ملک سوات روانہ ہو گئے۔ اسی عرصہ میں سید اکبر شاہ کا ملک سوات سے آپ کی طلبی کا خط بھی پہنچا تھا۔ اور آپ نے مولوی عنایت علی صاحب کو لکھ بھیجا تھا کہ ہم روانہ ہوتے ہوئے تم بھی یہاں چلے آؤ۔ اور مولوی عبداللہ صاحب خلف اکبر مولوی ولایت علی صاحب کو فرما گئے کہ ایک ہفتہ کے اندر مع کل عیال و اطفال و اسباب سفر مجھ سے موقع مقررہ میں آکر ملو۔ اس پچھلے قافلہ کا تخمینہ دو اڑھائی سو کا ہوگا۔ اب مکان پر صرف پانچ مرد اور دو عورتیں رہ گئے تھے۔ راستہ میں حاجی امام علی صاحب رئیس گورکھپور نے دعوت کی تیاری کرنی چاہی۔ آپ نے دعوت کے اہتمام سے ان کو روک کر فرمایا، آپ کے گھر میں ہمراہیوں کے لئے جو دستور رہتا

ہے اسی کو لائیں۔ مجبوراً اُنہوں نے تعمیل ارشاد کی، اور آپ نے تمام قافلہ مع اپنے اہل و عیال کو وہی ستو کھلایا۔ جب آپ آرہ پہنچے چودھری ہدایت بشیر صاحب رئیس اعظم آرہ نے بڑی لمبی دعوت کرنی چاہی، ان کو بھی اس سے روک کر ان سے صرف چاول دال مع ایک دیگ کے طلب کیا اور اس کی کھچڑی پکوا کر تمام ساتھیوں کو سیر کر دیا۔ اور آرام سے سو رہے۔ وہاں سے چل کر غازی پور پہنچے۔ مولوی محمد فصیح صاحب نے آپ لوگوں کا گرمجوشی کے ساتھ استقبال کیا۔ قافلہ کو مسجد میں جگہ دی اور عورتوں کو اپنے زنانہ مکان میں لے گئے اور مولانا کو اپنے رہنے کے حجرے میں جگہ دی اور دونوں وقت زنانہ مکان سے کھانا لا کر خود آپ لوگوں کا ہاتھ دُھلاتے اور کھانا کھلاتے اور پس خوردہ تبرکاً خود مع اہل و عیال تناول فرماتے اور بوقت رخصت آرزو ظاہر کی کہ آپ کا قاصد مجھ سے ملتا رہا کرے۔ یہاں سے رخصت ہو کر قریہ بقریہ شہر بہ شہر وعظ و نصیحت اور ہدایت کرتے ہوئے ڈیڑھ برس کے عرصہ بعد دہلی پہنچے۔ دہلی میں آپ نے قریب دو ماہ قیام کیا۔ جامع مسجد فتحپوری کے قریب ایک عالی شان مکان میں فروکش ہوئے، جو بوجہ شہرت اثرات جنّات کے ویرانہ تھا۔ آپ کا وعظ جامع مسجد اور مختلف مقامات و اطراف دہلی میں روزانہ ہوا کرتا۔ مولوی امام علی صاحب استاد زینت محل اور مولوی مومن خاں صاحب مشہور شاعر بھی وعظ میں تشریف لاتے۔ مولوی امام علی صاحب نے آپ سے بیعت حاصل کی اور آپ کے اوصاف زینت محل اور بادشاہ سے بیان کئے۔ بادشاہ نے مولوی صاحب کے معرفت مولانا کو پیام دعوت بھیجا۔ آپ نے بہت کچھ معذرت کی۔ مگر بادشاہ کے اصرار سے مجبور ہو کر آپ نے دعوت قبول کی۔ دعوت کے روز بادشاہ نے دیوان خاص میں اجلاس فرمایا اور مولانا صرف پچیس آدمیوں کے ساتھ قلعہ میں تشریف لے گئے۔ بادشاہ نے تخت سے اُتر کر لب فرش تک آپ کا استقبال کیا اور معانقہ و مصافحہ کیا اور آپ کے ساتھیوں سے بھی مصافحہ کیا اور آپ کو مسند پر گاؤ تکیہ کے ایک طرف اپنے ساتھ بٹھایا۔ بعد تواضع عطر و پان کے بادشاہ نے مزاج پرسی کی اور آپ کی وجہ گذران پوچھی۔ آپ نے فرمایا کہ آپ ہی کے بزرگوں کا عطیہ ہے۔ یہ سُن کر بادشاہ آبدیدہ ہو گیا۔ اس کے بعد آپ نے

وعظ شروع فرمایا اور آیت اعلموا انما الحیوۃ الدنیا لعب ولھو وزینۃ وتفاخر الآیۃ تلاوت فرمائی۔ دنیا کی بے ثباتی کا نہایت وضاحت کے ساتھ پر اثر طریقہ پر بیان فرمایا۔ جب آپ عذاب شدید پر پہنچے تو وزیر اعظم نے آپ کے کان میں کہا، بادشاہ سلامت کے سامنے عذاب کے بیان کرنے کا دستور نہیں ہے۔ جو عالم فاضل یہاں وعظ کہتے ہیں وہ صرف جنّت ہی کا بیان کرتے ہیں۔ مگر آپ عذاب قبر، ہنگامۂ حشر اور دوزخ کا بیان نہایت شدّ و مد اور دلگیر طریقہ پر بیان کرتے رہے۔ جس سے بادشاہ و شاہزادگان و زینت محل و جملہ حُضّار مجلس نہایت متاثر ہو کر زار زار رونے لگے۔ بعد وعظ ظفر شاہ نے فرمایا کہ میں نے بھی در باب ترک دنیا کچھ اشعار کہے ہیں۔ آپ نے ان کے سُننے کا اشتیاق ظاہر فرمایا اور ریزیڈنٹ بہادر نے اُن کو پڑھ کر سُنایا۔ آپ نے اس کی تعریف کی اور وہاں سے رخصت ہوئے۔ اور ریزیڈنٹ نے بایمائے ظفر شاہ جملہ مکانات شاہی و موتی مسجد وغیرہ کی سیر کرائی۔ اس کے بعد جب آپ قیام گاہ پر پہنچے تو پچاس خوان کھانوں کا مطبخ شاہی سے مولوی امام علی صاحب اور مولوی مومن خاں صاحب معروف شاعر کے معرفت پہنچے اور مومن خاں صاحب نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔

کوچ۔ بادشاہ نے خواہش ظاہر کی کہ تمام رمضان ہم لوگ آپ کا وعظ سننا اور آپ کے ساتھ نماز تراویح ادا کرنی چاہتے ہیں۔ اس لئے قلعہ کے اندر ایک شاہی مکان میں آپ فروکش ہوں۔ اُدھر ریزیڈنٹ صاحب ہر شخص سے پوچھتے کہ مولوی صاحب کہاں سے تشریف لائے ہیں اور کس طرف کا قصد رکھتے ہیں۔ مولانا نے مصالحتاً اس پیغام کو منظور نہیں کیا اور نہایت انکساری کے ساتھ معذرت کہلا بھیجی۔ اور فی الفور دہلی سے کوچ کر کے شام لونبا پار پہنچ گئے اور وہیں رمضان کا چاند دیکھا۔ وہاں سے کوچ کر کے منزل در منزل طے کرتے ہوئے قریب لودھیانہ کے پہنچے اور مولوی عنایت علی صاحب کے انتظار آمد میں کھنّا کے سرائے میں ٹھہرے رہے۔

مولوی عنایت علی صاحب کے پہنچتے ہی آپ دونوں بھائی چند ہمراہیوں کے ساتھ سوات روانہ ہو گئے اور مولوی عبداللہ صاحب سے کہہ گئے کہ تھوڑا تھوڑا کر کے ہمراہیوں کو روانہ کرنا اور خود مع جملہ اہل و عیال جلد جلد منزل طے کرتے ہوئے ملک یاغستان پہنچا۔ سید اکبر شاہ نے

آپ کی آمد کی خبر پاکر نہایت گرمجوشی سے مع لشکر مجاہدین آپ کی پیشوائی کی۔ جب آپ کے ہجرت کی خبر لوگوں میں مشہور ہوئی تو اکثر مخلصین ہندوستان سے آپ کے پاس ہجرت کرکے پہنچ گئے۔

**زندگی بعد ہجرت** ۔ اس ملک میں بھی آپ لوگوں کے ہدایت میں مصروف رہے اور درس قرآن و احادیث قائم کیا۔ بعد ظہر درس دیتے اور بعد فجر کو مراقبہ و مشاہدہ میں لوگوں کو توجہ دلاتے اور چونکہ وہ ملک خود سر ہے، بغیر سپہ گری کے وہاں رہنا دشوار ہے، اس لئے ایک وقت فن سپہ گری کی تعلیم اور قواعد ہوا کرتی۔ غرض یہ جماعت سلوک حب ایمانی اور طریقۂ نبوی کی تحصیل میں مست تھی۔ مولانا برابر سید اکبر شاہ کو اپنے صلاح اور مشورہ نیک سے بھی مستفید فرمایا کرتے

**شجاعت اور فنِ حرب** ۔ اسپ سواری۔ دریا میں تیرنا۔ تیراندازی۔ بندوق چلانا۔ پٹا اور بانا اور تلوار چلانا۔ غرض جملہ نکات فن حرب میں آپ پوری مہارت رکھتے تھے۔ آپ کی شجاعت کا کیا پوچھنا ہے ہر وقت جام شہادت کے لئے تشنہ لب تھے۔ امور تمدن و سیاست اور تدابیر حرب میں آپ کو خاص ملکہ اور عبور حاصل تھا ولنعم ماقیل ؎

| | | |
|---|---|---|
| جمع الشجاعۃ والخشوع | ۔ | لربہ ما احسن المحراب فی المحراب |
| ان اللہ عبادا فطنا | | طلقوا الدنیا وخافوا الفتنا |
| فکروا فیھا فلما علموا | | انھا لیست لحی وطنا |
| جعلوھا لجۃ واتخذوا | | صالح الاعمال فیھا سفنا |

**تائید غیبی** ۔ آپ کے ہر کام میں آپ کے مرشد سید احمد صاحب کی طرح اللہ کی تائید معلوم ہوتی تھی۔ آپ لوگوں کے زندگی کی غرض وغایت توحید فی الاہیت و توحید فی الرسالت یعنی لا الٰہ الا اللہ محمد عبدہ ورسولہ کی سچی تلقین اور اسی کے تحت میں شعائر اسلام کی عزت و حفاظت تھی۔ آپ نے صرف قادر مطلق کے بھروسہ پر ایسی عظیم الشان اور مشکل و اہم کام کو اپنے سر لیا تھا۔ جس کا ایک ایک مد خرچ لاکھوں روپے کا محتاج تھا۔ مگر صرف مولانا اور مولانا کے اقربا کی محدود آمدنی اور لوگوں کی عطیات سارے اخراجات انتظام کی کفیل ہو جاتے تھے۔ آپ کا دستور تھا کہ فصل کے وقت غلہ خرید کر کوٹھوں میں بھر دیتے اور برکت کی دعا فرماتے اور ایسے ہی جب کھانا پک کر تیار ہوتا تو قبل از تقسیم آپ تشریف لاکر

دیگوں کو اپنے ہاتھوں سے کھولتے اور ذرہ ذرہ اس میں سے چکھ کر پس خوردہ کو دیگ میں ڈالکر دیگ کے منھ کو چھپا دیتے اور برکت کی دعا کرتے اور لوگوں کو دیگوں کے منھ کو کھلا رہنے سے منع کر دیتے۔ پھر عجیب برکت ظہور میں آتی رہتی۔ آپ کے قافلہ والے بھی اصحاب صفہ کے نمونہ تھے۔ وہ بھی صابر و شاکر اور ہر حال میں آسودہ نظر آتے۔ کیونکہ سوائے اللہ کی خوشنودی کے دوسری بات پیش نظر نہ تھی۔

**رحلت**۔ وہاں تین چار برس قیام کے بعد بعارضہ خناق بماہ محرم ۱۲۶۹ھ چونسٹھ سال کی عمر میں رہگرائے ملک بریں ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اور مقام ستھانہ میں مدفون ہوئے۔ دخل خلد آپ کی تاریخ وفات ہے۔

| تاریخ انتقال از نتیجہ فکر جناب مولانا مولوی محمد سعید قدس سرہٗ | |
| --- | --- |
| ولایت علی العالم المتورع | نوتی یا ہجرۃ للدین ناصر |
| وھذا الذی قد طالب حیا و میتا | فاارخ قلبی طاب غاز مہاجر ۱۲۶۹ |

اللھم اغفر لہ وارحمہ ونور مرقدہ وادخلہ فی اعلی الفردوس مع الذین ھاجروا وجاھدوا فی سبیلک باموالھم وانفسھم وحسن اولٰئک رفیقا۔

**اولاد و اعقاب**۔ آپ کی پہلی شادی پندرہ برس کی عمر میں نہایت تزک اور شان کے ساتھ مسماۃ امیرن بنت سید مقصود علی صاحب ساکن لیتا کھولی ضلع آرہ سے ہوئی تھی۔ آپ بھی نہایت دیندار اور بہت خلیق بزرگ تھیں۔ آپ نے لاولد قضا کیا انا للہ وانا الیہ راجعون۔

(۲) مولانا نے حیدر آباد میں ایک رئیس مرزا احمد بیگ مرحوم کی لڑکی مسماۃ مراد النسا بیگم سے عقد کیا تھا۔ آپ بھی بہت خوش کلام و خوش خصال اور خوبرو تھیں۔ مولوی عبداللہ خلف اکبر ۱۲۴۶ھ میں پیدا ہوئے۔ عبدالرحمن عظیم آباد پہنچ کر ۱۲۴۹ھ میں پیدا ہوئے اور سفر حج میں انتقال کیا۔ اور بمقام ٹلہ مولوی ہدایت اللہ پیدا ہوئے۔ اور ۱۲۵۷ھ میں مولوی عبدالکریم وطن میں پیدا ہوئے اور بمقام بنیر ملک یاغستان میں بماہ ربیع الاول ۱۲۲۳ھ رحلت کی۔ مرزا احمد بیگ حیدر آباد نظام کے ایک جاگیردار رئیس تھے۔ ان کے دو بیٹے

مرزا[1] سردار بیگ، نواب[2] شاہ سوار بیگ۔ اور ایک لڑکی مرادالنساء بیگم مذکورۃ الصدر تھیں۔

مرزا سردار بیگ مرحوم بڑے عالم و فاضل اور صوفی مشرب تھے۔ اپنی پدری جاگیر اپنے بھائی کے سپرد کرکے درس و تدریس، جملہ علوم معقول و منقول اور مشاغل صوفیہ میں مصروف رہتے۔ اور گذر اوقات قرآن مجید لکھ کر ہدیہ کرتے۔ آپ حیدرآباد کے نامی و ممتاز با اوقات بزرگوں سے تھے۔ آپ نے لاولد بعمر ستاون سالگی انتقال کیا۔

مرزا شاہ سوار بیگ بہادر مرحوم اپنی پدری گدی پر نظام کی طرف سے منصبدار بحال ہوئے۔ آپ کے صاحبزادہ مرزا سردار یار جنگ بہادر اور نواب ممدوح کی ہمشیرہ کے نواسے میر زراب علی ۱۳۱۷ھ تک جبکہ عزیزی ڈاکٹر آیت اللہ حیدرآباد گئے تھے موجود تھے۔ نواب صاحب ممدوح بڑے خاطر و مدارات سے پیش آئے اور اپنے محلسرا میں لے جاکر سب عورتوں سے ملاقات کرائی اور بوقت رخصت مبلغ پچاس روپیہ اور ایک طلائی گھڑی ہدیتاً عنایت کیا۔

(۳) آپ نے تیسرا عقد فانکحوا ایامی منکم کی تعمیل و ترویج کی غرض سے مسماۃ جمیلۃ النساء صبیہ بیوہ مولوی الٰہی بخش صاحب، سے کیا تھا۔ آپ سے شمس العلماء مولوی محمد حسن مرحوم اور مسماۃ زینب جو ڈیڑھ برس زندہ رہ کر انتقال کر گئی اور مسماۃ شاکرہ زوجہ مولوی عبدالحکیم مرحوم اور محمد حسین جس نے زمانہ طفلی میں قضا کیا پیدا ہوئے۔

## ضمیمہ تذکرہ مولانا ولایت علی صاحب صادقپوری رح

جناب سید احمد صاحب بریلی علیہ رح نے حج سے واپسی کے وقت پٹنہ میں قیام فرمایا تھا۔ اسی قیام کے زمانہ میں مولانا احمد اللہ صاحب خلف اکبر مولانا الٰہی بخش صاحب کا عقد نکاح جناب شاہ محمد حسین صاحب ساکن نوہیا کی صاحبزادی سے سید علیہ رح نے پڑھایا تھا۔

سید صاحب علیہ رح کی دعوتیں صادق پور کے دونوں خاندان یعنی حویلی والی اور نوہیا میں جناب شاہ محمد حسین صاحب مرحوم کے ہاں ہوئیں۔ سید صاحب علیہ رح کا پٹنہ میں کچھ روز قیام رہا۔ وعظ و تذکیر کی مجلسیں برابر منعقد ہوتی رہیں۔ جملہ طور پر سید صاحب کی بزرگی کے قائل مذکورہ بالا تینوں خاندان کے لوگ ہو چکے تھے۔ مولانا الٰہی بخش صاحب کے کل صاحبزادگان مولانا

احمد اللہ صاحب، مولانا ولی اللہ صاحب، مولانا فیاض علی صاحب، مولانا اکبر علی صاحب، اور مولانا یحییٰ علی صاحب مرحومین کل لوگ مولانا ولایت علی صاحبؒ سے ان کے ہر خیال و روش میں متفق ہو چکے تھے۔ لیکن مولانا الٰہی بخش صاحب کو مولانا ولایت علی صاحب علیہ رحمہ سے بہت سی باتوں میں اختلاف تھا اور اسی اختلاف کی وجہ سے مولانا الٰہی بخش صاحب اپنے صاحبزادگان کو مولانا ولایت علی صاحب علیہؒ سے ملنا جلنا پسند نہیں کرتے تھے یہی وجہ تھی کہ ان کے کل صاحبزادگان موقع موقع سے اپنے والد مرحوم کی نظر بچا کر ملا کرتے تھے۔ اب مولانا ولایت علی صاحبؒ اور مولانا الٰہی بخش صاحب کے کل صاحبزادگان کو ان اختلاف کی وجہ سے جو تکلیف تھی، اس کو مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے مولانا ولایت علی صاحب سے بیان کیا، تو مولانا ولایت علی صاحبؒ نے فرمایا کہ میں بھی دعا کرتا ہوں اور آپ بھی دعا کریں کہ یہ اختلافات ختم ہو جائیں۔ قرینہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس اختلاف کے ختم ہونے کی دعا، مولانا ولایت علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا الٰہی بخش صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ ان کے کل صاحبزادگان بالخصوص مولانا اکبر علی صاحب مرحوم بھی کر رہے تھے۔

کچھ عرصہ بعد صادق پور کی مسجد میں صبح کی نماز کے وقت سب لوگ جمع ہو چکے تھے۔ نماز کے بعد مولانا ولایت علی صاحب علیہ رحمہ نے مولانا اکبر علی صاحب مرحوم سے فرمایا کہ معلوم ہوتا ہے دعا قبول ہو چکی ہے، اب اسباب کی ضرورت ہے۔ مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے پوچھا کہ وہ اسباب کیا ہیں۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ کچھ باتیں کرنے کی ضرورت ہے۔ اب آپ اپنے اباجان سے بات کیجئے۔

مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم کا دستور تھا کہ ناشتہ اور کھانا اپنے اولاد و احفاد کے ساتھ ایک دسترخوان پر کھایا کرتے تھے۔ اسی معمول کے مطابق مولانا الٰہی بخش مرحوم کے ساتھ صبح کے ناشتہ میں کل لوگ بیٹھے۔ ناشتہ کے درمیان میں مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے اپنے والد جناب مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم سے فرمایا کہ میں آپ سے کچھ باتیں کرنا چاہتا ہوں۔ مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے کہا کہو کیا کہنا چاہتے ہو۔ اس پر مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ بات تخلیہ میں کرنا چاہتا ہوں ـــ دونوں باپ بیٹے میں

یہ بات طے ہو گئی کہ گفتگو کتب خانہ میں ہونی چاہیئے ۔ مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم کا یہی معمول تھا کہ ناشتہ کے بعد وہ اپنے دیوان خانہ کے وسیع کمرہ میں بیٹھتے تھے ۔ رؤسا شہر اور عمائدین وقت اسی دیوان خانہ میں آپ سے مشورہ کرنے کے لئے آیا کرتے تھے ۔ اور آپ ہر شخص کو اس کے مناسب حال مشورہ دیا کرتے تھے ۔ مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ آج آپ دیوان خانہ میں نہ بیٹھیں ، بلکہ کتب خانہ میں بیٹھیں اور دیوان خانہ میں اپنی جگہ پر اپنے بڑے صاحبزادہ مولانا احمد اللہ صاحب کو بھیج دیں ، تاکہ جو حضرات آئیں ان کی باتیں ان ہی سے ہوں ۔ اگر کوئی اہم بات ہو تو دوسرے روز پر اس کام کو ملتوی کر دیں ۔

جب یہ دونوں باپ بیٹا کتب خانہ میں جا بیٹھے تو مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے اپنے والد مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم سے پوچھا کہ آپ کا مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ سے کس بات میں اختلاف ہے ۔ اس کے جواب میں انہوں نے کہا کہ بہت سی باتوں میں ہم کو ان سے اختلاف ہے ۔ پھر مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ کوئی ایک بات اختلاف کی فرمایئے ۔ اس کے جواب میں ایک اختلافی مسئلہ انہوں نے پیش کیا ۔ مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ جس مسئلہ میں آپ سے ان کو اختلاف ہے اس میں آپ کی رائے کیا اور مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کی رائے کیا ، اصل بات تو وہی ہے جو اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلعم نے فرمایا اور پھر آخر میں چاروں ائمہ کی رائے کو اہمیت حاصل ہے ۔ اس کے جواب پر مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے فرمایا کہ ہاں یہ بات تو صحیح ہے کہ کسی امر کے حق و باطل ہونے کی دلیل حاصل کرنے کے لئے یہی تین ذرائع ہیں ۔ چنانچہ قرآن مجید تفسیریں اور ائمہ کرام کی رائیں دیکھی جانے لگیں ۔ کچھ دیر تک کتابوں کی دیکھ بھال ہوتی رہی ۔ اور باپ بیٹے کی گفتگو چلتی رہی ۔ یہاں تک کہ کچھ دیر کے بعد مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے فرمایا کہ میری رائے غلط تھی اور مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ حق پر ہیں ، لیکن پھر بھی مولانا الٰہی بخش صاحب نے فرمایا کہ اس مسئلہ میں تو ہم نے اپنی غلطی تسلیم کر لی ۔ لیکن ابھی بہت سی باتیں ہیں ، جس میں ہم مولانا ولایت علی صاحب موصوف کی روش کو غلط سمجھتے ہیں ۔ مولانا اکبر علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ الحمد للہ ، جب ایک مسئلہ طے ہو چکا

تو اب کوئی دوسرا مسئلہ پیش کیا جائے، تاکہ اسی صورت سے اس کی بھی جانچ کی جائے۔ مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے دوسرا اختلافی نکتہ پیش کر دیا، اور پھر اسی صورت سے کتابوں کی دیکھ بھال شروع ہوئی اور پہلے مرتبہ سے کم ہی وقت میں اس دوسرے مسئلے میں بھی انہوں نے اپنی غلطی اور مولانا ولایت علی صاحب موصوف کا حق پر ہونا تسلیم کر لیا۔
اسی طرح تین چار اختلافی مسائل پیش ہوئے اور ہر مسئلہ پہلے مسئلہ سے کم عرصہ میں طے پاتا گیا۔ اس کے بعد مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے فرمایا کہ کتابوں کو بند کر کے الماری میں رکھو اور اب ہم خود چل کر مولانا ولایت علی صاحب مدظلہ سے باتیں کرتے ہیں۔
اس پر یہ دونوں باپ بیٹے مولانا ولایت علی صاحب مرحوم کی بیٹھک میں اندرونی دروازہ سے داخل ہوئے۔ مولانا الٰہی بخش صاحب کو آگے آگے اور ان کے پیچھے مولانا اکبر علی صاحب مرحوم کو آتے ہوئے جب مولانا ولایت علی صاحب مرحوم نے دیکھا تو سمجھ گئے کہ کل مسئلے طے پا چکے۔ اب یہ دونوں باپ بیٹا مولانا ولایت علی صاحب مرحوم کے پاس بیٹھ گئے۔ اور مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے فرمایا کہ ابھی مولوی اکبر علی سے باتیں ہوئی ہیں۔ اب ہم کو آپ سے کوئی اختلاف باقی نہیں ہے۔ اب ہمکو آپ سے صرف ایک بات کہنی ہے، وہ یہ کہ جس روش پر آپ چل رہے ہیں اس کا نتیجہ ایک نہ ایک دن مصائب میں گرفتار ہونا ہے۔ اس کے جواب میں مولانا ولایت علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ ایک طرف اللہ اور اس کے رسول کی مرضی ہے، اور دوسری طرف انگریزوں کا ڈر، ایسی صورت میں کیا کیا جائے۔ اس گفتگو کے بعد سے مولانا الٰہی بخش صاحب مرحوم نے مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کا ہر معاملہ میں ساتھ دیا اور دونوں خاندان شیر و شکر ہو گئے۔

**نوٹ** :۔ یہ بات قابل غور ہے کہ اس قدر شدید اختلافات کے باوجود یہ سارے اختلافات اتنے جلد کیسے مٹ گئے، بات یہ ہے کہ ان دونوں بزرگوں کے درمیان اختلاف کی بنا پر صرف سمجھ کی غلطی تھی۔ جب سمجھ درست ہو گئی تو سارے اختلافات بھی ختم ہو گئے۔ ان دونوں ساده لوح بزرگوں میں نہ تو کوئی ذاتی خواہش تھی اور نہ ضد۔ جہاں ذاتی خواہشات ہوں اور اس کے ساتھ ضد بھی ہو تو پھر لوگوں کے ایسے اختلافات کیسے ختم ہو سکتے ہیں۔

(۲) مولانا ولایت علی صاحب مرحوم کے مکان پر کافی تعداد میں طلبا رہتے تھے، ان کے کھانے پینے اور کپڑے کا انتظام قومی فنڈ سے ہوتا تھا۔ تعلیم کے ساتھ ساتھ ان کی تربیت کا خیال خاص طور پر رکھا جاتا تھا۔ مولانا ولایت علی صاحب مرحوم اپنے موقع کی آمدنی اس فنڈ میں ملا دیتے تھے۔ جس طرح پر کھانے اور کپڑے کا انتظام طلبہ کے لئے اس فنڈ سے ہوتا تھا۔ اسی طرح پر اپنے اور اپنے گھر والوں کے کھانے اور کپڑے کا انتظام بھی اسی فنڈ سے کرتے تھے۔

ایک روز مولانا عبدالرحیم صاحب کی والدہ نے آٹے کا تھوڑا سا کھجور اس خیال سے تیار کیا کہ صبح کے وقت مولانا عبدالرحیم صاحب کو بطور ناشتہ کھلا کر پڑھنے کے لئے بھیجا کریں۔ اس کھجور کی تیاری کا حال مولانا ولایت علی صاحب کو معلوم ہوا تو وہ زنانہ مکان میں تشریف لے گئے، اور مولانا عبدالرحیم صاحب کی والدہ مرحومہ سے فرمایا کہ ہم کو معلوم ہوا ہے کہ تم نے کچھ کھجور تیار کیا ہے۔ مولانا عبدالرحیم صاحب کی والدہ مرحومہ نے جواب دیا کہ جی ہاں، اس خیال سے کچھ تیار تو ضرور کیا ہے کہ سویرے عبدالرحیم کو کچھ ناشتہ کرا دیا کروں۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ جو کھجور تیار کیا ہے وہ لاؤ۔ انہوں نے ایک برتن میں کچھ کھجور لا کر پیش کر دیا۔ مولانا ولایت علی صاحب نے فرمایا کہ جس برتن میں کھجور رکھا گیا ہے وہی برتن لے آؤ۔ مولانا عبدالرحیم صاحب کی والدہ مرحومہ نے حکم کی تعمیل کی اور کھجور کا برتن سامنے لا کر رکھ دیا۔ اب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ تم عبدالرحیم کی ماں یہاں موجود ہو تم نے تو اپنے لڑکے لئے ناشتہ کا سامان تیار کر دیا اور وہ تمام طلبار دین جو یہاں ہیں، ان کی مائیں تو یہاں موجود نہیں ہیں جو ان کے لئے ناشتہ کا سامان موجود رکھیں۔ اس لئے ان کھجوروں کو ہمارے حوالہ کرو۔ اس کے بعد اس کو باہر لے جا کر تمام طلبار کے درمیان تقسیم فرما دیا۔

(۳) مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ جب اپنے زمانہ کے دستور کے مطابق پٹنہ میں مختصرات اور متوسطات سے فارغ ہوئے تو لکھنؤ فرنگی محل کے مدرسہ میں بھیجے گئے۔ وہاں ان کا سبق مولانا اشرف صاحب فرنگی محلی سے ہونے لگا۔ آپ نے وہاں مطولات کو

ختم کیا۔ مولانا اشرف صاحب کے شاگردوں میں آپ بہت ذہین اور فطین ثابت ہوئے۔ اسی زمانہ میں جناب سید احمد صاحب بریلوی علیہ الرحمہ اور حضرت مولانا محمد اسمٰعیل صاحب شہید دہلوی وغیرہم لکھنؤ پہنچے۔ جناب سید صاحب علیہ الرحمہ کے حالات دریافت کرنے اور ان سے باتیں کرنے کے لئے مولانا اشرف صاحب مرحوم نے مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کو منتخب فرمایا اور ان کو جناب سید صاحب کی خدمت میں بھیجا، تاکہ ان سے گفتگو کرکے ان کا اندازہ کریں۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے جناب سید صاحب علیہ الرحمہ کے پاس پہنچکر ان کی باتیں سُنیں تو اس سے بہت زیادہ متاثر ہوئے۔ اس کے بعد مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے اندر بہت تغیر واقع ہوگیا۔ ان سب واقعات کو اپنے استاذ مولانا اشرف کے پاس جاکر بیان کیا۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے فرنگی محل کے دوران قیام میں ایک مولانا تھے (جن کا نام ہمیں یاد نہیں ہے) وہ مولانا ولایت علی صاحب کے ہم سبق تھے۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ جس زمانہ میں پٹنہ میں مقیم تھے۔ ہو سکتا ہے کہ ہم مکتب یا ہم سبق مولانا موصوف پٹنہ تشریف لائے، ان کے ہمراہ ان کا خادم بھی تھا۔ مولانا ولایت علی صاحب کے ہم سبق فقہ کی کتابوں میں مختلف مقامات پر نشانات لگائے ہوئے تھے۔ وہ دن جمعہ کا تھا۔ جمعہ کی نماز کے پہلے ہی پہنچے اور پہنچتے ہی فرمایا کہ ہم نے سُنا ہے کہ آپ کا مسلکی واعتقادی رنگ بدل گیا ہے۔ میں کتابوں میں نشانات لگا کر آپ سے بحث کرنے کے خیال سے آیا ہوں۔ مولانا ولایت علی صاحب مرحوم نے اپنے ساتھی سے فرمایا کہ میں جیسا حنیفی قبل تھا ویسا ہی حنیفی اب بھی ہوں۔ آپ کو جو کچھ فرمانا ہو بعد میں فرمادیں۔ اب جمعہ کی نماز کا وقت قریب ہے اگر جناب کو غسل کرنا ہو تو غسل کریں یا کپڑہ بدلنا ہو تو کپڑہ ہی بدل ڈالیں اور جمعہ کی نماز کے لئے تشریف لے چلیں۔ تو وارد مہمان نے غسل کیا۔ کپڑے بدلے اور جمعہ کی نماز میں شرکت کے لئے جامع مسجد صادق پور میں تشریف لائے اور شریک نماز ہوئے۔ نماز جمعہ سے فراغت کے بعد مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ اپنے دوست کو لے کر اپنے مکان ―― پر پہنچے۔ وہاں دسترخوان بچھا تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر مٹی کے برتنوں (انقروں) میں کھانا رکھا گیا۔ ایک انقرے کے پاس مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ

خود بیٹھے اور اسی میں اپنے محترم دوست کو بھی شریک کیا۔ ہر ایک اکھرے میں چار چار یا پانچ پانچ آدمی مل کر کھانا کھا رہے تھے۔ مہمان کا غلام اپنے آقا کے نزدیک کھڑا تھا ۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے اس غلام سے فرمایا کہ بھائی ہاتھ دھوؤ اور ہم لوگوں کے ساتھ کھانے میں شریک ہو جاؤ۔ غلام نے جواب دیا کہ حضرت میں غلام ہوں، آپ لوگوں کے ساتھ کھانے میں شرکت کیسے کروں۔ مولانا ولایت علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ ہاں بھائی ہم لوگ بھی اللہ تعالیٰ کے غلام ہی ہیں ۔ ہاتھ دھوؤ اور کھانے میں شریک ہو جاؤ ۔ وہ غلام اپنے آقا کا منہ دیکھنے لگا (کیونکہ اس کو اپنے آقا کے ساتھ ایک برتن میں کھانا نصیب ہی کب ہوا تھا، یہ تو اس کی زندگی کا پہلا اتفاق تھا) مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ بار بار کھانے میں شرکت کے لئے اس کو اصرار فرماتے رہے۔ اور وہ غلام جھجکتا اور اپنے آقا کا منہ تکتا رہا۔ یہاں تک کہ غلام کے آقا کو بھی کہنا پڑا کہ ہاتھ دھو کر کھانے میں شریک ہو جاؤ۔ یہ پہلا موقع تھا کہ آقا اور غلام دونوں نے ایک ہی برتن میں کھانا کھایا۔ کھانا کھانے کے بعد برتن اور دسترخوان ہٹایا گیا۔ اب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے اپنے دوست سے فرمایا کہ اب آپ کو جو کچھ فرمانا ہو فرما سکتے ہیں ۔مولانا موصوف کے دوست نے "شنیدہ کے بود مانند دیدہ" فرماتے ہوئے یہ فرمایا کہ اب مجھے کچھ نہیں کہنا ہے ۔مساوات کا ایک عملی جامہ تھا جسکو جناب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے پیش کر دیا نہ منطقی موشگافیاں تھیں، نہ کوئی علمی اصول پر بحث؛ ایک سیدھا سادھا طریقہ تھا جس نے بحث کرنے والے مولانا کے دل کو موم کر دیا اور ان کا دل مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کا منقاد ہو گیا۔

(۴) طریقہ تبلیغ ۔ پوربی بنگال غالباً حکیم پور وغیرہ کے علاقہ کے کسی دیہات میں مولانا ولایت علی علیہ الرحمہ پہنچے اور کسی جگہ پر اپنے ٹھہرنے کی جگہ تجویز فرمائی اور اپنے قیام و طعام کا خود انتظام کیا۔ دوسرے روز ایک جُلاہے کے مکان پر پہنچے جو اپنے کپڑے بُننے کے کام میں مشغول تھے، ان سے فرمانے لگے کہ دنیا میں رہنے کے لئے کھانے پینے کا انتظام اور اپنے اہل و عیال کی پرورش کے لئے آپ سب کچھ کر رہے ہیں لیکن آخرت کے لئے جہاں ہمیشہ رہنا ہے آپ کیا کام کر رہے ہیں۔ غرض دنیا کی ناپائیداری اور آخرت کی پائیداری کی طرف توجہ دلانے لگے۔ آپ

لباس بہت ہی معمولی تھا۔ اس لئے بُنکر نے آپ کو بھیک مانگنے والا آدمی سمجھا اور چار پیسے دیکر ہٹانا چاہا۔ آپ نے فرمایا کہ بھائی پیسے اپنے پاس رکھو اور جو میں کہتا ہوں اُسے کان لگا کر سُنو۔ اس پر بھی آپ کی حقیقت اس بُنکر پر ظاہر نہ ہوئی۔ اب اس نے دو چار آنے دیکر آپ کو ہٹانا چاہا۔ اس پر بھی آپ نے پھر وہی فرمایا کہ بھائی پیسے اپنے پاس رکھو اور جو میں کہتا ہوں اسے غور سے سنو۔ اب وہ شخص ناراض ہوگیا اور مارنے کی کوچی اُٹھا کر کہا کہ اچھا اب ہم آپ کو سمجھائیں گے۔ مولانا نے فرمایا کہ مارنا ہو تو مار دو، لیکن جو میں کہتا ہوں اُسے سنو، اب اس شخص کے کان کھڑے ہوئے۔ مولانا موصوف نے پھر فرمایا کہ تم جو کام کر رہے ہو کرتے جاؤ صرف میری باتوں کی طرف کان لگاؤ۔ اب وہ شخص آپ کی باتوں کو بغور سُننے لگا۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ دنیا کا ناپائیدار اور آخرت کا پائیدار ہونا سمجھا رہے ہیں۔ اور یہ بھی سمجھا رہے ہیں کہ یہ جو کچھ تم کر رہے ہو یہ سب دنیا کے دھندے ہیں۔ اللہ تعالیٰ جس نے ہم سب کو پیدا کیا اس کی رضا جوئی اور اس کی ناراضگی سے بچنے کے لئے آپ اور ہم نے کیا (فکر) عمل کیا۔ غرض صبح سے شام تک کی محنت کا اتنا نتیجہ نکلا کہ وہ شخص آپ کی باتوں کی طرف متوجہ ہونے لگا۔ شام ہوئی تو آپ اپنے ڈیرے پر تشریف لے گئے۔ دوسرے دن اپنے ڈیرے پر کچھ تناول فرما کر پھر اس بُنکر کے مکان پر تشریف لائے۔ دوسرے تمام دن کی محنت کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس شخص کو نماز پڑھنے کے لئے تیار کر لیا اور مختصر طور پر نماز کی ترکیب بتائی اور اپنے ساتھ دن کی تمام نمازوں میں شریک رکھا۔ اسی طرح دو چار روز عمل کرتے رہے اور ان سے نماز پڑھواتے رہے۔ جب اس شخص کو نماز پڑھنے کا طریقہ معلوم ہوگیا اور تنہا بھی اپنی نماز پڑھنے لگا، تو اس کے بعد اس کو کتاب پڑھنے کے لئے آمادہ کیا اور قاعدہ بغدادی شروع کرا کر اختتام تک پہنچا۔ جب قاعدہ ختم ہوگیا تو قرآن مجید کا پارہ عم مترجم شروع کرایا اور پورا پارۂ عم ترجمہ کے ساتھ پڑھایا اور اس کا مطلب بھی سمجھایا۔ اس شخص کے پڑھانے میں تقریباً سات آٹھ ماہ صرف ہوئے۔ روزانہ رات کو آپ اپنے ڈیرہ پر رہتے اور صبح سے شام تک بُنکر کے مکان پر تشریف رکھتے اور اس کو تعلیم دیتے رہے۔ جب وہ شخص نماز کا عادی ہوگیا اور نماز و روزہ کے بہت سے مسائل اُسے معلوم ہو گئے۔ پارہ عم کی

آیتوں کا مفہوم بھی سمجھنے لگے۔ تب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ اس بستی میں تمہارے سوا کسی دوسرے کے ساتھ ہم نے محنت نہیں کی ہے۔ تم کو دین سمجھایا اور دین کا عملی جانب سمجھایا۔ اب اس بستی کا سنبھالنا تمہارا کام ہے۔ اب تم جانو اور تمہاری بستی جانے۔ مولانا ولایت علی صاحب تو وہاں سے کسی دوسری جگہ تشریف لے گئے۔

اللہ تعالیٰ کی مہربانی ایسی ہوئی کہ اس تنکے کے ذریعہ اس بستی نیز قرب وجوار کی دیگر بستیوں میں دین کی روشنی پھیلی اور کثرت سے لوگ عامل بالقرآن والحدیث اور اللہ والے انسان بن گئے۔

۵۔ **مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کی قلبی کیفیت** ــ برادری کے گھروں میں سے کسی گھر میں تقریب تھی۔ تقریب کی وجہ سے گھر کی مختلف جگہوں پر قندیلوں کے روشن کرنے کی ضرورت تھی۔ ایک مشعل کے ذریعہ کل قندیلیں روشن کی گئیں۔ اس کے بعد مشعل کو بجھا کر رکھ دیا گیا۔ اس کیفیت کو دیکھ کر مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ میں ایک وجدانی کیفیت پیدا ہو گئی۔ فرمانے لگے اس مشعل نے تو تمام قندیلوں کو روشن کر دیا، لیکن اب وہ خود بجھ گیا۔ یہی حال کہیں میرا نہ ہو جائے کہ دین کی روشنی جو کچھ میرے ذریعہ پھیلی ہے کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم خود بجھ جائیں اور میرے اندر دین کی روشنی باقی نہ رہے۔

۶ــ پٹنہ کے ایک محلہ پورب دروازہ کے ایک شیخ صاحب نے مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کو دعوت طعام دی اور کہا کہ آپ اور آپ کے گھر والوں کی ہمارے یہاں دعوت ہے۔ آپ لوگ میرے غریب خانہ پر فلاں وقت تشریف لا کر کھانا تناول فرمائیں شیخ صاحب نے سمجھا تھا کہ مولانا کے ساتھ ان کے گھر کے چودہ پندرہ آدمی ہونگے۔ اسی لئے اسی اندازے سے پندرہ آدمیوں کا کھانا تیار کرایا تھا۔ لیکن مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ جب اس دعوت کی شرکت کے لئے تشریف لے جانے لگے تو اپنے یہاں کے طلبا اور قافلہ کے کل لوگوں کو اپنے ساتھ لے گئے جن کی تعداد تقریباً دو سو تھی۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے اپنے گھر والوں میں ان سب کو شمار کر لیا (حالانکہ جناب شیخ صاحب کا مطلب کچھ اور تھا) جب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ اتنے لوگوں کے ساتھ

وہاں پہنچ گئے۔ تو شیخ صاحب اتنی تعداد کو دیکھ کر گھبرائے اور چاہا کہ آدمی بازار بھیج کر نان بائیوں کے یہاں سے روٹی گوشت وغیرہ منگوالیں اور اپنے گھر کی پکی ہوئی چیزوں کے ساتھ ملا کر دسترخوان پر رکھ دیں تاکہ سب لوگ کھانا کھا سکیں۔ شیخ صاحب اپنے ارادہ کو پورا کرنے کی فکر میں تھے ہی کہ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے شیخ صاحب سے فرمایا کہ آپ کس فکر و تردد میں ہیں۔ اس کے جواب میں شیخ صاحب نے کہا کہ میرے سمجھنے میں غلطی ہوئی۔ میں نے سمجھا تھا کہ آپ کے ساتھ آپ کے گھر کے چودہ پندرہ آدمی ہونگے، اس لئے اسی انداز سے کھانا تیار کرایا تھا۔ مگر اب جبکہ آدمی زیادہ ہیں تو بازار سے اور کھانے کا سامان منگوا کر گھر کی پکی ہوئی چیزوں کے ساتھ دسترخوان پر رکھ دینا چاہتا ہوں یہ سُن کر مولانا مرحوم نے فرمایا کہ بازار سے کھانا نہ منگوائیں، جو کچھ پکوا چکے ہوں وہی لے آویں اور کھانے کے برتن کو ڈھکن سے چھپا رہنے دیں۔ شیخ صاحب نے مولانا مرحوم کے فرمان کے مطابق کھانے کے برتنوں کو چھپی ہوئی حالت میں آپ کے سامنے لاکر پیش کر دیا۔ آپ نے کھانے کے برتن سے ڈھکنے کو ذرا سا اُٹھایا اور ہاتھ لگا کر تھوڑا سا کھانا اپنے ہاتھ میں لیا اور برکت کی دعا پڑھ کر کھانے پر دم کر دیا اور جو کھانا آپ نے اپنے ہاتھ میں لیا تھا، اس میں سے کچھ آپ نے کھایا اور باقی اسی برتن میں ڈال دیا۔ اور برتن کو کپڑے سے ڈھانک دیا اور فرمایا کہ دسترخوان بچھا دیں اور کھانے کا برتن ڈھنکا رہنے دیں، برتن کا ڈھکنا صرف اتنا اُٹھائیں جس سے کھانا نکالا جا سکے اور بسم اللہ پڑھ کر لوگوں کو کھانا کھلانا شروع کریں۔

ان کے حکم کی تعمیل ہوئی اور تمام لوگوں نے پیٹ بھر کر کھانا کھا لیا۔ پھر بھی برتن میں کھانا کچھ باقی رہ گیا۔

(۷) اہل صادقپور جب تک جناب سید صاحب علیہ الرحمہ کی دینی تحریک اور ان کا نصب العین سے متاثر نہیں ہوئے تھے۔ یعنی ان کی تحریک اور نصب العین کو قبول نہیں کیا تھا۔ اس وقت ان کے کاموں کا رنگ ڈھنگ کچھ اور تھا۔ اور جب اہل صادقپور نے جناب سید احمد صاحب کی دینی تحریک اور نصب العین کو قبول کر لیا تو ان کے کاموں کا ڈھنگ کچھ اور ہو گیا۔ یوں تو بہت سی باتوں میں فرق پیدا ہوا لیکن میں یہاں

پر صرف ان کی شادی بیاہ کے طریقوں کے فرق کو ظاہر کرنا چاہتا ہوں۔ مولانا الٰہی بخش صاحب کے بڑے صاحب زادہ مولانا احمد اللہ صاحب اسیر انڈمان کا عقد (نکاح) جناب سید صاحب علیہ الرحمہ نے پڑھایا تھا، لیکن اس وقت تک جناب سید صاحب کی دینی تحریک یا نصب العین کو قبول نہیں کیا گیا تھا۔ مولانا احمد اللہ صاحب کا عقد جناب شاہ محمد حسین صاحب ساکن نموہیا کی بڑی صاحبزادی سے ہوا تھا۔ جناب سید صاحب علیہ الرحمہ کی موجودگی میں صرف نکاح ہوا تھا۔ شادی یا رخصتی کی تقریب بعد کو انجام پائی تھی۔ مولانا احمد اللہ صاحب کی جب شادی ہونے لگی تو بارات پورے عرفی طریقہ پر گئی اور بارات کا ساز و سامان اس قدر زیادہ تھا کہ بارات کا اگلا سرا شاہ محمد حسین صاحب کے مکان پر پہنچ گیا اور پچھلا سرا ابھی صادق پور سے اُٹھا نہیں تھا۔ نموہیا تک ایک ہی بارات کا سامان تھا یہ تو اہل صادق پور کا پہلا رنگ تھا، اب دوسرا رنگ ملاحظہ فرمایئے۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے چھوٹے بھائی مولانا فرحت حسین صاحب علیہ الرحمہ تھے۔ مولانا فرحت حسین صاحب علیہ الرحمہ حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب اسیر انڈمان کے والد ماجد تھے۔ مولانا ولایت علی صاحب مرحوم کے بڑے صاحب زادہ مولانا عبداللہ صاحب تھے۔ مولانا فرحت حسین صاحب کی صاحب زادی اور مولانا عبدالرحیم صاحب اسیر انڈمان کی بہن کا نام بسماۃ صالحہ تھا۔ ایک روز جمعہ کے دن مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے مولانا فرحت حسین صاحب سے فرمایا کہ صالحہ تو اب سیانی ہو گئی ہے، اس کے نکاح کا کوئی سامان ہوا ہے یا نہیں؟ مولانا فرحت حسین صاحب نے فرمایا کہ ابھی تک تو کوئی بات نہیں ہوئی ہے۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ اگر آپ کی لڑکی کا نکاح مولوی عبداللہ صاحب سے کر دیا جائے تو کیسا رہے گا۔ مولانا فرحت حسین صاحب نے فرمایا کہ آپ کی رائے ہمیں قبول ہے۔ مولانا ولایت علی صاحب مرحوم نے فرمایا کہ جمعہ کی نماز کے بعد آج ہی عقد ہو جائے گا۔ صادق پور کی مسجد میں نماز جمعہ کے بعد لوگوں کو روک لیا گیا، اور اسی موقع پر مولانا عبداللہ صاحب کا نکاح مولانا فرحت حسین صاحب کی صاحب زادی سے کر دیا گیا اور اسی وقت مسجد ہی میں یہ اعلان کیا گیا کہ کل فلاں وقت ولیمہ کی دعوت ہے۔

اب سب لوگ اپنے اپنے مکان روانہ ہوئے۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ بھی اپنے گھر تشریف لائے، اور زنانہ مکان میں پہنچ کر مولانا فرحت حسین صاحب کی اہلیہ یعنی مولانا عبدالرحیم صاحب اسیر انڈمان کی والدہ کو بلا کر ملاقات کیا اور فرمایا کہ تمہاری لڑکی صالحہ کا نکاح ہم نے مولوی عبداللہ سے کر دیا ہے۔ اور آج ہی رات کو رونمائی بھی کرا دی جائے گی۔

مولانا عبدالرحیم صاحب کی والدہ نے فرمایا کہ جو کچھ ہوا بہت اچھا ہوا مگر رونمائی کیسے ہوگی کیونکہ ابھی تو شادی کے کپڑے وغیرہ تیار نہیں ہیں۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا جو کچھ کپڑوں کا سامان گھر میں ہے اسی کو لاؤ۔ کپڑوں کا سامان لا کر ان کے سامنے رکھ دیا گیا اور انہیں کپڑوں میں سے ایک پائجامہ ایک کرتا اور ایک دوپٹہ نکال کر رکھ دیا اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی یہ نعمت موجود ہے۔ یہی لڑکی کو پہنا دو، اور رات کو خلوت کر دو۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ مولانا عبداللہ صاحب کے لئے یا ان کی اہلیہ کے لئے کوئی نئے کپڑے شادی کے لئے نہیں بنے۔ دوسرے روز سادہ طریقہ پر ولیمہ ہو گیا۔ پہلا طریقہ بھی ہم نے لکھا اور یہ دوسرا طریقہ بھی۔ ایک شادی بیاہ کے طریقوں میں اس قدر انقلاب واقع کیسے ہوا۔ بات یہ ہے کہ کسی نصب العین کے مطابق کام کرنے والوں کا ڈھنگ کچھ اور ہوتا ہے اور جب کسی قوم کے سامنے کوئی نصب العین نہیں ہوتا ہے تو ان کے کاموں کا ڈھنگ کچھ اور ہوتا ہے۔

(۸) **بالاکوٹ** وغیرہ کے علاقہ میں گلاب سنگھ اور مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے درمیان جنگ جاری تھی۔ گلاب سنگھ کا بہت سا علاقہ مجاہدین کے قبضہ میں آ چکا تھا۔ ان حالات کو دیکھ کر گلاب سنگھ انگریزی فوج کی حمایت میں آ گیا اور انگریز حکومت کا معاہد بن گیا۔ ایسی حالت میں مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے اس جگہ کو چھوڑنا چاہا۔ اسی زمانہ میں سید اکبر شاہ والی سوات نے آپ کو سوات پہنچنے کی دعوت دی، لیکن سوات تک پہنچنے میں بیچ میں انگریزی حکومت کا علاقہ پڑتا تھا۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے انگریزی حکومت کے مقامی افسران سے اس

راستہ سے گذرنے کی اجازت چاہی اور ملک سوات جانا چاہا۔ مقامی حکام نے اس راستہ سے گزرنے کی تحریری اجازت بھی دیدی۔ لیکن جب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ انگریزی علاقہ سے گذرنے لگے تو انگریزی فوج نے ان کو گھیر لیا اور مقامی حکام نے جو کچھ تحریری راہ داری کی اجازت دی تھی اُسے کالعدم کردیا اور نہایت دغابازی کے ساتھ کہا کہ جن حکام نے راہ گذاری کی اجازت دی تھی وہ غلط تھی، انگریزی حکومت کی پالیسی کے خلاف تھی۔ انگریزی فوج مولانا ولایت علی صاحب مرحوم اور آپ کے ساتھیوں کو لاہور لے آئی اور یہاں لاکر ان کی جمیعت کو توڑ دی۔ اور لاہور سے ان لوگوں کو پٹنہ لے آئی اور پٹنہ کے کمشنر کے یہاں دو برس کا ان لوگوں کا مچلکا ہوا۔ مچلکہ کا زمانہ گذرنے پر پھر مولانا ولایت علی صاحب سوات کی طرف روانہ ہوئے جس کی تفصیل اسی کتاب یعنی تذکرہ صادقہ میں موجود ہے۔ جس وقت مولانا ولایت علی صاحب دہلی میں قیام فرما تھے اسی زمانہ میں دہلی کے علماؤں میں یہ بحث چھڑی ہوئی تھی کہ آلو حلال ہے یا حرام۔ علماء دو پارٹیوں میں بٹے ہوئے تھے۔ ایک پارٹی آلو کو حلال کہتی تھی اور دوسری پارٹی حرام قرار دینے پر تلی ہوئی تھی۔ آلو کی حلت اور حرمت پر دہلی اس زمانہ میں بحث ہو رہی تھی جس کا تذکرہ جناب حضرت مولانا نذیر حسین صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح معروف بہ حیات بعد الممات میں بھی ہے۔ مولانا ولایت علی صاحب کی شہرت سن کر دونوں پارٹی کے لوگ آپ کے پاس آئے اور کہا کہ یہاں آلو کے حلال و حرام کہنے میں دو پارٹیاں ہیں ایک تو حلال کہتی ہے اور دوسری حرام۔ آپ کی تحقیق اس کے متعلق کیا ہے۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ میں آلوؤں کے پیچھے نہیں پڑتا۔ یہ جواب دے کر معاملہ کو ختم کردیا۔ یہ تو بیکاروں کا دھندا تھا۔ مولانا ولایت علی صاحب مرحوم ایسے معاملات میں کیا پڑتے۔

مولوی امام علی صاحب استاذ زینت محل سے ظفر شاہ نے مولانا ولایت علی صاحب کے حالات معلوم کئے تو انہی کے ذریعہ مولانا موصوف کے پاس پیغام پہنچایا کہ قلعہ کے اندر محل میں تشریف لاکر وعظ فرمائیں۔ پہلے تو مولانا موصوف نے عذر کیا، لیکن بار بار اصرار پر محل میں تشریف لے جانا اور وعظ کرنا منظور فرمایا۔ محل میں جو بیان ہوا اس کا ذکر تذکرہ صادقہ میں

موجود ہے۔ وعظ کے بعد مولانا اپنے ساتھیوں کے ساتھ اپنے ڈیرے پر تشریف لے گئے تو قیام گاہ پر بادشاہ کی طرف سے پچاس خوان کھانا پہنچا۔ دستر خوان پر کھانا چن دیا گیا۔ مولانا نے دستر خوان پر چنے ہوئے کھانوں کو دیکھا تو اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ اس میں سے جو چیزیں ایک دو روز رکھی جاسکتی ہیں، ان کو اٹھا لو اور جو چیزیں نہیں رکھی جاسکتیں جنہیں خراب ہو جانے کا امکان ہے، ان کو کھا لو۔ دستر خوان سے اٹھوائی ہوئی چیزوں کو دہلی سے آگے بڑھنے پر کھانے کی اجازت دی۔

(۹) سید اکبر شاہ کی فرمائش پر مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ سوات پہنچے۔ آپ کی ہجرت کی خبر سن کر مختلف جگہوں سے لوگ سوات روانہ ہونے لگے اور وہاں اچھا خاصہ اجتماع ہو گیا۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے ساتھ جو اجتماع سوات میں ہوا تھا، وہ انگریزوں کو سخت ناگوار تھا۔ انگریزی حکومت کی یہ کوشش رہی کہ ان کی جمعیت کو توڑ دیں۔ جمعیت کو توڑنے کے لئے انگریزی حکومت کی طرف سے بار بار حملے ہوتے رہے۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ انگریزی حکومت کے حملوں کا دفاع کرتے رہے۔ اس دفاعی کارروائی میں مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ ہمیشہ کامیاب رہے۔ اور انگریزی فوج کو ہمیشہ شکست ہوتی رہی۔ اب سوات میں جمع ہونے والے مجاہدین میں سے بہتیرے لوگ یہ چاہتے تھے کہ مولانا موصوف جارحانہ حملہ کرتے، صرف دفاع پر اکتفا نہ کرتے۔ جارحانہ حملہ کی رائے رکھنے والوں نے قرآن مجید کی آیت کہ مَّن فِئَةٍ قَلِيلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيرَةً بِإِذْنِ اللَّهِ بھی پیش کیا۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ جس جماعت کے غلبہ کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا ہے، ویسی ہی جماعت ہم بنانا چاہتے ہیں۔ ابھی ویسی جماعت نہیں بنی ہے۔ مولانا موصوف کا مطلب یہ تھا کہ جمعیت کے افراد کے اندر اسلامی تربیت اچھی طرح پیدا کر دی جائے۔ جبتک اسلامی تربیت اچھی طرح پر حاصل نہ ہو جائے، اسوقت تک انگریزوں کے حملہ کا صرف دفاع کیا جائے۔ اپنی طرف سے جارحانہ حملہ نہیں کیا جائے۔ مولانا موصوف کو اسلامی تربیت کا کس قدر خیال تھا۔ مومنوں کے لئے جس طور پر آخرت کی جنت کا وعدہ ہے، اسی طرح پر دنیا کی زمین پر خلافت کا بھی وعدہ ہے۔ مولانا موصوف کے خیالات

بہت اعلیٰ تھے اور ان کے دماغ میں یہ بات کھٹکتی تھی کہ ابھی لوگ اس درجہ پر نہیں پہنچے ہیں
کہ اللہ تعالیٰ اپنے اس وعدہ کو پورا کرے جو اس نے مومنین سے کیا ہے۔ دنیا والے بھی ملک
گیری کی کوشش کرتے ہیں۔ اس کے لئے جدوجہد بھی کرتے ہیں اور کبھی وہ اس میں کامیاب
بھی ہو جاتے ہیں اور اللہ والے مومنین بھی ملک گیری کی کوشش کرتے ہیں۔ اس کے
لئے وہ بھی جدوجہد کرتے ہیں۔ لیکن ان دو گروہوں کے مقصد میں بہت بڑا فرق ہوتا ہے۔
دنیا دار گروہ اپنی ذات یا اپنی قوم کو فائدہ پہنچانا چاہتا ہے، اور اللہ والوں کا گروہ
اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور دنیا میں امن و امان پیدا کرنا چاہتا ہے۔ اسی کو کسی نے کہا ہے
کہ:- واسطے دین کے لڑنا نہ پئے طمع بلاد ٭ دین اسلام میں کہتے ہیں اسی کو تو جہاد
سید صاحب علیہ الرحمہ اور مولانا محمد اسمٰعیل شہید علیہ الرحمہ کے بعد مولانا ولایت علی صاحب
علیہ الرحمہ کے جیسا دینی اور انتظامی سمجھ رکھنے والا کوئی دوسرا معلوم نہیں ہوتا۔

اوپر جس چیز کا بیان ہو چکا ہے کہ سوات میں جو مجاہدین جمع ہو گئے تھے۔ ان کے اندر
اختلاف رائے تھا۔ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ اور ان کے ساتھ کچھ مجاہدین انگریزوں کے
حملہ کا مدافعانہ دفاع چاہتے تھے اور اندرونی اصلاح کو مقدم رکھتے تھے اور انہی مجاہدین میں مولانا
عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ (مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے چھوٹے بھائی) اور ان
کے ساتھ کچھ مجاہدین انگریزوں پر جارحانہ حملہ کرنا چاہتے تھے۔ اس اختلاف رائے کی وجہ سے مجاہدین کی
دو ٹولی ہو گئی تھی۔ جو لوگ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کی رائے کو پسند کرتے تھے وہ لوگ
ان کے ساتھ رہے اور جو لوگ مولانا عنایت علی صاحب مرحوم کی رائے کو پسند کرتے تھے
وہ ان کے ساتھ رہے۔ مولانا یحییٰ علی صاحب علیہ الرحمہ ہی صرف ایک ایسے شخص رہ گئے تھے
جو ان دونوں ٹولیوں کو ایک کرنا چاہتے تھے اور اس کی برابر کوشش کرتے رہتے تھے، اور
اس ایک کرنے کی کوشش میں کبھی اس ٹولی میں آجاتے اور کبھی دوسری میں۔ دونوں ٹولیوں کے
لوگوں میں ان کی ہر دلعزیزی مسلّم تھی۔ مولانا یحییٰ علی صاحب علیہ الرحمہ ابھی اپنی کوشش میں مصروف
ہی تھے کہ ماہ محرم الحرام ۱۲۶۹ھ میں مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے سوات ہی
میں چھپن سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔ اور مقام ستھانہ میں مدفون ہوئے۔ اِنّا للہ واِنّا الیہ راجعون

آپ کے انتقال کے بعد دونوں ٹولیوں کے متفقہ سردار مولانا عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ قرار پاگئے۔

(۱۰) ہندوستان میں دینی و تبلیغی اور جہاد کے نصب العین کو چلانے کی پوری ذمہ داری مولانا فرحت حسین صاحب کے سپرد تھی۔ سوات میں اب مجاہدین کے سردار مولانا عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ تھے جس کا ذکر اوپر آچکا ہے اسی زمانہ میں جناب مولانا فرحت حسین صاحب علیہ الرحمہ کو اپنی کبرسنی اور علالت کی وجہ سے ان ذمہ داریوں کو نباہنے میں دقت ہونے لگی۔ اس وجہ سے مولانا فرحت حسین صاحب علیہ الرحمہ نے مولانا یحییٰ علی صاحب علیہ الرحمہ کو ملک سوات سے پٹنہ بلوالیا اور اپنا بہت سا کام ان کے سپرد کر دیا۔ مولانا فرحت حسین صاحب کے انتقال کے بعد ہندوستان کے کاموں کی پوری ذمہ داری مولانا یحییٰ علی صاحب نے اٹھالیا۔ ۱۲۶۹ھ میں مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے انتقال فرماجانے کے بعد مولانا عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ مجاہدین کے امیر یا قائد مقرر ہوئے۔ مولانا عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ کا انتقال ۱۲۷۴ھ میں ہوا۔ اسی درمیان میں مجاہدین کی ایک جنگ انگریزی فوج سے ہوئی جس میں مجاہدین کو کامیابی بھی ہوئی اور انگریزی فوج کو منہ کی کھانی پڑی۔ انگریزوں کے اس شکست کی وجہ سے انگریزی فوج کے افسروں میں بڑی برہمی پیدا ہوگئی یہاں تک کہ سول حکام بھی اس برہمی میں ان کے ساتھ شریک تھے۔ چنانچہ ہندوستان سے لندن تک انگریزی حکام میں کھلبلی مچ گئی۔ بڑی مستعدی کے ساتھ انگریزی فوج نے دوبارہ مجاہدین پر حملہ کیا یہ حملہ اتنا سخت تھا کہ مجاہدین کو پسپا ہونا پڑا۔ یہاں تک کہ مجاہدین کو اپنا مرکز (جو غالباً منگل تھانہ میں تھا) چھوڑنا پڑا، چونکہ نہایت ہی بے سروسامانی کے ساتھ انہیں پیچھے ہٹنا پڑا، اس لئے سارا سامان وہیں چھوڑ دینا پڑا۔ اسی میں بہت سے ضروری کاغذات اور بہت سی جگہوں کے خطوط بھی وہیں چھوٹ گئے۔ وہ سارے کاغذات اور خطوط انگریزوں کے ہاتھ آگئے۔ ان ہی کاغذات اور خطوط سے انگریزوں کو معلوم ہوگیا کہ مجاہدین کے مراکز کہاں کہاں ہیں اور ان مرکزوں میں کام کرنے والے کون کون ہیں۔ ان باتوں کی تحقیقات میں انگریزوں کو کچھ دیر لگی۔ مولانا عنایت علی صاحب علیہ الرحمہ

نے ۱۲۷۴ھ میں انتقال فرمایا۔ ان کے انتقال فرمانے کے بعد مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ کے بڑے صاحبزادہ مولانا عبداللہ صاحب مجاہدین سوات کے امیر یا قائد قرار پائے۔ مولانا عبداللہ صاحب کی قیادت کے زمانہ میں ہی تمام ہندوستان میں وہابی کیس کے نام سے تمام مراکز میں جو لوگ کام کرنے والے تھے، ان پر انگریزی حکومت کی طرف سے بغاوت کے کسی دفعہ کے مطابق مقدمات چلائے گئے، لیکن مقدمہ میں انگریزی حکومت کا دعویٰ ثابت نہ ہو سکا۔ انگریزی حکومت کی طرف سے ہر جگہ کے ججوں کے پاس ہدایات پہنچے کہ اس مقدمہ کے ماخوذین چھوڑے نہ جائیں۔ اس لئے فیصلہ میں تمام ماخوذین کی جائدادیں مکانات اور سامان اثاثہ ضبط کر لئے گئے۔ اور تا صدور حکم ثانی تمام ماخوذین جزیرہ انڈمان بھیجدیئے گئے۔ ان ہی جزیرہ انڈمان بھیجے جانے والوں میں مولانا احمد اللہ صاحب مرحوم (جد امجد حقیر ناچیز عبدالخبیر) مولانا یحییٰ علی صاحب مرحوم عم محترم مولانا عبدالرحیم صاحب (نانا حقیر عبدالخبیر) و عبدالغفار صاحب مرحوم (یہ صاحب خاندان صادقپور کے فرد تو نہ تھے لیکن میر منشی وغیرہ کی حیثیت رکھنے کی وجہ سے گویا خاندان کے ایک فرد ہی سمجھے جاتے تھے) وغیرہم صادقپوری اور مولوی جعفر صاحب مرحوم تھانیسری تھے۔ جزیرہ انڈمان پہنچنے کے بعد سال کے اندر ہی مولانا یحییٰ علی صاحب علیہ الرحمہ نے انتقال فرمایا اور مولانا احمد اللہ صاحب (جد امجد حقیر عبدالخبیر) کا انتقال اسی جزیرہ میں بارہ سال کے بعد ہوا۔ بقیہ تین حضرات مولانا عبدالرحیم صاحب و میاں عبدالغفار صاحب اور مولوی جعفر صاحب تھانیسری مرحومین بیس سال کے بعد ہندوستان واپس بھیجدیئے گئے لیکن ان لوگوں میں سے کسی کی جائداد یا مکانات وغیرہ انگریزی حکومت نے واپس نہیں کی۔

قلم تازہ

مولانا ولایت علی صادقپوری مرحوم کا ایک رسالہ بنام رد شرک (اردو) مطبوعہ مطبع احمدی نہر چھپرہ ضلع ہگلی شعبان ۱۲۵۰ ہجری صفحات ۳۶۔ راقم کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہے۔ راقم محمد اقبال مجددی ۱۳ ار جون ۱۹۷۲ء لاہور




محل اولیٰ مسماۃ امیرن ــــ لاولد

محل ثانیہ مسماۃ مرادالنساء ــــ مولوی عبداللہ زوج مسماۃ صالحہ - مولوی ہدایت اللہ زوج مسماۃ سارہ حیدرآبادی

عبدالرحمان لاولد - مولوی عبدالکریم زوج مسماۃ ہاجرہ بنت غازی عنایت علی

محل ثالثہ مسماۃ جمیلۃ النساء ــــ مولوی محمد حسن مسماۃ شاکرہ زوجہ مولوی عبدالحکیم صاحب مرحوم

## مولوی عنایت علی رح غازی

**ولادت** - سعید ازلی مجاہد فی سبیل اللہ کی ولادت باسعادت غالباً ١٢٠٧ھ میں ہوئی تھی، آپ میانہ قامت - رنگ گورہ صاف - بڑی بڑی آنکھیں - داڑھی گردو دار - سینہ چوڑا - کمر پتلی ہڈی چوڑی مگر پرگوشت نہیں - رعب دار اور وجیہ تھے

**تعلیم و تربیت** حسب دستور فارسی وغیرہ ایک معلم سے پڑھ کر نحو و صرف اپنے والد بزرگوار[ع] سے حاصل کی - اسکے بعد قطب عصر جناب مولانا سید محمد حسان علیہ الرحمۃ کی خدمت بابرکت میں بغرض

ع آپ رؤسا عظیم آباد سے تھے - آپ کی حویلی محلہ گورہٹہ (پاگنڈی) میں لب سڑک تھی - آپنے طلب حدیث نبوی کی اشتیاق

استفادہ بٹھائے گئے اور باقی مختصرات و مطولات تفسیر و احادیث انکی شیخ اجل سے حاصل کیں۔ اسی فیض صحبت کا اثر تھا کہ لذات دنیا آپ کی نظر میں حقیر تھیں اور حمیت اسلامی اور غیرت قومی کے جذبات سے بیتاب تھے۔ شمع ہدایت کے سامنے آتے ہی پروانہ وار اپنے کو نثار کر دیا۔ شیخ نے قبل سے جذبات و انجذاب قلبی (جو درحقیقت آپ کی جبلت میں ودیعت تھی) پر خوب جلا دے رکھا تھا۔ ۳۹-۱۲۳۸ھ میں سید احمد صاحب مجدد علیہ الرحمہ حج سے واپسی میں پھر پٹنہ میں فروکش ہوئے اور آپ نے مع اپنے خاندان کے سید احمد صاحب سے شرف بیعت حاصل کی اور تا خیر شہادت آپ کے مجاہدہ نفس میں مصروف رہے۔

اخلاق شیخ کی صحبت کے زمانہ سے آپ کی پر جوش و تند طبیعت سنن کی پابندیوں کے لئے بیتابانہ انتظار کر رہی تھی کہ نور ہدایت دیکھتے ہی نعمت و عیش و راحت پر (جو آپکے خاندانی ریاست کے لئے زیبا تھیں) سادہ وضعی ساز و سامان دنیا سے بے رغبتی محنت و جفاکشی کو ترجیح دیدی۔ لذات طعام اور راحت مقام اب خواب میں نہ تھی۔ اب قریہ بقریہ تبلیغ احکام الٰہی اصلاح و ہدایت خلق اللہ کے لئے پیادہ پائی میں سکون تھا۔ اقربا و احباب وطن ہجور تھے۔ مال و زر یعنی گھر کی جائداد کچھ اپنے لئے نہ تھی، بلکہ خلق اللہ کی خدمت کے لئے وقف تھی من یشری نفسہ ابتغاء مرضات اللہ واللہ رؤف بالعباد کریم النفس تھے، رفقاء کی خدمت میں فاقہ کشی کی نوبت پہنچتی۔ اشداء علی الکفار رحماء بینہم کی تفسیر آپ پر خوب چسپاں تھی۔ البغض فی اللہ والحب فی اللہ۔ آپ کی پوری زندگی حلم و تواضع اور صبر و استقامت کی سچا نمونہ تھی۔ آپ کا عنفوان شباب دیکھئے اور غریب الوطنی اور مغازی پر نظر ڈالیے۔ ابھی خطہ بنگال کو بقعہ نور بنا رہے ہیں اور پھر برق سیماب کی طرح۔ ذروۂ سنام اسلام کی انجام میں سرحد پر موجود ہیں۔

(بقیہ حاشیہ ص ۱۸۵) میں دہلی جناب شاہ عبدالعزیز کی خدمت میں ارتحال فرمایا اور وہاں سے واپس آکر درس دینیات میں تمام عمر مشغول رہے۔ اس زمانہ میں پٹنہ اور گرد و نواح ظلمات سے تیرہ و تار تھے۔ اختلاف مذاق نے آپ کو گوشہ تنہائی پر مجبور کر دیا تھا۔ زہد و تقوی میں آپ کا درجہ بلند تھا۔ آپ کی دختر لحت جگر مسماۃ آمنہ بالغہ ہو چکی تھی مگر آپ نہایت صبر و توکل اور مستقل مزاجی کے ساتھ اسکے ازدواج کے لئے طلعت نور مبین اور تقویت دین متین کا انتظار کرتے رہے اور لوگوں کے طعنہ و تشنیع کو برداشت کرتے رہے۔ یہاں تک کہ آپ کی دعا مرتبہ اجابت کو پہنچی اور موافق سنت صبیہ نیک اختر کا عقد غازی علیہ الرحمہ سے کر دیا۔ ۱۲

دن اصلاح حالِ انام کے لئے مخصوص تھا اور دات استغاثہ و قیام کے لئے۔ تجارتی خطہ بنگال میں توحید کی منادی شرک و بدعات کی بیخ کنی میں منہمک رہتے۔ مراسم کی پابندیوں سے لوگوں کو آزاد کرتے۔ تشتت و تفرق کے عوض اخوت و الفت کی بیل ڈالتے اور رسوم نبویؐ سے لوگوں کو آراستہ کرتے اور درس قرآن و احادیث سے لوگوں میں حلاوت ایمانی پیدا کرتے۔ مسلسل فاقہ کشی اور تفکرات سے چور ہیں بے سروسامانی کا عجب عالم ہے۔ رفقار و اتباع نافہم، طعنہ زن ہیں۔ آپ پھر بھی خاموش متوکل علی اللہ سینہ سپر ہیں، کیونکہ ظفر و فتح مقصود خیال نہ تھا، بلکہ اعلاء کلمۃ اللہ اور مالک کی رضا جوئی پیش نظر تھی نہ کہ شائبہ نفس یا سیاسی غرض۔ طبیعت نہایت شجاع اور جذبات سے لبریز تھی۔ آپ پر خالد بن ولید کا پرتو نظر آتا تھا۔ آپ سچے جنرل تھے جو اپنی فوج پر اپنی جان شیریں تصدق کر دیتا ہے۔ میدان کارزار میں ایسی جانبازی دکھاتے کہ دشمنوں کا کھیل بگڑ جاتا اور میدان کا رنگ پلٹ جاتا۔ یہ بطل ہاشمی سیف مہند زیب تن کئے میدان میں اسپ راہوار پر سوار نمونہ اسد اللہ معلوم ہوتا اور اسکی سیف من سیوف اللہ ثابت ہوتی۔ کفار نابکار اس شیر کے سامنے لومڑی کی طرح بھاگتے نظر آتے وقذف فی قلوبھم الرعب آپ کو مغانم کی ہوس نہ تھی۔ فتوحات خوانین کے سپرد کر دیتے اور سوائے حمیت و اخوت اسلامی کے کسی صلہ کے طالب نہ ہوتے۔ اور ان کے بار بار دغا بازی اور احسان فراموشی پر بھی نصرت ملوک اسلامی کے لئے سینہ سپر رہتے۔ امارت عسکری اور ہدایت و تبلیغ آپکی زندگی کے طرۂ امتیاز ہیں۔ آپ مرد میدان تھے۔ آپ کو سیاست سے تعلق نہ تھا۔ آپ کی کیفیت وجد و جلال سے ممتزج تھی۔ خلاف شرع امور دیکھ کر غیظ سے بھر جاتے آپکا ایثار اور جذبہ ایمانی ہماری فکر سے بالا ہے۔

تغیّرِ مزاج — مشہور ہے کہ آپ تند مزاج تھے۔ یہ ایک جبلّت تھی۔ فطرت کی کوئی ودیعت بے معنی نہیں ہوتی۔ ایک جانباز غازی کے لئے یہ ویسے ہی قابل تحسین ہے جیسے سیاسی طبائع کے لئے معیوب۔ اس بطل ہاشمی کا جوہر میدان خوں ریز میں دیکھنا چاہیے، نہ کہ مجلس شورت کے نکتہ سنجوں میں اور امارت کے تیس مسندوں پر۔ بنگال کی جنگ اور سرزمین میں بھی رحمت ثابت ہوئے اور نخل توحید کو ایسی شادابی نصیب ہوئی کہ یعجب الزراع لیغیظ بہم الکفار۔ عنفوان شباب میں اپنے مرشد (سید احمد صاحب) کے ساتھ مجاہدۂ نفس۔ علم و ایثار میں ثابت قدم رہے تھا

وطاعۃً کے سوا کوئی صدا بلند نہیں ہوئی۔ اپنے برادر معظم کے عرصۂ خلافت میں اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے بے نظیر جانبازی دکھائی۔ آپ کے مزاج پر مولانا کا کافی قابو تھا۔ انہی کے حکم پر ابھی ارشاد و تلقین میں مصروف ہیں اور پھر میدان میں کمانڈ کر رہے ہیں لیکن ایام پیری ہیں جبکہ بعض جبلتیں تیز ہو جاتی ہیں آپ کے ساری جانبازیوں اور ایثار کا صلہ رفقا اور احسانمندوں سے طعنہ زنی، بدگمانی، بدعہدی، غداری ملتا ہے اور وہ بھی بار ہا۔ آپ کی غیرتمند طبیعت جماعت مسلمین کا غلبہ اور اعزاز دیکھنا چاہتی ہے۔ مگر اس کے عوض خوانین بے حیا۔ طماع و غدار اور خدا فراموش اس سداللہ کو دشمنوں کے نرغہ میں چھوڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔ اسی انتشار و اختلال کے عرصہ میں جناب کو جماعت و ملت کی قیادت سپرد ہوتی ہے جس میں زودرنج پسند اور سریع الغیظ طبائع بھی ہیں باوجود سیاست سے نابلد ہونے کے اجتہاد و قیاس اور فضیلت فہم کے مدعی تھی۔ مگر ایسے ہی دماغوں کا مجلس مشورت پر قابو ہے۔ ان پیچیدگیوں کے ساتھ آپ کے جوش و جذبات حد سے تجاوز کر گئے ہیں کہ اب تشنہ لبی آپ کو تڑپا رہی ہے۔ انہی اثرات نے عجیب خشونت اور امرار کی آمیزش پیدا کر دی اور اس نے آپس میں ناگوار کیفیتیں رونما کیں۔

**خدمات اسلامی** ۔ شرف بیعت کے بعد سے تا خبر شہادت مرشد علیہ الرحمۃ کے سفر و حضر میں ہمرکاب رہے۔ ریاضت و مجاہدہ کے ساتھ کار ہائے مفوضہ کو با اخلاص و مردانگی انجام دیتے رہے۔

(۱) **ہجرت اور تبلیغ** ۔ ملک افغانستان سے واپس آنے کی وجہ مطابق مصنف حیات طیبہ معلوم ہوتی ہے کہ سید احمد صاحب نے بمشورہ مولانا شہید نواح دہلی میں آپ کو ان غلط فہمیوں اور فساد کے دفعیہ کے لئے جنہیں مولوی محبوب علی دہلوی وغیرہ نے پھیلا رکھی تھیں روانہ کیا تھا۔ اور غالباً واقعہ بالاکوٹ کی اندوہگیں خبر سن کر آپ وطن واپس چلے آئے تھے۔ اسی اثناء میں آپ کے والد ماجد نے رحلت فرمایا تھا۔ آپ ضرورتاً موضع لبنان پھلواری ضلع شاہ آباد کے مقدمہ کی پیروی کر رہے تھے کہ آپ کے برادر معظم مولانا ولایت علی صاحب حیدرآباد دکن سے واپس آئے اور لوگوں میں نہایت پژمردگی اور کار ہائے تبلیغ کو درہم برہم پایا۔ یہ دیکھ کر لوگوں کو نصرت دین کی ترغیب دی اور ان پر آب حیات چھڑکا۔ اور موقع کی اہمیت جناب کے ذہن نشین فرما کر اپنا خلافت سپرد کر کے آپ کو تبلیغ و ہدایت خطہ بنگال کے لئے روانہ

کردیا اور اس نظم زمینداری کو کسی ہوشمند کے حوالہ کیا۔ آپ نے بار اوّل مسلسل سات برس اس خطۂ بخاری میں قریہ بقریہ نہایت جانفشانی اور علم کے ساتھ گشت فرمایا۔ لاکھوں مخلوقات کو قعر ظلمت سے نکال کر شمع ہدایت کا گرویدہ کردیا۔ اور قرآن و احادیث نبوی صلعم کے اتباع کی طرف توجہ دلایا۔ جناب کے مسترشدین اور ان کی اولاد آج تک خطۂ بنگال میں محمدی کے لقب سے ممتاز ہیں۔

**دورۂ دوم** - جناب کی زندگی کے دو جز ہیں تبلیغ اور مغازی۔ عرصہ امن میں توحید و سنّت کی اجراء اور امانت شرک و بدعت میں معروف رہتے۔ ورنہ اہل کفر و عناد کے قلع قمع میں جانبازی دکھاتے۔ چنانچہ جب گلاب سنگھ والی کشمیر نے عاجز آکر بزدلی سے انگریزوں کو بیچ میں ڈال کر آپ کو وطن جانے پر مجبور کردیا تو چند ماہ اپنے وطن مالوف میں قیام فرماکر آپ پھر الامر بالمعروف والنہی عن المنکر کے لئے بنگال روانہ ہوگئے اور اسی سنعدی اور جوش کے ساتھ تین چار سال مسلسل ملفوظات حقہ سے مستفیض فرماتے رہے۔

**قیامگاہ** - آپ نے تازہ دم ہونے کے لئے حاجی مفیدالدین خانصاحب و جناب الٰہن خانصاحب ساکنان موضع حاکم پور ضلع جیسور کے مکان کو مخصوص کرلیا تھا اور یہیں جناب کی اہلیہ دوم بھی مقیم تھیں۔ جب سفر کی صعوبتوں سے خستہ ہوجاتے تو دو ایک ماہ کے لئے راحت فرماتے۔ مگر اس وقفہ میں بھی سکون نہ تھا بلکہ یہ مواقع حاکم پور اور اس کے اطراف کے فیض و ارشاد کے لئے مخصوص تھے۔ آپ کے وعظ سادے اور ایسے عام فہم کہ ناخواندہ بھی بلا تکلف ذہن نشین کرلیتے۔ فروعی اور مختلف فیہ مسائل سے پاک ہوتے۔ ولولہ اور جوش سے لبریز ہوتے۔ اثر اور انجذاب قلبی کی عجیب کیفیت تھی۔ کیونکہ دعوت سے پہلے ہی آپ عمل سے مزین ہوچکے تھے۔ اثر کو عمل سے تعلق ہے۔

**(۲) انتظام و فصل خصومت** - لوگوں کے اصلاح حال اور فیصلہ طاغوتی سے بچنے کے لئے ضرورت تھی کہ جہاں لوگوں کو فساد و فتن سے روکا جائے وہاں ان میں عدل و تعفف کی روح بھی پھونکی جائے اور ان کے ناگزیر تنازع اور پیچیدہ مسائل کے محاکمہ اور فیصل کے لئے کوئی صورت قائم کردی جائے اور ساتھ ہی ساتھ **شاورھم فی الامر** کی سنّت بھی ادا ہوسکے چنانچہ جناب نے

ہر ایک بستی میں جہاں مسجد موجود ہوتی وہاں امام مقرر کرتے (اور جہاں مسجد نہ ہوتی وہاں مسجد بھی تعمیر کرا دیتے) اور فصل خصومات کی بار اسی کے شانہ پر رکھتے۔ چار پانچ کوس کے حلقہ میں کسی بڑی مسجد کو جامع مسجد قرار دے کر ایک تعلیم یافتہ متدین امام کے سپرد کر دیتے اور امام بمنزلہ سشن جج منصور ہوتا۔ اگر اس پر بھی لوگوں کی تسکین خاطر نہیں ہوتی تو متخاصمین کی اپیل پر بذات خود ان مقامات پر پہنچ کر فصل تنازع فرماتے اور ملفوظات کیمیا اثر سے تالیف قلوب فرماتے۔

(۳) **مغازی** عن ابی موسیٰؓ قال جاء رجلٌ الی النبی صلعم فقال الرجل یقاتل للمغنم والرجل یقاتل للذکر والرجل یقاتل لیری مکانہ فمن فی سبیل اللہ قال من قاتل لتکون کلمۃ اللہ ھی العلیا فھو فی سبیل اللہ متفق علیہ۔ آپ کی غرض ان جانبازیوں سے سیاست سلطانی نہ تھی، آپ کو دنیاوی وجاہت سے کوئی غرض و مطلب نہ تھی نہ اخلاص اس کو جائز رکھ سکتا تھا نہ طبیعت اس کی مقتضی تھی، بلکہ اعلاء کلمۃ اللہ و بہی خواہی خلق اللہ۔ آپ نے اس راہ میں عزت و ثروت و راحت سب قربان کر دی۔ آپ اپنی جان کو ادنیٰ سپاہی پر فوقیت نہ دیتے۔ کیونکہ آپ کا تخیل اقتدار سیاست سے پاک تھا۔ آپ کی حیثیت کبھی پیدل کبھی سوار کبھی امیر الجیش کی نظر آتی۔ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جناب کو اصلاح اہل بنگال اور ضرب رقاب اہل کفر و عناد کے لئے خلق کیا تھا۔ آپ کی زندگی سراپا صعوبت اور تسلسل عمل ہے۔ بیچ میں سکون و انقطاع کا پتہ نہیں چلتا۔ بہرکیف، سنت ذروۃ سنام اسلام جس کو امراء و ملوک عرصہ سے بھول گئے تھے اور صرف طائف ملوکی و نشست غرض سیاست مملکت باقی رہ گئی تھی۔ اور جس کو مجدد علیہ الرحمہ نے پھر تازہ فرمایا تھا مگر ہنگامہ جنر[1] شہادت نبرد آزمایان داعل[1] ہوشمنداں سے یہ سنت مرحومہ متزلزل ہونا چاہتی تھی۔ ایسے نازک وقت میں آپ ہی کے جوش ایمانی اور استقامت و شجاعت نے ایک عرصہ کے لئے اس کو زندگی بخشی۔ اگر جناب اپنے برادر معظم کے دست و بازو ثابت نہ ہوتے تو سلسلہ سیداحمدی پارہ پارہ ہو چکا تھا۔ مگر جناب نے تمام مشرق میں دورہ فرما کر پھر لوگوں میں روح پھونکی اور آپ کے معتقدین نے سعی بلیغ فرمائی۔ بڑے بڑے معرکے سر کئے اور ظفریاب ہوئے جن سے کفار و منافقین کے دل ہار گئے۔ سکھوں سے متعدد مورچے۔ قلعے۔ علاقہ جات چھین لئے۔[2]

---

[1] جنر سنگھ اور امام الدین [2] ملک چھچھ و پکھلی مع قلعہ ڈب مظفر آباد ۱۲ انتہائیہ مورچے۔

خوانین سرکش اور غدار کو بھی مطیع و فرمانبردار کر لیے۔ تمام امن و طمانیت بخش کر کلمۂ توحید کی منادی کر دی اور حدود و قصاص اسلامی جاری کر دیئے۔ اس شوکت اسلامی کو دیکھ کر منافقینؒ نابکار اور کفار بدکردار نے حسد اور رعونت سے حکومت برطانیہ کے عمال کو برانگیختہ کر دیا۔ تاہم بنصرت اللہ العزیز وہ خائب و خاسر رہے۔ حالانکہ اتباع سید احمد صاحب کی برابر روش یہ رہی کہ ایک طرف لوگوں لوگوں کو سکھوں کے مقابل آمادہ جہاد کرتے اور دوسری جانب اما تخافن من قوم خیانۃ فانبذ الیھم علیٰ سواء سے حکومت برطانیہ کی امن پسندی جتا کر لوگوں کو اس کے مقابلہ سے روکتے تھے۔ بہرکیف ان مغازی کی تفصیل جو مولانا شہید کے حیات اور رکھانڈ میں ہوئیں۔ سوانح احمدی یا حیات طیبہ کے مطالعہ سے معلوم ہو سکتی ہے۔ اس قرطاس میں بعد کے مغازی کے احوال محض اختصار کے ساتھ پیش کر دیئے جاتے ہیں۔

**خوانین** — اس زمانہ میں پنجاب و نواح پنجاب متعدد خوانین کے زیر حکومت تھا۔ گویا ہر ایک تعلقدار آزاد بادشاہ تھا۔ یہ آپس میں تیغ آزمائی کرتے۔ حرکات شنیعہ کی بے غیرتی کے ساتھ ارتکاب کرتے۔ اخلاق و حمیت سے عریاں تھے۔ غداری۔ خود غرضی اور نفاق ان کا طرۂ امتیاز تھا۔ حلاوت ایمانی سے آشنا تک نہ تھے۔ اس حالت زبوں سے سکھوں کو انھیں ستانے کی جرأت ہوتی۔ اور ان کے آپس میں خوب جھینڈے لڑا دیتے۔ جب وہ اپنی قوت آزمائی سے عاجز آجاتے تو حالت اضطراری میں برکات مجاہدین یاد آتیں اور نہایت لجاجت کے ساتھ ایک بے نوا کی طرح اعانت و نصرت کی درخواست کرتے اور پھر اثنا معرکہ یا آخر انجام پر دشمنوں کے تملق سے شرمناک بدعہدی کرتے۔

**کاغان** سید ضامن شاہ ملک مضافات بالاکوٹ جب والیٔ کشمیر گلاب سنگھ سے تاب مقاومت نہ لا سکا۔ حالت پریشانی میں مولانا ولایت علی رحمہ سے اعانت و نصرت کی درخواست کی۔ مولانا نے اپنے برادر اوسط (مولوی عنایت علی غازی) کو محض حمیت واخوت اسلامی کی بنا پر بالاکوٹ روانہ کر دیا۔ آپ نے پہنچ کر فوج و میگزین کے نظم اپنے ہاتھ میں لے اور جارحانہ حملوں سے کل علاقجات۔ قلعے۔ مورچے واپس لے کر ۱۸۳۸ء میں سید ضامن کے سپرد کر دیئے جب خود سکھوں کے مقبوضات کی باری آئی تو ان کے ہوش باختہ ہوئے۔ گلاب سنگھ نے

لہ گلاب سنگھ اور سید ضامن شاہ کرنیل۔ رنگو اور کرنیل

مکر و فریب سے کام لے کر خوانین کج فہم اور سید ضامن کو رباطن کو کوئیں جھکوا ئے یعنی دیوان کرمچند کی درمیانگی سے مسٹر اکنوں کمانڈر کو ملالیا اور نا عاقبت اندیش و دغا باز خوانین کو متاع قلیل کی ہوس دی۔ ان منافقین نے عہد ناپائیدار پر اعتماد کر کے اس غازی کو تہلکہ میں چھوڑ دیا۔ آخرش خسران دو جہان انجام کار ہوا۔ عزت و ملک سب گیا برباد۔ آپ وہاں سے واپس آکر پھر بنگال روانہ ہو گئے۔

**اکبر شاہ** ۔ اس کے عرصہ بعد بوجوہ مذکور القدر سید اکبر شاہ ملک سوات نے فقراء مجاہدین سے اعانت کی غرض سے مولانا ولایت علی صاحب کے پاس درخواست بھیجی۔ مولانا نے غازی فی سبیل اللہ کو بنگال میں اس کی اطلاع دی (اور خود اپنے تشریف بری کا بھی عزم ظاہر فرمایا) اس خبر کے پاتے ہی بنگال کا نظم دوسروں کے سپرد کر کے آپ پا بہ رکاب ہوئے اور ملک سوات پہنچ کر میگزین اور افواج کا نظم اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ اور عرصہ دراز تک بغرض خیر خواہی مسلمین بہ خدمت انجام دیتے رہے۔ افسوس محاربہ کی تفصیل معلوم نہیں ہو سکی۔

**نارنجی** ۔ جبکہ فقراء مجاہدین مختلف مہمات ۔ صعوبتوں ، بیماریوں اور فاقہ کشی سے چور اور مجبور تھے ۔ اڈبارڈ صاحب نے چھ ہزار فوج کے ساتھ ۱۸۵۸ء میں ان پر حملہ کر دیا۔ وہ بیچارے کچھ تو شہید ہوئے اور جو بچ رہے کوہوں پر جا کر اپنی زندگی ختم کیں۔

**ہجرت** من کانت هجرته الی الله ورسوله فهجرته الی الله ورسوله۔ اصل تو یہ ہے کہ جب سے آپ نے دامن مرشد پکڑا اور اقربا اور وطن سے گویا واسطہ نہ تھا مگر سید اکبر شاہ ملک سوات کی درخواست سن کر آپ نے مصمم ارادہ کر لیا کہ زندگی کی جو کچھ صعوبتیں پیش آئیں باقی حیات اپنے مرشد کے اتباع متوکلین کے ساتھ بسر کریں گے۔ غرض آپ اسی تخیل میں سرشار وطن پہنچے (اس میں چھ ماہ کی دیر ہوئی کیونکہ بنگال کا نظم کر کے آنا تھا) اور اپنی والدہ ماجدہ سے فرمایا کہ اب میں ہند سے مع اہل و عیال ہجرت کا قصد رکھتا ہوں۔ چنانچہ آپ کی والدہ محترمہ نے موضع دو آب پورا دوٹ ضلع گیا کا وثیقہ آپ کے سپرد فرمایا اور آپ نے اس موضع کو بدست میر محبوب علی ساکن کیموانی ضلع گیا کے بعوض بیس یا بیس ہزار زر ثمن بیع کر دیا اور مواضعات اجمالی سے دست برداری کی ایک تحریر لکھ دی (اس میں تین ماہ صرف ہوئے) اور دیگر ملک افغانستان ہو گئے۔

کھنیا سرائے ملک پنجاب میں مولانا ولایت علی صاحب سے آپ ملاقی ہوئے اور دونوں حضرات ہمراہ ملک سوات سید اکبر شاہ کے پاس پہنچے۔

سرحدی زندگی۔ ملک افغانستان میں قبل ہجرت بھی جناب کو دوبار قیام کا اتفاق ہو چکا تھا۔ اپنے مرشد سید احمد صاحب کے ہمراہ۔ پھر سید ضامن شاہ ملک بالاکوٹ کی اعانت کے عرصہ میں اس وقت جناب کے تحت میں کامل سامان حرب میگزین اور علاوہ مجاہدین کے افواج روحلہ تھے۔ بعد ہجرت آپ نے عرصہ دراز تک سید اکبر شاہ کے املاک و افواج کی خبر گیری نہایت سرگرمی اور ہوشمندی سے فرمائی۔ پھر کسی شکر رنجی[عہ] کے باعث منگل تھانہ (جو ملک سوات سے چند منزل کے فاصلہ پر ہے) سید عباس کے پاس چلے گئے اور اس کے افواج و املاک کی نہایت خلوص اور ہوشیاری کے ساتھ نگاہ داشت کی۔

امارت جب مولانا ولایت علی رح کا ماہ محرم ۱۲۶۹ھ موضع ستھانہ ملک سوات میں انتقال ہو گیا تو آپ منگل تھانہ سے وہاں واپس آئے۔ اور باتفاق تمام لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت امارت کی اور جب تک سید اکبر شاہ کی اولاد (سید مبارک۔ سید عمر۔ سید عمران۔ سید ملار) نے فقراء مجاہدین کے ساتھ بیوفائی نہیں برتی وہیں قیام فرمایا۔ پھر بحالت مجبوری مع مجاہدین منگل تھانہ واپس آکر مسکن گزیں ہوئے اور باقی زندگی قلیل مجاہدین کے ساتھ وہیں ختم کر دی۔

آخر زندگی۔ ۱۸۵۷ء کے غدر کی وجہ سے راہ پُرخطر تھے۔ شہر سے باہر نکلنا دشوار تھا۔ املاک نہلکہ میں تھے جانوں کو امن نہ تھے۔ پھر کس کو ہوش تھے اور کیونکر ممکن تھا کہ سرحد کے پار فاقہ کشوں کے لئے کوئی سامان کیا جا سکتا۔ مسلسل فاقہ کشی نے حال تباہ کر دی۔ درختوں کی کونپلوں و پتیوں پر اصحاب صفہ کی سنت ادا ہونے لگی۔ چند ماہ مسلسل غلہ پر نظر تک نہ پڑی۔ اجابتیں خون آلود ہونے لگیں۔ آپ کے پاس جو کچھ نقود تھے، آپ مہاجرین و انصار پر صرف کر چکے تھے۔ اور وہ تھا ہی کیا اونٹ کے منہ میں زیرہ۔ اب ادھر ساتھیوں کی بدگمانیاں اور طعنے شروع ہو گئے۔ زندگی تلخ تھی۔ یہ وہ وقت تھا کہ اگلی امم مضطر ہو کر متیٰ نصر اللہ پکار اُٹھی تھی۔ مگر اس صبر و استقامت کے کوہ نے نہایت حلم و رضامندی کے ساتھ اللہم بالرفیق الاعلیٰ سے زبان تر کرتے

عہ مسئلہ سیاسی میں برزمانہ برادر معظم رح ۱۲

عمرے بعارضہ بخار وضیق النفس ۱۲۷۴ھ مطابق ۱۸۵۸ء کے آخر میں سجن المومن سے جنت نعیم کو رحلت کی ۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ واحشرہ فی زمرۃ المھاجرین الذین ھاجروا وجاھدوا مع نبیک محمد صلعم ۔

خاتمہ اس سعید ازلی بزرگ نے بادشاہ یا دعظم الامر بالمعروف والنہی عن المنکر کے لئے اس وقت کمرہمت چست کی جبکہ جماعت وملت کے عمود تو یہ جام اجل نوش کر کے جنت نعیم کو پہنچ چکے تھے اور خبر شہادت سے تمام انتظاع منہ میں انتشار ۔ جود اور مردنی چھاگئی تھی ۔ ایسے یاس وقنوط کے عرصہ میں ایسی قربانی اور جانبازی دکھائی بس خالص ایمان والوں کا کام تھا جن کو ہر یاس کے اندر امید نظر آتی ہے اور کبھی بھی وہ اللہ کی رحمت سے قانط نہیں ہوتے ۔ غریب کبھی باوجودیکہ وہ عزت وجاہ و مال کو قربان کرنے کو بیٹھے تھے ۔ سخت سے سخت امتحان اور رنجیت میں ڈالتے تھے ۔ دکھ اور مشقتوں کی طرف پکارتے تھے ۔ پھر بھی خلق اللہ جوق کی جوق آپ کو لبیک کہتی تھی اور آپ پر فدا اور پروانہ ہوتی تھی ۔ وہاں زر و دولت کی طمع نہ تھی ، بلکہ تکلیف اور دکھ ان کی سہیلیاں تھیں ۔ پھر اس بے سروسامانی کے ساتھ کم من فئۃ قلیلۃ غلبت فئۃ کثیرۃ کی صداقت پر مہر ظفر ثبت کر دی ۔

آپ کی سوانح کو مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ کے سوانح سے ایسا ہی تعلق ہے جیسے گوشت کو پوست سے آپ کے سارے کارنامے مولانا رح کے فکر و ارشاد اور معیت کے نتائج ہیں ۔ تنظیم ہو یا تبلیغ و مغازی ( مغازی میں مولانا کی معیت لازمی تھی ) آپ نے مولانا کی زندگی میں نیابت و امارت عسکری کے کار اہم کو غایت سرگرمی سے انجام دیا ۔ حقیقت یہ ہے کہ اگر گھر کے اندر آپ جیسا دست و بازو مولانا علیہ الرحمۃ کو نصیب نہ ہوتا تو غالباً کام کے چلنے کی کوئی قوی صورت نہ تھی ۔ اللہ تعالیٰ نے مجدد علیہ الرحمۃ کے حیات بعد الممات کی بنا مولانا کی فراست و سیاست ایمانی اور آپ کی جانبازی پر محکم کی تھی ۔

ازواج و اولاد آپ کی پہلی شادی مسماۃ آمنہ بنت شیخ زماں مولوی سید محمد مسافر علیہ الرحمۃ سے نہایت سادگی کے ساتھ مراسم سے پاک شریعت کے مطابق انجام پائی تھی ۔ غالباً یہ پہلی تقریب ہوگی جو کسی رئیس کے گھر بغیر تکلفات کے انجام پائی ۔ اس عقد سے صرف ایک فرزند حافظ

عبدالمجید صاحب پیدا ہوئے۔ اس کے کچھ عرصہ بعد آپ کی اہلیہ نے انتقال کیا۔ چونکہ اکثر آپ سفر میں رہا کرتے لہذا پندرہ سولہ برس تک آپ دوسرا نکاح نہ کرسکے۔ جس زمانہ میں آپ خطۂ بنگال کی ہدایت و اصلاح میں مشغول تھے۔ یہاں مولوی اکبر علی پسر خورد جناب مولوی الٰہی بخش صاحب کا انتقال ہوگیا۔ جناب مولانا ولایت علی صاحب نے بعد انقضائے عدت مسماۃ شریفن (زوجہ مولوی اکبر علیؒ) بنت شاہ محمد حسین صاحب تحویہ کا عقد ثانی کرکا لٹا پڑھا کر بنگال آپ کے پاس بھیجدیا۔ آپ نے اپنی اہلیہ محترمہ کو حاجی مفیدالدین صاحب کے مکان میں مقیم کیا۔ جناب کی یہ اہلیہ برابر سفر میں آپ کے ساتھ رہیں۔ اس محل سے صرف ایک لڑکی مسماۃ ہاجرہ زوجہ مولوی عبدالکریم پسر مولانا ولایت علی پیدا ہوئی۔ حافظ عبدالمجید صاحب قبل ہجرت اپنے چھوٹے چچا مولوی فرحت حسین صاحب کے زیر نگرانی رہ کر فارسی و مختصرات پڑھیں۔ آپ کا نستعلیق و خط نسخ نہایت پاکیزہ تھا اور آپ غایت درجہ نیک اور کم سخن تھے۔ آپ کی شادی مسماۃ حکیمن بنت سید صفدر علی صاحب ساکن موضع دروہ بعدہ (قریب قصبہ باڑھ ضلع پٹنہ) سے ہوئی تھی۔ اس سے تین اولاد مسماۃ شہربانو۔ محمد ہارون خطاط۔ محمد یوسف خوش نویس ہوئیں۔ محمد یوسف بعالم عنفوان شباب پٹنہ واپس آئے۔ اس وقت مولوی محمد حسن غفرلہ نے بحسن تدبیر کمشنر پٹنہ سے ان کے اقامت وطن کی اجازت لے کر شیخ خیرات علی ساکن کدفع بانک کی صبیہ خورد مسماۃ زینب سے عقد کردیا اور مبلغ بچیس روپے ماہوار صورت گذران پیدا کرکے اپنا ایک مختصر مکان متصل مکان مولوی محمد اسحاق مرحوم ان کے حوالہ کردیا۔ بعد انتقال مولوی محمد حسن مرحوم انہوں نے اقطاع ہند میں گھومتے ہوئے میرٹھ پہنچکر انتقال کیا۔ اور حاضرین سے اپنی جائے سکونت بتا کر خواہش ظاہر کی کہ اس کی خبر ان کے بچہ محمد مسلم کو کردی جائے انا للہ۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ۔ اللھم تقبل حسناتہ وتجاوز عن سیاتہ۔ مولوی محمد مسلم صاحب ام۔ او۔ ال کی شادی مسماۃ سلمیٰ بنت عبدالحمید سب اوورسیر بن شیخ خیرات علی بانک حال مقامی بینا باذار شہر پٹنہ سے ہوئی اور دوسرا عقد صبیہ مولوی فخرالدین محمد شمسی ساکن موضع کاکو ضلع گیا سے ہوا۔ آپ ہزاری باغ سینٹ کولمبس کالج فارسی کے پروفیسر رہے ہیں اور یونیورسٹی کی طرف سے ممتحن بھی رہ چکے ہیں۔ لیکن اب مغربی پاکستان میں رہتے

ہیں اور وہیں کسی کالج میں پروفیسر ہیں۔




## جناب مولوی طالب علی مرحوم و مغفور

آپ بعمر اٹھارہ اُنیس برس کے یہاں سے ہمراہ جناب سید احمد صاحب ملک افغانستان کو روانہ ہوئے۔ اسوقت تک آپ کی شادی نہیں ہوئی تھی۔ افغانستان میں پہنچ کر دو تین برس آپ زندہ رہے۔ نہایت صبر و استقامت کے ساتھ اطاعت و فرمانبرداری میں اپنے امیر کی اپنے عمر کے بقیہ حصہ کو آپ نے طے کیا۔

بڑے حضرت اکثر آپ کے صبر و استقامت کی تعریف فرماتے۔ آپ نے بعارضہ ورم جگر و طحال مبتلا ہو کر سید صاحب کی ہمراہی میں انتقال فرمایا۔ سید صاحب نے آپکے جنازہ کی نماز پڑھائی اور موضع پنجلی میں دفن کیا۔ اِنا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللھم اغفرلہ و

راحمہ و ادخلہ مع الذین خرجوا من دیارھم مع نبیک محمد صلے اللہ علیہ وسلم۔

## جناب مولانا فرحت حسین صاحب

عرف چھوٹے حضرت قدس سرہٗ جو والد ماجد فقیر مؤلف کتاب کے ہیں آپ ۱۲۲۶ھ ہجری میں پیدا ہوئے۔ آپ کے اکثر حالات اوپر گذر چکے۔ آپ نے اکثر حصہ علوم درسیہ کا اپنے والد ماجد سے پڑھا اور اسی زمانہ میں قرآن بھی تمام و کمال حفظ کیا اور کچھ تھوڑا حصہ درسی کتابوں کا جناب شاہ محمد واعظ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ساکن محلہ نموہیہ سے بھی آپ نے پڑھا۔ پھر اخیر میں آپ نے اپنے برادر معظم بڑے حضرت سے پڑھا اور سند حدیث کی بھی آپ سے حاصل کی۔ آپ اپنے برادر معظم مولانا ولایت علی علیہ الرحمہ والغفران کا نہایت ادب کرتے اور ازبسکہ اطاعت و فرمانبرداری ان کی بجالاتے۔ آپ اُن کو بجائے پیر مرشد کے سمجھتے تمام اہل برادری و جملہ مریدان آپ کو درجہ دوم پر بڑے حضرت سے سمجھتے۔ بڑے حضرت جب سفر کو جاتے۔ آپ کو اپنا قائم مقام مکان پر کر کے جاتے۔ آپ بدستور سابق بعد نماز صبح لوگوں کو مراقبہ میں بٹھاتے۔ صدہا آدمی مرد و عورت اُس حلقے میں بیٹھتے۔ کمرے کے ایک جانب مرد ہوتے اور جانب پٹھی عورتیں ہوتیں۔ اور آپ بیچ میں بیٹھتے۔ عورتوں کو جناب حضرت والدہ ماجدہ ام غفر اللہ لہا تعلیم فرماتیں۔ لطائف وغیرہ کے مقامات اور اس پر غور اور دھیان کرنا اور اُس کی نشست بتادیتیں۔ اور مردوں کو آپ خود تعلیم فرماتے اور بعض تعلیم یافتہ لوگوں کو نوآموز کے واسطے مقرر فرماتے۔ اور بعد نماز ظہر درس قرآن و حدیث کا آپ دیتے۔ اور یہ ظلوم و جہول مؤلف اوراق قاری ہوتا۔ اور شب سہ شنبہ کو آپ کا وعظ ہوتا۔ اس میں سدہا مرد و عورت جمع ہوتے۔ اوائل میں آپ کا معمول تھا کہ مسجد میں میں تاریخ تک رمضان شریف کی نماز تراویح پڑھاتے اور ایک ختم اُس میں کرتے اور آپ نہایت عمدہ قرأت اور مخارج حروف بھی خوب جانتے تھے اور نہایت خوش الحان تھے۔ جب بڑے حضرت ملک افغانستان کو تشریف فرما ہوئے۔ تب آپ نے جناب حکیم ارادت حسین غفر اللہ لہ کو واسطے نماز تراویح اور نماز جمعہ کی مسجد صادق پور میں مقرر کیا اور خود عشرۂ اخیر میں ماہ مبارک رمضان شریف کے اپنے

مکان میں پچھلے وقت حسب معمول بڑے حضرت نماز تراویح پڑھاتے۔ مرد و عورت دور دراز سے صدہا جمع ہو جاتے۔ آپ نہایت کم سخن متحمل، بردبار، منکسر المزاج تھے۔ غصہ آپ کو بہت کم آتا۔ فہم و فراست تملی آپ کی نہایت تیز تھی۔ آپ کا لباس نہایت سادہ اور موٹا رہتا۔ آپ کے پاس مواضعات سے جو کچھ آمدنی آتی۔ وہ سب طلبہ اور فقراء اور مہمانداریوں میں خرچ ہوتی۔ دو تین سو طلبہ وغیرہ روزمرہ رہا کرتے۔ کھانا بھی وہی معمولی جو طلبہ کے واسطے پکتا کھاتے۔ معزز مہمانوں کے واسطے حسب لیاقت اُن کی علیحدہ کھانا پکتا۔ گاہ گاہ اُن کے ساتھ بھی شریک ہو جاتے۔ چند اولاد کی آپ نے اپنے سامنے شادی کی یہ تقریبیں نہایت سادگی سے اور کم خرچی کے ساتھ انجام دیں۔ ایک جوڑا بھی دولہا دلہن کے واسطے اس میں نیا نہیں بنا۔ معمولی کپڑے جو مرید لوگ طلبہ کے واسطے دے جاتے، ان کو قیمتاً آپ نے خرید کر کے اور مرمت کرا کے دولہا دلہن کو پہنا دئے۔ آپ بچپن سے نہایت متقی و پرہیزگار مجتنب از لغویات و بیہودگی رہتے۔ عبادت کا شوق اور یاد الٰہی کا ذوق بچپن ہی سے آپ کو تھا۔ آپ عارف کامل و سالک و صوفی صاف تھے۔ اس ظلوم جہول کو اتنی لیاقت کہاں کہ آپ کے اوصاف کو قید تحریر میں لا کر ہدیۂ ناظرین کر سکے۔ آپ فنون حرب میں بھی خوب مہارت رکھتے تھے۔ سواری اسپ نہایت عمدہ جانتے تھے۔ اکثر آپ نہایت بدذات و شریر گھوڑوں پر سوار ہوتے۔ اور اُن کو رام بنا چھوڑتے۔ بندوق کا نشانہ ایسا عمدہ جانتے تھے، کہ اُڑتی چڑیا آپ کے نشانہ سے خالی نہ جاتی۔ پٹہ اور بانک اور بانا بھی خوب جانتے تھے۔ آپ اپنے مکان کے باغچہ کی روش میں کرسی بچھا کر بیٹھ جاتے۔ اور ہاتھ میں گدکا لے لیتے اور چار پانچ آدمی کھڑے ہو کر آپ پر چھوٹ کا ہاتھ چلاتے اور آپ سے چھوٹ لُٹتے۔ آپ دوسروں کے وار سے بچتے، اور اپنا وار دوسروں پر لگا دیتے۔ دریا کی سیاحت میں بھی آپ خوب ماہر تھے۔ قسم قسم کی پیراکی آپ کرتے تھے۔ گھڑے اور بیلچے اور چند آپ کو ڈنڈ، مگدر، و لیزم وغیرہ کا بھی ہمیشہ استلزام کے ساتھ استعمال رہا۔ آپ اپنے باغچہ کے چاہ کے مُنھ پر ایک تختہ ایک فٹ عریض رکھ دیتے اور اس پر جا کھڑے ہوتے اور چار پانچ آدمیوں کو ارد گرد دُور دُور کھڑا کر دیتے اور حکم کرتے کہ ڈھیلوں سے مارو اور اسی تختہ پر کھڑے

مزاج و خلق

فن حرب

ان ڈھیلوں سے بچتے اور اُن کو خالی دیتے بالجملہ ہر ہر فن میں سپہ گری کے آپ خوب مشاق و یکتا تھے۔ ولنعم ماقیل۔ **شعر**

جمع الشجاعۃ والخشوع لربہ ما احسن المحراب فی المحراب

جناب مولانا یحییٰ علی علیہ الرحمۃ کو جبکہ آپ ملک افغانستان میں تھے۔ بعد انتقال بڑے حضرت مراقبہ میں مشاہدہ و زیارت انبیاء و اولیاء بزرگان دین بند ہو گیا۔ جب آپ وہاں سے یہاں پٹنہ تشریف لائے جناب چھوٹے حضرت نے ان کو بٹھا کر توجہ دی تب مراقبہ میں مشاہدہ و زیارت وغیرہ حسب دستور جاری ہو گیا۔ یہی وجہ تھی کہ بڑے حضرت کے رفقائے خاص کی دلچسپی بجز آپ کے اور کسی کے پاس نہیں ہوتی تھی۔ اسی وجہ سے وہ افغانستان سے آکر آپ کے پاس جمع ہو گئے اور تاحیات آپ کی آپ ہی کے پاس رہے۔ بعد انتقال آپ کے بنات النعش کے طور پر متفرق ہو گئے۔ ۱۸۵۷ء کی غدر میں فرقہ اہل حدیث جو شریک باغیان سرکار نہ ہوا آپ ہی کی بدولت۔ آپ نے نہایت شدّ و مد کے ساتھ تاکید بلیغ فرمائی کہ کوئی مریدہمارا باغیوں کا ساتھ نہ دے۔ یہ بغاوت سراسر خلاف شریعت ہے۔ جس وقت کہ جناب مولانا احمد اللہ وغیرہم کو ٹیلر صاحب کمشنر پٹنہ نے نظر بند کیا، اس وقت ہزارہا آدمی پٹنہ و اطراف پٹنہ میں برسر فساد تھے۔ مولوی پیر علی و مولوی اوصاف حسین ساکنان لکھنؤ کہ جن کی زیب صدر گلی پٹنہ میں کتب فروشی کی دو کانیں تھیں اور اُس وقت وہ سرغنائے بغاوت ہو گئے تھے۔ انہوں نے بھی نہایت زور کے ساتھ پیغام بھیجا کہ آپ اس وقت ہمارے شریک و مددگار رہوں، مگر ہمارے حضرت نے صاف انکار کیا اور ہر گز ان کے شریک نہ ہوئے اور جملہ مریدوں کو شرکت سے بزور روکا۔ الغرض اس پٹنہ میں جو فرقہ اہل حدیث کا شر و فساد سے بچا رہا وہ آپ ہی کے طفیل بفحوائے حدیث شریف۔ اتقوا من فراسۃ المؤمن فانہ ینظر بنور اللہ۔ آپکی نگاہ نہایت غامض و دُور بین تھی۔ آخر جو نتیجہ اس غدر کا ہوا وہ سب کو معلوم ہے حاجت بیان نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو زوجہ بھی ایسی ہی عابدہ زاہدہ صالحہ مطیع و فرمانبردار صاحب کمالات باطنی محلی از اخلاق ظاہری عنایت فرمائی تھی یعنی مسماۃ محمودہ بنت حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ ساکن محلہ نوبہہ سے آپ کی شادی اولیٰ ہوئی۔ میں اوپر لکھ آیا ہوں بعض سوانح نگاری بڑے حضرت علیہ الرحمۃ کہ اس خاتون کو بھی بیعت حضرت جناب سید صاحب بہر معنت ساکنی نعیب ہوئی اور

جناب سید صاحب نے آپ کے سر و بدن پر اپنے دست مبارک شفقت آموز کو پھیرا اور دعا
بھی دی یہ اسی کی برکت تھی کہ آپ نہایت عابدہ زاہدہ عالمہ ہوئیں اور نیز فہم و فراست و عقل
و کیاست امور دینی و دنیوی میں اللہ تعالیٰ نے آپ کو مثل عمدہ مردوں کے دی تھی۔ جناب
بڑے حضرت کی صحبت بابرکت میں صدہا مرد کامل ہو گئے، مگر عورتوں میں آپ کے مانند کوئی نہیں
ہوئی۔ بڑے حضرت کی تادیب و تعلیم نے آپ کو سونے سے کندن بنا دیا۔ صدہا عورتیں شب و روز
آپ کے پاس لگی بیٹھی رہتیں اور آپ کے ملفوظات طیبات سے بہرہ ور ہوتیں اور آپ کے نصائح
و پند سے فائدہ اٹھاتیں۔ بڑے حضرت اور چھوٹے حضرت کے زمانہ میں جس قدر عورتیں واسطے اکتساب
دین کے آتیں وہ سب آپ ہی کی زیر تعلیم دی جاتیں اور خود جناب شاہ صاحب آپ کے والد ماجد
وغیرہ علمائے اہل برادری بھی آپ کی خدمت میں بنظر استفادہ حاضر ہوتے۔ مرد اور عورت جو آپ
سے عمر و رشتہ میں بڑے ہوتے وہ بھی آپ کا نہایت ادب کرتے۔ طلبہ اس وقت جو باہر کے مکان
میں رہتے، ہر ایک کی خبر گیری کھانے دانے اور دوا دارو اور دیگر راحت و آرام کی آپ اس طور
پر فرماتیں، جیسے مادر شفقہ وہ لوگ اپنے گھر کی ماؤں کی شفقت کو بھول جاتے، آپ کو مراقبہ
مشاہدہ میں بھی کمال تھا۔ میں نے بارہا جناب والد ماجدم رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا کہ جناب حضرت
حل مطالب والدہ ماجدہ مرحومہ و مغفورہ کو مراقبہ میں بٹھاتے اور جب آپ کو زیارت رسول اللہ صلعم یا اور
کسی ولی بزرگ کی ہوتی اُس وقت حل مشکلات بعض مطالب قرآن و حدیث کا فرماتے۔ آپ
کے اس محل اولیٰ سے تین بیٹے اور چھ بیٹیاں ہوئیں، جملہ نو۔ عبد القادر و عبد الرحمن۔ یہ دونوں
اولاد بیک روز عارضہ وبائی میں مبتلا ہو کر طفلی میں راہی ملک عدم ہوئے۔ بعد اس کے مسماۃ صالحہ مرحومہ زوجہ
مولوی عبد اللہ صاحب بعد اس کے مؤلف اوراق عبد الرحیم عفی عنہ سنہ ۱۲۵۱ھ میں، بعد اُس کے مسماۃ
سارہ مرحومہ زوجہ مولوی ہدایت اللہ مرحوم، بعد اُس کے مسماۃ ہاجرہ کہ بعمر دو سالہ رخصت ہوئی۔
بعد اُسکے مسماۃ فاطمہ مرحومہ زوجہ مولوی یحییٰ علی رحمۃ اللہ علیہ، بعد اُسکے مسماۃ میمونہ کہ وہ ڈھائی برس کی
ہو کر گذر گئی۔ بعد اُس کے مسماۃ سعیدہ زوجہ مولوی محمد حسن مرحوم یہ پچھلی اولاد تخمیناً دو برس کی تھی
کہ آپ کے محل اولیٰ نے انتقال فرمایا۔ اُن کی تاریخ انتقال۔ دخلت سنہ ۱۲۷۰ھ فی الجنان
سے نکلتی ہے اور آپ کی دوسری شادی بحالت موجودگی محل اولیٰ مسماۃ رشیدن مرحومہ بنت

جناب حکیم احمد علی مرحوم سے جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمہ نے کرادی تھی۔ وہ ایک برس زندہ رہ کر داخل علیین ہوئیں۔ بعد انتقال زوجۂ اولیٰ ۱۲۷۱ھ میں مسماۃ نجیبن بیوہ عورت بنت قاضی اسد علی صاحب ساکن موضع دولت پور ضلع گیا سے عقد ثانی کیا۔ چنانچہ نسب نامہ ان کا فصل پنجم میں بذیل نسب نامہ قاضی فرزند احمد صاحب بن قاضی احمد بخش صاحب مرحوم آوے گا۔ اور ان سے ۱۲۷۲ھ میں برادرم عزیز شمس العلماء مولوی عبدالرؤف صاحب مرحوم مغفور پیدا ہوئے اور اس کے بعد نجیدہ جو ڈیڑھ برس کی گذر گئی، اس اثنا میں آپ بہت بیمار ہوئے اور ایک برس کامل آپ ذی فراش رہے۔ اس پچھلے نکاح سے تین برس کے بعد ۴۸ برس کی عمر میں ۱۲۷۴ھ میں آپ اس قفس عنصری کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ رب ارحمھما کما ربیانی صغیرا اللھم اغفر لھما واحشرھما فی زمرۃ عبادک الذین انعمت علیھم من النبیین والصدیقین والشھداء والصالحین وحسن اولئک رفیقا۔ آپ کا رنگ گورا قد چھوٹا تھا۔ دبلے پتلے نحیف الجثہ داڑھی ہلکی ابرو پیوستہ اور درمیان دونوں ابرو کے ایک لہسن نہایت سرخ نمایاں تھا۔ نقشہ آپ کی ازواج و اولاد کا یہ ہے:

جناب مولوی نزہت حسین عرف چھوٹے حضرت قدس سرہٗ

محل اولیٰ مسماۃ محمودہ مرحومہ بنت حضرت شاہ محمد حسین ندوی

محل ثانیہ مسماۃ رشیدن بنت حکیم احمد علی مرحوم لاولد

محل ثالثہ مسماۃ نجیبن مرحومہ بنت قاضی اسد علی دولت پوری

مولوی عبدالرؤف مرحوم

مسماۃ نجیدہ در طفلی مرد

مسماۃ صالحہ ام ۳ مرد

عبدالرحیم

مسماۃ سادہ ام ۳ مرد

مسماۃ ہاجرہ در طفلی مرد

مسماۃ فاطمہ

مسماۃ سیعداء

# جناب مولوی عبداللہ صاحب مرحوم

تعلیم

خلف اکبر جناب حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمہ از بطن مسماۃ مراد النساء مرحومہ حیدر آبادی
آپ ۱۲۴۶ھ ہجری میں بمقام حیدر آباد پیدا ہوئے۔ آپ از روز تولد ہمیشہ اپنے والد ماجد کے ہمراہ
ہر سفر و حضر میں رہے۔ گویا تمام عمر آپ کی سفر ہی میں کٹی۔ آپ نے ابتدائی درسی کتابیں جناب
حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم سے پڑھیں اور پھر اخیر میں جناب مولانا فیاض علی علیہ الرحمہ
والغفران سے پڑھیں۔ اور سند حدیث کی اپنے والد ماجد بڑے حضرت سے لی۔ آپ اپنے
تدبیر و دلیری

والد ماجد کے ساتھ ملک افغانستان پچھلی بالاکوٹ کو گئے۔ اور وہاں تمام محاربات میں
آپ شریک رہے۔ اگرچہ عمر آپ کی اس وقت صرف پندرہ سولہ برس کی ہوگی مگر آپ چونکہ موروثی و
فطری طور پر نہایت مدبر و شجاع و بہادر تھے لہذا بہت کچھ کارنمایاں آپ نے اس وقت بھی دکھلائے
پس اسی وقت سے لوگوں کو یہ خیال ہوا کہ آپ بیشک اپنے والد ماجد کی جانشینی کے لائق ہونگے۔
بعد اس کے کہ آپ ہمرکاب بڑے حضرت یہاں پٹنہ عظیم آباد کو مراجعت کر کے تشریف لائے اسوقت
آپ برابر اکتساب علوم درسیہ میں مصروف رہے اور ہر وقت حاضر باش خدمت بابرکت اپنے
والد ماجد کے رہتے۔ درس قرآن و حدیث میں آپ قاری ہوتے اور جلسہ مراقبہ و مشاہدہ میں
بھی آپ شریک رہتے اور نو آموز لوگوں کو تعلیم فرماتے اور اسی اثنا میں آپ کی شادی ساتھ مسماۃ
عقد

صالحہ بنت حضرت جناب مولانا فرحت حسین قدس سرہ کے جو آپ کے چھوٹے چچا تھے ہوئی اور
ان سے ایک فرزند مسمی بہ امان اللہ پیدا ہوا۔ اس فرزند کی عمر تین چار مہینے کی ہوگی کہ پھر آپ کو
سفر

سفر افغانستان بمعیت والد ماجد خود پیش آیا اور آپ مع اہل و عیال ان کے ہمراہ ہوئے اور
ملک سوات افغانستان کو پہنچے اور قریب چار پانچ برس کے وہاں اپنے والد بزرگوار کے ہمراہ
رہے اور وہاں کل فوجی بندوبست قواعد پیدل سوار و پیادہ آپ ہی کے سپرد رہا۔ آپ ہر امر کو
حرب

باحسن وجوہ انجام دیتے۔ آپ کو تعمیر مکانات و قلعہ و گڑھی خیاطی چرمی اشیا کا بنانا، مویشی کا
پہچاننا اور ان کا علاج وغیرہ میں بھی پورا دخل تھا۔ آپ کو سواری اسپ میں بھی ملکہ تام تھا۔
نہایت سرکش اور بدذات گھوڑوں کو بہت جلد آپ درست کر ڈالتے۔ جناب کو فن جراحی

اور اسباب جنگ گولہ بارود، توپ بندوق کے تیار کرنے میں ملکہ تام تھا اور سیاسی امور میں خاص دخل تھا۔ بعد انتقال بڑے حضرت تخمیناً تین برس ہمراہ منجھلے حضرت چچا اپنے جناب مولانا عنایت علی علیہ الرحمہ کے وہاں آپ اور رہے۔ لیکن جب مزاج کی موافقت ساتھ منجھلے حضرت کے نہوئی، آپ حسب طلب اپنے چھوٹے چچا مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ کے مع اہل و عیال یہاں پٹنہ عظیم آباد چلے آئے اور تا حیات چھوٹے حضرت رحمۃ اللہ علیہ تخمیناً پانچ برس یہاں مقیم رہے اور اسی اثنا میں آپ کے فرزند دوم مطیع اللہ پیدا ہوئے۔ جب آپ کے چھوٹے چچا جناب مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ کا ۱۲۷۴ھ میں انتقال ہو گیا، تب آپ کی دلبستگی کی کوئی شکل یہاں نہیں رہی، آپ برداشتہ خاطر ہوئے، کیونکہ آپ کی طبیعت کو یوم ولادت سے سیر و سیاحت کا مذاق پڑا ہوا تھا۔ گھر کا رہنا آپ پر شاق تھا، آپ نے پھر قصد سفر کیا اور اپنے حصہ کی تمام املاک اور گھر وغیرہ فروخت کر کے اور ہجرت تام کا ارادہ کر کے مع اہل و عیال روانہ بیت اللہ مکہ معظمہ ہوئے اور اپنے حقیقی چھوٹے بھائی مولوی عبدالکریم صاحب کو بھی جو اس وقت تک نابالغ تھے ہمراہ لے لیا اور دو حقیقی بھائی آپ کے مولوی ہدایت اللہ مرحوم اور مولوی عبدالرحمن مرحوم جو اس وقت جوان تھے اور ان دونوں کی شادی بھی ہو گئی تھی، ان دونوں نے آپ کے ساتھ جانا پسند نہیں کیا۔ یہیں رہ گئے۔ آپ اس وقت مع اہل و عیال خود کشتی پر سوار ہو کر روانہ کلکتہ ہوئے۔ چنانچہ یہ فقیر مؤلف بھی آپ کی مشایعت میں قصبہ باڑھ تک گیا تھا جو بفاصلہ سولہ کوس جانب مشرق عظیم آباد سے واقع ہے اور بعض لوگ تو کلکتہ تک آپ کے ہمراہ گئے اور جہاز پر سوار کر کے پھرے۔ بعد دو تین برس کے ایسا سنا گیا کہ آپ مکہ معظمہ ہو کر ملک افغانستان کو تشریف لیگئے اور وہاں پاس سید اکبر بادشاہ ملک سوات کے کہ جہاں آپ کے والد ماجد بڑے حضرت علیہ الرحمہ ٹھیرے تھے اور اس وقت کے کچھ بقیہ لوگ ہندوستانی مہاجرین وہاں موجود تھے۔ انہیں لوگوں میں آپ جا ملے۔ اس وقت شاید مولوی مقصود علی صاحب وہاں سردار تھے۔ انہیں کی ماتحتی میں آپ وہاں رہے تخمیناً آپ کے وہاں پہنچنے کے دو برس بعد مولوی مقصود علی مرحوم مغفور کا انتقال ہو گیا۔ وہاں کے سب لوگوں نے مشورہ کر کے آپ ہی کو سردار بنانے کا ارادہ کیا۔ لیکن آپ نے

منظور نہیں فرمایا۔ آپ نے فرمایا کہ تم لوگ اور جس کو پسند کرو اس کو سردار بناؤ۔ میں اس کی ماتحتی میں اطاعت و فرمانبرداری کرنے کو باخلاص دل موجود ہوں، لیکن اس بارگراں کو اپنے سر پر لینے کی لیاقت میں اپنے اندر ہرگز نہیں پاتا ہوں، لیکن وہاں کے لوگوں نے آپ کے سوا اور کسی کو لائق اس منصب شریفہ کا نہیں پاکر بعد الحاح وزاری و باصرار تمام آپ کو اس منصب کے قبول کرنے پر مجبور کیا۔ تین روز تک یہ سخت جھمیلا رہا کہ تمام لوگ آپ کو شب و روز فہمائش والتجا اس بارگراں کی قبولیت کا کرتے رہے۔ آخر مجبوری آپ نے قبول کیا۔ اسی اثنا میں آپ کی زوجہ اولی مسماۃ صالحہ بنت مولوی فرحت حسین قدس سرہٗ نے تین اولاد۔ امان اللہ و مطیع اللہ و عبدالقدوس کو چھوڑ کر اس جہان فانی سے رحلت کی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اللھم اغفرلھا وارحمھا۔ بعد اس کے اور ایک نکاح آپ نے وہاں کیا۔ اس سے عبدالسبوح پیدا ہوئے۔ آپ بعد مسند نشینی اپنے ماتحتوں اور ہمراہیوں کو برابر راہ سلوک واتباع سنت کی تعلیم فرماتے۔ اور ایک وقت معین پر لوگوں کو حلقہ میں بٹھا کر مراقبہ و مشاہدہ بھی کراتے۔ اور چونکہ وہ ملک خود سر طوائف الملوک ہے۔ اگر کوئی شخص ایک گاؤں کا مالک ہے تو اس کو بھی ایک چھوٹا سا لشکر رکھنا اور فنون سپہ گری وحرب سے خوب واقف ہونا لازم و ضروری ہے۔ ورنہ وہاں کا قیام آپس کے نفاق وشقاق ومخالفت ومعاندت کی وجہ سے نہایت متعسر بلکہ محال ہے۔ لہٰذا حسب اقتضا اس ملک کے آپ نے بھی اپنے ہمراہیوں کو فنون سپہ گری مثل قواعد پریڈ اور چاندماری اور پٹہ وغیرہ کی تعلیم وتلقین شروع کردی۔ اس کیفیت کو دیکھ کر اس ملک کے لوگوں نے جو فطرتی طور پر حاسد و منافق ہیں جلنا شروع کیا۔ لیکن جب اپنے اندر اتنی طاقت نہ پائی کہ ان کا کچھ بگاڑ سکیں۔ تب گورنمنٹ انگریزی کو آکر بہکایا کہ یہ لوگ سلطنت برطانیہ کے مقابلہ کا ارادہ رکھتے ہیں۔ حالانکہ وہ لوگ صرف اس غرض سے گئے تھے کہ حق آزادانہ زندگی اپنی وہاں بسر کریں اور کسی کے ماتحت نہ رہیں۔ اور ایسا احمقانہ وجاہلانہ خیال اتنی بڑی گورنمنٹ سے مقابلہ کا رکھنا جو محض ایک پاگل کا کام ہے۔ وہ لوگ ذی علم و صاحب عقل و فراست ہو کر کیونکر کرسکتے تھے۔ مگر صد افسوس کہ حکام گورنمنٹ نے ان حاسدوں اور مغویوں کی باتوں پر یقین لاکے

غلط فہمی

جنگ

بلا تحقیق محض ان پر چڑھائی کر دی، اور ایک جرار فوج ان غریب و فقیر درویشوں کی قلع و قمع کے واسطے بھیجدی۔ اول تو ان لوگوں نے ارادہ کیا کہ اس کارزار سے پہلو تہی کیجئے اور کسی جانب کو ہٹ جائیے۔ مگر چونکہ سرکاری فوج اپنی عملداری کی حد سے تجاوز کر کے افغانوں کی حدود میں جا پہنچی تھی۔ اس سبب سے اکثر سرداران فوج اس ملک کے برافروختہ و برہم ہو گئے تھے اور ان لوگوں نے خیال کر لیا تھا کہ گورنمنٹ انگریزی ہماری ریاستیں چھیننا چاہتی ہے۔ تمام ملک نے مجبوراً "تنگ آید بجنگ آید" عزم بالجزم مقابلہ پر گورنمنٹ انگریزی کے کر لیا اور آپ کو بھی اپنی تائید و مدد پر مجبور کیا، کیونکہ اس ملک میں رہ کر پھر ان کا ساتھ نہ دینا غیر ممکن ہے۔ چنانچہ بحالت مجبوری و ناچاری آپ نے ان کا ساتھ دیا۔ تخمیناً پانچ چھ مہینے یہ ہنگامہ کشت و خون کا جاری رہا اور صدہا جانبین سے مقتول و مجروح ہوئے۔ یہ ظاہر ہے کہ یہ غرباء چند بے سروسامان اتنی بڑی گورنمنٹ کا کیا مقابلہ کر سکتے[۱]۔ گویا پیل و پشہ کی جنگ تھی آخر اُس ملک کے لوگوں نے بعد جنگ شدید پیٹھ دی۔ اس وقت یہ لوگ بھی پیچھے ہٹے اور اپنی بستی اور قلعوں کو خالی کر دیا۔ سرکار انگریزی کا لشکر اُن بستیوں کو جلا پھونک کر اپنی عملداری میں واپس چلا آیا۔ وہ لوگ بھی بعد ہٹ آنے لشکر کے پھر اپنی جگہ میں آ کر آباد ہو گئے۔ اس چند مہینے کی یہ لڑائیاں اور کشت و خون اور بربادی روپیہ کا نتیجہ یہ ہوا۔ افسوس ہماری عادل گورنمنٹ اگر اول ہی میں دور اندیشی کو راہ دیتی۔ اور اُن ملکی حاسدوں کے اغوا اور بھرتے میں نہ آتی تو یہ سب کچھ بھی نہ ہوتا۔ وہ تو صرف آزادی پسند لوگ ہیں کہ آزادانہ زندگی بسر کرنا چاہتے ہیں۔ کوئی عالی حوصلہ انسان ایسا بھی نہیں چاہتا۔ انگریزی شعراء کے کلام اس سے بھرے ہوئے ہیں اور اُن لوگوں کو وہاں پہنچ کر بھی بجز یاد خدا کے اور کوئی مشغلہ نہیں۔ چنانچہ جب ان لوگوں

---

۱؎ اور مقام غور ہے کہ یہ لوگ آخر رہنے والے کہاں کے ہیں۔ مسکن قدیم مکہ معظمہ پھر مدینہ منورہ پھر ملک شام پھر بخارا و کابل وغیرہ۔ افغانستان گھومتے گھامتے یہاں ہندوستان پہنچے پھر اگر یہ لوگ ہندوستان کو چھوڑ کر دوسرے ملکوں میں جا کر بود و باش اختیار کریں تو کون تعجب کی بات ہے۔ دنیا میں یونہی ہوا کرتا ہے۔ آج یہاں تو کل وہاں پھر اس کو خواہی نخواہی محمول اوپر عداوت و بدخواہی گورنمنٹ کی کرنا سوائے زبردستی کے اور کیا کہا جا سکتا ہے اور ان سے پیغام و سلام رکھنا جرم قرار دیا جائے

کی امداد و اعانت کے جرم میں مولوی یحییٰ علی وغیرہ گرفتار ہوئے تھے۔ اس وقت سرکاری پولیس نے صدہا آدمیوں کو از پشاور تا بکلکتہ گرفتار کیا تھا۔ اس میں بعض وہ لوگ بھی تھے۔ جو اپنے وطن سے روانہ ہو کر پاس مولوی عبداللہ کے ملک افغانستان جا رہے تھے اور بعض وہ تھے جو وہاں سے مراجعت کر کے اپنے وطن کو آرہے تھے۔ ان سب کا روبروئے عدالت بیان ہوا۔ (اور وہ لوگ بطور گواہ سرکاری کے مولوی یحییٰ علی پر لائے گئے) کہ ان لوگوں نے کبھی سرکار سے لڑائی کا ارادہ مولوی عبداللہ کا نہیں سنا تھا۔ بلکہ محض واسطے اکتساب علم دین کے وہاں گئے تھے۔ جب سرکاری لشکر ان لوگوں پر چڑھ آیا اس وقت ہم لوگ وہاں سے چلے آئے۔ چنانچہ معظم سردار ساکن بنگالہ جو دہلی میں گرفتار ہوا تھا، اس کا بھی یہی بیان ہوا کہ ہم وطن سے بشوق اکتساب علم دین پٹنہ میں مولوی یحییٰ علی کے پاس آئے اور یہاں چند مہینے رہ کر ملک افغانستان کو روانہ ہوئے اور اس درمیان میں کبھی لڑائی کا ذکر مذکور ساتھ سرکار کے نہیں سنا تھا۔ جب دہلی میں پہنچے تو سنا کہ افغانستان میں سرکار سے لڑائی ہے۔ اس وقت ہم نے مراجعت کی اور مقام کو ٹلی میں پہنچ کر گرفتار ہوا اور اسی قسم کے بہت سے گواہوں نے بیان کیا اس بیان سے حضرات ناظرین اس مقدمہ کی اصلیت اور حکام گورنمنٹ کا غیظ و غضب اور جابرانہ کارروائی کا پتہ لگا سکتے ہیں۔ الغرض بعد اس سانحہ کے پھر خبر و اخبار وہاں کا بالکل مسدود ہو گیا اور کچھ پتہ نہیں کہ اب وہ لوگ کس حالت میں ہیں اور کون اُس میں سے زندہ ہے اور کون مردہ۔ لہٰذا اس دفتر کو ختم کرتا ہوں۔ واللہ معہم اینما کانوا۔ آپ نے غالباً ۲۷ شعبان ۱۳۲۰ھ کو رحلت فرمایا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

## ضمیمہ تذکرہ جناب مولوی عبداللہ صاحب مرحوم خلف اکبر مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ

بعض انگریز مؤرخین نے مولوی عبداللہ صاحب کے انتظامی صلاحیت کی بڑی تعریف کی ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ مولوی صاحب موصوف فن حرب سے پورے طور پر واقفیت رکھتے تھے۔ حربی آلات بندوق وغیرہ اپنے یہاں بنا ڈالتے تھے۔ مولانا امجد علی صاحب مرحوم جو اس زمانہ میں وہاں (یعنی ملک افغانستان میں تھے) وہ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ مولوی

عبداللہ صاحب اور ان کی اہلیہ کے جیسا دیندار جوڑا میں نے کہیں نہیں دیکھا۔




## مولوی ہدایت اللہ مرحوم

خلف اوسط حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ آپ کی پیدائش وغیرہ کا حال یعنی سوانحعمری حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمہ لکھا جا چکا ہے، اعادہ کی حاجت نہیں۔ آپ نے درسی کتابیں مختصرات تک متفرق طور پر پڑھیں۔ آخر میں مولوی لطافت حسین صاحب ساکن دیوان محلہ سے پڑھا، آپ نہایت نرم دل رقیق القلب کریم النفس تھے، غربا اور مساکین پر شل ابر باراں مہربان رہے۔ خصوصاً اگر کسی شریف کو دیکھتے کہ حالت عسرت و فقر و فاقہ میں ہے تو آپ کا دل سخت بے چین ہو جاتا۔ آپ نہایت سخی و منکسر المزاج، شجاع و بہادر تھے۔ کسی سے رنجیدہ ہونا جانتے نہ تھے، لوگوں کی رنجش اور برائیوں کا حسنات سے جواب دیتے تھے، لحاظ مراتب آپ کا خاص حصہ تھا، آپ کا رنگ گورا قد مائل بطول خوبصورت جوان تھے۔ آپکی شادی سا مسماۃ سارہ بنت مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ کے بڑے حضرت نے کرائی تھی۔ ان سے ایک لڑکی مسماۃ سلمیٰ پیدا ہوئی۔ ڈھائی برس کی ہو کر گذر گئی۔ اس کے بعد ڈاکٹر مولوی آیت اللہ ربیع الثانی ۱۲۷۸ھ میں پیدا ہوئے۔ اس کے بعد پھر کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ آپ کی عمر تخمیناً ۴۵ برس کی ہوئی ہوگی جو آپ نے ۱۲۹۶ھ ہیضہ میں رحلت فرمائی انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللھم اغفرلہٗ وارحمہٗ۔

## تاریخ انتقال از نتیجۂ فکر مولانا محمد سعید رحمہ اللہ

| | |
|---|---|
| زد خیمہ برون ہدایت اللہ ز آفاق | شد خون دل اخوان و اقارب ز فراق |
| مشتاق بہ جنت و نعیش می زیست | تاریخ وفات شد بہ جنت مشتاق ۱۲۶۹ھ |

ڈاکٹر آیت اللہ نے بعد انتقال اپنے والد کے زیر تعلیم اپنے چچا مولوی محمد حسن مرحوم کے تعلیم پائی عربی و فارسی اکثر مولوی عبد الحکیم صاحب سے پڑھی معقولات فقہ و ادب مولوی محمد حسن سے پڑھیں اور انگریزی اول پٹنہ سٹی اسکول میں پڑھی۔ بعد اس کے علیگڈھ جا کر اس کی تکمیل کی بعد اس کے ولایت گئے وہاں ایڈنبرا کالج میں آٹھ برس رہ کر ایم۔بی۔سی۔ام کی ڈگری حاصل کی، اسی عرصہ میں انگریزی منطق و فلسفہ کی اکثر کتابیں مطالعہ کیں اور اس میں خاص ملکہ و عبور رکھتے ہیں، مگر افسوس بوجہ زیادہ ہو جانے عمر کے سرکاری ملازمت سے محروم رہے اور بطور خود علاج و معالجہ لوگوں کا کرتے ہیں، ایک مدت سے کلکتہ میں مقیم ہیں، جناب کا کلام نہایت سنجیدہ اور صاف ہوتا ہے، گو آپ کی روش اور مضمون سے قدیم رنگ کی جھلک آتی ہے اُردو و فارسی میں آپ کا کلام عمدہ ہوتا ہے بسمل تخلص ہے، نثر بھی آپ کی عمدہ ہے۔ اخباروں میں نامہ نگاری کا ایک عرصہ تک شوق تھا لیکن بالفعل بوجہ شغل علاج و معالجہ اس کو ترک کیا، آپ کی تشخیص و تجویز مرض و اسلوب علاج نہایت عمدہ ہے، آپ نہایت راستگو ہیں، رشوت سے سخت احتراز ہے، اپنی وضع کے نہایت پابند ہیں۔ آپ نے ایک انگلش یہودن سے لندن میں شادی بھی کی ہے جس سے اب تک اولاد نہیں ہے اور نہ کوئی توقع ہے، آپ کی پہلی شادی مسودہ اوراق ہذا کی صبیہ مسماۃ زینب مرحومہ سے ہوئی تھی جس سے تین لڑکیاں مسماۃ عائشہ زوجۂ مولوی عبد القدیم، مسماۃ قمریہ زوجۂ اولیٰ مولوی حامد حسن، مسماۃ شمیمہ مرحومہ پیدا ہوئیں۔

## ضمیمہ تذکرہ جناب ڈاکٹر آیت اللہ صاحب خلف الرشید جناب مولوی ہدایت اللہ صاحب مرحوم

جناب ڈاکٹر آیت اللہ صاحب مرحوم ایڈنبرا یونیورسٹی میں ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کر رہے تھے

ان کی پہلی بیوی بنت مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم نے تین تین چھوٹی چھوٹی لڑکیاں چھوڑ کر انتقال کیا۔ ان کے انتقال کے بعد ولایت میں روزی نامی ایک یہودی لیڈی سے شادی کرلی۔ ان کے ہندوستان آنے کے کچھ روز بعد وہ انگلش زوجہ کلکتہ پہنچیں۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم کلکتہ میں پرکٹس کرتے تھے۔ ڈاکٹر صاحب مرحوم کی رہائش کا کل طریقہ انگریزی ہوچکا تھا۔ لیکن پھر بھی بہت سی باتوں میں خاندانی روایات کے پابند تھے۔ مزاج اپنے والد صاحب مرحوم کی جیسی پائی تھی۔

ڈاکٹر صاحب مرحوم ناجائز آمدنی سے قطعی طور پر پرہیز کرتے تھے۔ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ ایک راجہ کا منیجر ان کے پاس پہنچا اور ایک شخص کے لئے جھوٹی سرٹیفکٹ کا طالب ہوا اور اس کے عوض میں کثیر رقم دینے پر تیار تھا، لیکن ڈاکٹر صاحب مرحوم نے قطعی انکار کردیا اور اس کثیر رقم کی لالچ میں نہیں آئے۔

اس واقعہ کے متعلق اس حقیر ناچیز (عبدالخبیر) نے خود ڈاکٹر صاحب موصوف سے دریافت کیا کہ ایسا واقعہ آپ کے ساتھ گذرا ہے، ڈاکٹر صاحب موصوف نے جواب دیا کہ ہاں واقعہ تو ہوا، مگر یہ واقعہ ہوا کیسے؟ میرا حال کیا پوچھتے ہو، صورت بیں حالت مپرس، اتنی بڑی رقم کا واپس کردینا ان بزرگوں کی صحبت کا نتیجہ ہے، جنکی گود میں میری پرورش ہوئی ہے۔

## شمس العلما مولوی محمد حسن مرحوم ذبیح

ولد مولانا ولایت علی علیہ الرحمہ از بطن مسماۃ جمیلۃ النسا بنت مولوی الٰہی بخش مرحوم، آپ ۱۲۶۴ھ میں پیدا ہوئے، آپ نے اوائل کی کتابیں جناب مولوی اشرف علی صاحب ...... پڑھیں بعد اس کے آپ نے جناب حکیم مولوی عبدالحمید صاحب سے فراغ حاصل کیا اور طب بھی انہیں سے پڑھی و سند حدیث کی اپنے ماموں جناب مولانا یحییٰ علی سے لی، آپ نہایت ذکی ذہین، و عقیل ولبیب تھے۔ مسائل فقہی و اصولی و حدیث نہایت عمدہ جانتے تھے، آپ کی عمر پانچ برس کی تھی، جب آپ اپنے والد ماجد جناب مولانا ولایت علی رح کے ہمراہ دہلی آئے

تھے، اس وقت شاہ ظفر بہادر شاہ دہلی نے جناب مولانا ولایت علی رح کی دعوت کی تھی۔
جس کا ذکر ان کی سوانح عمری میں گذر چکا ہے۔ بادشاہ نے اُس وقت مولوی محمد حسن مرحوم کو
اپنی گود میں بٹھا لیا اور پوچھا کہ تم کیا پڑھتے ہو، آپ نے جواب دیا کہ قرآن شریف بامعنی
پڑھتا ہوں، بادشاہ کو نہایت تعجب ہوا کہ اتنا چھوٹا لڑکا قرآن شریف بامعنی پڑھتا ہے۔
بادشاہ نے فرمایا کہ کچھ سُناؤ، اس وقت ہزارہا آدمی کا مجمع تھا، آپ نے فی البدیہہ بے خوف
و رعب ایک رکوع سُورہ بقر کا پڑھا اور اس کا ترجمہ نہایت عمدگی و شائستگی سے سُنایا۔
بادشاہ کو نہایت تعجب ہوا، غرض آپ اپنے والد کے ہمراہ ملک سوات افغانستان کو
گئے، عمر آپ کی آٹھ برس کی ہوئی تھی کہ آپ کے والد ماجد اس سجن دنیا کو چھوڑ کر داخل خلد بریں
ہوئے، اس کے بعد آپ نے اپنے بڑے بھائی جناب مولوی عبداللہ مرحوم کی نگرانی میں تعلیم
پائی اور ان کے ساتھ ہندوستان آئے اور اپنے چھوٹے چچا جناب مولانا فرحت حسین رح
کے زیر کفالت تعلیم پاتے رہے، بعد انتقال چھوٹے چچا کے زیر کفالت فقیر عبدالرحیم مؤلف
اوراق ہذا کے تعلیم پائی۔ ۱۸۶۴ء میں جب مقدمہ بغاوت اس فقیر پر قائم کیا گیا و گرفتار
ہو کر جیل خانہ بھیجا گیا اس وقت آپ کی عمر تخمیناً سترہ برس کی تھی، اس وقت تک یا تو آپ
پڑھنے لکھنے میں مشغول رہتے تھے یا کھیل کود میں، جو تقاضائے عمر طفولیت ہے، اسوقت
تک اس خاندان کا عروج جو سلطنت مغلیہ سے برابر چلا آتا تھا، ختم ہوا اور یہ خاندان بالکل
تباہ ہو گیا۔ جائداد ضبط ہو گئی، مکانات توڑ دیئے گئے، اسباب چھین لئے گئے، گھر کے
بزرگ اور والی دریائے شور بھیجدیے گئے۔ الغرض یہ فقیر عبدالرحیم جب گرفتار ہوا، میں
نے کہا کہ اب میں جاتا ہوں، لو اب گھر بار کی تم خبر گیری کرو۔ یہ سُن کر مولوی محمد حسن مرحوم کا رنگ
ہی دوسرا ہو گیا۔ نطاق ہمت اور کمر کو چست باندھا، اور وہ وہ کارروائیاں کر
دکھائیں جو پچاس کی عمر والے اور تجربہ کار شخصوں سے بھی ظہور میں آنا مشکل ہے۔ سترہ برس
کی عمر اور ان جانفشانیوں کو دیکھئے مقدمہ کورٹ انبالہ پنجاب میں دائر تھا اور مدعا علیہم
پٹنہ کے رہنے والے، پٹنہ کی ہائیکورٹ کلکتہ میں تھی، الغرض چند برسوں تک مرحوم مغفور نے
اس مقدمہ کی پیروی میں اس طور پر گذارا کہ آج انبالہ میں ہیں تو کل پٹنہ میں اور پرسوں کلکتہ میں

اور ولایت سے بیرسٹروں اور کونسلوں کو بلوانا اور مقدمہ بھی ایسا نازک اور خطرناک جس میں خود سرکار سا تھ اس کے خاندان کے کل چھوٹوں بڑوں کی خبرگیری کرنی جو بالکل بے خانماں ہو گئے تھے، نہ جن کے لیٹنے کی کوئی جگہ تک نہ تھی اور نہ کھانے کی کوئی چیز ایسی حالت میں آپ نے نہایت ہوش و گوش سے کل کارروائی کی کہ بڑے بڑے دانشمند اور تجربہ کار لوگ ان باتوں کو سنکر حیران رہ جاتے ہیں، باوجود خبرگیری معاش و جمیع خاندان و خبرگیری مقدمہ و تکمیل تحصیل علوم عقلیہ ونقلیہ مطب وغیرہ آپ نے جناب حکیم مولوی عبدالمجید صاحب سے کی و فراغ حاصل کیا، کل امور خانہ داری و خبرگیری مقدمہ اس قدر کیئے میں ایسی خوبی و ہوشیاری سے انجام دیئے کہ اس سے حیرت ہوتی ہے اور باوجود کثرت مشاغل کے شغل درس و تدریس بھی جاری رکھا اور مطالعہ کتب بینی بھی ہمیشہ کی اور تصانیف قاضی شوکانی و شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سے آپ کو خاصتاً جنتا دلچسپی تھی اور علوم معقول میں آپ کو نہایت عمدہ دخل تھا، بڑی مشکل اور ادق سوال کا جواب فی الفور دیتے اور مسائل مختلف فیہ میں نہایت عمدہ قول فیصل فرماتے علم تاریخ اور سیر میں بھی آپ کو کمال مذاق تھا، علم ادب میں مہارت تامہ رکھتے تھے۔ ریاضی سے خاص دلچسپی تھی، الغرض جتنے علوم مشرقی مسلمانوں میں جاری ہیں، ان میں اچھی دستگاہ رکھتے تھے، اگرچہ انگریزی زبان میں مہارت نہ تھی مگر علوم مغربی سے بھی بہت شوق تھا، جو کتابیں علوم مغربی کی اردو میں ترجمہ ہو گئی ہیں، ان کا مطالعہ کیا کرتے۔ جب آپ کو مقدمہ اور تحصیل علوم سے فرصت ہوتی، تمام مسلمانوں اور خاصتہً اپنے خاندان کی ترقی کی طرف متوجہ ہوئے اس وقت آپ کو دو مشکلوں سے سامنا پڑا، ایک تو گورنمنٹ کی بدظنی تمام مسلمانوں سے عموماً اور اس خاندان سے خصوصاً اور دوسرے اس باقی ماندہ لوگوں کے تمام فرقہ اہل حدیث کے متعصبانہ حالات۔ اس لئے مولوی صاحب مرحوم نے بمقام [illegible] ایک اسکول محمڈن اینگلو عربک کے نام سے جس میں انگریزی، عربی اور دینیات دونوں کی تعلیم دی جاوے، قائم کیا، تاکہ مسلمان علوم مغربیہ سے اپنے دماغوں کو روشن کریں اور ان کے متعصبانہ خیالات دفع ہوں اور علوم دینیہ سے اپنے مذہبی امور کی پابندی میں مستحکم رہیں جو ان کے لئے ایک ناگزیر اور ضروری چیز ہے اور مولوی صاحب مرحوم نے

جولائی ۱۸۸۰ء میں ایک اخبار پٹنہ انسٹی ٹیوٹ گزٹ جاری کیا تاکہ گورنمنٹ کو اپنے اغراض سے آگاہ کیا کریں، اور اس کے مفید آرٹکلوں سے لوگوں کے خیالات کی تہذیب و درستگی کریں، اسکول مذکور گورنمنٹ میں اس قدر مقبول ہوا کہ اس نے علاوہ میونسپلٹی کی امداد ۵۰ روپیہ ماہانہ کے اور ۱۰۰ روپیہ ماہواری سے مدد کی اور وہاں فنڈ سے پندرہ ہزار روپے دیئے اور پانچ ہزار تعمیر مکان کے لئے علٰحدہ رکھے، اور مسٹر اسپورٹ بیلی صاحب بہادر لفٹننٹ گورنر بنگال ایک بار ۱۸۸۰ء میں اسکول کے لڑکوں کو اپنے ہاتھ سے انعام کتابیں تقسیم کیں، مولوی صاحب کا قصد تھا کہ اس اسکول کو ترقی دے کر کالج تک پہنچائیں اور اس کے متعلق ایک وسیع اور آسائش دار المقامہ بنوائیں، مگر افسوس کہ موت نے ان کی کل آرزوؤں کو خاک میں ملا دیا، جی کی بات جی ہی میں رہی۔ دو ہفتہ تپ محرقہ و لرزہ میں مبتلا رہ کر تاریخ ، ربیع الاول ۱۳۰۷ھ مطابق دوسری نومبر ۱۸۸۹ء روز شنبہ کو رہگرائے ملک بقا ہوئے، ہزاروں آدمیوں نے جن میں بہت سے حضرات اہل تشیع بھی تھے ملکر جنازہ کی نماز ادا کی، دو ہزار آدمی جن میں اکثر رؤسائے اہل سنّت اور مذہب امامیہ پٹنہ و بانکی پور شامل تھے۔ جنازہ کے ساتھ صادق پور سے نوبہتہ تک پیادہ پا ڈیڑھ میل کی مسافت طے کرکے گئے۔ ہمراہان جنازہ کی یہ کثرت تھی کہ اس مسافت کی نصف راہ اُن سے بھری ہوئی تھی، پٹنہ کے بوڑھے سے بوڑھے شخص کہتے ہیں کہ ہم نے شہر کے کسی رئیس یا عالم کے جنازے کے ساتھ خلقت کا یہ انبوہ کبھی نہیں دیکھا، گورنمنٹ نے ان کی خدمات کا قدر کرکے ان کے صلہ میں ۱۸۸۵ء میں آپ کو خطاب شمس العلماء مع خلعت کے عطا فرمایا اور علاوہ پبلک کاموں کے آپ نے اپنے خاص خاندان کو جس کے لوگ بالکل فقیر و محتاج ہو گئے تھے ایسی ترقی بخشی کہ اتنے دنوں میں ایک کارخانہ تجارت کلکتہ میں قائم کیا کہ جس کا سرمایہ تخمیناً پچاس ہزار روپیہ تھا اور دو لڑکوں کو ایک اپنے خلف اکبر محمود حسن اور دوسرے اپنے بھتیجے آیت اللہ کو لندن پڑھنے کے لئے بھیجا جس میں چالیس پچاس ہزار روپے سے کم خرچ نہیں ہوا ہوگا۔ آپ نے مولوی محمد یوسف جعفری اور مولوی محمد مبین کو تعلیم دلانے کی غرض سے گورنمنٹ سے انگلینڈ جانے کی منظوری دلائی تھی، مگر نوید اجل نے

فرصت نہ دی۔ حلم اور خوش خلقی اُن میں اس درجہ کی تھی کہ بدی کا بدلہ بھی ہمیشہ نیکی سے دیتے ترجمہ حدیث مرویہ بخاری۔ شیخ سعدی علیہ الرحمہ کے اس شعر پر آپ کا پورا اعمال تھا۔ شعر

بدی را بدی سہل باشد جزا — اگر مردی احسن الی من اسا

برادر پروری و غریب نوازی و صلہ رحمی میں تو خاص اُن کا حصہ تھا، آپ کے تمام اوقات عامہ مسلمانوں کی خیر خواہی میں صرف ہوتے۔ شہر میں مجالس درس قرآن و حدیث اور انجمن قائم کرنے کی ترغیب دی۔ خود وعظ بہت کم بیان فرماتے اور وہ بھی مختصر۔ اور اس کام کو آپ اپنا بہت بڑا فرض منصبی سمجھتے تھے۔ اپنے خاندان کے سردار و سرپرست سمجھے جاتے تھے۔ آپ کے خاندان کے وہ لوگ جو آپ سے سن میں بڑے تھے۔ آپ کو اپنا بزرگ و سردار سمجھتے اور ان کی اطاعت بدل و جان کرتے۔ گویا یہ اپنے خاندان کی گاڑی کے انجن تھے۔ علاوہ خاندان والوں کے تمام چھوٹے بڑے شہر کے لوگ انہیں اپنا سچا دوست و خیر خواہ جانتے۔ گورنمنٹ مسلمانوں کے معاملات و امور اہم میں آپ سے مشورہ لیتی، آپ خاص و عام سے بکشادہ پیشانی ملتے۔ روسائے شہر اپنے اور مشکلوں کے حل کے لئے آپ کے پاس اکثر پہنچا کرتے، آپ دعا فرماتے۔ نماز عصر، مغرب، صبح میں آپ عوام کے لئے مسجد میں مخصوص اوقات تھے۔ عنفوان شباب میں شعر و شاعری کا بھی کچھ شوق ہوا تھا تخلص ذبیح کرتے تھے، مگر اُسی زمانے سے سربراہ کاری مقدمات و خبر گیری اہل خاندان کا بار عظیم آپ کے سر پڑا کہ اس کی طرف توغل اور انہماک کا موقع ہی نہ ملا۔ آپ کی شادی مسماۃ سعیدہ بنت مولانا نزہت حسین صاحب قدس سرہٗ سے ہوئی۔ جو ہمشیرہ حقیقیہ مسود اس اوراق کی ہیں۔ آپ نے اُسی ایک شادی پر اکتفا کی اور دوسری شادی نہیں کی۔ اُن سے تین بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں۔ اول مسٹر محمود حسن ہیں، جن کی تاریخ ولادت جناب اخی مولوی احمد کبیر صاحب پھلواروی نے یہ فرمائی ہے۔

اولاد

| | |
|---|---|
| چو محمد حسن سپہر علوم | یافت فرزند رشک شمس و سما |
| خواست حیرت کہ سال میلادش | شود از دل دعائیہ پیدا |
| ہاتفش گفت از سر الطاف | نیر اعظم ادب یادا ١٢٨٠ھ |

بہ بعد تحصیل علوم عربی و فارسی و انگریزی کے ولایت لندن گئے اور وہاں چار برس رہ کر بیرسٹری پاس کر کے آئے اور اب اس وقت سرکار کی طرف سے بعہدۂ سب جج مامور ہیں۔ فی الحال رخصت طویل پر ہیں۔ بعد ازاں پنشن لینے کا قصد ہے۔ آدمی نہایت خوش اخلاق نیک سیرت صاحب مروت و حمیت۔ اپنے والد کے فرزند رشید ہیں۔ اللہ ان کی عمر کو دراز کرے۔ اُن کی شادی اول ساتھ مسماۃ میمونہ بنت مولوی عبدالرؤف صاحب کے ہوئی۔ اُن کے انتقال کے بعد ان کی دوسری شادی سیوان میں ہوئی۔ وہ بھی لاولد رحلت کر گئیں دوسرے حامد حسن جو اس وقت ہیں۔ تیسرے شاہد حسن چار پانچ برس کے ہو کر داخل خلد بریں ہوئے۔ چوتھی مسماۃ کبریٰ ڈمراؤں اسٹیٹ میں سب منیجر ہیں جن کی شادی سید عبدالحکیم ساکن سورج گڈھا ابن میر توصل حسین صاحب برادر حقیقی مولانا سید نذیر حسین صاحب مرحوم محدث دہلوی سے ہوئی تھی، مگر یہ لڑکی بعد شادی قریب دو برس کے زندہ رہ کر بتاریخ ۱۵ شعبان ۱۳۱۷ھ مطابق ۱۹ دسمبر ۱۸۹۹ء داخل جنت فردوس ہوئی۔ دوسری بیٹی مسماۃ صغریٰ جن کی شادی ساتھ محمد قاسم بن مولوی محمد اسحاق مرحوم بن مولوی محمد ذکی مرحوم بن شاہ ابوالحسن مرحوم ساکن محلہ نمونہیہ سے ہوئی۔ لوگوں کے اصلاح حال اُن کے مشاغل اور تعلیم کے لئے نہایت جہد فرمائی۔ پھر بغرض تعلیم انگریزی اسکول کی بنیاد ڈالی۔ آپ کی صحبت میں مقناطیسی اثر تھا۔ کتب بینی کے ذریعہ زبان انگریزی میں بھی آپ نے معرفت حاصل کر لی تھی۔ نہایت کریم النفس تھے۔ اب میں اس دفتر کو دعا پر ختم کرتا ہوں۔

## ضمیمہ تذکرہ شمس العلماء مولوی محمد حسن صاحب فصیح مرحوم ولد مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمۃ

انگریزی حکومت ہندوستان میں مستحکم ہو چکی تھی۔ سرکاری زبان اور دفاتر کی زبان جو پہلے سے فارسی میں تھی۔ انگریزی حکومت نے اس کو بدل کر انگریزی زبان میں کر دیا تھا۔ اس کی وجہ سے بہت سے مسلمان بے روزگار ہو گئے تھے۔ اہل صادق پور کی جائداد و املاک کو حکومت نے مقدمہ چلا کر ضبط کر لیا تھا۔ مسلمان عموماً بہ ظاہر بے مذاق ہو چکے تھے اور اہل صادق پور

اپنی جائداد کی ضبطی کی وجہ سے ذرائع آمدنی سے محروم ہو چکے تھے۔ ان خیالات و حالات نے مولانا محمد حسن صاحب مرحوم کو انگریزی تعلیم کی طرف متوجہ کیا اور اسی کے پیش نظر انہوں نے محمڈن انگلو عربک اسکول قائم کیا اور اسکول کے نصاب کے ساتھ مذہبی تعلیم کا بھی بندوبست کیا۔ مذہبی تعلیم دینے کے لئے خاص طور پر اساتذہ مقرر کئے تھے۔ اس کا ذکر اصل تذکرہ میں آچکا ہے کہ آپ نے کلکتہ میں چمڑے کی آڑھت کھولی، پٹنہ میں محمڈن اسکول کی بنیاد ڈالی اور پریس خرید کر انسٹی ٹیوٹ گزٹ کے نام سے ایک اخبار جاری کیا۔ اپنے خاندان کے لوگوں میں سے اور دیگر ملاقاتیوں میں سے جن کو جس لائق سمجھا اس میں جگہ دیا، کچھ لوگوں کو آڑھت کے کام میں لگایا اور کچھ کو اسکول میں جگہ دلوائی۔ بعض کو اخبار کے کام میں اور بعض لوگوں کو دوکانداری و تجارت میں لگایا اور ان کے کام کے کرنے میں مدد دیتے رہے۔ جو لوگ فن طب سے واقف تھے ان کو ترغیب دے کر چھوٹے چھوٹے پیمانے پر دواخانہ کھلوایا اور دواخانوں کے چلانے میں بھی مدد دیتے رہے۔ خاندان کے چھوٹوں کی تربیت کی طرف بہت ہی خیال رکھتے تھے۔ مار پیٹ کرنے کی تو ان کو عادت نہ تھی۔ لیکن سمجھا بجھا کر ان کی چال چلن کو درست کر دیتے تھے اور عموماً چھوٹے لوگ ان کا کہنا مانتے تھے۔ ایک مرتبہ کا واقعہ ہے، جس کے راوی جناب مولانا سید کفایت حسین صاحب مرحوم و مغفور مدرس اول مدرسہ اصلاح المسلمین پٹنہ ہیں۔ وہ واقعہ یہ ہے کہ سلطان گنج میں دو بھائی دوپے، چوپے نامی رہتے تھے۔ اس خاندان میں ایک شخص کا انتقال ہو گیا۔ وہاں کے تمام کاروبار کے کاغذات اور وثائق انہی کے ہاتھ میں رہتے تھے۔ مرحوم کے انتقال کے بعد تمام کاغذات اور وثائق مرحوم کے پسماندگان کو مل گئے۔ صرف ایک وثیقہ کا پتہ نہیں لگتا تھا۔ مولانا محمد حسن صاحب مرحوم سے اس وثیقہ کے نہیں ملنے کا حال لوگوں نے بیان کیا تو مولانا موصوف نے فرمایا کہ کل میں آپ کے یہاں آؤں گا۔ چنانچہ اپنے وعدہ کے مطابق دوسرے روز ان کے مکان پر پہنچے اور فرمایا کہ مرحوم کی قبر کے پاس مجھ کو لے چلو۔ لوگوں کے ساتھ قبرستان پہنچے۔ لوگوں نے مرحوم کی قبر بتلا دی کہ یہی ہے۔ مولانا موصوف قبر کے پاس سر جھکا کر تھوڑی دیر بیٹھے اور

آٹا اور گوشت دُنبہ کی دو دکان وہاں موجود ہے۔ جس کا جی چاہے خرید کر کھائے۔ صرف لکڑی اور پانی ہر شخص کو ناپ کر مفت دیا جاتا تھا۔ ہر روز ایک ڈاکٹر فرانسیسی ملازم سلطانی اس پارک میں آیا کرتا اور جملہ مسافروں کی پریڈ لے کر معائنہ کرتا کہ کوئی شخص مرض متعدی میں بیمار تو نہیں۔ اگر پاتا اُٹھا کر لے جاتا، اور ایک علٰحدہ مکان میں دُور وہ مسافر رکھا جاتا اور دوسرے قسم کے امراض والوں کو اسی مکان میں رہنے دیتا، جہاں وہ دوا اور دوا وغیرہ دیدیا کرتا۔ اور تمام پارک میں دوا چھینٹی جاتی اور دھونی دی جاتی۔ الغرض میں نے جہاز سے اُتر کر ایک ایسے پارک میں ڈیرا کیا۔ جو ترکی افسر کے مکان سے نہایت نزدیک تھا۔ میں اکثر اس کے پاس جایا کرتا اور عربی زبان میں اس سے باتیں کیا کرتا۔ اس کا نام اسمٰعیل آفندی تھا۔ نہایت خوش اخلاق، کریم النفس آدمی تھا۔ ہمارے ساتھ کے جہازیوں کو نہایت آرام سے اس نے رکھا۔ پانی اور لکڑی علاوہ معمول کے بھی اگر کوئی مانگتا تو برابر دیتا۔ کسی حاجی کو کچھ تکلیف وہاں نہ ہوئی۔ دس دن میں وہاں رہا۔ اس عرصے میں برٹش گورنمنٹ کا وکیل بھی دو مرتبہ ہم لوگوں کے دیکھنے کو آیا۔ وہ ایک ہندو بنگالی تھا۔ کیمپ سے علٰحدہ آکر کھڑا رہتا، اور دور سے سب لوگوں کو بلا کر پوچھتا کہ کسی کو کچھ تکلیف تو نہیں۔ سب لوگوں نے بالاتفاق کہا کہ کوئی تکلیف نہیں۔ جب دس روز ہمارے تمام ہوئے، ہم لوگوں کو جہاز پر سوار ہونے کا حکم ملا۔ ہر شخص مستطیع سے دس روپیہ خرچ قرنطینا لیا گیا۔ غربا اور مساکین سے کچھ بھی نہ لیا گیا۔ افندی صاحب نے مجھ سے اپنی خواہش ظاہر کی کہ ایک سرٹیفکیٹ میں ان کو دوں، اس مضمون کا کہ مجھ کو یہاں کسی قسم کی تکلیف نہیں ہوئی۔ میں نے فی الفور ایک سرٹیفکٹ تیار کیا اور جو بڑے بڑے لوگ اس کیمپ میں تھے جیسے مولوی افضل الدین صاحب و قاضی محمد اشرف صاحب حیدرآبادی و مفتی مولوی عبدالحمید صاحب بخاری وغیرہ سے قریب ایک سو کے اس پر دستخط کرائے، ان سبھوں نے بطیب خاطر اس پر دستخط کر دیے۔ میں نے سارٹیفکٹ لے جا کر افندی صاحب کے حوالہ کیا۔ وہ نہایت مرتبہ میں محظوظ و مشکور ہوئے۔ اس کیمپ سے باہر ایک مزار تھا شیخ حسین عراقی کا، اور چند درخت دوما

کے وہاں تھے۔ اس کا درخت بہت مشابہ ناریل کے درخت سے تھا۔ اس میں پھل نہیں ہوتا ہے۔ صرف اس کی پتی سے بڑی بڑی چٹائیاں بنی جاتی ہیں اور وہاں ایک گڑھے میں کچھ پانی بارش کا جمع تھا۔ میں افندی صاحب سے اجازت لے کر وہاں گیا اور دو چار احباب بھی ہمارے ساتھ ہو گئے۔ میں وہاں گیا تو اوّل قبر پر جا کر دعائے مغفرت پڑھی۔ وہاں دو چار بدو اور بدوانیاں بھی بطور مجاور کے بیٹھے ہوئے تھے۔ انہوں نے سوال کیا۔ ہم لوگوں نے کچھ کچھ دیا۔ اس کے بعد میں نے وہیں غسل کیا اسی پانی مجتمعہ سے۔ اور وہیں احرام باندھا اور دو رکعت نماز تحیۃ الاحرام پڑھی اور لبیک پکاری اور وہاں سے اپنے ڈیرے کو آیا تو دیکھا کہ تمام مسافر جہاز پر سوار ہو گئے۔ صرف میں اور ہمارے دو چار ہمراہی باقی رہ گئے ہیں اور افندی صاحب ہم لوگوں کے انتظار میں کھڑے ہیں۔ وہاں بدو حمال موجود تھے۔ ان سبھوں پر ہم لوگ اپنا اسباب اٹھوا کر گھاٹ پر آئے اور آفندی صاحب بھی ہم لوگوں کے ساتھ ساتھ گھاٹ تک تشریف لائے۔ ہم لوگ ایک کشتی پر سوار ہو کر کلمبیا آگ بوٹ پر آئے۔ وہ ہم لوگوں کے انتظار میں کھڑا تھا۔ آتے ہی اس نے لنگر اٹھایا اور روانہ ہوا۔ ہم پانچ سات آدمی برابر وہیں سے لبیک پکارتے رہے۔ دو روز کے بعد تیسرے دن جب جہاز محاذی یلملم پہاڑ کے پہنچا، جو میقات ہے اہل یمن کا، سب مسافروں نے غسل کیا اور احرام کے کپڑے پہنے اور لبیک پکاری۔ وہاں سے تیسرے دن جدہ پہنچا۔ جہاز سے اتر کر کشتی پر سوار ہو کر گھاٹ پر اترا اور درمیان راہ میں کشتی والوں نے فی کس آٹھ آنہ کرایہ لیا۔ گھاٹ پر کشتی ایسی جگہ لگائی گئی کہ جہاں ترکی آفس موجود تھا، اور دونوں طرف بڑے بڑے لٹھے پانی میں گڑے ہوئے تھے اور پہرا چوکی چاروں طرف تھا کہ کوئی مسافر کسی طرف سے باہر جانے نہ سکے۔ کشتی سے اترنے کے ساتھ ہی سب سے اول ایک انگریزی ملازم ہم کو ملا۔ اس نے ہم لوگوں سے پاسپورٹ یعنی پروانہ ٹکٹ مانگا، جو ہم لوگوں کو بمبئی سے ملا تھا۔ ہم لوگوں نے دے دیا۔ وہاں اور بہت سے ترکی افسر و سپاہی وغیرہ بھی کھڑے تھے ہم لوگ وہاں سے آفس میں آئے۔ وہاں ایک روپیہ دو آنہ فی کس لیا گیا اور رسید

دی گئی۔ اُس رسید کو لے کر ہم لوگ ایک دروازہ پر آئے۔ وہاں ایک ترکی کھڑا تھا۔ اُس نے ہم لوگوں سے رسید لی اور پوچھا کہ تمہارا مطوف کون ہے۔ میں نے کہا سید ہاشم۔ دروازے کے اُس پار تمام مطوفوں کے وکلا کھڑے تھے۔ سید ہاشم کا نام سنتے ہی انکے وکیل عبدالرحیم بخش نے آواز دی کہ میں ان کا وکیل موجود ہوں۔ اُس ترکی نے مجھ کو دروازے سے باہر کر کے اُن کے سپرد کر دیا۔ جو لوگ اپنے مطوف کا نام نہ بتا سکے وہ لوگ وہاں کھڑے رہے۔ وکلا جو وہاں موجود تھے، انہوں نے ان مسافروں کو آپس میں تقسیم کر کے لے لیا۔ وہاں سے میں اپنے وکیل کے ہمراہ وکیل کے مکان پر آیا۔ راستے میں ایک جگہ تلاشی لی گئی، جن لوگوں کے پاس تنباکو یا کوئی شے تجارتی پائی گئی۔ ان سے محصول لیا گیا اور باقی لوگ بلا محصول چلے آئے۔ جدّہ میں میں نے دو روز قیام کیا۔ میرے جہاز والے اکثر علی الصباح وہاں سے روانہ ہو گئے۔ چونکہ مجھ کو بمبئی سے چلتے وقت سپرنٹنڈنٹ پولیس نے کہہ دیا تھا کہ جدّہ میں پہنچ کر قنصل انگریزی سے ملاقات کرنا۔ لہٰذا میں پوچھتا ہوا قنصل کے مکان تک پہنچا، وہاں ڈاکٹر عبدالرزاق صاحب نائب قنصل سے ملاقات کی۔ انہوں نے کہا کہ ہاں بمبئی سے میرے پاس تمہاری بابت لکھا ہوا آیا ہے یورپین قنصل اس وقت وہاں موجود نہ تھا۔ دو مہینے کی رخصت پر گیا تھا۔ ڈاکٹر صاحب اُس کا کل کام دیکھتے تھے۔ ڈاکٹر صاحب نہایت شریف النفس و خوش اخلاق آدمی تھے۔ یہ تو ان کی ہمت تھی کہ جہاں تک ممکن ہو مسافر حجاج کو آرام ملے۔ اُنہوں نے مجھ سے کہا کہ ابھی تھوڑا عرصہ ہوا ہے کہ مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب دہلوی کو بوجہ غیر مقلد ہونے کے مکہ معظمہ میں کچھ تکلیف پہنچی تھی۔ اگر تم کو بھی کچھ تکلیف پہنچے تو فی الفور مجھ کو خبر دینا۔ تاریخ یکم ذی الحجہ کو میں بھی مکہ معظمہ پہنچوں گا، اور تا ایام حج واسطے خبرگیری حجاج ہند کے وہیں رہوں گا۔ میں ان سے رخصت ہو کر اپنے قیام گاہ پر آیا، اور دوسرے روز وہاں سے بسواری اونٹ روانہ ہوا۔ اور بتاریخ دسویں شوال ۱۳۰۱ھ مکہ معظمہ میں پہنچا۔ ایک مکان بکرایہ لے کر سید ہاشم مطوف کے یہاں رہنے لگا۔ ہفتہ عشرہ کے بعد جناب قاضی سید نور صاحب صدر اعلیٰ ساکن شہر گھاٹی مع اہل و عیال و برادرم

حافظ ابو محمد مرحوم اور ایک بہت بڑا قافلہ بہاریوں کا وہاں پہنچا۔ برادرم مرحوم تو میرے ساتھ آکر میرے ہی مکان رہنے لگے، اور باقی لوگوں میں جس کو جہاں موقع ملا ٹھہرا۔ اس وقت ایک قافلۂ زائرین مدینہ منورہ کا روانہ ہونے لگا۔ میں نے چاہا کہ اس میں روانہ ہوں۔ لیکن بباعث بدمزگی طبیعت نہ جا سکا۔ پھر تو متواتر قوافل حجاج پہنچنے لگے۔ ہر روز ہزاروں آدمی پہنچتے تھے۔ آٹھویں تاریخ ذی الحجہ کو جب منا کی طرف روانہ ہوئے ساڑھے تین سو آدمی صرف بہاری زیر نگرانی سید ہاشم صاحب مرحوم معلم کے تھے۔ اور باقی کو اسی پر قیاس کر لینا چاہیئے۔ صرف ہندوستانیوں کا تخمینہ اس سال چالیس اور پچاس ہزار کے درمیان لوگ کرتے تھے۔ اور جملہ حجاج کا تخمینہ آٹھ تولاکھ ہو سکتا ہے۔ بلا مبالغہ اس سال حج بمنہ وکرمہ تعالیٰ نہایت امن و امان کے ساتھ ہوا۔ کسی طرح کی بدہوائی وغیرہ نہ ہوئی۔ بعد فراغت حج اب مدینہ منورہ کے سفر کی تیاری ہونے لگی۔ بیسویں ذی الحجہ سے قوافل روانہ ہونے لگے۔ بہاریوں کا قافلہ بھی بتاریخ ستائیس ذی الحجہ وہاں سے روانہ ہوا۔ سید ہاشم مرحوم بھی ہم لوگوں کے ساتھ ہوئے۔ یہ بہت بڑا قافلہ تھا۔ چھ ہزار اونٹ اس قافلہ کے ساتھ تھے اور جملہ مسافرین کی تعداد پیادہ وسوار ملا کر پندرہ سولہ ہزار تھی۔ علاوہ اس کے فوج سلطانی جو ملک شام سے واسطے نگرانی حجاج کے مکۂ معظمہ کو آئی تھی، وہ بھی مراجعت کئے ہوئے مع توپ خانہ وغیرہ ہم لوگوں کے ساتھ جاتی تھی۔ باوجود اس کے جب رابغ کے قریب پہنچے جو ایک بندر ہے سمندر کے کنارے اور وہاں قلعہ ہے اور سلطانی فوج بھی ہے۔ بدو نے آکر گھیرا قریب ایک ہزار کے بدو تلوار اور بندوق لئے ہوئے آپہنچے، اور ادھر سے ہمارے قافلے کے اونٹوں کے جمال جو تخمیناً آٹھ سو ہوں گے۔ بندوق اور تلوار وغیرہ سے اُن کے مقابلے کے واسطے مستعد بہ پیکار ہو گئے اور سلطانی فوج نے بھی ستان توپوں کو ان کے دھمکانے کے واسطے سر کرنا شروع کر دیا۔ جب ان بدوؤں نے دیکھا کہ حاجیوں کی طرف جماعت کثیر ہے پسپا ہوئے اور دھمکایا کہ وقت مراجعت مدینہ منورہ سے جبکہ تمہارے ساتھ سلطانی فوج نہ ہوگی، اور تمہاری جماعت تھوڑی ہوگی تب

ہم سمجھیں گے۔ بہر کیف ہم لوگ وہاں سے بخیریت گزر گئے اور بارھویں روز مدینہ منورہ میں داخل ہوئے۔ اور دس روز وہاں قیام رہا۔ اور اماکن متبرکہ کی زیارت کی۔ اس دس روز میں نمازِ پنجوقتی بالالتزام مسجد نبوی میں پڑھتا رہا۔ فللّٰہ الحمد علیٰ ذالک۔

گیارھویں روز وہاں سے روانہ ہوا۔ اب تو قافلہ تخمیناً پانچ چھ ہزار کا تھا جب سفر اوادی میں پہنچے، معلوم ہوا کہ وہی بدو جو وقت جانے کے مزاحم ہوئے تھے۔ بجماعت کثیر آمادہ غارتگری ہیں۔ دو روز وہاں قیام رہا۔ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کی قبر وہاں سے بہت نزدیک تھی۔ اس کی زیارت کی۔ اس دو روز میں سید ہاشم مرحوم اور دوسرے معلّموں نے مل کر بہت کچھ سعی و کوشش کی۔ اور ان کے شیخ کے پاس آدمی بھیجا کہ جس میں ہم لوگ لوٹ مار سے محفوظ رکھے جائیں۔ لیکن سب کوشش بیکار گئی۔ ناچار سید صاحب مرحوم موصوف نے جو نہایت عقیل اور مدبّر آدمی تھے۔ سب جمالوں کو بلا کر حکم دیا، کہ تم لوگ بوقت شب یہاں سے کوچ کرو، اور مکہ معظمہ کا راستہ چھوڑ کر ینبوعہ کی طرف چلو۔ اور اونٹوں کو تیز ہانکو۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کہ وہ بدو لوگ تو مکہ معظمہ کے راستہ پر کمینگاہوں میں چھپے رہے۔ لوٹنے کے خیال سے۔ ادھر ہم لوگ راتوں رات وہاں سے چل دیئے۔ اور اونٹ اس قدر تیز ہانکے گئے کہ صبح ہوتے ہوتے ہم لوگ ان کی سرحد سے باہر ہو گئے۔ اور ہم لوگ بعافیت تمام چوتھے دن ینبوعہ میں پہنچے۔ وہاں صرف ایک آگ بوٹ مصری ملا۔ وہ بھی بہت چھوٹا اور دو چار بغلے ملے۔ تب سید ہاشم مرحوم نے اس کپتان جہاز کے پاس جا کر کرایہ کی بات چیت کی، اپنے تین سو بہاری حاجیوں کے واسطے یکدم ٹکٹ خرید لیا۔ فی کس پندرہ روپیہ کے حساب سے۔ بعد اس کے اور مطوف لوگ بھی پہنچتے گئے اور ٹکٹ خریدنے گئے۔ پانچ چھ ہزار آدمی میں سے صرف چودہ سو آدمی اس پر سوار ہو سکے اور کچھ لوگ بغلوں پر سوار ہوئے، اور باقی لوگوں کے واسطے حاکم ینبوعہ نے جو سلطان کی طرف سے تھا جدہ کو تار دیا اور آگ بوٹ اور جہاز وغیرہ منگوانے کا بندوبست کیا۔ اور ہم لوگ تو سید ہاشم صاحب کی چستی و چالاکی و دانائی کی بدولت دوسرے ہی دن

ینبوعر سے روانہ ہوگئے اور ایک شب راستے میں گئی اور دوسرے دن جدے میں پہنچے۔
وہاں پہنچ کر بہت سے لوگ بعزم روانگی ہندوستان وہیں ٹھہر گئے۔ میں اور برادرم حافظ ابو محمد مرحوم و قاضی نور صاحب وغیرہ تھوڑے سے لوگ مکہ معظمہ کو چلے آئے۔ عشرہ اول صفر تھا جو ہم لوگ مکہ معظمہ میں پہنچے اور صفر اور ربیع الاول میں نے وہاں قیام کیا۔ چونکہ مجھ کو صرف آٹھ مہینے کی رخصت یہاں گورنمنٹ کی طرف سے ملی تھی، جی تو نہیں چاہتا تھا کہ ایسی متبرک جگہ کو چھوڑ کر اس ظلمت کفرستان میں آؤں۔ مگر ناچاری اوائل ماہ ربیع الثانی میں مکہ معظمہ سے باسینہ بریاں و چشم گریاں حسرت کی نگاہوں سے خانہ کعبہ کو دیکھتا ہوا وہاں سے رخصت ہو۔ جناب قاضی نور صاحب مرحوم بھی ساتھ تھے۔ اور سید ہاشم مرحوم کے ہمراہ لوگ جدہ پہنچے۔ جہاز کی تلاش ہونے لگی۔ دو روز کے بعد ایک نمساوی آگ بوٹ پہنچا، جو ملک چین کو جاتا تھا۔ یہ آگ بوٹ نیا اور بہت بڑا اور نہایت عمدہ تھا اور بالکل خالی تھا۔ دو ہزار مسافر اس پر بخوبی سوار ہو سکتے تھے۔ مگر اس نے صرف دو سو کے چڑھانے کا اقرار کیا۔ سید ہاشم مرحوم نے نہایت چالاکی اور مستعدی سے اور اور اپنی دانائی سے یہاں بھی کام لیا کہ اپنے علاقے کے کل بہاری مسافروں کے ٹکٹ فی کس پچیس روپیہ کے حساب سے خرید لئے، باقی جو بچے وہ اور لوگوں نے لے لئے۔
فرسٹ کلاس کا درجہ اس میں مسافروں کے واسطے نہ تھا۔ ناچار ہم لوگ جھنڈی پر پہلے صرف دو کوٹھری انجنیر و معلم کی ہم لوگوں کو ملی، کہ جس میں ایک چارپائی کی جگہ پندرہ روپیہ اور دیگر علاوہ اس پچیس کے میں نے لے لی۔ یہ جہاز نہایت عمدہ نیا بنا ہوا تھا۔ اور خوب تیز رفتار۔ جدہ سے روانہ ہو کر دسویں روز ہم لوگ بمبئی پہنچے۔ عدن میں صرف ایک گھنٹے کے واسطے کھڑا ہوا اور ڈاک وغیرہ دے کر ضروری اُمور سے فارغ ہو کر روانہ ہوگیا اور ہوا بھی نہایت موافق تھی۔ راستہ نہایت آرام سے کٹا۔ جب جہاز بحر سقوط میں پہنچا تو دو روز کچھ ترشح اور تھوڑا تموج کا سامنا ہوا۔ بمبئی پہنچ کر میں نے پٹنہ کو تار بھیجدیا کہ میں بعافیت یہاں پہنچا اور پولیس میں چلا گیا۔ عبدالعلی خاں سپرنٹنڈنٹ سے ملاقات کی اور حاضری لکھوادی اور دوسرے روز علی الصباح ڈاک گاڑی پر سوار ہوگیا

واپسی

دو روز میں پٹنہ پہنچا۔ تاریخ ۲۷ ربیع الثانی ۱۳۰۲ھ ہجری تھی جس دن میں یہاں پہنچا۔
دوسرے روز صاحب سپرنٹنڈنٹ پٹنہ کے پاس حاضری دی۔ آپ عبدالفتاح کی
شادی کی تیاری میں لگا۔ جو ہماری رہائی کے پہلے سے بمقام آرہ مسماۃ فاطمہ صبیہ جناب
شیخ عبدالعزیز صاحب وکیل عدالت سے منسوب ہو چکی تھی چنانچہ بتاریخ سولھویں
جمادی الثانی ۱۳۰۲ھ ہجری بروز جمعہ میں برات لے کر آرہ روانہ ہوا اور بخیر و خوبی انجام
عقد کر کے عروسہ کو لے کر دوسرے روز واپس آیا اور طعام ولیمہ کیا۔ بعد اس کے تاریخ
گیارہویں جمادی الثانی ۱۳۰۳ھ کو با اہلیہ عبدالفتاح مذکورہ فرزند تولد ہوا۔ نام اس
کا محمد صالح رکھا۔ اور نام تاریخی اس کا غلام کبیر۔ بعد اس کے تاریخ ۲۷ رمضان شریف
۱۳۰۴ھ کو ہمارے گھر میں نورچشمی حفصہ ہوئی اور ایک برس ایک ماہ کی ہو کر تاریخ ۱۶
ذیقعدہ ۱۳۰۵ھ کو راہی ملک عدم ہوئی۔ چونکہ میری نیت بوقت رہائی کے دوحج کی ہو چکی
تھی اور مجھ کو دوسرے حج کا موقع نہ ملا۔ لہٰذا دل میں خیال رہا کہ اس نیت کی ایفا کرنی چاہیے
چنانچہ اس کے نو برس کے بعد ۱۳۱۱ھ میں میں نے قصد حج کا کیا اور رمضان سے چھ مہینہ
پیشتر درخواست گورنمنٹ میں واسطے حصول اجازت کے بھیجدی اور خیال رہا کہ تین چار
مہینے میں یہ مرحلہ طے ہو جائے گا اور اوائل رجب میں میں یہاں سے روانہ ہو جاؤں گا۔
اور راہ میں قرنطینہ وغیرہ طے کرتا ہوا اور آخر شعبان تک ضرور مکہ میں داخل ہو جاؤں گا اور
تمام رمضان مجھ کو مکہ معظمہ میں گذرے گا۔ لیکن قسمت کی خوبی کہ اس مرتبہ بھی قیل و قال و
نکتہ چینی ایسی شروع ہوئی کہ بار اول بھی زیادہ۔ اور چند بار بذریعہ مجسٹریٹ پٹنہ چند باتوں
کا مجھ سے استفسار ہوا۔ اور اس میں توقف اس قدر ہوا کہ بعد نصف شعبان حکم منظوری
مجھ کو ملا۔ چونکہ رمضان شریف سر پر پہنچ گیا تھا، میں ٹھہر گیا، کہ بعد ایام صیام عید کر کے روانہ
ہو جاؤں گا۔ اس مابین میں خواہر عزیزہ ام مسماۃ سعیدہ زوجہ مولوی محمد حسن مرحوم نے بھی قصد
حج کیا اور بالحاح تمام میرا دامن پکڑا کہ مجھ کو اپنے ہمراہ لے چلو، تاکہ میں بھی ادائے اس
فریضہ کے سبکدوش ہوں۔ بناچاری میں نے قبول کیا۔ اس کے بعد خواہر عزیزہ ام مسماۃ
فاطمہ اہلیہ مولوی یحییٰ علی علیہ الرحمہ نے بھی قصد حج کا کیا۔ اگرچہ وہ ایک بار قبل اس کے

بہ معیت برادر عزیزم مولوی عبدالرؤف صاحب مرحوم کے حج کرآئی تھیں۔ اب تو اس خبر کے مشہور ہونے سے بہت سے احباب مرد اور عورتوں نے ہمراہی کا قصد کیا۔ چنانچہ بتاریخ پانچویں شوال ۱۳۱۰ھ مطابق بائیسویں اپریل ۱۸۹۳ء میں جملہ اٹھارہ آدمیوں کے ساتھ کہ جن میں نو مرد اور نو عورتیں تھیں، پٹنہ سے روانہ ہوگیا۔ آدھی گاڑی سکنڈ کلاس کی دو سو روپیوں میں کرایہ ہوئی تاکہ بمبئی تک برابر اسی پر سوار چلے جائیں۔ راستے میں کہیں بدلنے کی نوبت نہ آئے، اس میں صرف پانچ آدمی کی جگہ تھی، ایک میں اور چار عورتیں اس پر سوار ہوئیں، وہ گاڑی نہایت آرام کی تھی۔ پاخانہ غسلخانہ سب اس میں موجود تھا اور باقی لوگ تھرڈ کلاس میں سوار ہوئے۔ تین شبانہ روز میں بمبئی جاکر پہنچے اور بھنڈی بازار میں جاکر ایک مکان کرایہ لے کر ٹھہرے۔ اور حسب ہدایت گورنمنٹ پولیس افسر بمبئی سے جاکر ملاقات کی اور بتاریخ ۱۳ شوال مطابق ۳۰ اپریل ۱۸۹۳ء حسینی آگ بوٹ پر بمبئی سے روانہ ہوا اور تاریخ ۲۲ شوال بمقام قمران پہنچا اور وہاں دس روز قرنطینے میں رہ کر روانہ ہوا اور تاریخ ۵ ذیقعدہ کو جدہ میں پہنچا۔ خواہر عزیزہ ام مسماۃ سعیدہ بمبئی میں پہنچتے ہی بیمار ہوئیں اور جدہ میں پہنچنے تک تو وہ ذی فراش ہوگئیں۔ پیچش سخت و بخار و چند عوارض لاحق ہوگئے، اور چونکہ جہاز میں گرمی سخت برداشت کرنی پڑی، میں بھی سخت بیمار ہوگیا۔ خون کے دست دن بھر میں سینکڑوں آتے تھے۔ ناچار اپنی خواہر عزیزہ کے واسطے تخت رواں جو دو اونٹوں کے درمیان بطور پالکی کے رہتا ہے، ایک سو روپیہ میں مکہ شریف تک کرایہ کیا۔ اور اس میں اپنی دونوں بہنوں مسماۃ سعیدہ اور فاطمہ کو بٹھایا۔ اس کے اندر پاخانہ و پیشاب کی جگہ بنی ہوئی تھی کہ راستہ چلتے ہوئے آدمی قضائے حاجت کرسکے۔ سواری سے نیچے اترنے کی ضرورت نہ پڑے۔ اور میں شغدف میں سوار ہوا۔ ایک اونٹ پر دو شغدف دو طرف کسے جاتے ہیں۔ فی اونٹ بارہ روپیہ کرایہ مکہ تک ٹھہرا۔ اور باقی ہمراہی بھی کوئی شغدف اور کوئی شبری پر سوار ہوکر تاریخ نویں ذیقعدہ کو مکہ معظمہ میں داخل ہوئے۔ اب تو میں اور میری بہن مسماۃ سعیدہ از حد بیمار ہوئے۔ گرمی وہاں سخت پڑتی تھی۔ ذی الحجہ کی آٹھویں تاریخ منیٰ میں واسطے حج کے منا کو روانہ ہونے لگا۔ اس وقت

مجھ کو کچھ حواس نہ تھے۔ مجھ کو اور میری بہن مسماۃ سعیدؔ کو دو شبری میں لٹا کر چار بدوؤں کے کاندھے پر اُٹھا کر غشی کی حالت میں سید ہاشم مرحوم نے طواف کعبہ کرایا اور اُسی حالت غشی میں شغدف پر سوار کر کے منا کو روانہ ہوئے اور وہاں سے دوسرے روز عرفات کو اور پھر دسویں تاریخ منا میں قربانی و رمی جمرات وغیرہ اسی غشی کی حالت میں لوگوں نے کرادی۔ لوگ ہماری زندگی سے مایوس ہو چکے تھے۔ بخار سخت اور کھچیں اور خون کا دست جاری تھا۔ منیٰ میں پہنچنے کے بعد گیارھویں تاریخ ذی الحجہ کو فی الجملہ ہوش آیا۔ معلوم ہوا کہ فصلی عارضہ ہیضہ بکثرت پھیلا ہوا ہے۔ ہزارہا آدمی ملک عدم کو روانہ ہو چکے ہیں اور کل حجاج گیارھویں ہی تاریخ منیٰ چھوڑ کر بھاگے جا رہے ہیں۔ میرا بھی قافلہ وہاں سے اسی روز روانہ ہوا اور مکہ شریف میں پہنچا۔ سید ہاشم صاحب کو جو ہمارے معلم اور از حد رحیم و شفیق ہمارے حال پر تھے، اور دن میں چند بار باوجود کثرت کار میرے پاس عیادت کو آیا کرتے۔ جب میں نے نہیں دیکھا ان کا حال پوچھا معلوم ہوا کہ وہ بھی سخت بیمار ہیں۔ آخر کار تپ محرقہ میں تاریخ بیسویں ذی الحجہ روز چہارشنبہ ۱۳۱۱ھ میں وہ اس سجن دنیا کو چھوڑ لبیک گویاں داخل خلد بریں ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰھم آجرنی فی مصیبتی واخلف لی خیرا منہ اللھم اغفرلہ وارحمہ وارفقہ عن آبائہ الصالحین الطاہرین۔ سید صاحب مرحوم کے اوصاف حمیدہ و خصائل ستودہ اس قدر ہیں کہ احاطہ اس کا متعسر۔ ادنیٰ بات یہ تھی کہ آپ کسی حاجی سے اپنے علاقے کے کچھ مانگتے نہ تھے۔ جس نے جو دیا سو لے لیا۔ امیر و غریب اور دینے والا اور نہ دینے والا سب کے ساتھ یکساں برتاؤ رکھتے تھے۔ غریب مسکین کا بھی ویسا ہی کار خدمت کرتے تھے۔ جیسے امیروں کا۔ افسوس ایسا محمود شخص جو حاجیوں کو معلمی کے واسطے ملا تھا ہاتھ سے گیا۔ اب اُن کے دو اور بھائی سید علی صاحب و سید محمد صاحب اُن کے جانشیں موجود ہیں۔ اگرچہ ان کے رتبہ و خلق کو نہیں پاتے۔ مگر پھر بھی دوسرے معلموں سے بدرجہا بہتر۔ وہاں کے معلموں کی کیفیت ناگفتہ بہ ہے۔ تمام ماہ ذی الحجہ میں سخت علیل رہا۔ محرم میں کچھ افاقہ شروع ہوا۔ مگر میری خواہر عزیزہ کی علالت بڑھتی گئی۔ اور حاجی اکبر علی صاحب ساکن محلہ

سنگی مسجد جو ہمراہ تھے، اُن کی والدہ بھی سخت تر علیل ہوئیں، اور ان دونوں عورتوں کی علالت نے طول پکڑا۔ اب جو حکیم و ڈاکٹر علاج کے واسطے بلایا جاتا ہے۔ وہ یہی صلاح دیتا ہے کہ تم لوگ جلد یہاں سے ہندوستان روانہ ہو جاؤ۔ چونکہ میں اب کی مرتبہ گورنمنٹ سے ڈیڑھ برس کی رخصت لے کر حج کو روانہ ہوا تھا اور قصد یہ تھا کہ ایک برس کامل مکّہ معظمہ میں رہوں گا۔ اور ایک سال حج طرف سے حضرت والد ماجد اور دوسرے سال والدہ ماجدہ رحمۃ اللہ علیہا کی طرف سے کروں گا اور چھ مہینہ مدینہ منورہ میں رہوں گا۔ اور اسی درمیان میں بیت المقدس کی زیارت سے بھی فراغت کروں گا۔ لہٰذا میں واپسی ہندوستان پر ہرگز راضی نہیں ہوتا تھا۔ لیکن اپنی خواہر عزیزہ کے اصرار پر اُن کی بیقراری اور بے تابی و تکلیف جانگداز اور حکیموں اور ڈاکٹر کی تجویز و تقاضا سے مجبور ہو کر بلا زیارت مدینہ منورہ قصد ہندوستان کا کیا اور بتاریخ ۲۹ محرم ۱۳۱۱ھ روز شنبہ کو ہم لوگ سب مکّہ معظمہ سے روانہ ہوئے اور یکم صفر کو جدّہ پہنچے اور بتاریخ چودھویں صفر کو نیچو جہاز پر سوار ہوئے۔ دو روز کے بعد سترہویں صفر کو والدہ حاجی علی اکبر صاحب نے انتقال کیا اور ہماری خواہر عزیزہ کی بھی حالت خطرناک ہو رہی تھی۔ میں خود بھی علیل تھا۔ مگر جب جہاز ہم لوگوں کا بحر احمر سے نکل کر بحر عرب میں پہنچا۔ افاقہ ہم لوگوں کو شروع ہوا۔ چھبیسویں صفر روز جمعہ کو بارہ بجے ہم داخل بمبئی ہوئے۔ اور بکو سیٹھ کے مسافرخانہ میں جو نہایت وسیع عین برلب بحر شور نہایت پر فضا جگہ میں واقع ہے، فرود ہوئے۔ اور بالاخانہ پر ایک کمرے میں ہم لوگ اترے۔ وہاں کے مہتمم جناب مولوی محمد شاہ صاحب سے جو ایک نہایت ہی خوش اخلاق آدمی تھے۔ ملاقات ہوئی۔ انہوں نے ہر طرح پر ہماری راحت و آرام میں سعی و کوشش کی۔ میں نے فی الفور پٹنہ کو تار بھیجدیا، اور وہاں سے بتاریخ ۲۸ صفر ریل پر سوار ہوا اور بتاریخ یکم ربیع الاول ۱۳۱۱ھ وقت شام پٹنہ پہنچا۔ اور بتاریخ دسویں شوال ۱۳۱۲ھ صبیہ خرد فقیر مسماۃ زینب بعمر چھتیس سال راہی خلد بریں ہوئی اللّٰھم اغفر لھا وارحمھا۔ اور بتاریخ چھٹی ذیقعدہ سرور صدر نور دیدہ پارہ فوادی محمد صالح پسر عبد الفتاح بعمر نو برس چار ماہ آغوش مادر کو چھوڑ کر مسکن گزین علیین ہوا۔ انا

للہ وانا الیہ راجعون اور بعد ایک برس کے بتاریخ بارہویں ذیقعدہ ۱۳۱۲ھ اہلیہ فقیر مسماۃ جمیلۃ النساء نے اس قفس عنصری کو چھوڑ کر جنت الماوی میں جگہ لی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰھم اغفرلہا وارحمہا اللہم ما کان منہا من حسنۃ فتقبل منہا و ما کان منہا من سیئۃ فتجاوز عنہا۔ اور باعث توالی غموم وہموم وضیق النفس ذاتی کے نوبت بہ ایں جا پہنچی ہے کہ ہاتھوں میں رعشا اور بصارت میں کچھ قصور و فتور واقع ہو گیا ہے کہ لکھنے سے مجبور ہوں۔ یہ جو کچھ لکھا گیا ایک کاتب کو بٹھا کر لکھایا ہے اور نظر ثانی کرنے سے بھی مجبور رہوں پس جو کچھ اس کے اندر حضرات ناظرین سہو و غلطی پاویں، عیب پوشی کو کام میں لا کے قلم اصلاح سے مزین فرماویں۔ شعر

| | |
|---|---|
| متاب اے پارسا روی از گنہگار | بہ بخشایندگی درروے نظر کن |
| اگر من ناجوان مردم بکردار | تو بر من چوں جوان مردان گذر کن |

اب میں اس دفتر کو دعا پر ختم کرتا ہوں۔ رب اوزعنی ان اشکر نعمتک التی انعمت علی وعلی والدی وان اعمل صالحا ترضاہ واصلح لی فی ذریتی انی تبت الیک وانی من المسلمین۔ بتاریخ ۱۹ ربیع الاول ۱۳۲۰ھ نور الہدی مرحوم بامسماۃ محب النساء عرف تاجو صبیہ سید علی کریم صاحب ساکن سورج گڑھ ضلع مونگیر جفت ہوئی۔ شمول سلمہٗ پسر نور الہدی مرحوم کا عقد بتاریخ ۱۴ ربیع الثانی ۱۳۴۱ھ بمسماۃ عائشہ صبیہ مولوی سید عبد الحفیظ موقع رجہت گیا سے ہوا۔ اللہم ارزقہ اولاداً صالحاً آمین

## ضمیمہ تذکرہ حضرت مولانا عبد الرحیم صاحب صادقپوری علیہ الرحمہ

آپ کا انتقال ۱۰ ذی الحجہ ۱۳۴۱ھ مطابق ۲۵ جولائی ۱۹۲۳ء مغرب کے قریب ہوا تھا۔ انتقال کی خبر مشہور ہوتے ہی بہت سے احباب تو آپ کے مکان واقع ٹمٹمیاں پر جمع ہو گئے تھے۔ لیکن بات یہ طے پائی کہ آج ۱۰ ذی الحجہ عید قرباں کا پہلا دن ہے۔ گورکن کے ملنے میں دقت ہوگی۔ اس لئے تدفین کا کام کل یعنی ۱۱ ذی الحجہ کو انجام دیا جائے۔ جو لوگ مغرب تک آپ کے مکان پر جمع ہو چکے تھے، ان میں سے

بعض لوگوں نے کہا کہ کل مولانا کو سپرد خاک کرنے کے قبل آپ کے جانشین (مولانا) عبدالخبیر صاحب کے ہاتھ پر بیعت کر لینی چاہیئے۔ جو لوگ وہاں پر موجود تھے، ان میں جناب مولوی حامد حسن صاحب مرحوم صادقپوری بھی تھے۔ انہوں نے (مولانا) عبدالخبیر (صاحب) سے کہا، ایسے موقع پر بیعت کا لینا ٹھیک نہیں۔ کسی اور موقع پر بیعت کی جائے تو کوئی مضائقہ نہیں ہے، کیونکہ کل عین وقت جنازہ دفن ہوگا۔ ایسے موقع پر سی آئی ڈی والوں کی خاصی تعداد یقینی موجود رہے گی۔ چنانچہ ان کے مشورہ کے مطابق بیعت کو ملتوی کر دیا گیا۔ صلوٰۃ جنازہ مولانا عبدالقیوم صاحب مرحوم صادقپوری نے پڑھائی۔ صلوٰۃ جنازہ پڑھانے کے وقت ان کا دل بہت ہی مغموم و متاثر تھا۔ نماز جنازہ انہوں نے لمبی پڑھائی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ دعائے جنازہ کے بعض بعض جملوں کو بار بار نہایت تضرع و زاری کے ساتھ دہرا رہے تھے۔ دفن کے بعد جب دعا تثبیت پڑھنے لگے تو اس میں بھی کافی دیر کی۔ دعا بہت ہی پر کیف تھی۔ قبر کے آرام کا سوال، جنت کے دروازوں کے کھلنے، جنت کے لباس کے پہنانے، جنت کے فرش کو بچھوانے کی التجا تو دعا میں تھی ہی۔ مگر اسوقت ایک جملہ آپ کا یہ بھی تھا کہ اب تم ایسی جگہ پہنچ گئے ہو، جہاں سے اب تمہیں کوئی شخص جزیرہ انڈمان نہیں بھیج سکتا۔ دنیا کی تمام تکلیفوں اور مصیبتوں کا اچھا بدلہ اللہ تبارک و تعالیٰ تمہیں نصیب فرمائے۔ بعد کو معلوم ہوا کہ ان کے صلوٰۃ جنازہ سے لے کر دعا تثبیت تک خصوصاً آخری جملہ کو سی۔ آئی۔ ڈی والوں نے آئی جی کے آفس میں پہنچایا اور یہ بھی معلوم ہوا کہ بہت روز تک اس کی تفتیش رہی کہ ان کا جانشین اور ان کے کام کو سنبھالنے والا اب کون ہے۔ ان کی زندگی میں حکومت کی طرف سے ان پر بہت کڑی نگرانی رہتی تھی۔

مشتے نمونہ از خروارے دو نمونے پیش کئے جاتے ہیں:۔

ایک واقعہ یہ ہے کہ موسم سرما میں مولانا مرحوم کو سوئے تنفس کا دورہ اکثر ہوا کرتا تھا اس دوران میں آپ اکثر زنانہ مکان میں پلنگ پر رہا کرتے تھے۔ باہر نکلنا دشوار ہوتا تھا اسی موقع پر رحمت خاں انسپکٹر آپ کے دروازہ پر پہنچے اور آواز دی۔ دائی باہر

آئی تو رحمت خان انسپکٹر نے کہا کہ ہم مولانا عبدالرحیم صاحب سے ملاقات کرنا چاہتے ہیں۔ دائی نے اندر جا کر مولانا کو خبر دی کہ ایک شخص آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ مولانا نے رحمت خاں انسپکٹر کو اندر ہی بلوا لیا، ایک پلنگ پر تو خود مولانا لیٹے ہوئے تھے، دوسرا پلنگ جو اس کے بغل میں تھا، اس پر انسپکٹر صاحب کو بیٹھنے کو فرمایا، اور پوچھا کہ فرمایئے' آپ کیا چاہتے ہیں؟ انسپکٹر صاحب نے کہا کہ آپ کی طرف سے مجاہدین کے لئے چندہ جمع ہوتا ہے' اس کے متعلق آپ کا کیا جواب ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ یہ کیفیت تو خود حکومت نے پیدا کر دی ہے کہ میری طرف سے لوگ جعلی چندہ وصول کرتے ہیں اور اپنا پیٹ بھرتے ہیں، ایسی خبر تو ہمیں بھی کبھی کبھی ملی ہے مگر یہ تو میری قدرت سے باہر ہے کہ ایسے جعل ساز لوگوں کی جعل سازی کو میں روک سکوں، اس کے بعد یہ بھی فرمایا کہ حکومت اگر چاہتی ہے کہ دوبارہ مجھے جزیرہ انڈمان بھیجدے تو وہ ایسا کر سکتی ہے۔ میں اس کے لئے تیار رہوں۔ رحمت خاں انسپکٹر نے کہا کہ ہم آپ سے اس تکلیف دہی کی معافی چاہتے ہیں۔ ہم ایک ملازم آدمی ہیں۔ ہمارے افسر نے دریافت حال کے لئے ہم کو آپ کے پاس بھیجا ہے' ورنہ ہم خود آپ کو تکلیف دینا نہیں چاہتے ہیں۔

## دوسرا واقعہ اور آپ کی مردم شناسی

ایک شخص جس کی ظاہر شکل و صورت اور اس کے ظاہری اعمال و افعال کو دیکھ کر جناب مولانا محمد ابراہیم صاحب آروی مرحوم اس کو دیندار قابل اعتماد اور قابل اعتبار سمجھنے لگے۔ آپ نے ایک خط لکھ کر مولانا عبدالرحیم صاحب کے پاس ان کو بھیجا۔ جب وہ شخص مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ کے پاس پہنچا اور مولانا آروی مرحوم کا خط پیش کیا۔ خط میں مضمون یہ تھا کہ برندہ رقعہ بڑا قابل اعتماد آدمی ہیں۔ میں ان کو آپ کے پاس بھیجتا ہوں امید ہے کہ کام چلے گا۔ اس شخص نے مولانا ابراہیم صاحب آروی کے خط کے ساتھ کچھ رقم بھی پیش کی۔ لیکن مولانا عبدالرحیم صاحب نے سمجھ لیا کہ یہ شخص انگریزوں کے ہاتھ بکا ہوا سی، آئی، ڈی کا آدمی ہے۔ مولانا عبدالرحیم صاحب نے اس شخص سے فرمایا کہ اس رقم کو لے کر مدرسہ اصلاح المسلمین محلہ پتھر کی مسجد پٹنہ چلے جاؤ اور مولانا

سید کفایت حسین صاحب کے حوالہ کر کے ان سے مدرسہ کی رسید لے لو۔ وہ شخص مولانا عبدالرحیم صاحب کے پاس سے روانہ تو ہو گیا، لیکن مدرسہ میں نہیں پہنچا، کیونکہ اس سے تو اس کی غرض پوری نہیں ہوتی تھی۔ کچھ روز کے بعد مولانا محمد ابراہیم صاحب نے مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کے پاس ایک دوسرا خط لکھا، کہ ہم نے فلاں شخص کو آپ کی خدمت میں بھیجا تھا امید ہے کہ کام چلا ہوگا۔ مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم نے مولانا آروی مرحوم کو جواباً تحریر فرمایا کہ آپ کے بھیجے ہوئے آدمی تو ہمارے پاس آئے تھے۔ لیکن میں نے ان سے یہ کہا کہ انتم بهذا تیکم تفرحون۔ مولانا آروی مرحوم کو جب یہ خط ملا تو ان کو بہت ہی تعجب ہوا کہ ایسے ایسے آدمیوں پر بھی مولانا موصوف اعتماد نہیں فرماتے ہیں۔ کچھ روز بعد مولانا آروی مرحوم پٹنہ تشریف لائے اور مولانا عبدالرحیم صاحب سے ملاقات کی، اور اپنے متعجب ہونے کا حال بیان کیا اور اس کے ساتھ یہ بھی فرمایا کہ بعد کو ہم پر بھی اس شخص کے سی۔ آئی۔ ڈی ہونے کا حال کھل گیا اور یہ بھی فرمایا کہ آپ کی فراست اور مردم شناسی کو ہم نہیں پہنچ سکتے، جو کچھ آپ نے کیا بالکل ٹھیک درست ہے۔

**ایک دعوت کا واقعہ** — پٹنہ کے سلطان گنج تھانہ کے علاقہ میں ایک خوشحال شخص کے یہاں غالباً طعام ولیمہ کی دعوت تھی۔ مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ بھی وہاں مدعو تھے۔ جب آپ وہاں شرکت دعوت کے لئے تشریف لے گئے تو وہاں دیکھا کہ دسترخوان دو جگہ بچھے ہوئے ہیں، ایک جگہ تو خوشحال اور روساؤں کو کھانا کھلایا جا رہا تھا، اور دوسری جگہ غرباء کو ان ہی غرباء کے ساتھ مولانا کفایت حسین صاحب مرحوم مدرس اول مدرسہ اصلاح المسلمین بھی بیٹھے تھے۔ وہاں کے منتظمین نے مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کو اس دسترخوان پر لے جانا چاہا، جہاں روسا کو کھلایا جا رہا تھا، لیکن آپ نے اس کو منظور نہیں فرمایا اور جہاں غرباء کو کھانا کھلایا جا رہا تھا، وہاں پہنچ کر مولانا سید کفایت حسین صاحب کے نزدیک بیٹھ گئے اور ان ہی غرباؤں کے ساتھ کھانا کھا لیا اور اس کے بعد صاحب خانہ سے ملے اور ان سے رخصت ہو کر اپنے مکان تشریف لے آئے۔ اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ دو دسترخوان پر الگ الگ کھانا کھلایا جانا آپ کو پسند نہیں ہوا اسلئے

آپ نے ایسا کیا۔

## اقتباس از نوٹ مولانا عبدالغفار صاحب مرحوم صادقپوری

**اعتراف وصاف گوئی** ـــ حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب علیہ الرحمہ نہایت افسوس حسرت اور ندامت سے فرماتے تھے کہ مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ جب ہندوستان سے رخصت ہونے لگے تو اپنے اہل وعیال کے ساتھ اس حقیر کو بھی لے جانے کا ارادہ فرمایا اور مجھ سے فرمایا کہ تم بھی ہمرکاب ہو لو۔ میری کمسنی تھی۔ شاید پندرہ سولہ برس کی عمر ہوگی۔ طبیعت کی کمزوری نے وسوسہ پیدا کیا اور حیلہ جوئی کی طرف مائل کر دیا اور عم محترم سے بطور بہانہ کہہ دیا کہ مجھے سہل (پیچش) آرہے ہیں۔ رخت سفر درست ہو چکا تھا، انتظار کا موقع نہ تھا اور نہ اصرار کا۔ حضرت عم بزرگوار روانہ ہو گئے۔ کاش وسوسۂ شیطانی حائل نہ ہوتا تو مکارہ فتن سے بچ جاتے اور ثمرۂ عقبیٰ کی امید ہوتی۔

**محب اقربا** ـــ حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب کو ضیق النفس کی تکلیف برابر رہا کرتی تھی، آپ سواری یا کھٹولی پر عزیزوں کو دیکھنے کے لئے صادق پور تشریف لاتے تو مولوی محمد اسحاق صاحب اور مولوی محمد یعقوب صاحب مرحومین کے یہاں بھی تشریف فرما ہوتے۔ تمام عزیزوں حتیٰ کہ بہوؤں سے بھی ملتے اور خیریت دریافت فرماتے اور حسب موقع پند و نصائح فرماتے، سانس پھولی رہتی، چلنا اور بولنا دشوار ہو جاتا، لیکن ضروری کاموں کو نہیں چھوڑتے، جن اعزہ کی رغبت کار دین کی طرف زیادہ ہوتی، ان سے محبت و رغبت زیادہ کرتے۔

**فن تعمیر** ـــ فن تعمیر اور باغبانی سے طبیعت کو خاص مناسبت وقوف اور مہارت تھی۔ فن تعمیر، فن حرب کا ایک جزو لاینفک کہا جا سکتا ہے۔ لیکن فن باغبانی کا موقع ہی کب ملا، اور آپ نے اس کو کہاں برتا، کیونکہ ساری عمر تو رنج و محن میں گذری۔

سنہ ۱۲۸۰ھ میں وہابی کیس کے نام سے انگریزی حکومت نے ہندوستان کے مختلف مقامات سے مختلف لوگوں پر مقدمات دائر کئے۔ ان مقدمات میں مولانا

محمد حسن صاحب صادق پوری نے جن کی عمر اس وقت کل سولہ سال کی تھی۔ تمام مقدمات کی پیروی کی اور مقدمات کی پیروی کی وجہ سے کلکتہ سے لیکر انبالہ تک بار بار ان کی دوڑ دھوپ ہوتی رہی۔ جب مقدمات ختم ہوئے اور حکومت نے تمام ماخوذین کو جزیرۂ انڈمان بھیجدیا تو ان ہی میں صادق پور سے چار اصحاب مولانا احمد اللہ صاحب مرحوم، مولانا یحیٰی علی صاحب مرحوم، مولانا عبد الرحیم صاحب مرحوم اور عبد الغفار صاحب مرحوم جزیرہ انڈمان بھیج دیئے گئے۔ ان مقدمات کے بعد دینی اور قومی کاموں کا سارا بوجھ مولانا محمد حسن صاحب مرحوم نے اُٹھالیا۔ مولانا عبد الرحیم صاحب مرحوم جب ۱۳۰۰ھ میں بیس سال کے بعد جزیرہ انڈمان سے واپس آئے تو لوگوں کی فرمائش ہوئی، یہاں تک کہ مولانا عبد اللہ صاحب پسر مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ نے بھی مولانا عبد الرحیم صاحب سے خواہش ظاہر کی کہ دینی اور قومی کاموں کو آپ اپنے ہاتھ میں لے لیں لیکن مولانا عبد الرحیم صاحب نے فرمایا کہ برادر محمد حسن جس صورت سے کام کر رہے ہیں وہ کرتے رہیں ہم ان کے کاموں میں مدد دیتے رہیں گے۔ لیکن جب مولانا محمد حسن صاحب مرحوم نے ۱۳۰۷ء ہجری میں انتقال فرمایا تو اُس وقت سے کُل کاموں کی ذمہ داری پھر مولانا عبد الرحیم صاحب نے اپنے ہاتھ میں لی۔

**شجاعت** ۔ جناب کی طبیعت نہایت جری اور بہادر واقع ہوئی تھی، اسپ سواری اور سپہ گری میں آپ ید طولیٰ رکھتے تھے، گویا امیر الجیش کی استعداد جناب میں تھی۔ نقشۂ جنگ خوب سمجھتے اور اس پر صحیح تنقید فرماتے۔ ۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم میں آپ برابر تبصرہ فرماتے رہے اور نقشہ کھینچ کر بتایا کرتے، اور وہ بات بعد کو واقعہ کے مطابق ثابت ہوتی۔ مصائب اور تکالیف سے آپ کبھی ہراساں نہیں ہوئے، اور نہ کسی بالا دست سے خائف ہوئے اور نہایت ہی متواضع، منکسر المزاج خوش خلق تھے۔ لیکن آپ غیض و غضب کے عالم میں ہوتے تو شیر ببر کا نظارہ سامنے ہوتا جوش انتقام سے پُر نظر آتے، مگر درحقیقت جناب خیر خواہ ملت و دردمند قوم اور نہایت درجہ مردم شناس تھے۔ دوست و دشمن کو خوب پہچانتے تھے کسی بد باطن کی دال گلنے نہیں

بانی تھی۔ گوشۂ عزلت میں اقرباء احباب اور افراد ملت سب کا خیال فرماتے، اور ملفوظات گہربار سے لوگوں کے ایمان کی تازگی اور اصلاح باطنی فرماتے۔ جناب کی تقریر نہایت ہی پُرمغز اور وعظ پُراثر ہوتا تھا۔

اس میں شک نہیں کہ کارہائے سلف محض آپ ہی کی علو ہمت، سیاست اور تدبر کے باعث قائم رہا۔ لیکن آپ تقلید اسلاف میں متشدد اور بخشش میں منتقم ہے اللھم اغفرلہ وارحمہ باوجودیکہ آپ پہلی جنگ عظیم پر عزیزوں، دوستوں اور احبابوں کے سامنے تبصرہ کر دیتے تھے۔ لیکن آپ اپنے اس مضمون کو کبھی کسی اخبار میں نہیں دیتے۔ مسٹر قلبی سکریٹری بورڈ آف اکزامینیشن پہلی جنگ عظیم کے زمانہ میں پٹنہ آئے اور مولانا عبدالرحیم صاحب سے ان کے مکان پر جاکر ملاقات بھی کی، لیکن جب مسٹر قلبی نے مولانا سے جنگ پر تبصرہ کرنے کی فرمائش کی تو جواب میں مولانا موصوف نے فرمایا کہ ہم بوریانشین جنگ پر کیا تبصرہ کر سکتے ہیں، ہم تو صرف اتنا جانتے ہیں کہ کپڑہ پہلے اس بھاؤ کا تھا اور اب اس بھاؤ کا ہے۔ غلہ کا نرخ بہت بڑھ گیا ہے۔ ہم اتنا ہی کہہ سکتے ہیں کہ اس گرانی سے ہم لوگوں کو تکلیف ہے۔ جنگ پر تبصرہ فرمانے سے مسٹر قلبی کے سامنے گریز فرمایا اور تذکرہ صادقہ کی ایک جلد مسٹر قلبی کے سامنے ہدیۃً پیش فرمایا۔

**استحفاظ مسلک اسلاف** ۔ جن رسوم کی اسلاف نے اصلاح فرمائی تھی جناب مولانا عبدالرحیم صاحب نے پورے احترام کے ساتھ تادم زیست ان کا نہایت مستعدی کے ساتھ لحاظ فرمایا۔ اپنے خاندان کے جن گھروں میں جناب کو اقتدار حاصل تھا، مہر عقد پانچ سو درہم یا پانچ سو سکۂ رائج الوقت قائم رکھا اور فرمایا کرتے، کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے اندر بڑی مصلحت اور برکت رکھی ہے۔ دُلہن کے جوڑے وغیرہ میں بھی تکلف اور خرچ کثیر کو ناپسند فرماتے۔ سادگی کی برابر نصیحت فرماتے۔ رسم نوید، خلعت مانجھا جو اقربا کی طرف سے آتے ہیں، اور صاحب تقریب بھی اس کا معاوضہ نہایت پابندی سے کرتے ہیں۔ یہ سب آپ کی کوشش سے موقوف ہو چکے تھے۔ منسوبہ کا مانجھا بیٹھانا اور مہینوں قبل ہی سے گیت ونگ ہونے کو غایت ناپسند فرماتے۔ اگرچہ گیت

جو فحش و مناکیر سے محفوظ ہوں وہ جائز رکھتے۔

اپنے مشن کے کام سے اس گوشہ نشینی میں کبھی غافل نہیں ہوئے۔ جو آدمی آپ سے ملاقات کے لئے آتے، آپ ان کے سامنے قرآن مجید و احادیث شریف کھول کر رکھ دیتے عام اس سے کہ وہ مسلک کی پابندی سے دور ہی کیوں نہ ہوں۔

ابتدائے زمانہ — یعنی بعد واپسی از جزیرہ انڈمان بقیۃ السلف مریدان مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمہ، مولانا فرحت حسین صاحب علیہ الرحمہ اور مولانا شاہ محمد حسین صاحب علیہ الرحمہ نتھو میاں، مولانا یحییٰ علیہ الرحمہ صاحب کے صحبت یافتوں کا وجود کافی باقی تھا۔ باد مغربی نے ان کی اولاد کی روحوں کو تو نسا اور جھلسا دیا۔ مولانا سید کفایت حسین صاحب آپ کے فدائی معاون تھے، اور مولانا محمد ابراہیم صاحب آروی آپ کے خیال و عمل کے مددگار رہتے۔ دوسرے اہل علم کو ترغیب و تحریص فرماتے چنانچہ مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم رحیم آبادی پُر جوش معاون بن گئے۔

مولانا عبدالرحیم صاحب اپنے تذکرہ صادقہ میں لکھتے ہیں کہ ساڑھے تین مہینہ کم بیس برس کے بعد جب میں اپنے گھر واپس آیا تو دیکھا کہ رنگ ڈھنگ، چال چلن، لباس و پوشاک اور کل طرز معاشرت تمام شہر کا بدلا ہوا ہے۔ جو لوگ اس وقت (یعنی آپ کے جزیرہ انڈمان جاتے وقت) میں عمر رسیدہ تھے وہ تو پیوند زمین ہو گئے اور جو لڑکے تھے وہ بوڑھے ہو گئے، اور جو ملک عدم میں تھے وہ لباس ہستی پہن کر جوان ہو گئے۔ اور اب نئی روشنی، نئے اعتقادات اور نئے خیالات کے لوگ ہر جگہ پائے جاتے ہیں۔ خصوصاً اہل صادق پور کے عورت و مرد ہر ایک میں تغیر عظیم پایا، کہ جس کا سخت رنج دگر گز قلب پر گذرا، اس وقت مجھ کو اپنی رہائی پر از بسکہ افسوس ہوا کہ کاش میں بھی اسی جزیرہ کا پیوند زمین ہو جاتا تو بروز حشر اپنے دونوں ساتھیوں (مولانا احمد اللہ صاحب و مولانا یحییٰ علی صاحب) کے ساتھ محشور ہوتا اور نیز ان مکروہات کے معائنہ سے محفوظ رہتا۔

متذکرہ بالا مضمون کے الفاظ خود مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کے ہیں، جن کو

دیکھ کر مولانا موصوف کی یہ تمنا ظاہر ہوتی ہے کہ کاش وہ بھی اپنے دونوں ساتھیوں کے ساتھ جزیرہ انڈمان ہی میں دفن ہوتے تو بہتر ہوتا اور ہندوستان واپس نہ آتے تو یہاں کی بدلی ہوئی صورت کے معائنہ و مشاہدہ سے بچ جاتے۔ بیس برس کے بعد جو آپ نے تغیرات ہوتے دیکھا، اس سے ان کا دل بے چین ہو گیا، لیکن آگے کے حالات و مشاہدات بتلاتے ہیں کہ مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم رحیم آبادی، مولانا حکیم عبدالحکیم صاحب مرحوم صادق پوری اور مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم اسیر فرنگ بالخصوص جب تک دنیا میں موجود رہے بہت سے فسادات اور برائیاں رکی رہیں، گویا ان تینوں بزرگوں کی ذات بالخصوص مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کی ذات فسادات اور برائیوں کے سیلاب کے روکنے میں بند کا کام دے رہی تھی۔ پہلے مولانا عبدالعزیز صاحب مرحوم رحیم آبادی اس دنیا سے رخصت ہوئے۔ ان کے بعد مولانا حکیم عبدالحکیم صاحب مرحوم صادق پوری نے رخت سفر باندھا۔ ان دونوں بزرگوں کے انتقال کے بعد آخر میں جناب مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم رخصت ہو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون ان اسلاف کرام کے انتقال پُرملال کے بعد ایسا معلوم ہونے لگا کہ خرابیوں کا روکنے والا بند ٹوٹ گیا اور ان خرابیوں کا سیلاب نہ صرف امڈا بلکہ گھر گھر پہنچ گیا۔ بہت کم خدا کے بندے ایسے بچے جو ان برائیوں کے سیلاب سے متاثر نہیں ہوئے۔

ان تینوں بزرگوں کی موجودگی میں بالخصوص مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کی زندگی میں بہت سے ایسے لوگ پائے جاتے تھے جو خود متشرع تو نہیں تھے لیکن صرف ان کی موجودگی کی وجہ سے بہت سے کاموں میں بالخصوص شادی بیاہ کے موقع پر شرع کی پابندی کرتے تھے۔ اب آپ کے انتقال کے بعد وہ پابندی بھی نہیں رہی۔

اوپر یہ بات لکھی جا چکی ہے کہ مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم ۱۳۰۰ھ ہجری میں انڈمان سے ہندوستان آچکے تھے اور اس وقت تو حیثیت کا کام مولانا محمد حسن صاحب مرحوم کے ہاتھ میں تھا۔ مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم ممد و معاون رہے۔ لیکن جب مولانا محمد حسن صاحب ۱۳۰۷ھ میں دنیا سے رخصت ہوئے تو اس وقت سے مولانا

عبدالرحیم صاحب مرحوم کے ہاتھوں میں تو می مشن کا کل کام آگیا اور اس مشن کے لوگوں میں بنگال سے لے کر پنجاب تک بلکہ سرحد کے پار لوگوں میں ان کی قیادت مانی جانے لگی۔ ان کے معاونین کے چند برگزیدہ لوگوں کے نام حسب ذیل ہیں۔ مولانا محمد ابراہیم صاحب آروی مرحوم۔ مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی مرحوم۔ مولانا حکیم عبدالحکیم صاحب صادقپوری مرحوم یہ سب تو بہاری ہیں، باقی جگہوں میں دوسرے لوگ معاون تھے۔ مولانا محمد ابراہیم صاحب آروی مرحوم تو بہت پہلے دنیا سے رخصت ہوئے، ان کے بعد مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی کا انتقال ہوا۔ ۱۹۱۸ء میں مولانا حکیم عبدالحکیم صاحب مرحوم صادقپوری نے بھی داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ ان تینوں کے بزرگوں کے بعد ذی الحجہ ۱۳۴۱ھ مطابق ۲۵ جولائی ۱۹۲۳ء میں مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم سب سے آخر میں دنیا سے رخصت ہوئے۔ اللّٰھم اغفرلہم وارحمہم۔

متذکرہ بالا تینوں بزرگوں میں کوئی ایک بھی اگر مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کے بعد زندہ رہتے تو قرینہ یہ ہے کہ جماعتی کاموں کا حال دوسرا ہوتا۔ مگر ایسا نہیں ہوا۔ مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم نے اپنی آخری زندگی میں اپنی جانشینی کے طور پر مجھ ناچیز عبدالخبیر صادق پوری کو منتخب کیا اور اپنے بعد جماعت کے کاموں کی ذمہ داری باوجود عذر داری کے اسی ذرۂ ناچیز کے سپرد کیا۔ باوجودیکہ ان ذمہ داریوں کے سنبھالنے کا بوجھ اس حقیر ناچیز نے ناپسندیدگی کے ساتھ بادل ناخواستہ قبول کیا تھا۔ پھر بھی حتی الامکان اخلاص کے ساتھ کاموں کے سنبھالنے کی فکر میں لگ گیا اور اس وقت کے سب سے بڑے سربرآوردہ عالم جناب مولانا محمد ثناء اللہ صاحب امرتسری مرحوم نے ۱۹۲۶ء میں بمقام چھپرہ اظہار خیال کے طور پر جو ارشاد فرمایا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا محمد ثناء اللہ صاحب مرحوم بھی مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کی قیادت اور ان کے بعد کے قائم مقام (یعنی اس ناچیز) کی نامزدگی کو تسلیم فرماتے تھے۔ لیکن پھر بھی بہت سے لوگوں نے اس سے اختلاف کیا۔ جو لوگ اس ناچیز عبدالخبیر کی نامزدگی تسلیم کرتے تھے اور اپنی اپنی جگہوں میں جماعتی کام بھی کر رہے تھے۔ ان میں بھی اکثر لوگ ایسے تھے جنہوں نے جماعتی کاموں کے

چلانے میں اس ناچیز عبدالخبیر کے مشوروں کو قبول نہیں کیا۔ ان کے خود اختیاری کاموں کی وجہ سے جماعت اور جماعتی کاموں کو نقصان پہنچتا رہا اور انہوں نے یہ نہیں سمجھا کہ جماعتی کاموں کو کیا نقصان پہنچ رہا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ ثانی کے زمانہ کا ایک واقعہ ایک انگریز مصنف لکھتا ہے کہ یہ جناب محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بنائے ہوئے ڈسپلن یا تربیت کا نتیجہ تھا کہ خلیفہ ثانی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ تک مسلمانوں کے اندر ڈسپلن قائم رہی اور مسلمانوں کا حال اچھا رہا۔ یہی حال یہاں بھی ہے کہ مولانا عبدالرحیم صاحب مرحوم کے وقت تک جو ڈسپلن جماعت کے لوگوں کے اندر تھی، ان کے رخصت ہونے کے بعد باقی نہ رہی اور اگر رہی بھی تو چند گنتی کے لوگوں کے اندر۔

**نوٹ**:۔ جناب نے ۱۰ ذی الحجہ ۱۳۶۴ھ قبل مغرب بانوے برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔
انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ ونور مرقدہٗ۔

## تاریخ وفات مصنفؒ از نتیجۂ فکر جناب حکیم محمد شریف فخر عظیم آبادی

ازیں کاخِ مجازی شد بجنت
چو شد ہشتاد و نہ از عمر سالش
بود آں مشعل بیت ہدایت
بہ بحر رحمت و غفران غفار
دم نزع نبودہ بر زبانش
مرا کردہ اسیر بندہ ماتم
ز فخر پیر ملہم گفت سالش

امیرم مولوی عبدالرحیم آہ
وصال از مرگ آں فرمودہ ناگاہ
ز انوارش گرفتہ راہ گمراہ
شدہ کشتی عمرش غرق ناگاہ
بجز نام خدا اللہ اللہ
بزود در جنت الفردوس خرگاہ
امام پاک داں تشریف بردہ آہ
۱۳۶۴ھ

نقشہ اولاد و احفاد کا یہ ہے :-




## مسماۃ سارہ مرحومہ

بنت مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ زوجہ مولوی ہدایت اللہ مرحوم۔ ان کی پیدائش غالباً سنہ ۱۲۵۵ھ میں ہوئی ہوگی۔ انہوں نے قرآن با ترجمہ پڑھ لیا تھا اور اُردو کتاب پڑھنے پر بخوبی قادر تھیں۔ ان کی دس برس کی عمر تھی کہ جناب مولانا ولایت علی قدس سرہٗ نے اپنے صاحبزادہ اوسط مولوی ہدایت اللہ مرحوم سے شادی کر دی تھی۔ اور بعد اس کے ان کو اپنے ہمراہ ملک افغانستان کو لے گئے۔ جو آخری سفر آپ کا ملک سوات کو ہوا۔ وہاں تخمیناً تین برس یہ ہمراہ بڑے حضرت قدس سرہٗ کے رہیں۔ اُس کے بعد چار برس اور منجھلے حضرت قدس سرہٗ کے ساتھ قیام کا اتفاق ہوا۔ جملہ سات برس ان کا وہاں قیام رہا۔ اس اثنا میں گھوڑے کی سواری و قواعد وغیرہ فنون حرب سے بھی واقف ہو گئی تھیں، مگر جب اُن کے زوج مولوی ہدایت اللہ مرحوم کا دل وہاں سے برخاستہ ہوا اور روانہ پٹنہ ہوئے۔ یہ بھی ان کے ہمراہ آئیں۔ اس وقت سے برابر صادق پور ہی رہیں۔ یہاں آکر ایک لڑکی مسماۃ سلمیٰ پیدا ہوئی اور وہ دو ڈھائی برس کی ہو کر گزر گئی۔ اسکے بعد ربیع الثانی سنہ ۱۲۸۰ھ میں ڈاکٹر آیت اللہ عمرہٗ پیدا ہوئے۔ اس کے بعد پھر کوئی اولاد ان کے نہ ہوئی۔ بعد اس کے سنہ ۱۲۹۸ھ میں ان کے زوج مولوی ہدایت اللہ صاحب

کا انتقال ہوا اس غم سے ان کی آنکھوں کی بصارت بالکل جاتی رہی۔ آدمی نہایت کم سخن و صاحب علم و مروت تھیں۔ بڑے حضرت علیہ الرحمہ کی صحبت و تعلیم کا اثر ان کے اندر نہایت اچھا تھا۔ اس زمانہ میں ان کی ذات ستودہ صفات مغتنمات میں سے تھی۔ اور نہایت منتظمہ اور صاحب فہم و فراست تھیں۔ باوجود آنکھوں کی روشنی کے چلے جانے کے خیاطت پر بخوبی قادر تھیں۔ اپنا اور اپنی پوتیوں کا کپڑا خود سی لیا کرتی تھیں۔ جناب مضمون شاعری کے سمجھنے میں بھی قاصر نہ تھیں برابر بچوں کو پڑھاتیں۔ یہ مشغلہ بصارت زائل ہونے کے بعد بھی برابر جاری رہا۔ مسماۃ حلیمہ صبیہ کلاں حکیم ارادت حسین صاحب نے قرآن آپ ہی سے پڑھا تھا۔ بچوں کے علاج اور تشخیص امراض میں جناب کو خوب دخل تھا تخمیناً ۷۱ برس کی عمر میں بتاریخ چھٹی ربیع الثانی روز دوشنبہ ۱۳۱۷ھ میں آپ نے اس جہان فانی کو چھوڑا اور اپنے آبائے صالحین سے جا ملیں اللھم اغفرلھا وارحمھا و نور مرقدھا نقشہ اولاد احفاد کا یہ ہے۔




## مسماۃ فاطمہ مرحومہ

بنت مولانا رحمت حسین قدس سرہ ان کی پیدائش تخمیناً ۱۲۶۰ھ میں ہوئی۔ قرآن شریف مع ترجمہ خود حضرت نے ان کو پڑھایا ہے۔ اردو خوانی پر بخوبی قادر تھیں، ان کی شادی ساتھ مولوی

عبدالرحمٰن مرحوم پسر چہارمی حضرت مولانا ولایت علی قدس سرہٗ کے حضرت والد ماجد مولانا فرحت حسین علیہ الرحمۃ نے اپنی آخر عمر میں کر دی۔ مولوی عبدالرحمٰن مرحوم تخمیناً ڈیڑھ برس زندہ رہکر لاولد ۱۲۷۵ھ میں اس جہان فانی کو چھوڑکر داخل خلد بریں ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰھمّ اغفر لہ وارحمہٗ۔ بعد دو اڑھائی برس کے ان کا نکاح ساتھ مولانا یحییٰ علی رحمۃ اللہ علیہ کے اس فقیر نے کر دیا۔ اُن سے ایک لڑکا مولوی محمد یوسف مرحوم پیدا ہوئے وہ تخمیناً نو دس مہینے کے تھے کہ جناب مولانا مرحوم قید ہوکر جزیرۂ انڈمان کو بھیجے گئے۔ اور وہاں جاکر ۱۲۸۴ھ میں انتقال کیا۔ آپ نے دو بار حج کیا اول مرتبہ بمعیت اپنے برادر خرد مولوی عبدالرؤف صاحب کے ۱۲۸۹ھ میں اور بار دوم ہمراہ فقیر مؤلف ہذا ۱۳۱۰ھ میں۔ عزیزی مولوی محمد یوسف جعفری کی شادی ساتھ مسماۃ عظیم النسار بنت حکیم ظہور الحسن مرحوم آروی سے ہوئی جس کی تفصیل ونقشہ اولاد واحفاد کا اُن کی سوانح عمری میں گذر چکا۔ انہوں نے بمقام کلکتہ بتاریخ ۸ اگست ۱۹۱۷ء بعمر ۷۷ انتقال کیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰھم اغفر لہا وارحمہا۔

## مسماۃ سعیدہ مرحومہ

بنت حضرت مولانا فرحت حسین صاحب قدس سرہٗ زوجہ مولوی محمد حسن مرحوم۔ یہ تخمیناً دو برس کی ہوں گی کہ جناب والدہ ماجدہ مسماۃ محمودہ غفر اللہ لہا نے انتقال فرمایا اور تخمیناً آٹھ نو برس کی ہوں گی کہ جناب حضرت والد ماجد مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ نے رحلت فرمائی۔ اس وقت سے اُن کی کفالت و پرورش یہ فقیر مؤلف اوراق ہذا کرتا رہا تخمیناً چودہ برس کی ہوں گی کہ یہ فقیر بھی ۱۲۸۰ھ میں قید کر کے جزائر انڈمان کو بھیجدیا گیا۔ اس کے بعد ان کی شادی ساتھ شمس العلماء مولوی محمد حسن مرحوم کے ہوئی، نقشہ ان کی اولاد واحفاد کا اوپر گذر چکا ہے۔ ۴ ذیقعدہ ۱۳۲۰ھ میں انتقال کیا۔ اللّٰھم اغفر لہا وارحمہا۔

# شمس العلماء برادرم عزیز مولوی عبدالرؤف صاحب مرحوم فکر

ابن مولوی فرحت حسین رحمۃ اللہ علیہ آپ کی والدہ مسماۃ بجیبن بنت قاضی اسد علی صاحب مرحوم ساکن موضع دولت پور ضلع گیا تھیں۔ ان کا پورا نسب نامہ صفحہ ۲۴۹ میں مرقوم ہے۔ آپ کی پیدائش سنہ ۱۲۷۲ھ میں ہوئی۔ آپ دو برس چند مہینوں کے تھے کہ والد ماجد نے رحلت فرمائی۔ اس وقت سے آپ برابر زیر پرورش و تعلیم و تادیب اس مسودہ اوراق ہذا کے رہے۔ چار برس کی عمر میں مکتب میں بٹھائے گئے۔ مولوی سید عبدالوحید صاحب ساکن موضع یحییٰ پور آپ کے تحفیظ کے لئے مقرر کئے گئے۔ آپ ساڑھے نو برس کی عمر کو پہنچے ہوں گے کہ یہ فقیر بھی اُن کے سر پر سے علیحدہ کر لیا گیا۔ جس کا بیان اوپر ہو چکا ہے۔ بعد اُس کے کچھ دنوں مولوی رحمت اللہ مرحوم سے پڑھتے رہے۔ پھر آپ زیر تعلیم شمس العلماء مولوی محمد حسن مرحوم کے رہے۔ اور انہیں سے اکثر کتابیں درسی عربی و فارسی کی پڑھیں۔ آخر میں جا کر کچھ تھوڑا جناب مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم سے پڑھا۔ آپ کو شعر و شاعری کا بھی مذاق حاصل ہے۔ فکر تخلص کرتے ہیں۔ بعمر پانزدہ سالگی شادی آپ کی مسماۃ خدیجہ بنت جناب مولانا احمد اللہ رحمۃ اللہ سے ۱۲۸۶ھ میں ہوئی۔

اس کے بعد آپ مع اپنی والدہ و اہلیہ و طفل شیرخوارہ مسماۃ فاطمہ ہمشیرہ خرد ۱۲۸۸ھ ہجری میں حج کو تشریف فرما ہوئے اور وہاں سے مراجعت کے تھوڑے دنوں کے بعد آپ کی اہلیہ مسماۃ خدیجہ نے داعی اجل کو لبیک کہا اور علیین کو رخصت ہوئیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰہم اغفرلہا وارحمہا۔ اس کے بعد آپ نے مسماۃ قیمن بنت سید ہمت علی ابن میر سلامت علی شاہو پوری ضلع گیا ابن میر برکت علی ساکن موضع تہیایاں مخدوم پور زنگر ضلع گیا سے نکاح کیا۔ ان سے ایک فرزند دلبند محمد زکریا مدعوہ فی طاعۃ اللہ تعالےٰ پیدا ہوئے۔ یہ اہلیہ تھا آپ کی قریب تین برس بعد شادی بقید حیات رہ کر داخل خلد بریں ہوئیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰہم اغفرلہا وارحمہا۔ اس کے بعد تیسری شادی آپ کی ساتھ مسماۃ بنت الفاطمہ بنت شیخ عبدالمجید صاحب مرحوم بن شیخ محمد حسن بن مولوی اظہر علی بن مولوی وارث علی آروی سے ہوئی۔ ان سے دو لڑکیاں اور ایک لڑکا ہوا مسماۃ میمونہ

زوجہ مسٹر محمود حسن سلمہ اللہ تعالیٰ اور محمد الیاس مرحوم و مسماۃ سنجیدہ مرحومہ پیدا ہوئے۔ یہ اہلیہ بھی چودہ برس بعد شادی اس زندگانی فانی سے بہرہ ور ہو کر اس دنیائے دینہ کو خیرباد کہتی ہوئی داخل فردوس ہوئیں۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰہم اغفر لہا وارحمھا۔ تب آپ نے چوتھی شادی ایک بیوہ عورت مسماۃ رقیہ بنت مولوی نجات احمد مرحوم گرہنسوی یعنی خواہرزادی جناب مولوی شمس الحق صاحب دامت برکاتہ۔ ساکن موضع ڈیانواں سے سے کی۔

قائم مقام آپ بعد انتقال شمس العلماء مولوی محمد حسن مرحوم محمڈن اینگلو عربک اسکول کے سکریٹری ۱۳۰۷ھ میں ہوئے۔ اس وقت سے اس کام کو نہایت عمدگی و حسن لیاقت کے ساتھ انجام دیتے رہے۔ چنانچہ اس کے صلے میں گورنمنٹ سے خلعت و خطاب شمس العلماء کا عطا ہوا۔ اور آپ ہمیشہ جلسۂ وائسرائے میں مدعو ہوتے۔ اور آپ ہی کے زمانہ نظم میں لفٹنٹ گورنر نے محلہ گوزری میں سنگ بنیاد عمارت محمڈن اسکول کی رکھا اور بہت کچھ خوشنودی اپنی آپ کی نسبت ظاہر کی۔ افسوس کہ آپ کے صاحبزادۂ کلاں محمد ایوب مرحوم نے بعد

ذکر ایوب حصول علم عربی و فارسی و انگریزی عین حالت شباب اکیس ۲۱ برس کی عمر میں بتاریخ ۱۳ جمادی الآخر ۱۳۱۰ھ مطابق ۱۳ جنوری ۱۸۹۳ء روز جمعہ اس دنیائے عجوزہ کو چھوڑ کر جنت نعیم کو روانہ ہوئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ اللّٰہم اغفر لہ وارحمہ اللّٰہم اجرنی فی مصیبتی واخلف لی خیراً منہا۔ یہ لڑکا نہایت ذہین و ذکی و فطین تھا اور ازبسکہ حلیم و سلیم و لبیب مگر افسوس کہ اس کی عمر نے وفا نہ کی۔ اور اس کے جوہر ابھرنے نہ پائے۔

ایں ماتم سخت است کہ گویند جواں مرد

اور تاریخ ۲۸ جمادی الثانی ۱۳۰۱ہجری مطابق ۲۵ اپریل ۱۸۸۴ء عیسوی روز جمعہ کو آپ کی والدہ ماجدہ مسماۃ نجیبن مرحومہ نے رحلت فرمائی۔ اناللہ وانا الیہ راجعون اللّٰہم اغفر لہا وارحمھا اور اسی تاریخ کی شب کو مسماۃ میمونہ مرحومہ آپ کو شعر و سخن میں ذوق تھا۔ آپ کے اشعار عموماً دردناک ہوتے۔ آپ کی لڑکی پیدا ہوئی۔ ع

کہ دنیا میں توام ہیں شادی و غم

آپ نے روز شنبہ ۸ شعبان ۱۳۱۸ھ مطابق یکم دسمبر ۱۹۰۰ء بعارضہ طاعون رحلت کیا۔

انا للہ وانا الیہ راجعون اللھم اغفرلہ وارحمہ۔ تاریخ رحلت سے
ہوئی تاریخ رحلت عیسوی میں غروب آفتاب عالمیاں ہائے ۱۹۰۰ء

نقشہ آپ کی ازواج و اولاد کا یہ ہے:۔

بتاریخ ۳۰ شعبان ۱۳۲۲ھ مطابق ۹ نومبر ۱۹۰۴ء نور چشمی میمونہ نے بعمر ۲۱ سال بعارضہ طاعون قضا کیا۔ غفر اللہ لہا۔ و بتاریخ ۱۵ رمضان ۱۳۲۳ھ روز دوشنبہ مطابق ۱۳ نومبر ۱۹۰۵ء بعمر ۱۸ سالہ محمد الیاس نے رحلت کیا۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ۔ مولوی زکریا کی شادی موضع پورہ مسماۃ حفیظن صبیہ مولوی ظہیر الدین سے ہوئی۔ نورچشمی مسماۃ سنجیدہ مرحومہ کی شادی ساتھ محی الدین انسپکٹر پولیس بن قاضی فرخ حسین جعفری ساکن منہداتواں بتاریخ ۱۱ شعبان ۱۳۲۲ھ ہوئی۔




## مولوی بشارت علی مرحوم

بن مولوی وارث علی متعوز بن ملا محمد سعید قدس سرہ آپ کی شادی مسماۃ نجیبن بنت حضرت شاہ

عقد اولاد

محمد جعفر رحمت اللہ علیہ ساکن محلہ تنوہیہ سے ہوئی، آپ کے دو بیٹے اور ایک بیٹی پیدا ہوئیں۔ مولوی عسکر علی مرحوم و مولوی باقر علی شہید و مسماۃ واجدہ مرحومہ۔ آپ ان تینوں اولاد کو صغیر سن چھوڑ کر چوبیس پچیس ۲۴-۲۵ برس کی عمر میں رحلت فرمائے دار بقا ہوئے۔ آپ کے صاحبزادہ کلاں مولوی عسکر علی مرحوم کی شادی لبنا پکھولی ضلع شاہ آباد میں ہوئی، مگر کوئی اولاد آپ کو نہیں ہوئی۔ ایک کپتان صاحب کمپ دانا پور میں رہتے تھے۔ جب اُن کی پلٹن دانا پور سے کابل کو جانے لگی، اس وقت گورنمنٹ کی طرف سے فوج واسطے لڑائی دوست محمد خاں کے جاتی تھی۔ آپ کو اس کپتان سے بہت کچھ ربط و ضبط تھا۔ آپ بھی ان کے ہمراہ ہوئے اور کابل روانہ ہوگئے

| | |
|---|---|
| وادریغا حسرتا الیاس در عہد شباب | داغ بر دلہائے ما بنہاد و زیر خاک خفت |
| چوں پئے تاریخ رحلت کردم اے رجوع فکر | رفت ازیں دنیا بہ پست الیاس رضوانم بگفت |

۱۲۰۵

اور تین برس کابل وہاں رہے۔ اور برٹش گورنمنٹ کی نوکری باحسن وجوہ انجام دیتے رہے پھر جب کابل میں فساد ہوا اور فوج سرکاری وہاں سے واپس آئی آپ بھی وہاں سے واپس آئے لیکن گھر کو تشریف نہ لائے، دہلی و میرٹھ کی طرف رہے۔ آخر میں اٹاوہ میں دو تین برس قیام کر کے ۱۲۷۰ھ ہجری میں آپ نے وہیں انتقال فرمایا۔ اور آپ کی اہلیہ نے چار پانچ برس قبل اس کے اسی پٹنہ میں انتقال کیا۔ مولوی باقر علی صاحب کی شادی نہیں ہوئی۔ وہ

مولوی باقر علی

اٹھارہ بیس برس کی عمر میں یہاں سے بمعیت حضرت جناب امیرالمومنین سید احمد صاحب کے روانہ ہوئے۔ جیساکہ سوانح عمری میں حضرت جناب مولانا ولایت علی صاحب علیہ الرحمۃ والمغفران کے ذکر ہو چکا ہے۔ وہ یہاں سے جناب سید احمد صاحب کے ہمراہ ملک افغانستان کو تشریف لے گئے۔ اور وہاں دوسری تاریخ جمادی الاول ۱۲۴۲ھ ہجری مطابق ۲۱ دسمبر ۱۸۲۶ء میں جو جنگ سردار بدھ سنگھ، سپہ سالار رنجیت سنگھ کے ساتھ بمقام اکوڑہ کے ہوئی اس میں آپ شہید ہوئے۔ منشی محمد جعفر صاحب انباوی نے اپنی تاریخ سوانح احمدی میں اس جنگ کے حالات میں لکھا ہے کہ مولوی باقر علی صاحب عظیم آبادی سب سے اول شربت

شہادت

شہادت نوش کر کے زمین پر گر پڑے۔ آپ اور طالب علی صاحب مرحوم آپ کے برادر

عموی جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے۔ یہ دونوں ہم عمر تھے اور آپس میں باعث ہم عمری کے کمال محبت رکھتے تھے اور جناب حضرت سید صاحب کی خدمت خاص میں یہ دونوں وہاں رہا کرتے تھے خاص پہرہ یہی دونوں باری باری دیا کرتے تھے۔ مسماۃ صابرہ۔ عابدہ شاکرہ واجدہ نہایت صاحب خلق تھیں اور مسماۃ واجدہ کی شادی ساتھ حکیم مولوی احمد علی مرحوم بن رضی الدین حسین خاں بن رفیع الدین حسین خاں ساکن مغلپورہ کے ہوئی۔ اور آپ کا انتقال تاریخ ۲۷ جمادی الاول سنہ ۱۳۰۳ھ ہجری میں ہوا اور آپ نے اسی برس کی عمر پائی۔ اللہم اغفر لہا وارحمہا۔ آپ کے دو بیٹے اور تین بیٹیاں ہوئیں۔ جناب حکیم مولوی وجاہت حسین مرحوم مغفور و جناب حکیم مولوی محمد نصیر صاحب مرحوم اور تین صاحبزادیاں ہوئیں۔ مسماۃ رشیدن مرحومہ زوجہ ثانیہ جناب حضرت مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ و مسماۃ زہرا زوجہ شاہ عبدالخالق مرحوم بن جناب حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ محلہ تموہیہ و مسماۃ ساجدہ مرحومہ زوجہ شیخ عبدالرحمٰن مرحوم بن قاضی قمر علی مغفور ساکن موضع مہدانواں، جس کا نقشہ یہ ہے:-

مولوی
بشارت علی زوج
مسماۃ نجیبن

مولوی
عسکری علی مرحوم
لاولد

مولوی
باقر علی شہید
لاولد

مسماۃ واجدہ
زوجہ حکیم احمد علی
مرحوم

حکیم
وجاہت حسین
مرحوم

حکیم
محمد نصیر صاحب
مرحوم

مسماۃ
رشیدن مرحومہ
زوجہ مولوی فرحت
حسین

مسماۃ زہرا
مرحومہ زوجہ
شاہ عبدالخالق
مرحوم

مسماۃ ساجدہ
زوجہ شیخ عبدالرحمٰن
مہدانواں

## فصل سوم۔ نسب نامہ ابوالامم جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | مولانا ولایت علی، مولانا عنایت علی و مولانا فرحت حسین قدس اسرارہم فرزندان | نمبر ۲<br>نمبر ۳ | مسماۃ زہرہ بنت رفیع الدین حسین خاں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر۴ | شیخ نعمۃ اللہ معروف بہ نوح الدین حسین خان | نمبر | قاسم ۲۶ - محمد ۲۷ |
| نمبر۵ | شیخ ہدایت اللہ | نمبر | عبد الرحمٰن ۲۸ |
| نمبر۶ | شیخ دوست محمد | نمبر | قاسم ۲۹ |
| نمبر۷ | شیخ غلام رسول | نمبر | حضرت محمد ۳۰ |
| نمبر۸ | عبد اللہ | نمبر | حضرت ابوبکر صدیق رض ۳۱ |
| نمبر۹ | محمد | نمبر | عثمان رض ۳۲ |
| نمبر۱۰ | عونہ | نمبر | عامر ۳۳ |
| نمبر۱۱ | حسین | نمبر | عمرو ۳۴ |
| نمبر۱۲ | قاسم | نمبر | کعب ۳۵ |
| نمبر۱۳ | نفیس ۱۴ علی ۱۵ - محمد علی ۱۶ - عبید اللہ ۱۷ | نمبر | سعید |
| نمبر | قاسم ۱۸ عبید اللہ ۱۹ - حماد ۲۰ - احمد - محمد ۲۱ | نمبر | تیمیم |
| نمبر | نفیس - جعفر الجوزی - عبید اللہ | | |

## سوانح حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

آپ کی سوانح عمری و اولاد و اعتقاد کی تفصیل تحقیق کے بیان میں صدہا کتابیں سلف و خلف کی تصنیف ہوتی چلی آئی ہیں۔ جو استغنی عن البیان ہیں لیکن تھوڑا سا تیمناً و تبرکاً اس جگہ لکھتا ہوں۔ آپ کے اسم شریف میں بہت کچھ اختلاف ہے لیکن راجح و محقق یہ ہے کہ آپ کا نام عبد اللہ تھا اور ابن ابی قحافہ بھی بولا کرتے تھے۔ اور آپ کے والد کی کنیت ابی قحافہ اور نام عثمان تھا۔ وہ بیٹے عامر بن عمرو بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب التیمی القریشی کے تھے۔ آپ کا نسب سات پشتوں کے بعد مرہ بن کعب میں جا کر رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے ملتا ہے اور آپکی والدہ کا نام سلمٰی بنت صخر بن عامر بن سعد بن تیم بن مرہ ہے اور بعضوں نے کہا ہے کہ حضرت ابوبکر کا نام عبد رب الکعبہ تھا۔ پھر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے عبد اللہ رکھا تھا۔ اور آپکا نام عتیق بھی تھا جو رسول اللہ صلعم نے رکھا تھا۔ آپ اول المسلمین ہیں جوان اور آزاد مرد لوگوں میں سب کے نزدیک

آپ ہی ایمان لائے۔ آپ عام الفیل کے دو برس اور چار مہینے بعد پیدا ہوئے۔ آپ کا رنگ گورا اور چہرہ ہلکا تھا۔ ربیع الاوّل سنہ ۱۱ ہجری میں آپ خلیفہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مقرر ہوئے۔ آپ کے محامد و مناقب بہت کچھ ہیں۔ اس جگہ تھوڑا سا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے قول سے نقل کرتا ہوں۔ عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ انہ لما بلغه وفاة ابی بکر رضی اللہ عنہ جاء مسرعا باکیا وقال رحمك اللہ یا ابا بکر واللہ لقد كنت اول القوم اسلاماً واخلصهم ایماناً واشدهم یقیناً ولنوفهم باللہ واحوطهم علے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم واحسنهم صحبة وافضلهم مناقباً واكرمهم سوابقاً واقربهم من رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم واشبههم به هدیا وخلقا وسمعة وفضلا واكرمهم علیه واوثقهم عنده فضلا فجزاك اللہ عن الاسلام خیرا صدقت رسول اللہ صلعم حین كذب به الناس فسماك اللہ فی كتابه العزیز صدیقا وقال والذی جاء بالصدق وصدق به اولٰئك هم المتقون واسنته حین تخلفوا وقمت معهم حین قعدوا وصحبة فی الشدة اكرم صحبة ثانی اثنین فی الغار والمنزل علیه السكینة ورفیقه فی الهجرة والمواطن المنكرة فقويت حین ضعف اصحابك وبرزت حین استكانوا ونهضت حین وهنوا وقمت حین كسلوا ومضیت بقوة اللہ عزوجل حین وقفوا به كنت اطولهم صمتا واشغلهم قلبا واشدهم یقینا واحسنهم عملا فحملت اثقال ما عنه ضعفوا وحفظت ما اضاعوا ورعیت ما اهملوا وعلوت اذا طلعوا وصبرت اذا جزعوا وكنت كالجبل لا تحركه العواصف كما قال رسول اللہ صلے اللہ علیه واله وسلم انه ضعیف فی بدنه قوی فی امر دینه متواضع فی نفسه عظیم عند اللہ محبوب الی اهل الارض والسموات فجزاك اللہ عنا وعن الاسلام خیرا

## شیخ صبغۃ اللہ عرف روح الدین حسین خاں

آپ کا اصل مکان موضع الاول پور تھا غالباً اولیاء اللہ پور اصل نام ہے جو قریب نگر نہسہ واقع

ہے، پھر آپ مغلپورہ میں سکونت پذیر ہوئے۔ آپ کے والد شیخ ہدایت اللہ مرحوم راجہ رام نرائن سنگھ محلہ مہاراج گھاٹ کے آپ ٹھیکہ دار تھے محل اولیٰ سے شیخ سکندر ہوئے اور محل ثانیہ سے آپ پیدا ہوئے اور آپ میر شیر زماں خاں صاحب کے نواسہ تھے۔ جب آپ کے والد کا انتقال ہوا۔ آپ صغیر سن تھے۔ آپ کے برادر علاتی نے تمام املاک موروثی پر قبضہ کرلیا اور آپ کو گھر سے نکال دیا۔ آپ دہلی تشریف لے گئے اور وہیں تحصیل علم کیا۔ بعد فراغ آپ واپس آئے اور نہایت پریشانی کی حالت میں کسب معاش کی فکر میں حیراں و سرگرداں پھرتے تھے۔ اسی مابین شاہ عالم بادشاہ ۱۷۶۶ء دہلی رونق افروز بلدہ عظیم آباد پٹنہ ہوئے۔ اس وقت بیگم عبدالرحمٰن خاں حاکم پورنیہ آرہی تھیں۔ اثنائے راہ میں ان سے ملاقات ہوئی۔ سبب پریشانی کا ان کی پوچھا۔ آپ نے بدسلوکی اپنے برادر کی بیان فرمائی بیگم صاحبہ نے آپ کو ہمراہ لیا اور بادشاہ کے حضور میں حاضر ہوئیں۔ اور کہا میرا فرزند ہے امیدوار مراحم بادشاہی کی ہوں۔ بادشاہ کی طرف سے اسی وقت نائب ناظم صوبہ بہار کا عہدہ مرحمت ہوا۔ اور خطاب روح الدین حسین خاں کا عطا ہوا۔ اور ایک بہت بڑی جاگیر آپ کو عنایت ہوئی جس کے بعض مواضعات اس وقت تک ہم لوگوں کے قبض و دخل میں ہیں۔ جس کی تفصیل آگے آوے گی۔ آپ اس وقت سے برابر نائب ناظم صوبہ بہار کے عہدے پر مقرر رہے جبکہ نواب مظفر جنگ ساکن مرشد آباد باعانت کمپنی انگریز بہادر صوبہ بہار پر حکمراں ہوئے۔ انہوں نے بھی آپ کو اسی عہدہ پر قائم رکھا۔ بعد اس کے جب کمپنی بہادر نے نواب دلاور جنگ ولد نواب مظفر جنگ نواب مرشد آباد کی تنخواہ کردی۔ اور خود بالاستقلال صوبہ بہار پر حکمراں ہو گئے۔ اس وقت کمپنی کی طرف سے بھی آپ اسی عہدہ پر مقرر رہے۔ آپ کو انگریزی کمپنی کی طرف سے ۱۱۸۶ء فصلی مطابق فروری ۱۷۶۶ء میں بصلہ استقامت مسٹر الیس بہ تمام قتل عام نواب معین الملک امین الدولہ بہادر ناصر جنگ عامل صوبہ بہار کا خطاب ملا ۱۱۹۳ء فصلی میں آپ کا انتقال ہوا۔ آپ کے بعد آپ کے صاحبزادے رفیع الدین حسین خاں اس عہدے پر مقرر ہوئے۔ (بعد تسلط تام انگریزی کمپنی یہ عہدہ موقوف کردیا گیا) جناب کو جو مواضعات شاہ عالم بادشاہ دہلی کی طرف سے جاگیر میں مرحمت

عہدہ

ہوئے تھے ۔ وہ کثیر تھے ۔ جن پر مجھ کو اطلاع نہیں ہوسکی ۔ اکثر مواضعات بوقت بندوبست انگریزی سرکار میں لے لیے گئے، ان میں سے جو ان کے بعض اخلاف کے تصرف میں ہیں وہ یہ ہیں جیا ۔ اربلہ ۔ کلو نجر ۔ مکرند پور ۔ رسولی ۔ (یہ کل مواضعات ضلع مظفر پور و دربھنگہ میں ہیں) منصور پور دانیال پور سعد اللہ پور ۔ منی چک عرف بہادر چک ۔ سید پورہ ۔ افضل پور سوورم قسلعہ اکبر ۔ تا از رقبہ مان سنگھ پور (یہ کل ضلع پٹنہ، حوالی نگرنہسہ میں واقع ہیں) آپ کی شادی غالباً مسماۃ آفتاب دختر شاہ ابوالخیر محمد انور بن مخدوم مولانا شاہ ابوتراب محمود منور سجادہ نشین محلہ نو بہہ متحلات شہر پٹنہ سے ہوئی تھی ۔ کہا جاتا ہے کہ آپ کے ایک بھائی مفتی مسیح اللہ تھے ساکن مغلپورہ جوگی کا چوراہا ۔ ان کے ایک بیٹا مفتی اہل اللہ ہوئے ان کے دو بیٹے مفتی عباس علی خاں صدر اور مولوی محمد علی عرف مولوی آغائی ۔ انہوں نے مذہب امامیہ اختیار کر لیا تھا ۔ یہ لوگ مقبرہ خاص عالم گنج میں مدفون ہیں واللہ اعلم ۔

| | |
|---|---|
| نام واہب | عزیز الدین عالم گیر ثانی بن معز الدین جہاندار شاہ ۱۱۷۱ھ مطابق ۱۷۵۷ء |
| تاریخ فرمان | مرقومہ پانزدہم ربیع الاول ۱۱۷۳ھ |
| تاریخ عطا معاوش | ایضاً |
| خطاب | |
| موہوب لہ | شیخ صبغۃ اللہ |
| خطاب | روح الدین حبیب خاں بہادر سپہدار جنگ |
| عہدہ | منصب داری |
| پروانہ دوم | شمس الدین علی خاں مرقومہ ۴ شوال ۱۱۷۵ھ |
| پروانہ دیگر | ولی عہد جوان بخت بہادر بن شاہ عالم مرقومہ ۲۶ شعبان ۱۱۷۷ھ |
| سند اول | وزیر الممالک آصف خاں نظام الملک مرقومہ ۲۹ ربیع الاول ۱۱۷۳ھ |
| سند دوم | راجہ دلیر سنگھ روشن رائے دیوان مرقومہ ۲۹ ربیع الثانی ۱۱۷۳ھ |
| سند سوم | مرزا اکبر شاہ لقب وزیر الممالک مرقومہ ۱۲ محرم ۱۱۷۹ھ |
| پروانہ سوم | مہاراجہ شتاب رائے مرقومہ ۲۹ جمادی الثانی ۱۱۸۵ھ |

سند چہارم    وزیر الممالک شجاع الدولہ بہادر مرقومہ ۱۹ رجب ۱۱۸۲ھ

# رفیع الدین حسین بن روح الدین حسین

جناب کو بھی خطاب حاصل تھا۔ آپ کی شادی ساتھ مسماۃ بی بی شاکرن بنت حضرت شاہ محمد عزیز عرف شاہ درگاہی قدس سرہ ساکن محلہ تموہیہ کے ہوئی۔ جناب کا عظیم الشان مکان مغلپورہ میں واقع تھا۔ جناب کے چار بیٹے اور ایک بیٹی ہوئی۔ رضی الدین حسین نمان رکن الدین حسین خاں عرف شیخ بہاری۔ شمس الدین حسین خاں، شفیع الدین حسین خاں۔ ان دونوں کی شادی غیر برادری میں ہوئی۔ مسماۃ زمرن زوجہ مولوی فتح علی مرحوم صادقپوری۔ نقشہ آپ کی اولاد کا یہ ہے:۔

رفیع الدین حسین زوج مسماۃ شاکرن




# شیخ رضی الدین حسین بن رفیع الدین حسین

ساکن محلہ مغلپورہ ثم صادقپور ملکی ٹولہ۔ آپ کی شادی ساتھ مسماۃ ظہورن بنت حضرت شاہ محمد معز۔ ساکن محلہ تموہیہ کے ہوئی۔ آپ غایت صابر۔ قانع و متوکل درویش صفت تھے آپ کے بھائیوں نے اپنی مرضی سے جس قدر قلیل جائداد آپ کو عطا کر دی اسی پر قانع رہے مگر بوجہ صحبت ناپسندیدہ و نزاع برادران بہ تحریک اپنی زوجہ مکرمہ صادقپور میں سکونت پذیر ہوئے اور اپنا موروثی مکان واقع محلہ مغلپورہ بھائیوں کے لئے چھوڑ دیا۔ جناب کی والدہ ماجدہ نے بوقت روانگی مبلغ آٹھ سو روپے بطور مخفی دیے تھے۔ جو خریداری مکان

وابستہ خاندان میں کام آسکے۔ اولاد۔ جناب حکیم مولوی احمد علی مرحوم۔ جناب مولوی اولیار علی مرحوم۔ مسماۃ دلہن زوجہ شیخ ریاض الحق ساکن سالارپور۔ مسماۃ علیمن زوجہ بخشی راحت حسین ساکن حبیب پور ڈمری۔

نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا یہ ہے:۔




## شیخ رکن الدین بن رفیع الدین

عرف شیخ بہاری ساکن محلہ مغلپورہ۔ آپ کی شادی مسماۃ مجیدن بنت شیخ رستم علی ساکن مغلپورہ سے ہوئی۔ اس محل سے صرف ایک بیٹا مولوی قمرالدین حسین پیدا ہوئے۔ جن کی شادی ساتھ مسماۃ جمیلۃ النساء بنت مولوی الٰہی بخش صاحب صادق پوری کے ہوئی تھی قمرالدین حسین آپ کا عنفوان شباب تھا۔ عام رؤسا کے بچوں کی طرح عیش و عشرت میں سرشار رہتے۔ حسن تقدیر سے سید احمد صاحب رح کے وُرود عظیم آباد کے موقع پر مولانا ولایت علی رح نے اپنے خالہ زاد بھائی کی حالت اپنے مرشد سے عرض کی۔ سید صاحب مقّان کے جلسہ میں جانے کے لئے مستعد ہوگئے۔ اتفاقاً مولوی قمرالدین شہید ہی کی نظر آپ سے دوچار ہوگئی اور وہ ایسے متاثر ہوئے کہ اسی وقت آپ کا دامن مضبوط پکڑ لیا اور ادر بیعت سے مشرف ہوئے۔ پھر بیتابانہ جام شہادت وسعادت کے اشتیاق میں مولوی سید مظہر علی شہید ساکن لودی کٹرہ کے ہمراہ سید صاحب کی خدمت میں ملک افغانستان پہنچے اور پشاور میں دونوں شخص نے ساتھ جام شہادت نوش کئے۔ شیخ صاحب نے دو عقد غیر برادری میں کئے تھے۔ مسماۃ امامن محل ثانیہ نے لاولد انتقال کیا۔ محل ثالثہ

مسماۃ ظہورن سے ایک بیٹی مسماۃ رسولن پیدا ہوئی۔ جس کی شادی عبداللہ شاہ ساکن بہار سے ہوئی۔ جس کا نقشہ یہ ہے :۔




## شمس الدین حسین

ساکن مغلپورہ آپ نے غیر برادری میں دو نکاح کیے۔ محل اولی مسماۃ کریم النساء نے لاولد انتقال کیا۔ محل ثانیہ مسماۃ عمدۃ النساء ان سے ایک دختر مسماۃ کنیز فاطمہ اور ایک بیٹا شیخ بدرالدین حسین پیدا ہوئے اور لاولد انتقال کیا۔ اور مسماۃ کنیز فاطمہ کی شادی میر یوسف حسین پسر میر عابد حسین ساکن بخشی محلہ سے ہوئی۔ اُن سے تین بیٹے اور پانچ دختر پیدا ہوئی محمد حسین۔ فرحت حسین۔ رضا حسین۔ مسماۃ زہرہ زوجہ میر نہال حسین ساکن مولانگر ضلع مونگیر۔ مسماۃ لطیفن۔ مسماۃ امتن۔ مسماۃ وجیہن۔ مسماۃ میرن۔ مسماۃ زہرہ زوجہ میر نہال حسین مذکور کے ایک بیٹا میر وحید الحق اور ایک بیٹی مسماۃ عزیزن ہوئے۔

## جناب حکیم مولوی احمد علی بن شیخ رضی الدین

آپ نے درسیات بکمال غالباً اپنے چچا جناب مولوی الٰہی بخش صاحب سے پڑھیں۔ جناب مولوی صاحب آپ کو از بس عزیز رکھتے تھے اور آپ کے کل انتظام معاش وغیرہ کی نگرانی خود بدولت مولوی احمد اللہ صاحب فرماتے۔ بعد فراغ درسیات جناب کے چچا مولوی صاحب نے اہل سنت میں قلت اطباء حاذق محسوس فرما کر بغرض تحصیل فن طب آپ کو

لکھنؤ روانہ کیا۔ وہاں آپ نے شاہی طبیب جناب مرزا غضنفر علی خاں صاحب سے تلمذ حاصل کیا اور تقریباً چودہ برس مسلسل استاد کی خدمت میں حاضر رہے۔ صوبہ بہار و بنگال میں مہارت و حذاقت فن میں کوئی شخص آپ کا ہم پلہ نہ تھا۔ آپ کا مطب چشم زدن میں چمک اٹھا۔ تمام نوابان و راجگان صوبہ آپ کے از بس معتقد ہو گئے۔ مگر افسوس تقریباً دس برس کی قلیل مدت کے بعد ہی آپ کا جام حیات لبریز ہو گیا اور آپ نے ہیضہ میں انتقال کیا۔ انا للہ۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ۔ ازواج و اولاد: آپ کی اول شادی مسماۃ واجدہ بنت مولوی بشارت علی مرحوم سے ہوئی۔ ان سے ۲ دو بیٹے حکیم وجاہت حسین مرحوم و حکیم عبدالنصیر مرحوم اور تین بیٹیاں مسماۃ رشیدن زوجۂ ثانیہ مولانا فرحت حسین صاحب (نے بعد شادی ایک برس زندہ رہ کر لاولد انتقال کیا) مسماۃ زہرہ زوجہ شاہ عبدالخالق بن شاہ محمد حسین صاحب ساکن نموہیہ (نے بھی لاولد انتقال کیا)۔ مسماۃ ساجدہ کی شادی ساتھ شیخ عبدالرحمن خلف قاضی قمر علی ساکن موضع مہدانواں سے ہوئی۔ ان کی ایک بیٹی مسماۃ بتولن جن کی شادی داروغہ وحید الدین ساکن چھپرہ سے ہوئی اور وہ لاولد رخصت ہوئیں، اور ایک بیٹا عبدالغفور بعمر ستر سال لاولد رخصت ہوئے۔ حکیم صاحب نے ایک عقد لکھنؤ میں کیا تھا ان سے ایک بیٹی مسماۃ فصیحن پیدا ہوئیں جن کی شادی ساتھ حکیم ارادت حسین مرحوم کے ہوئی۔



# جناب مولوی اولیا علی بن شیخ رضی الدین

جناب نہایت صاف دل پاک باطن بزرگ تھے۔ اگرچہ مزاج نہایت تند واقع ہوا تھا۔ اخلاص و محبت کے تمثال تھے۔ تمام اقربا کی خاطرداری از بس ملحوظ رہتی۔ ان کی خدمت گزاری میں کوئی امر مانع نہیں ہوتا۔ غدر ۱۸۵۷ء کے زمانہ میں حکیم وجاہت حسین صاحب بلا وجہ ماخوذ ہو گئے تھے، مگر نواب مولا بخش صاحب (آپ سے لکھنؤ کے زمانہ قیام کی ملاقات تھی اور یہاں آفس میں آفیسر تھے) کی سعی سے پھانسی کا حکم مسترد کر دیا گیا اور اس کے عوض میں پچیس ۲۵ ہزار کی ضمانت طلب کی گئی۔ مولوی صاحب نے اپنی کل جائداد ضمانت میں دیدی۔ مولوی صاحب اپنے خالو مولوی الٰہی بخش صاحب کے یہاں بچپن سے رہتے تھے۔ اور غالباً تلمذ بھی جناب ہی سے حاصل تھا۔ ازواج و اولاد۔ آپ کی پہلی شادی مسماۃ سعیدہ بنت مولوی محمد مبین بن مفتی افضل بن مولوی مرحوم بن ملا امان اللہ جعفری ساکن پھلواری سے ہوئی اُن سے صرف ایک بیٹا حکیم مولوی ارادت حسین مرحوم پیدا ہوئے۔ اس کے بعد آپ کی اہلیہ نے انتقال کیا۔ تب آپ کی دوسری شادی مسماۃ وجیہۃ النساء بنت جناب مولوی الٰہی بخش مرحوم سے ہوئی لیکن اس نحل سے آپ کی اولاد نہیں ہوئی۔

# مسماۃ ولین مرحومہ

بنت رضی الدین حسین ساکن صادق پور۔ زوجہ شیخ ریاض الحق صاحب ساکن سالار پور ضلع پٹنہ۔ ان کی صرف تین بیٹیاں پیدا ہوئیں ۱ مسماۃ سلیمہ زوجہ اولیٰ حکیم ارادت حسین مرحوم ۲ مسماۃ باصرہ زوجہ شیخ غلام نبی مرحوم ساکن موضع پھلواری ۳ مسماۃ قطن[illegible] مولوی ابراہیم حسین صاحب مرحوم ساکن محلہ دیوان۔ شہر پٹنہ




## مسماۃ علیمن مرحومہ

بنت شیخ رضی الدین حسین و زوجہ بخشی راحت حسین مرحوم ساکن حبیب پور ڈمری ضلع پٹنہ۔ آپ کی صرف ایک بیٹی مسماۃ صبیحۃ النساء پیدا ہوئیں۔ جن کی شادی ساتھ وجاہت حسین صاحب کے ہوئی۔ اُن سے ایک بیٹا حکیم عبدالمالک اور ایک بیٹی مسماۃ منیرن زوجہ شیخ عبدالحی ساکن نمو ہیہ پیدا ہوئے۔

## جناب حکیم وجاہت حسین بن حکیم احمد علی

آپ نے درسیات جناب مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور جناب مولوی الٰہی بخش صاحبؒ نے بغرض تحصیل علم طب آپ کو لکھنؤ روانہ کیا اور آپ کے اخراجات کا انتظام فرما دیا۔ وہاں جاکر جناب مولوی واجد علی صاحب فرنگی محل سے بعض درسیات دہرائیں اور طب جناب حکیم احمد علی خاں تلمیذ حکیم مرزا محمد علی خاں لکھنوی جو کے از اطباء شاہی تھے، پڑھی اور استاد کی خدمت میں آٹھ برس رہے۔ آپ کو نظم و نثر دونوں میں وافی قدرت رکھتی۔ آپ طبیب حاذق تھے۔ علاج اور تشخیص مرض میں آپ کو خوب دخل تھا۔ آپ کی شادی ساتھ مسماۃ صبیحۃ النساء بنت بخشی راحت حسین ساکن حبیب پور سے ہوئی۔ ان سے ایک بیٹا عبدالمالک اور ایک بیٹی مسماۃ منیرن زوجہ شیخ عبدالحی بن مولوی عبدالعزیز مرحوم ساکن محلہ نمو ہیہ شہر پٹنہ۔ آپ کا انتقال ۱۲۸۵ھ میں ہوا۔

گفت غلماں کہ آں مسیح زماں    بسا نبض جو رمی چیند

حکیم عبدالمالک مرحوم کی اول شادی سالحۂ مسماۃ رحیمن بنت شیخ تفضل حسین ساکن موضع کوپا سنگھرا کے ہوئی، جن سے صرف ایک بیٹا روح الدین حسین پیدا ہوئے اسکے بعد مسماۃ رحیمن نے انتقال کیا۔ اس کے بعد آپ کا ازدواج صبیۂ قاضی فرخ حسین ساکن پھلوانواں سے ہوا، ان سے دو بیٹیاں پیدا ہوئیں۔ مسماۃ فاطمہ زوجہ غلام محمد بن حکیم فضل حسین بن قاضی فرخ حسین۔ مسماۃ عصمت زوجہ ڈاکٹر ابراہیم بن یعقوب بن مولوی امداد حسین پچھرہ۔ آپ کا انتقال روز یکشنبہ ہفتم صفر ۱۳۰۳ھ کو ہوا۔




## جناب حکیم عبدالنصیر بن حکیم احمد علی

آپ کی پیدائش ۱۲۵۲ھ میں ہوئی تھی۔ آپ کے صغر سنی میں آپ کے والد ماجد حکیم احمد علی صاحب کا انتقال ہو گیا، آپ کے برادر عم زاد جناب حکیم ارادت حسین مرحوم نے آپ کی تعلیم کی۔ مختصراً آپ نے

حکیم صاحب سے پڑھیں اور علم طب اپنے برادر حقیقی حکیم وجاہت حسین صاحب سے پڑھا۔ فقہ و اصول وغیرہ میں جناب مولوی محمد عظیم صاحب سے اور معقولات میں جناب مولوی اصغر حسین صاحب پیش امام امامیہ مدرسہ سے تلمذ حاصل تھا۔ آپ کو علم طب میں عمدہ مہارت تھی۔ آپ خوش اخلاق صاحب مروت تھے۔ آپ کی اول شادی مسماۃ لطیفن بنت قطب الدین صاحب ساکن موضع حبیب پور ڈمری سے ہوئی، مگر افسوس کہ آپکی اہلیہ بعد شادی صرف ایک برس بقید حیات رہ کر لاولد انتقال کیا۔ بعد عرصہ دراز باقتضائے ضروریات دنیوی آپ نے غیر برادری میں نکاح کیا۔ اس محل سے آپ کو ایک بیٹی مسماۃ شمس النہار زوجہ حکیم رفعت حسین ساکن محلہ عالم گنج اور ایک بیٹا محمد بشیر بعمر دوازدہ سالہ انتقال کیا۔ دوسرے بیٹا حکیم محمد نذیر مدظلہ اس وقت آپ کے خلف الرشید ہیں، جن کی شادی ساختہ صبیہ مولوی محمد عمر صاحب بمقام بہار ہوئی اور جناب نے بوقت عصر ۱۵ مارچ ۱۹۱۹ء رحلت فرمایا۔

حکیم عبدالنصیر صاحب مرحوم

محل اولیٰ مسماۃ لطیفن مرحومہ لا ولد

محل ثانیہ مسماۃ شبراتن غیر برادری

حکیم محمد نذیر صاحب

قطب الدین

مسماۃ شمس النہار

## ترجمہ حکیم ارادت حسین خلف الصدق مولوی اولیاء علی

حلیہ — قد میانہ۔ رنگ گورا۔ چہرہ پر چیچک کا داغ بکثرت اور نحیف الجثہ۔ طفولیت۔ آپ کی والدہ ماجدہ مسماۃ سعیدہ بنت مفتی محمد مبین بن مفتی محمد افضل جعفری ساکن قصبہ پھلواری تھیں۔ آپ ستواسہ پیدا ہوئے تھے۔ اسلئے ایسے کمزور تھے کہ ماں کا دودھ نہیں پی سکتے تھے۔ صرف روئی کا پھاہا دودھ میں تر کر کے آپ کے منہ میں دیدیا جاتا۔ چند ماہ کے بعد اس لائق ہوئے کہ ماں کا دودھ پی سکیں۔ مگر بوجہ آپ کی والدہ کے انتقال کے آپ کی خالہ اور ممانی صاحبان نے

آپ کی رضاعت کی۔ یہ خلقی کمزوری تمام عمر آپ کے دامنگیر رہی۔ آخر عمر میں قریب بیس برس کے آپ ضیق النفس میں مبتلا رہے لیکن محض اپنی ہمت اور استقلال طبیعت سے یوم وفات تک امور عظام انجام دیتے رہے۔ آپ مولوی فیاض علی صاحب کے ہم عمر اور ہم سبق تھے۔ آپ بچپن سے نہایت متقی و پرہیزگار، دیندار صوفی صافی تھے۔ آپ نے کبھی ایام جوانی میں اپنے عمر عزیز کو لہو و لعب میں ضائع نہ کیا۔ بچپن میں ایک مرتبہ خرابی طعام کی شکایت آپ زبان پہ لائے تھے کہ ہوشیار ماں نے سلیم فرزند کو یوں جواب دیا: "ابھی نہالے کھانے کا وقت تو آیا نہیں ہے"۔ اسکے بعد سے تمام عمر آپ تلخ و ترش کی شکایت زبان پر نہیں لائے۔

تعلیم۔ آپ نے درسیات از اول تا آخر جناب مولوی احمد اللہ صاحب رح سے پڑھی اور سند حدیث و تفسیر جناب مولانا ولایت علی رح سے حاصل کی اور فیض باطنی بھی جناب مولانا ممدوح سے علی وجہ الکمال حاصل کیا۔ آپ مولانا رح کے خلفاء عظام سے تھے اور آپ کے مجلس شوریٰ کے ایک رکن بھی تھے۔ وعظ و ہدایت اور تلقین کا کام بھی انجام دیتے۔ آپ نے علم طب اپنے عم مکرم حکیم احمد علی صاحب سے حاصل کیا تھا۔

مطب۔ حکیم احمد علی صاحب کے انتقال کے بعد دیگر اساتذہ فن طب سے استفادہ کی غرض سے آپ کا قصد لکھنؤ جانے کا تھا۔ کیونکہ ایک دو کتابیں طب کی باقی رہ گئی تھیں۔ اور صحبت استاد کا بھی موقع آپ کو کم ملا تھا۔ مگر آپ کے مرشد مولانا ولایت علی رح کو اس ارادہ کی خبر مل گئی۔ مرشد نے آپ سے فرمایا کہ صحت دنیا اللہ کے اختیار میں ہے۔ علم و تجربہ پر موقوف نہیں ہے۔ اہل علم دوست کبھی بھی علم و ثروت سے سیر نہیں ہو سکتا۔ اللہ کے بھروسہ پر اپنے استاد اور چچا کے مطب پر بیٹھ جاؤ اور اللہ سے اعانت و فضل کی دعا کرتے رہو۔ مولانا رح نے اپنے مریدوں اور قرابت مندوں کو بھی آپ سے علاج رجوع کرنے کے لئے ارشاد فرمایا۔ اللہ نے بات کی بات میں آپ کے مطب کو عجیب حیرت انگیز رونق بخشی۔ شروع میں بعض کہنہ مشق اطباء نے آپ کی نوجوانی کی بنا پر مضحکے، طعنے اور مخالفت سے کام لے (آپ کے استاد مرحوم کے ساتھ ہمعصروں کا انداز اس سے کہیں بدرجہا سخت رہ چکا تھا)۔ آپ نے ہمیشہ صبر و حلم اور احسن الی من اساء پر عامل رہ کر مخالفوں کو تحمل و شرمندہ کیا

اور اپنی جودت و فطانت طبع سے مہارت و حذاقت فن کا جوہر کمال ثابت کر دیا۔
تشخیص مرض اور اسلوب علاج آپ کا نہایت عمدہ تھا۔ دست شفا تو اللہ نے ایسی دی تھی کہ لوگ اس کو کرامات سمجھتے تھے۔ ہزاروں مایوس العلاج نے آپ کے ہاتھوں سے صحت پائی۔ تمام ہندو مسلمان شیعہ سنی آپ کے نسخوں کو تبرک سمجھ کر نہایت عقیدت سے نے کر استعمال کرتے۔ روزانہ پانچ چھ سو نسخوں سے کم نہیں آپ کے مطب سے تقسیم پاتے تھے۔ آپ کا ایک ہاتھ نبض پر ہوتا اور دوسرا نسخہ پر اور مرضیٰ اپنے احوال کہتے جاتے اور اللہ کے اذن سے لوگ شفا پاتے۔ تمام اہل برادری کیا امیر کیا غریب سب کو بلا فیس دیکھتے اور بلا قیمت دوا دیتے۔ آپ کا روزانہ معمول تھا کہ علی الصباح جار و اقربار کے مریضوں کو دیکھتے ہوئے مطب پہنچتے اور وہاں بیٹھ کر ہر ایک کا علٰحدہ علٰحدہ نسخہ تحریر فرماتے۔ یہ آپ کے قوت حافظہ و ممیزہ کی غایت نادر (مگر سچی) مثال ہے۔ اسکے علاوہ طلبا، غربا و مساکین بھی چالیس پچاس روز آپ کے مطب سے مفت دوائیں لے جاتے۔ البتہ اہل استطاعت خصوصًا اُمرار و رؤساسے فیس اور قیمت دوا آپ لیا کرتے تھے۔ تو خذ من اغنیائھم وترد علی فقرائھم کا مضمون تھا۔ آپ کے مطب میں ہر قسم کی ادویہ مفردہ و مرکبہ۔ معاجین وحبوب سفوف و شربت و عرق وغیرہ نہایت عمدہ موجود رہتے تھے۔ جتنے مستعلجین آپ سے نسخہ لکھواتے، دوا بھی آپ ہی کے مطب سے لیتے۔ ایسا ہجوم مستعلجین کسی طبیب کے دروازہ پر دیکھا نہ سُنا۔
اکتساب۔ اللہ نے اپنے فضل و کرم سے آپ کے مطب کی آمدنی میں بڑی برکت دے رکھی تھی۔ آپ نے اپنی اہلیہ کا مہر گراں ادا فرمایا اور کئی مواضعات بھی خرید کئے۔
علاوہ مشاغل طبابت اور زمینداری کے آپ ذوق تجارت بھی رکھتے تھے۔ ادویات معرفۂ کشتیوں پر منگا کر فروخت کرتے۔ کلکتہ سے معدنیات۔ سونا، چاندی، لوہا وغیرہ منگا کر رکھتے اگرچہ مشغلہ تجارت میں آپ کو نمایاں کامیابی نہیں ہوئی۔
تدریس۔ باوجود غایت عدیم الفرصتی کے بھی آپ مشغلہ درس و تدریس جاری رکھتے۔ اس فقیر کو بھی آپ کے شاگردی کا شرف حاصل ہے۔ صحاح ستہ وغیرہ جناب ہی سے پڑھی ہے

آپ نہایت ذہین و ذکی تھے۔ علم معقول و منقول دونوں میں آپ کو مہارت تھی۔ مکّہ معظمہ کے تیرہ برس کے عرصہ قیام میں آپ کے درس قرآن و حدیث میں بڑے بڑے علماء و فضلاء عرب و ترک وغیرہ آتے، اور آپ کے حسن بیانی، قرآن فہمی اور حدیث دانی کی داد دیتے۔ بعض عرب آپ کے شاگرد بھی تھے۔

مناسخہ و مناظرہ۔ علم حساب و ریاضی میں آپ کو کمال دخل تھا۔ بڑے بڑے طویل الذیل مناسخے آپ کے بائیں ہاتھ کے کھیل تھے۔ ان کو اس قدر جلد لگاتے کہ لوگ حیران رہ جاتے۔ کچھ اسی پر منحصر نہیں، بلکہ آپ ہر کام کو بحسن و خوبی نہایت سرعت کے ساتھ انجام دیتے۔ اللہ نے قوت برق گویا آپ کو عطا کی تھی۔ جناب مولانا محمد فصیح صاحب غازی پوری قدس سرہٗ سے اس صادق پور میں جب مناظرہ ہوا تھا، اس وقت آپ بھی بمعیت جناب مولانا فیاض علی مناظر تھے اور مقامات بحث عنہا کتابیں کھول کر دکھانے جاتے تھے۔

رفاہ عام۔ بار دوم جب آپ ۱۲۸۱ھ میں مکّہ معظمہ تشریف لے گئے اور تیرہ برس وہاں قیام فرمایا۔ اس عرصہ میں آپ نے بہت سے امور عظام خیر انجام دیئے۔ بطور نمونہ کے دو ایک ان میں سے لکھتا ہوں۔

(۱) نہر مدت سے بند تھی۔ آپ نے حجاج اور عرب و عجم سے چندہ فراہم کر کے اس کو صاف کرایا۔ (۲) منیٰ میں رمی جمرات کے پاس سڑک نہایت تنگ تھی۔ رمی جمرات کیوقت لاکھوں آدمیوں کا گزر اس راستہ سے ہوتا اور اس کے آگے سڑک نہ ہونے کی وجہ سے لوگوں کو رجعت قہقری کرنی پڑتی۔ اکثر حادثہ خون ہوتا اور ضعیف وکمزور پامال ہوا کرتے۔ آپ نے اس کے لئے بھی چندہ فراہم کر کے شریف مکہ و پاشا کی مدد سے پہاڑ کھدا کر نہایت وسیع سڑک تیار کرادی اور جمرات کی پشت پر سے ایک دوسری سڑک نکالی کہ جس سے لوگ ایک طرف سے آدیں اور رمی کرتے ہوئے دوسری طرف سے نکل جاویں۔ مراجعت کی زحمت نہ پڑے۔ اس انتظام سے لوگوں کو ایسا آرام ملا کہ جن لوگوں نے پہلے اس مقام کی تنگی اور اژدحام کی کیفیت دیکھی ہے وہ اس کو خوب سمجھ سکتے ہیں۔
(۳) پانی کی منیٰ میں از حد تکلیف تھی۔ کیونکہ نہر جو مدت سے مکّہ معظمہ آئی ہے وہ منیٰ کی پشت

پر سے گذری ہے اس کے بیچ میں ایک پہاڑ حائل تھا۔ فجر کو آدمی مشک لے کر پہاڑ پر چڑھتا تو قریب دوپہر کے وہاں سے مراجعت کرتا۔ تمام دن میں ایک آدمی دو کھیپ سے زیادہ نہیں کر سکتا تھا۔ آپ نے چندہ کر کے اس پہاڑ کو بھی کھدوا دیا اور منیٰ کے شہر سے نہر تک ایک صاف نہایت عمدہ سڑک بنوا دی کہ جس سے صرف ایک گھنٹہ کی مسافت باقی رہ گئی۔ سابق میں جہاں روپیہ دو روپیہ فی مشک پانی فروخت ہوتا تھا۔ اب فی قربہ دو آنے چار آنے فروخت ہونے لگا۔ اور غربا خود جا کر لے آنے لگے جزاہم اللہ خیرا۔ (۴) مسجد خیف واقع منیٰ کا دروازہ صرف ایک تھا اور وہ بھی چھوٹا اور عین دروازہ پر سلطانی لشکر کا پڑاؤ ہوتا تھا۔ اس سے زائرین مسجد کو سخت تکلیف تھی۔ راہ کی تنگی اور پھر گھوڑوں کی رسیاں۔ لوگ الجھ کر گرتے اور جان تلف ہوتی۔ آپ نے پاشا، افسر، فوج سے ملاقات کر کے فوج کے پڑاؤ کے لئے ہمیشہ کے واسطے جگہ بدلوادی اور اس مسجد کے احاطہ میں ایک بہت وسیع دروازہ بجانب مقابل تعمیر کرا دیا تاکہ ایک طرف سے زائرین مسجد کے اندر آدیں اور دوسری طرف نکل جائیں۔ ان کے علاوہ تیرہ برس کے عرصہ میں آپ نے جو جو کام انجام دیئے اُن کا احاطہ واحصا مشکل ہے۔ ان کاموں کی قدر اہل مکہ ہی خوب جانتے ہیں۔ آپ جب تک مکہ مکرمہ میں مقیم رہے، گھر سے منگا کر اپنا خرچ کرتے رہے۔ وہاں غریبوں اور حاجیوں کا علاج مفت کرتے۔ ہرگز ایک حبہ اُن سے نہ لیتے۔ آپ کے خوش اخلاقی کے وہ لوگ ایسے والا و شیفتہ تھے کہ آپ کا ذکر آتے ہی وہ لوگ آبدیدہ ہو جاتے۔ اس فقیر کو خود بارہا اس کا معائنہ ہوا ہے۔ شریف پاشا اور امرا جو کچھ آپ کو بخوشی نظر کرتے، اس کو وہیں غربا اور مساکین کو دیدیتے۔ اپنی ذات میں کچھ صرف نہ کرتے اور فرماتے میں یہاں دنیا کمانے کو نہیں آیا ہوں۔

احتراز ملازمت شاہی۔ شریف مکہ نے سلطان قسطنطنیہ کے پاس آپ کے تبحر علمی اور حذاقت فن کی تعریف لکھ بھیجا۔ وہاں سے چار ہزار ریال ماہوار پر ایک جگہ پیش کی گئی۔ مگر آپ نے نہایت اصرار کے ساتھ اس عہدۂ جلیلہ سے معافی چاہی۔

تلاوت۔ آپ نے بعد فراغ تحصیل درسیات بزمانہ مطب قرآن مجید حفظ فرمایا تھا۔

آپ کو تلاوت قرآن سے خاص شغف تھا۔ ہمہ وقت قرآن ورد زبان رہتا۔ صرف ضروری باتیں کرتے۔ آپ ہمیشہ سے کم سخن تھے بھی۔ آپ کی تقریر و گفتگو قَلَّ و دَلَّ ہوتی۔

**ریاضت** ۔ آپ کے لباس اور خورد و نوش نہایت سادہ اور کم قیمت ہوتے۔ آپ اپنے کپڑے اپنے ایک عطار صاحب کے حوالہ فرماتے اور ان کی اہلیہ فن خیاطی سے عدم واقفیت کے باعث موٹا جھوٹا تیار کر دیتیں اور آپ اُسے خوشی خوشی زیب تن فرماتے۔ سادہ لوحی اور اعلیٰ خیالی آپ کے اصول زندگی سے تھی۔ البتہ انفاق فی سبیل اللہ کا خوب شوق تھا۔ جمع دولت و مال کا ذوق نہ تھا۔ سنہ ۱۲۷۶ھ میں جب حج بیت اللہ کو تشریف لے گئے تو وہاں بھی نہایت فراخدلی کے ساتھ خیر و صدقات کیے۔

**عفو** ۔ ایک مرتبہ ایک عرب مریض کو آپ نے مسافر نوازی کے خیال سے مطب میں جگہ دی، عافیت رسانی کے کل سامان کر دیے اور برابر اس کی ضرورتوں کا خیال رکھتے مگر وہ ایک قیمتی نادر اور مستعار کتاب مطب سے غائب کر کے فروخت کر آیا۔ کتاب بعد تلاش دستیاب ہوئی لیکن آپ نے اس سے کچھ بھی تعارض نہیں کیا اور ویسے ہی سلوک جاری رکھا۔ آخرش خود وہ خجل و شرمندہ ہو کر روانہ ہو گیا۔

**زُہد** ۔ ایک بار آپ کے مطب سے زیورات کا بکس جس میں اغیار کے اور اپنے گھر کے زیورات و جواہر تھے کسی دانستہ شخص نے وہاں سے پار کر دیا۔ ان میں آٹھ ہزار سے کم کی مالیت نہ تھی، لوگوں نے باصرار آپ سے اس شخص کی گرفتاری کے لیے کہا، مگر آپ یہی جواب دیتے رہے "میں بغیر رویت کے کچھ نہیں کرنا چاہتا ہوں، اپنا ایمان روپیہ کے عوض بیچنا نہیں چاہتا" اور آپ نے اپنے جیب خاص سے ان کی قیمت لوگوں کو ادا کر دی۔ جزاہ اللہ خیرا۔"

**خلق** ۔ آپ کا خلق عظیم تھا۔ آپ مرضیٰ و اقربا کی تیمارداری تک کرتے۔ اس نفر کی علالت میں بھائی صاحب خود دوا چھانکر پلاتے اور دوا مالش بھی کرتے۔ باوجود عدیم الفرصتی کے تمام چیزوں کی خریداری آپ کے سپرد رہتی۔ تمام برادری کے زیورات وغیرہ آپ کی معرفت تیار ہوتے۔ مہمان نوازی تو آپ کی خاص شان تھی۔ آپ کا دل محبت کا خزانہ تھا۔ عزیزی

محمد یوسف جعفری ایام طفلی میں جب اپنی ماں کے ساتھ مکہ معظمہ گئے تھے تو حکیم صاحب اور لوگوں کا تو خیال کرتے ہی تھے اس بچہ کو بالالتزام اپنے ساتھ کھلاتے اور اپنے سے جدا نہیں ہونے دیتے۔ آپ حلیم، کریم، متین، منکسر، کاظم اور خوش مزاح انسان تھے۔ امور تمدن وسیاست میں بھی آپ کی فہم بلیغ تھی۔

**وفات** — آپ کا انتقال مکہ معظمہ میں بعمر چھپن برس ہوا۔ آپ کی قبر جنت المعلی میں مزار جناب حضرت خدیجۃ الکبری رض کے دائیں جانب واقع ہے۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ والحقہ بالمھاجرین الذین ھاجروا وجاھدوا مع نبیک صلعم۔ قطعہ تاریخ رحلت از نتیجہ فکر مولینا محمد سعید صاحب ؎

عالم و متقی و ماہر طب ؛ متمسک بکتاب و سنت ۔ نام او بود ارادت حسین کرد از ہند بہ مکہ ہجرت
بود مشغول عبادت شب و روز ؛ رحمت پرست چو آمد رحلت گفت تاریخ ملک وقت رحیل ؛
رفت از مکہ بسوئے جنت ؛ ۱۲۹۴ھ

دوسرے قطعہ میں آپ کی تاریخ وفات مشتاق جنت ۱۲۹۴ھ ہوئی ہے۔

**اولاد و احفاد** — آپ کی اول شادی مسماۃ سلیمہ بنت شیخ ریاض الحق صاحب سالارپوری سے ہوئی، ان سے کئی اولاد ہوئیں (۱) مسماۃ حلیمہ زوجہ ثانیہ حکیم مولوی عبد الحمید مرحوم۔ یہ لاولد اس دنیا سے رخصت ہوئیں۔ آپ نہایت سلیقہ مند، صابرہ، ضابطہ، عقیلہ، عفیفہ، عابدہ اور کریم النفس تھیں، شوہر کی خوشنودی اور احترام کا از بس خیال رکھتیں۔ ترجمہ قرآن سے آگاہ تھیں اور تلاوت قرآن کا التزام رکھتیں۔ حقیقت یہ ہے کہ برادری میں اپنی مثال آپ تھیں۔ (۲) مولوی اسمٰعیل سفر حجاز میں آپ کے ساتھ تھے۔ وہاں پہنچ کر چند برس کے بعد اٹھارہ برس کی عمر میں لاولد رحلت کی مسماۃ صابرہ زوجہ سید وحید الدین مختار بن سید صمصام الدین وکیل بن سید سلطان علی صدر امین بن سید فضل اللہ رئیس قصبہ میر۔ آپ بھی سلیقہ مند، ہوشمند، عابدہ اور مجیدہ تھیں (۴) مولوی محمد یعقوب مرحوم ان کی شادی مسماۃ فاطمہ بنت جناب حکیم امیر حسن مرحوم ساکن گرائی کہنہ ضلع پٹنہ سے ہوئی (۵) محمد داؤد اس نے بعمر شش سالہ انتقال کیا۔ آپ کی دوسری شادی آپ کے مرشد مولانا ولایت علی نے بنظر ترویج سنت مسماۃ نعیمن بنت جناب حکیم احمد علی مرحوم سے کر دی تھی۔ اس محل سے صرف [illegible] بیٹے ہوئے (۱) محمد ابراہیم جس نے دو برس بعد زندہ رہکر قضا کیا۔ (۲) مولوی محمد اسحاق مرحوم اس عزیز کی شادی ساتھ زبیدہ خاتون بنت شیخ

# مولوی محمد یعقوب صاحب مرحوم بن حکیم ارادت حسین صاحب مرحوم

جناب حکیم صاحب کے چوتھے فرزند تھے۔ جناب کی پیدائش غالباً سنہ ۱۲۷۰ھ میں ہوئی ہوگی جناب کے والد ماجد آپ کو سنہ ۱۲۸۰ھ میں دہ سالہ چھوڑ کر عازم مکہ ہوئے اور آپ کی تعلیم و تربیت آپ کی والدہ ماجدہ کے سپرد رہی۔

**بچپن** — زمانہ طفلی کی کوئی حرکت نازیبا یا چلبلاپن کی سنی نہیں گئی۔ ازبس نیک تھے۔ مکتب کے فاضل اوقات میں ماں کی خدمت میں حاضر رہتے یا بادشاہ والدہ مولوی محمد حسن صاحب مرحوم یا مولوی محمد یقین صاحب مرحوم کی خدمات میں حاضر ہوتے اور ان کی معیت میں دور دور تک سیر کو جاتے اور نصائح کیمیا اثر سے فیضیاب ہوتے۔ مگر جناب کو زیادہ صحبت مولوی محمد یقین صاحب کی رہی اور انہیں کے رنگ میں رنگے جزاہ اللہ حسنا جناب کے تخیلات میں کبھی نرمی گرمی نہیں پیدا ہوئی۔ یکساں پختگی تھی۔ خالص صادقپوری قدیم رنگ تھا۔

**تعلیم** جناب کی تعلیم کے لئے غالباً جید معلم دستیاب نہ ہو سکا، جیسا کہ مولوی صاحب مرحوم کی گفتگو سے مترشح تھا۔ بہرکیف جناب نے مکان ہی پر زیر نگرانی والدہ ماجدہ تعلیم پائی اور مختصرات سے فارغ ہو کر بہ بعض کتابیں مولوی محمد حسن صاحب مرحوم و نیز حکیم مولوی عبدالحمید صاحب مرحوم سے شروع کی تھیں کہ جناب سخت علیل ہوئے اور بعد صحت آپ کی والدہ ماجدہ نے اپنی جدی قرابت میں آپ کی شادی کرا دی اور انتظام زمینداری بعد تقسیم جائداد سپرد کر دیا۔ اسی مصروفیت نے تکمیل درسیات و مشاغل علمی سے باز رکھا۔

**عام زندگی** — زمانہ شباب میں بھی زہد و اتقا جناب میں ازبس تھا۔ نیک صحبتوں کا شوق تھا۔ تاہم ملبوسات اور رہائش میں قدرے طبیعت دادی تھی۔ چمن و اسپ سواری کا بھی برابر شوق تھا، مگر یہ بھی حد اعتدال سے کبھی نہ گزرا۔ حقہ کا خاص اہتمام تھا۔ کچھ عرصہ اہل صادقپور کے نوجوانوں کے اخلاق ڈھیلے پڑ گئے تھے، تو جائے اجتماع محلہ بھر میں صرف آپ کا مکان تھا۔ تاہم جناب متاثر نہیں ہوئے۔ کبھی اسراف نہیں کیا۔ خانہ داری یا

زمینداری اپنی والدہ اور نسبتی بھائی مولوی سید وحید الدین صاحب مرحوم کے مشورے سے کرتے، سال میں تین چار ماہ مواضعات پر جاتے۔

**اخلاق** — جناب کے مزاج میں شیخی شان اور امارت نہ تھی۔ ہر کس و ناکس سے ملنے۔ اس کے یہاں جاتے۔ اس کی خوشی غمی میں شریک ہوتے۔ کبھی اپنی تعریف بڑائی نہیں چاہتے بلکہ بعض وقت اس سے ناراض ہو جاتے۔ انکساری کا یہ حال تھا کہ ہر جگہ ماتحت رہنا۔ امامت سے احتراز رکھنا پسند کرتے۔ لڑائی ونزاعات و دیگر لغویات سے علٰحدہ رہتے۔ والّذین ہم عن اللغو معرضون اپنے بیگانوں کو قرض دیتے اور اس کی وصولی نرمی سے کرتے یا معاف کرتے۔ مہمان نوازی اپنے نانا شیخ ریاض الحق صاحب مرحوم سے ترکہ میں پائی تھی۔ اس کبر سنی میں بھی مہمانوں کے ساتھ کھانا کھاتے اور انتظار سے تکلیف اٹھاتے لیکن اپنے لڑکوں پر بھی اس کام کو نہ چھوڑتے من کان یومن باللہ والیوم الاخر فلیکرم ضیفہ ۱۲ بخاری کبھی کھانے میں تکلیف کو راہ نہ دیتے۔ جناب کی ایسی مہمان نواز طبیعت کا خاندان میں شاید کوئی دوسرا ہو۔ دوسروں کے مہمان آپ کے مہمان بنتے اور بلا تعارف لوگ آپ کے مہمان ہوتے۔

**عجب واقعہ** — ایک اجنبی مہمان آپ کے یہاں ہفتہ عشرہ مقیم رہے۔ وقت پر آپ کے شامل کھانا کھاتے۔ شب کو آرام کرتے اور دن بھر اپنی ضروریات سے باہر رہتے۔ دس روز کے بعد آپ نے مولوی مجیب اللہ صاحب و مولوی عبدالسلام صاحب مرحوم سے دریافت فرمایا کہ آپ لوگوں کو اس نئے مہمان سے کچھ تعارف ہے؟ جواب نفی میں ملا۔ پھر بھی کشادہ پیشانی مہمان نوازی جاری رہی اور دو ایک روز بعد بلا تعارف عجیب مہمان رخصت ہو گئے۔

اعزا و احباب کی ملاقات کا خاص اہتمام تھا۔ تقریبات و عیادت کے علاوہ اکثر تمام جگہ تشریف لے جاتے اور تفصیلی ملاقات فرماتے۔ جب تک ہر بچہ کو اپنی نظر سے نہ دیکھ لیتے تسکین نہ ہوتی۔ تقریبات عیادت، تعزیت کے لئے قریبی اور دشوار گذار مقامات کا سفر کرتے۔ آپ کے اخلاق مجسم و پاکبازی کی وجہ سے لوگ اپنے عزیزوں کو آپ کے حضور رکھتے تھے۔ آپ کے ایسے کئی احباب تھے، جن سے محض اللہ کے لئے

محبّت تھی اگرچہ ان سے لقا نہ تھی۔ در حلال تحا باقی اللہ۔ ہندو سے بھی مراسم اخلاق قائم رکھتے۔ مسافر نوازی کے لئے آپ کی ذات مخصوص تھی۔ آپ کی دعوت بھاری ہوتی۔ خاص و عام یکساں ہوتے۔ یطعمون الطعام علی حبّہ مسکینا و یتیما و اسیرا۔

اطاعت ــ خلاف شرع یا غیر منصفانہ امور میں آپ کسی کی نہیں سنتے ورنہ اپنے ہر بزرگ کی فرمانبرداری اور ادب کرتے۔ اپنی بڑی بہنوں کا غایت ادب و لحاظ رکھتے اور لطف عتاب اٹھاتے۔ جناب کی والدہ کا مزاج سخت واقع ہوا تھا۔ محض ادنیٰ امور پر سخت گرفت فرماتیں، اور آپ دست بستہ ایک پانوں پر گھنٹوں اس وقت تک کھڑے رہتے جب تک کہ صفائی طبیعت کے متعلق آپ کو کافی اطمینان نہ ہو لیتا۔ یہ واقعات پوشیدہ طور پر پیش نہ آتے تھے۔ بلکہ اعلانیہ یہ سلسلہ شرف تا ہوش والدہ ماجدہ مرحومہ قائم رہا۔ آپ صاحب اولاد کیا صاحب داماد ہو چکے تھے، مگر جناب نے تو کبھی اُف کیا اور نہ حرف شکایت زبان پر لائے۔ وقضی ربک الا تعبدوا الا ایاہ وبالوالدین احسانا ہ اما یبلغن عندک الکبر احدھما او کلاھما فلا تقل لھما اف ولا تنھرھما وقل لھما قولا کریما ہ واخفض لھما جناح الذل من الرحمۃ وقل رب ارحمھما کما ربیانی صغیرا۔ السمع والطاعۃ آپ کا طرۂ امتیاز تھا۔ اور یہی آپ کے فرخندہ عالی و اطمینان زندگی کا موجب تھا۔

قرابت ــ قرابت اور رشتہ کا لحاظ جناب کو ازبس تھا۔ مہما امکن پورا پورا حق صلہ رحم ادا کرتے اور قرابت کے ہر جوڑ و بند سے خوب واقفیت رکھتے تھے۔ اور مردہ رشتہ مندیوں کو جگاتے، مگر کبھی کسی کے خانگی نزاع میں نہ پڑتے۔ نہ کسی کی جانبداری کرتے نہ رنج خریدتے۔

اخلاص و محبّت ــ آپ مجسم محبت تھے۔ آپ جس سے ملتے بے ریا اور بے غرض ملتے۔ نہایت فراخدلی اور اشتیاق سے ملتے اس کے لئے سفر فرماتے لطف برادری آپ کی ذات سے قائم تھی۔ آج اُس پیکر محبت کے لئے لوگوں کے دل چٹکیاں لے رہے ہیں۔ مریض کے لئے لطف عیادت غمگین کے لئے لطف تعزیت، نفر یاب کی رونق افزائی

عنقا ہوگئی۔ معاوضہ اور بدلے کا مطلق خیال نہ تھا کسی کے متعلق حرف شکایت زبان پر نہ لاتے۔ اس لذت سے وہی نفوس واقف ہیں، جو محظوظ ہو چکے ہیں۔

عفو۔ آپ کسی سے زیادہ دیر تک رنج نہیں رکھتے۔ اکثر فراموش فرماتے۔ التجا پر جلد معاف فرماتے اگر گرہ سخت پڑجاتی تو اللہ سے اُمید عفو کا زبان پر لانا دل کو بیتاب کر دیتے اور صفائی قلب کے لئے اکسیر کا کام کرتا ایک شخص کے مستقل بے عنوانیوں سے جناب کے دل میں تا دیر پڑ گئے تھے۔ آخرش مصائب نے اس کی اصلاح کی اور معافی کے لئے سفارش بھیجا کسی طرح جناب کی طبیعت نرم نہیں ہو رہی تھی۔ وہ بھی مزاج سے واقف تھا۔ آخرش اس کے یہ الفاظ جناب جب اللہ کی مخلوق کے قصور کو دل سے بھولنا نہیں چاہتے تو اس غفار سے اپنے متعلق کیونکر توقع رکھتے ہیں " (الا تحبون ان یغفر اللہ لکم) کہنا تھا کہ خاص کیفیت طاری ہوئی اور آنکھیں دیر تک اشک بار رہیں، پھر حرف شکایت زبان پر کبھی نہ لائے

عبادت ۔۔ عبادت کا جناب کو بچپن سے شوق تھا (شاب نشاء فی عبادۃ اللہ ورجل قلبہ معلق فی المساجد۔ قد افلح المومنون الذین ہم فی صلاتہم خشعون۔ صلوٰۃ پنجگانہ باجماعت مسجد میں ادا فرماتے۔ نوافل تہجد۔ جمعہ کی سختی سے پابندی کرتے۔ عرصہ علالت میں اسی کی حسرت تھی۔ تنہائی میں فرمایا کرتے " شامت آئی کہ موتیا بند قدح کرا آئی۔ دیکھئے کتنے جمعے ناغہ ہوتے ہیں۔ رات کی نماز چھوٹ گئی۔ مسجد کی حاضری گئی۔ حالانکہ جب کبھی صلاحیت پاتے، سواری پر یا پیادہ پا جمعہ اور پنجگانہ میں مسجد حاضر ہوتے۔ اقربا۔ احباب سب کے لئے نہایت لجاجت اور بے چینی سے اخیر شب میں دعا مانگا کرتے (اورجل ذکر اللہ خالیا ففاضت عیناہ) حج کا جناب کو نہایت شوق تھا۔ تین حج کر چکے تھے، لیکن کبھی سیری نہیں ہوئی۔ دیار یار کا ہر وقت تذکرہ کرتے۔ شاید ہر بار شوق کو اور تازیانہ ہوتا تھا۔ ع

ہو المسک ما کررتہ تیضوع

دعا حکیم ارادت حسین صاحب سے آپ کے ترکہ میں آئی تھی۔ پہلے حج کے بعد ہی آپ کی طبیعت میں نہایت پختگی آگئی۔ ہر قسم کی طبیعت داری لباس۔ چمن کی آرائش۔ تمباکو

کا ذوق۔ دفعۃً رخصت ہو گئے۔ اب جتنا ذوق تھا، اس مریض کا حصہ کم تھا۔ آپ کی غایت سادگی اور پوشیدہ صدقات کے باعث اکثر احباب و اقربا، آپ سے بے جا حسن ظنی۔ و کفایت شعاری اور انتظام کی شکایت رکھتے تھے۔ ورجل تصدق بصدق فاخفاھا حتی لا تعلم شماله ماتنفق یمینه۔ مگر اس راز سے مخصوصین واقف تھے اور بعد رحلت تو ایسا راز منکشف ہی ہو جاتا ہے۔

صدقات — ادائے صدقات میں مراتب منازل کا خاص لحاظ تھا، اگرچہ جناب غایت اخفا رکھتے پھر بھی کوئی شعبہ جناب سے غالباً چھوٹنے نہیں پایا۔ ذوی القربیٰ۔ ابن السبیل فی سبیل اللہ۔ مساجد۔ مدارس وغیرہ کا خاص خیال رکھتے (وات ذا القربیٰ حقه والمسکین وابن السبیل ولا تبذر تبذیراً) اخراجات سالانہ سے جو کچھ باقی بچتا وہ اللہ کی راہ میں دیتے۔ لن تنالوا البر حتیٰ تنفقوا مما تحبون۔ کی تحصیل کے درجہ کے ذوق میں بہترین معاش فرخت کر دی۔ وقف کرنے کے سخت خلاف تھے۔ فرماتے خیرات میں لوگوں کی نیتوں کو خراب کرنا اور بار دینا دانشمندی کی بات نہیں، اس لئے آپ نے کسی امر کی وصیت نہ کی۔

حقوق — میں مراتب کا لحاظ از بس تھا۔ عدل و قسط کی پوری نگرانی رہتی تھی۔ اولاد کی عافیت کا خیال تا دم مرگ رہا اور برتاؤ ہر کے ساتھ مساوی رہا لین دین میں جزئیات پر نگاہ رکھتے۔ قدیم ملازمین کے ساتھ دل میں خاص الفت رکھتے۔ غرض آپ کی خائف باللہ زندگی تھی۔ آپ نے اپنی اہلیہ مرحومہ (جن کی کیفیت آپ سے غالباً کم نہ تھی) کے انتقال سے چھ ماہ پیشتر اپنی کل جائداد اولاد کو تقسیم کر دی اور کامل عدل کا لحاظ رکھا۔ بعد انتقال اپنی اہلیہ غفر لہا کے آپ نے اپنی چھوٹی بھابی کے (جن کو آپ کی چھوٹی ہمشیرہ نے آپ کے سپرد کیا تھا اور جو آپ کی بڑی بہو ہیں) کل انتظام سپرد فرمایا۔ بچوں کی مذہبی تعلیم کا از بس خیال تھا اور اپنے حوصلہ اور مذاق کے مطابق کافی صرف فرماتے رہے، الحمد للہ بفضلہ آپ کے منجھلے صاحبزادے مولوی حکیم عبدالوہاب سلمہ نے درسیات اختتام کو پہنچائی ہے انشاء اللہ، اللہ الودود سرلابیہ کی امید

وابستہ ہے۔

**مرض وفات** ۔ جناب کے چشم راست میں نزول الماء کی شکایت تھی اسکی اصلاح قدح کے قبل جب قارورہ کا امتحان کیا گیا تو قارورہ غایت درجہ زلالی تھا یعنی رطوبت ثانیہ جسے اصطلاح ڈاکڑی میں البومن کہتے ہیں مملو تھا۔ دس روز کے توقف کے بعد موتیا بند کا قدح ہوا اور اس میں حاصی کامیابی نظر آئی۔ لیکن ایک ماہ کے بعد عام صحت میں مدوجزر رہا۔ قبض۔ غذا سے نفرت۔ اضمحلال، اعضا شکنی کی تکلیف رہی۔ رحلت سے ایک ہفتہ قبل امتدادِ بَیِّنْ پیدا ہوا۔ ایڑی میں ورود بلغم لزج کے ساتھ خون آنا۔ اعضا شکنی اور کرب۔ غذا اور دوا سے نفور۔ چنانچہ بروز چہارشنبہ بوقت ۴ بجے صبح آپ نے فرمایا، آج بھر جسم خوب دباؤ کل آرام سوؤں گا۔ جو بوقت مغرب ظہور پذیر ہوا۔ تقریبًا ایک گھنٹہ افاقہ الموت رہا۔ بعد استنجا نماز کا وقت دریافت کیا اور تیمم کیا۔ بیٹھ کر ادائے صلوٰۃ سے معذوری ظاہر کی۔ لیٹ کر نماز کے لئے تحریمہ باندھ کر کچھ پڑھنا شروع کیا کہ دو چار خفیف سی ہچکیاں آئیں اور روح قفس عنصری سے جدا ہوگئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ تمو ہیہ مقبرہ خاص نشینی غربی زیر دیوار جنوبی حصہ میں جو تقریبًا دو سال قبل مولوی عبدالحکیم صاحب مرحوم کے لئے کھودی گئی تھی مدفون ہوئے۔ وقت رحلت مغرب ۲۸ رجمادی الاخر ۱۳۳۹ھ مطابق ۹ مارچ ۱۹۲۱ء شب پنجشنبہ بعمر ۶۹ سال وفات پائی۔

**قطعہ تاریخ رحلت از نتیجہ فکر جناب مولوی حکیم محمد شریف صاحب عباسی اختر پھلواروی ثم عظیم آبادی**

مولوی یعقوب مقبول اِلٰہ
گشت در تحریمہ کز حکم قضا
درحقیقت رو نورد خلد شد
چوں بگور اندر شد آں مخفی دریغ
سال رحلت از من بیمار آہ

زدہ لب در حالت طاعت برفت
زیں مکان در منزل رحمت برفت
ظاہر اگرچہ سوئے تربت برفت
از تنم جاں باعث راحت برفت
فخر عمگیں گفت در جنت برفت

۱۳۳۹ھ

خواب — مولوی محمد یوسف صاحب جعفری فرماتے تھے کہ میں مرحوم و مغفور کی علالت سے آگاہ نہ تھا۔ ایک روز بوقت صبح میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں چند شخصوں کے ساتھ نماز مغرب کی امامت کر رہا ہوں۔ تحریمہ باندھنے کے ساتھ سامنے سے بادل صاف ہو کر آفتاب نمایاں ہو گیا۔ اس لئے لوگ وقت کے انتظار میں اسی جگہ کھڑے رہے اور تھوڑی دیر میں غروب ہو گیا میں نے پھر امامت کی۔ خواب سے بیداری کے ساتھ دل نے تعبیر یہ بتایا کہ ہم میں سے کسی اہل اللہ کی طلبی ہے۔ دوسرے یا تیسرے دن خبر انتقال پرملال ملی۔

خلاصہ — غایت صلح پسند۔ فتنہ سے دور رہنے والے عابد۔ خائف باللہ۔ مخلص، پیکر محبت، وضع و خیال کے پختہ۔ اللہ کی راہ میں انفاق کے لئے بے چین ہو جانے والے۔ مہمان نواز۔ قرابت کے سمیٹنے والے۔ عالم انساب خاندان بے نفس و بے ریا ہر شخص کو اپنے سے افضل سمجھنے والے اور اپنی کیفیت باطنی سے لوگوں پر اثر ڈالکر جماعت صلوٰۃ و اجتماع قائم رکھنے والے۔ جناب مولانا عبدالرحیم صاحبؒ نے خبر وفات سُن کر بے ساختہ بصد حسرت فرمایا کہ آج ہمارے خاندان اور محلہ کا قطب رخصت ہو گیا۔ إنا لله وانا اليه راجعون۔

اولاد و احفاد — مسماۃ شہربانو مرحومہ اس لڑکی کی تعلیم مولوی حکیم سید احسین صاحب صوفی کے زنانہ مکتب میں ہوئی تھی۔ یہ دینیات سے کافی واقفیت رکھتی تھی۔ نیک صابرہ اور ذی شعور و ہنرمند تھی۔ ۲۸ برس کی عمر میں ۹ ذی الحجہ ۱۳۲۱ھ کو انتقال کیا۔ اللھم اغفر لھا وارحمھا۔ اس کی شادی عزیزی سید محمد سعید پلیڈر سے ہوئی تھی۔ عزیزی عبدالغفار ان کی شادی مسماۃ شاکرہ بنت سید وحیدالدین مختار بن سید صمصام الدین وکیل ساکن قصبہ مبتر سے ہوئی ہے۔ عزیزی مولوی حکیم عبدالوہاب ان کو درسیات نظامی میں مولوی عبدالسلام صاحب مبارک پوری اور مولوی اشرف علی صاحب صادق پوری اور عزیزی مولوی حکیم لطیف حسین مرحوم سے تلمذ حاصل ہے اور فن طب میں مولوی عبدالسلام صاحب (شاگرد حکیم عبدالولی لکھنوی) اور حکیم لطیف حسین مرحوم کے شاگرد رشید ہیں۔ اُن کی شادی عزیزی مذکور الصدر کی صبیہ کلانی مسماۃ قمرالنساء

سے ہوئی ہے۔ عزیزی عبدالستار ان کی پہلی شادی مولوی شمس الحق مرحوم موضع ڈیانواں ضلع پٹنہ کی صبیّہ کلانی مساۃ رشیدہ مرحومہ سے ہوئی تھی۔ دوسری شادی مساۃ شہربانو بنت منشی شیخ ظہیر الدین سالارپوری اسٹیشن مسوڑھی سے ہوئی ہے۔ مساۃ کلثوم اس لڑکی کی شادی بھی عزیزی سید محمد سعید پلیڈر ابن سید وحید الدین مختار مرحوم سے ہوئی ہے۔ مساۃ مریم اس لڑکی کی شادی عزیزی محمد ایوب مرحوم بن مولوی شمس الحق موضع ڈیانواں سے ہوئی ہے۔

## ضمیمہ تذکرہ مولوی محمد یعقوب صاحب ولد حکیم ارادت حسین صاحب صادقپوری رحمۃ اللہ علیہ

**فیض و فیاضی** — مولوی محمد یعقوب صاحب مرحوم نے اپنی اولاد کی تعلیم میں دریا دلی سے اخراجات کیا۔ پہلے تینوں اولاد ذکور مولوی عبدالغفار، مولوی عبدالوہاب اور مولوی عبدالستار کو مدرسہ احمدیہ آرہ بھیجا اور دارالاقامہ میں داخل کرایا۔ دو تین سالوں کے بعد مبارک پور ضلع اعظم گڈھ جاکر پہلے مولانا عبدالرحمٰن صاحب شارح ترمذی شریف (تحفۃ الاحوذی) کو لانے کی کوشش کی۔ مولانا مرحوم کی معذرت اور ان کے مشورہ سے مولانا عبدالسلام صاحب مبارک پوری کو لائے۔ مولانا عبدالسلام صاحب کے ہمراہ چند طلبہ بھی تھے، ان کے بھی قیام کا سامان کیا۔ پھر مولانا موصوف کے برادر خرد مولوی احمد علی اور پسر اکبر مولوی عبدالعزیز کے قیام و طعام کے متحمل ہوئے پھر مولانا موصوف کے برادر زادہ مولوی محمد عمر کے قیام و طعام کو بھی برداشت کیا۔ علاوہ ازیں بغرض حصول تعلیم چند طلبہ اہل برادری و غیر برادری کے بھی رہتے تھے۔ جن کے قیام و طعام کے بھی آپ ہی کفیل تھے۔ مولانا عبدالسلام صاحب کے قیام کے زمانہ میں بعض احباب کے لڑکے اور ساکنان اہل قریہ کے بچے آپ کے مکان میں قیام فرماتے اور تعلیم حاصل کرتے اور دیگر اہل شہر بھی مستفیض ہوتے۔

مولانا موصوف کے دیگر چند خاص تلامذہ کا تذکرہ بھی مناسب معلوم ہوتا ہے۔ اس لئے ان میں سے چند کا نام درج ذیل ہے:۔

(۱) حکیم عبدالرزاق صاحب بن مولوی محمد اسحاق صاحب مرحوم صادق پوری۔

۲ مولوی محمد مسلم صاحب پروفیسر ہزاری باغ کالج۔ ۳ مسعود بن سعید اور سیر ساکن بجرا پٹنہ ۴ سید محمد سعید بن سید وحید الحق موہن پور تھ بازید پور ۵ مولوی سید عبد الغفور صاحب ساکن قدم رسول تھ داناپور پٹنہ ۶ مولوی مجیب اللہ صاحب محلہ ڈنکہ املی پٹنہ ۷ مولوی لاڈلے صاحب محلہ لودی کٹرہ پٹنہ ۸ مولوی عبد الحکیم خاں بن نتھے خاں مرحوم مروت پوری ضلع مظفر پوری وغیرہم خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

بعض اہل برادری حسب ذوق اسکول میں تعلیم پاتے تھے۔ مثلاً ڈاکٹر سید محمد فرید صاحب مرحوم عالی عظیم لہیریاسرائے دربھنگہ ایسے متعلمین کے قیام وطعام کے بھی آپ ہی متکفل تھے۔ جزاہ اللہ تعالےٰ خیر الجزاء۔

مولوی محمد یعقوب صاحب مرحوم کی دعاؤں کی کیفیت — آپ کی دعاؤں کی ایک خاص کیفیت تھی۔ آپ کی دعا نہایت ہی پرکیف پر مغز و پر اثر ہوتی تھی جو حکیم ارادت حسین صاحب مرحوم صادق پوری سے آپ کے ترکہ میں آئی تھی۔ جن لوگوں نے حکیم صاحب موصوف علیہ الرحمۃ کی دعا دیکھی یا سنی تھی۔ وہ لوگ تو صرف انداز دعا ہی سے سمجھ جاتے کہ یہ ان کے فرزند دلبند ہیں۔

سچ تو یہ ہے کہ اہل صادق پور۔ اور ان کے بزرگوں سے تعلیم پائے ہوئے اور ان کی صحبت یافتہ لوگ دعا میں خاص خصوصیت رکھتے تھے۔ دعا کا مضمون قرآن و احادیث کے ادعیہ کا خلاصہ ہوتا اور اس کے ساتھ عجیب بے تابی و اضطرابی خشوع و خضوع ہوتا۔ ان پر وہ بھی دوسرے بہتیرے علماء سے بہتر دعا کرتے۔

## مولوی محمد یعقوب صاحب مرحوم کی مسجد صادقپور کی خدمات

(مضمون ہذا مولوی عبد الغفار صاحب مرحوم صادقپوری کے تحریر کردہ نوٹ سے اخذ کیا گیا ہے۔

خسرہ نمبر ۱ مسجد صادق پور واقع ماکھن پور ٹولہ (صادق پور کا سابق یا دوسرا نام) سرکل نمبر ۹۱ ہولڈنگ نمبر ۱۲۵ وارڈ نمبر ۱۹ شیٹ نمبر ۱۷۳)

جناب محمد موسیٰ صاحب صادق پوری ابن مولانا یحییٰ علی رحمۃ اللہ اور مسٹر

محمود الحسن صاحب صادق پوری صدر اعلیٰ ابن مولانا محمد حسن صاحب صادق پوری کا بیان ہے کہ یہ ایک نہایت قدیم سہ گنبد والی مسجد تھی جس میں ایک غسل خانہ اور قدم رسول بھی تھا۔ مسجد اس قدر خستہ اور مخدوش ہوگئی تھی کہ برسات کے موسم میں اس میں نماز کی ادائیگی ترک کر دی گئی تھی۔ مولانا محمد حسن صاحب کے مکان میں نماز جمعہ ہوتی آخر ش یہ منہدم ہوگئی۔ اس کی دوسری عمارت نہایت سادہ معمولی کھپرہ پوش اگلے حصہ میں کر دی گئی اور دوسرا حصہ بغیر سقف زیر آسمان کھلا رہا۔ آخر ش مسماۃ حلیمہ مرحومہ بنت حکیم ارادت حسین علیہ الرحمہ نے اس کے پختہ کرنے اور امام کو پہنچانے کی رقم دے کر اپنے بھائی محمد یعقوب صاحب مرحوم کو وصیت کی اور جناب حکیم مولوی لطیف حسین صاحب کے خالہ زاد برادر نے اپنی نگرانی و انتظام میں اس کام کو انجام دیا اللّٰھم اغفر لھم وارحمھم۔

مولوی محمد یعقوب صاحب مسجد کی خدمت میں برابر دلچسپی لیتے ہوئے پائے گئے اس کے اخراجات کے کفیل ظاہراً وہی معلوم ہوتے تھے۔ حسن اتفاق یہ کہ جناب کو قاضی عبدالحمید صاحب ساکن لودی کٹرہ سے ننھیالی رشتہ مندی تھی۔ اور متصل کی زمین پورب جانب جناب قاضی صاحب کے خاندان کی مقرہ خاص تھی۔ اس کا اور اس کے متروکہ کا نظم جناب قاضی صاحب نے برادر مولوی محمد یعقوب صاحب کے سپرد ایک مدت کے لئے کر دیا تھا۔ پھر تمام کاغذات متعلق متروکہ واپس منگوا کر کچھ دنوں تک خود انتظام دیکھتے رہے، پھر بالکل خاموش ہو رہے۔ اس زمانۂ خاموشی کو جب مدت گزر گئی تو مولوی یعقوب صاحب اشجار واقع مقبرہ مثلاً کھرنی واملی وغیرہ کو بندوبست کر دیتے اور اس کی آمدنی کو مسجد کی ضرورتوں میں صرف کرتے۔ حسب ہدایت قاضی وحید اور نیز ان کے صاحب زادہ جناب قاضی عبدالوحید صاحب کبھی معترض ہوئے۔ لیکن عجب اتفاق کہ پٹنہ کے بعض مساجد (مثلاً سلطان گنج وغیرہ) کے درمیان حنفی و اہل حدیث کا نزاع برپا ہوا تو بعض متشددین احناف نے جناب قاضی عبدالوحید صاحب کو نہ صرف اعانت بلکہ اظہار پر آمادہ کر دیا، مگر حق پسند طبیعت نے یہی کہا کہ

شروع سے مسجد کی خدمت مولوی یعقوب صاحب کے سپرد رہی ہے۔ ہم لوگوں کو اس سے کوئی تعلق نہیں رہا ہے لیکن مقبرہ خاص ہم لوگوں کا ہے اس سے مولوی صاحب موصوف کو کوئی تعلق نہیں ہے، اس لئے آپ کو اس سے علٰحدہ رہنا چاہیئے۔

بہرکیف مولوی صاحب مذکور کی مستقل وابستگی اس مسجد سے ایسی رہی کہ عوام و خواص مولوی صاحب کو متولی تصور کرتے اور بغیر کسی کوشش و سعی کے (بلکہ عدم واقفیت و علم کے) آپ کا اسم گرامی پٹنہ میونسپلٹی میں ایک لامعلوم وجہ سے بحیثیت متولی مندرج رہا۔ پھر جناب کی رحلت کے بعد بمشورہ جمیع اراکین اہل صادق پور آپ کے پسر کلاں مولانا عبدالغفار صاحب اور ان کے بھائی حکیم مولوی عبدالوہاب صاحب کا نام بھی تولیت مسجد میں شامل کر لیا گیا۔ حادثہ فاجعہ زلزلہ جنوری ۱۹۳۴ء میں اس مسجد کا خاص کر جنوبی حصہ منہدم ہوگیا۔ اس وقت جناب حکیم مولوی عبدالجبیر صاحب نے اہل قرابت و ارادت کو آمادہ کر کے پوری مرمت کرادی اور مسجد کا احاطہ جو فاصل مقبرہ ہے عرصہ سے منہدم تھا، دوبارہ تعمیر کرادیا اور خود کافی رقم کے چندہ کے ساتھ شریک و سہیم ہوئے۔ اس کے بعد اکثر جناب کی تحریک و تائید سے اس مسجد کی مرمت ہوتی رہی۔ جزاہ اللہ خیر الجزاء ع

ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد

مگر اللہ تعالیٰ نے طبعی صلاح کی وجہ سے قبل ہی سے امیر جماعت اہلحدیث منتخب فرمادیا تھا

بہرکیف جب آخر میونسپل سروے ہوا تو بغیر کسی تحریک کے موافق قبضہ (تصرف) و خدمت کے جدا جدا متولی قرار دے کر جدا جدا A.B.1 پلوٹ مسجد و مقبرہ کا درج نقش و مندرجہ دفتر میونسپلٹی کیا گیا جو مقدمہ ۱۱۳۵ ۱۹۳۵ء بماہ جولائی تھا۔

مسماۃ بی بی لطیفہ بنت امام بخش زوجہ مولوی امین الحق صاحب ساکن بخشی محلہ شہر پٹنہ نے اپنے دونوں صاحبزادگان مولوی اکرام الحق و مولوی واعظ الحق کو انصرام شعائر مسجد خانہ واقع محلہ بخشی و مسجد و مقبرہ واقع صادق پور کے متولی گردانا تھا، اور متفرقہ کی آمدنی کے مختلف اخراجات بتا کر بقیہ آمدنی کے تصرف کا ان کو مجاز فرمایا

مرحومہ ۷ رشعبان ۱۳۵۱ھ مطابق ۹ نومبر ۱۹۳۵ء جس پر منجملہ گواہان کے شیخ ریاض الحق ساکن سالارپور ضلع پٹنہ بھی ہیں۔ مقبرہ ہذا میں زمانہ تک رشتہ مندان قاضی عبدالمجید صاحب مرحوم مدفون ہوتے رہے۔ چنانچہ قاضی صاحب کی اہلیہ محترمہ زیر درخت کھرنی مدفون ہیں۔ مسماۃ لطیفہ مرحومہ قاضی ریاض الحق ساکن سالارپور ضلع پٹنہ کی ہمشیرہ ہیں۔ قاضی ریاض الحق مرحوم مذکور (مولوی محمد یعقوب صاحب کے حقیقی نانا بزرگوار تھے۔

نقشہ اولاد مولوی محمد یعقوب صاحب مرحوم



# ترجمہ مولوی محمد اسحاق مرحوم بن حکیم الاولادت حسین صاحب مرحوم

آپ مولوی محمد یعقوب صاحب مرحوم سے عمر میں ڈھائی تین برس بڑے تھے۔ آپ اپنی ماں کے اکلوتے فرزند تھے۔ مولوی محمد یعقوب صاحب کی والدہ نے بھی آپ کی رضاعت کی تھی۔

بچپن۔۔ آپ بھی لڑکپن سے از بس نیک تھے۔ آپ مکتب کے فاضل اوقات اپنی والدہ محترمہ یا مولوی محمد حسن صاحب و مولوی عبدالحکیم صاحب کے خدمات میں رہتے۔ سن شعور کے زمانہ سے مولوی محمد حسن صاحب مرحوم کی مستقل صحبت اختیار کی اور ان کے خیالات سے مستفیض و متاثر ہوا کیے۔

تعلیم۔ آپ کی والدہ محترمہ نے آپ کی تعلیم مولوی عبدالحکیم صاحب مرحوم کے سپرد فرمائی تھی۔ آپ نے تقریباً کل کتابیں مولوی صاحب ہی سے پڑھیں۔ بوجہ عدم موجودگی سرپرست و بار خانہ داری کے جناب کی درسیات اختتام کو نہ پہنچ سکیں۔ جناب کی طبیعت فن ریاضی سے بہت مناسبت رکھتی تھی۔ آپ نے ذاتی مطالعہ و محنت سے اس میں کافی مہارت بہم پہنچائی تھی اور پیچیدہ و مشکل سوالات نہایت سہولت سے حل فرماتے۔ شہر اور صوبہ کے مشکل اور طویل الذیل مناسخ خصوصیت کے ساتھ آپ کے سپرد ہوتے۔ یہ جناب کا خاص فیض تھا۔ آپ کے اس فن میں شاگرد بھی ہیں۔

اخلاق۔۔ نہایت خوش مزاج اور منکسر تھے۔ حق تزاعیت واحباب کی ادائیگی کا خیال از بس تھا۔ بر اَبوالدیہ سے ممتاز تھے۔ چونکہ آپ کو محبت زیادہ دینداروں سے تھی وہ جلان تحابا فی اللہ اجتمعا علیہ وتفرقا علیہ۔ اس لئے ان کا لحاظ اہل قرابت سے زیادہ رکھتے۔ لوگوں کے عتاب مثل شکر نوش فرماتے۔ کبھی بدلہ لینے کا خیال کرتے نہ انبساط میں فرق ڈالتے۔ غیبت سے بہت پرہیز کرتے۔ ولا تجسسوا ولا یغتب بعضکم بعضا الآیہ۔ لوگوں کا ذکر خیر کے ساتھ کرتے۔ ہر شخص سے حسن ظنی رکھتے ظن المومنین خیرا۔ نہایت کم سخن تھے من صمت نجا۔ صابر و شاکر اور حلیم تھے انما یوفی الصابرون

ع ۵ منقول از اخبار اہلحدیث امرتسر

اجرھم بغیر حساب ۔ فراخ نیک مزاج اور صلح پسند طبیعت رکھتے عفو کے لئے ہروقت تیار ۔ غربا کی صحبت پسند رکھتے اور کسی کی خدمت سے عار نہ کرتے ۔ اپنی والدہ اور اپنے بزرگوں کے آپ بڑے فرمانبردار تھے ۔ بزرگوں کے لطف عتاب سے محظوظ ہونے میں بڑے مشتاق ۔ جس سے ملتے فرحاں و شاداں ، آپ پیکر محبت تھے ۔ غربا سے آپ کو خاص اُنس تھا ۔ معلوم نہیں ہوتا تھا کہ جناب کسی دولت مند گھر میں پیدا ہوئے تھے ۔ ان کی تقریبات خوشی و غمی میں انجام کار کے لئے کمربستہ رہتے ۔ معلوم نہیں دل کی افتاد اور چاہ کیا تھی کہ آخر ش آپ بھی اسی زمرہ میں ہو گئے ۔ وہ شخص جو خوشحالی میں پلا ہو ۔ ناز و نعم سے جس کے کئی پشت آشنا ہوں ، وہ اپنی بے زبانی ۔ مروت ۔ حسن ظن ۔ از حد اعتماد کا شکار ہوتے اپنی ساری دولت کھو دی ، مگر اپنی تکلیفوں کو نہ کسی غمگسار اور مخلص سے بھی زبان پر لائے نہ کبھی اُس کی حرکت و اشارہ سے بے صبری ظاہر ہو ۔ وہ اپنے مالک کا زبان و عمل سے ہر وقت شکر ظاہر کرے اور اس کی رحمت و فضل کا شدائد و آلام میں بھی امیدوار رہے ، بلکہ دوسروں کے اظہار بے صبری سے غایت بیزار ہوتے ، قرض سے دل چور چور رہے ، گردماغ سطمئن بیوی اور اولاد تک کو اندازِ مصائب نہ ہونے دیا ۔ عسرت کا شکار ہو مگر کسی حبیب و قریب کو حالت سے خبر نہ ہو ۔ لوگوں کی بدزبانی و گرج محض خاموشی کے ساتھ سر جھکائے سنتے رہتے ، جواب نہ دیتے ۔ لوگوں نے فریب ، غصب ، نیش زنی ، بدخلقی ہر عنوان سے تکلیف پہنچائی (جس کی تفصیل ایک دفتر ہے) مگر زبان پر اُف نہ لائے ، بلکہ فراخ دلی اور عفو کے ساتھ ذخیرۂ آخرت بنایا ۔ ہر فتنہ و فساد سے دور رہتے ، بلکہ دوسروں کے نزاع کو اپنے تذلل و انکساری اور لجاجت کے ذریعہ رفع کرنے کی کوشش فرماتے ۔

زہد و اتقا ۔ باوجود عسرت کے کبھی اپنے مطلب میں حیلی رسید ۔ خلاف مدت رسائل اور اشتہار طبع نہ کی ۔ ہر تقریب کو رسومات سے پاک اور سادگی سے انجام دیا ۔

**عبادت** ۔ جناب کو تلاوت قرآن اور اس پر تدبر سے غایت ذوق شوق تھا فہم بھی خوب تھی ۔ باوجود کثرت مشاغل و تفکرات کے اکثر حصہ قرآن کا حفظ فرمایا تھا ۔

تہجد و نوافل کی پوری پابندی تھی۔ آپ روتے بہت تھے۔ اکثر زیارت گو رغریباں فرماتے تھے۔ برابر کیفیت میں ترقی ہوتی گئی۔ شاب نشاء فی عبادۃ اللہ ورجل قلبہ معلق بالمساجد۔ ورجل ذکر اللہ خالیا۔ ففاضت عیناہ قد افلح المومنون الذین ہم فی صلاتھم خاشعون۔ رمضان میں دس یوم اعتکاف کا خاص اہتمام کرتے۔

اعتصام و احیائے سنّت۔ جناب کی طبیعت میں مذہبی جوش و رغبت بہت تھی احیائے سنت میں لومۃ لائم کی مطلق پرواہ نہ کرتے۔ مردہ سنتوں کو خوب برتتے۔ ہر امر کی نہایت تحقیق کرتے۔ بعض مسائل میں آپ کی رائے منفرد تھی۔ تاہم کسی مسئلہ کے لئے بحث و مباحثہ ناپسند کرتے، صرف اپنی مثال سے کام لیتے مگر اس میں غایت سخت ہوتے۔ آپ کی کوئی صحبت وعظ و پند سے خالی نہ ہوتی (تاہم وعظ رواج کے مطابق آپ نہ فرماتے) علماء اور صلحاء کی صحبت و خدمت کی آرزو رکھتے۔ یہ باتیں آپ میں ابتدائے شعور سے تھیں۔

تفرد مسائل۔ صلوٰۃ باجماعت میں الزاق ساقین و منکبین کی پابندی کی بنا پر یہ کہنے کہ اخیر جلسہ میں جو تورک آیا ہے وہ امام یا منفرد کے لئے۔ نہ صف میں صلوٰۃ ادا کرنے والے مقتدیوں کے لئے کیونکہ بصورت الزاق کعب و منکب اتنی گنجائش صف میں صلوٰۃ ادا کرنے والوں کو نہیں مل سکتی کہ ہر ایک مصلی تورک کر سکے (۲) قرآن پڑھنے میں ہر آیت پر وقف کرتے (اگرچہ آیت کے خاتمہ پر لا لکھا ہو) اور بیچ بیچ میں (جہاں ط-ج وغیرہ لکھا ہو) وقف نہ کرنے کی سختی سے پابندی کرتے۔ اخیر عمر میں قرأت قرآن کو اسی سنّت کے موافق مشق کرڈالا تھا۔ بسا اوقات زبان قدیم مشاقی کی بنا پر چل جاتی تو کبیدہ خاطر ہوتے اور یہ شعر سناتے ؎

رہ مسنون شد زائل بیاد سجادہ‌ہا زمانہ بعث شد بگذشت بر ایجاد ابن بانی

(۳) محروم الارث ابن الابن کی توریث کا مسئلہ چھیڑ کر اس پر اکثر بحث کرتے۔ میلان آپ کا توریث کی جانب تھا۔ فرماتے کہ محروم الارث ابن الابن کو دیکھ کر مجھے بڑا رنج ہوتا ہے

---

عن قال رسول اللہ صلعم من احیی سنتہ من سنتی قد امیتت بعدی فان لہ من الاجر مثل اجور من عمل بہا من غیر ان ینقص من اجورہم شیاء ۔ الترمذی

مزاج زندگی ــ آپ کے مزاج میں ملبوسات وضعداری کا ذوق نہ تھا بلکہ ابتدا سے اسباب عروج اہل اسلام وقرب وقت عروج کے ہمہ وقت متلاشی رہتے اور اسی کیفیت میں نہایت مدوجزر، جوش وپژمردگی رہا کرتی اور کچھ عرصہ پر تغیر پذیر انداز رہتا۔ یاران طریقت آپ کی کیفیت کو اور شورخ کرتے اور ایک عرصہ تک اس کیفیت میں مستغرق رہتے، جس کے ساتھ عقیدت ہوتی عجیب فدائیت رہتا۔ آپ کو نہ صحبت احباب سے ایسا حظ تھا، نہ عیش وراحت کی چنداں پرواہ۔ نہایت بامروت، بے زبان، سادہ مزاج مگر اپنے احوال کو نہایت مخفی رکھتے اور اس پر اصرار کے عادی۔ نہایت جفاکش اور حوصلہ مند کبھی ناامید نہ ہونے والے۔

سلیقۂ تفہیم ــ جناب تعزیت اور مصائب کے مواقع پر کچھ ایسے عنوان سے سمجھاتے کہ فوراً صبر وشکر پیدا ہو کر دل کو سکون وراحت مل جاتی۔ نہایت نرم اور پختہ اصول پر آپ تفہیم کرتے کسی کو اس سے رنج نہ ہوتا اور نہ اعتراض کا موقع ملتا۔

مشاغل ــ جناب کو تجارت کی جانب عنفوان شباب سے ذوق تھا مختلف کاروبار آڑھت دوکانیں کھلے۔ لوگوں کے کاروبار میں شرکت کی اخبار چلائے لیکن اپنی مروت وبے زبانی۔ ازحد اعتماد۔ سادہ مزاجی۔ علالت۔ اخفائے راز۔ سچے ہمدرد کی کمی اور شوری سے احتراز نے جناب کی ساری ثروت کو ہلاک کر دیا۔ آپ اپنے دنیاوی اُمور کو لوگوں سے نہایت مخفی رکھتے۔ استفسار پر بھی ظاہر نہ فرماتے اور معاملات میں نہایت یکسوئی برتتے۔ اگرچہ جناب کے مشیر کار بنے بھی تو سچے دردمند (اور نقصان ونفع کے شریک) نہ تھے۔ نہ اہل قرابت تھے۔ جناب نے اخبار انسٹیوٹ گزٹ جاری رکھا تھا جس کے ایک کالم میں اُردو اور مقابل میں انگریزی تھی۔ یہ اخبار نہایت معقول اور طلبائے اسکول کے لئے نہایت مفید ثابت ہوا تھا۔ جناب نے بغرض افادۂ مزید در زمانہ اشاعت کر دی تھی، مگر لوگوں کی نادہندی نے جناب کو سخت نقصان اور صدمہ پہنچایا۔ آخیر میں مطبع کی قلیل آمدنی کے ساتھ اپنی باقی عمر نہایت صبر وشکر کے ساتھ بسر کر دی۔

وفات ــ نوازل نے حرب الخفقان اور ضعف بصر کی شکایت عرصہ سے پیدا کر دی

تھی، آخر میں چہرہ پر اعصابی درد پیدا ہوا اور اس سے دماغ ماؤف ہو گئی روز بے ہوشی رہی۔ ۸ رجنوری ۱۹۱۸ء بوقت ساڑھے آٹھ بجے صبح انتقال فرمایا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ حسب وصیت آپ کے استاد مولانا عبدالحکیم صاحب مرحوم نے صلوٰۃ جنازہ و دعا تثبیت کی۔ اللھم اغفرلھما وعافھما آمین۔ مدفن جولہ بگھا متصل صادق پور۔

اولاد و احفاد۔۔ مولوی حکیم عبدالرزاق مرحوم کی شادی مسماۃ معیزۃ النساء بنت سید وراثت حسین مرحوم سورج گڈی سے ہوئی۔ حکیم عبدالخلاق آپ کی شادی مسماۃ مقبولن بنت سید ابراہیم سورج گڈی سے ہوئی۔ مسماۃ حمیرا مرحومہ نہایت نیک لڑکی تھیں بعد عقد ایک سال سے کچھ زائد زندہ رہ کر لاولد انتقال کیا۔ اس کا عقد سید ابراہیم صاحب کمتولی ضلع دربھنگہ سے ہوا تھا۔

## ضمیمہ تذکرہ اہلیہ مولوی محمد اسحاق صاحب ابن حکیم ارادت حسین صاحب مرحوم

زبیدہ بنت خیرات علی (بانک) زوجہ مولوی محمد اسحاق صاحب مرحوم۔ آپ کی والدہ نہایت ہی سلیم الطبع، تعلیم یافتہ، فہیمہ، خوش خیال بزرگ عفیفہ تھیں۔ آپ کا عقد مولوی خیرات علی (بانک ضلع پٹنہ) سے ہوا تھا۔ مولوی صاحب کو بھی صادق پور سے ارشاد تھا اور آپ کو بھی۔ آپ کی کل اولاد عقد ثانی سے ہوئی۔ آپ کی تعلیم اول اپنی والدہ محترمہ سے ہوئی۔ پھر شوہر بھی دینیات سے بہرہ مند ملے، اس لئے آپ کی مذہبی سمجھ بہت اعلیٰ تھی۔ طبیعت بھی ذکی اور ذہین واقع ہوئی تھی۔ دینداری اور اعتصام بالسنۃ کا آپ کو از بس شوق تھا۔ تلاوت اور حفظ قرآن کا شوق اسی ذوق کا نتیجہ تھا۔ آپ کو احیائے سنت کا خاص خیال پیدا ہوا۔ چنانچہ عقد بیوگان کے سلسلہ میں آپ نے زبردست کارنامے انجام دیئے۔ اپنے چھوٹے بھائی منشی عبدالحمید صاحب کا عقد مسماۃ بی بی شریفن کے ساتھ آپ ہی کی سعی سے ہوا۔ اپنے علاتی بھائی شیخ عبدالحق کی اہلیہ کا نکاح ثانی منشی ابراہیم صاحب چک رشیدہ سے اور ان کی بہن کا عقد ثانی اپنے عم زاد

بھائی منشی معفذ رحمہ سے کر دیا اور اپنے چھوٹے صاحب زادہ عبدالخلاق کا عقد ایک بیوہ سے کر دیا۔ ان کے علاوہ اکثر عورتوں کو اس کار خیر کی ترغیب دی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر بلا خوف لومۃ لائم فرماتیں سمجھانے کا آپ کو خاص سلیقہ تھا۔ لوگوں کے نزاع اور غلط فہمیوں کی گھتیوں کو سلجھانے میں بھی آپ کو خاص ملکہ تھا۔ طبیعت بلند حرص و طمع سے دور اور قانع واقع ہوئی تھی۔ آپ کو کسی کی خوشامد سے دلی نفرت تھی۔ آپ محبت واخلاص کا مجسمہ منکسر المزاج صادقہ اور خادمہ خلق تھیں۔ ہر امیر وغریب اپنے پرائے کی خوشی وغمی میں شریک ہوتیں۔ کئی ماہ تک اپنی خانہ داری اور بچوں کو چھوڑ کر اہلیہ مولوی محمد یعقوب صاحب کی سخت تیمارداری کی۔

شوہر کی غربت اور مصائب و ہم خیالی میں اس خوبی سے ساتھ دیا کہ مصیبت مصیبت نہ رہی، غربت اور ناداری کی کبھی بھی شکایت نہیں کی۔ بارہا آپ کے مکان میں سرقہ ہوا۔ ایک مرتبہ تو چور نے چراغ لے کر جھاڑو دیا، لیکن آپ نے نہایت حوصلہ مندی اور صبر سے کام لیا۔ آپ کی چھوٹی نند (مسماۃ ہمایرہ) نے یہ خبر سن کر آپ کی خدمت میں سو روپے اپنے صاحب زادہ کی معرفت بھیجا، مگر آپ نے قبول نہ کیا، خدا کا شکر بجا لائیں، آپ زن و شوہر صبر وعلم کے پہاڑ تھے۔ ارشاد و ہدایت کا خاص خیال تھا۔ لوگوں کو کچھ نہ کچھ اللہ کی باتیں سنا دیتیں، آپ میں عفو کا مادہ بھی خوب تھا۔ لیکن دفع الزام اس خوش اسلوبی سے فرماتیں کہ لوگ نادم و معترف ہو جاتے۔ اب خاندان صادقپور ایسی فہمیدہ ہستیوں سے خالی ہو گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

موصوفہ نے مولوی عبدالغفار صاحب و مولوی عبدالستار صاحب کی بھی رضاعت کی۔

انتقال۔ عرصہ سے مرض سل کی تکلیف تھی۔ دو ایک سال سے پیٹ میں درد کی شکایت رہا کی، پھر ورم معدہ اور ورم جگر رہا۔ شب ۲۹ محرم الحرام ۱۳۵۲ھ بوقت ساڑھے آٹھ بجے اس دار فانی سے رحلت فرمایا اور حلبی بیگھہ میں دفن ہوئیں۔

اللّٰھم اغفر لھا وارحمھا وعافھا واعف عنھا۔

نقشہ اولاد مولوی محمد اسحاق مرحوم




## مسماۃ زمرد مرحومہ

بنت رفیع الدین حسین خاں ساکن محلہ مغلپورہ زوجہ مولوی فتح علی مرحوم صادقپوری۔ آپ کے چھ بیٹے ہوئے۔ بیٹی کوئی نہیں۔ مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ، مولانا عنایت علی رحمۃ اللہ۔ مولوی طالب علی مرحوم آپ کی شادی نہیں ہوئی تھی کہ قضا فرمایا۔ ابراہیم حسین، مہدی حسین یہ دونوں طفولیت میں رحلت کر گئے۔ مولانا فرحت حسین قدس سرہٗ والد ماجد مؤلف اوراق ہذا نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا مفصل فصل اول میں گزر چکا۔

## مسماۃ سلیمہ مرحومہ

بنت شیخ ریاض الحق مرحوم ساکن موضع سالارپور زوجہ جناب حکیم ارادت حسین مرحوم بن مولوی اولیا علی مغفور ساکن محلہ صادقپور۔ آپ کے تین بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ علیمہ زوجہ ثانیہ حکیم مولوی عبد الحمید صاحب۔ مولوی اسمٰعیل مرحوم نے قبل تزوج

(عہ از جانب پدر) شیخ ریاض الحق بن شیخ جمال الحق بن حسام الحق بن معز الدین محمد بن قاضی شیخ محمد حافظ شہید (زوج مسماۃ صابرہ) ابن شیخ محمد منور (شرافت پناہ) بن شیخ ناہرد (غفران پناہ) ایضاً از جانب مادر شیخ ریاض الحق بن مسماۃ حورن بنت منہاج الحق (زوج مسماۃ جمیلہ بنت سید لشگلی) بن مراۃ الحق بن شیخ نور الہدیٰ (فقاہت خال غفران پناہ) بن شیخ محمد منور (شرافت پناہ) بن شیخ ناہرد (غفران پناہ)

انتقال کیا۔ مسماۃ صابرہ زوجہ سید وحید الدین بن سید صمصام الدین ساکن قدیم قصبہ منیر حال مقام محلہ سبزی باغ پٹنہ۔ مولوی محمد یعقوب مرحوم۔ محمد داؤد مرحوم جس نے بعمر ہفت سالہ رحلت کی، جبکہ اہل صادق پور مصیبت کے شکار بے خانماں ہوگئے تھے۔ تو اللہ تعالیٰ نے اہل قرابت کے لئے آپ ہی کے مکان کو جائے امن قرار دیا تھا۔

## مسماۃ باصرہ مرحومہ

بنت شیخ ریاض الحق مرحوم ساکن موضع سالار پور ضلع پٹنہ و زوجہ منشی غلام نبی مرحوم ساکن پھلواری۔ ضلع پٹنہ۔ آپ کے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ اور غالباً چھتر برس کی عمر میں سنہ ۱۹۰۶ء میں آپ نے قضا کیا۔ اناللہ

## مسماۃ قطبن مرحومہ

بنت شیخ ریاض الحق مرحوم ساکن موضع سالار پور ضلع پٹنہ و زوجہ مولوی ابراہیم حسین مرحوم، ساکن دیوان محلہ باغ پاتو شہر پٹنہ۔ آپ نہایت خلیق اور ہوشمند بزرگ تھیں جناب کے اکلوتے فرزند حکیم مولوی لطیف حسین مرحوم تھے۔

## ترجمہ حکیم مولوی لطیف حسین مرحوم

**نسب** — حکیم مولوی لطیف حسین بن ابراہیم حسین بن حسین بخش بن رجب علی بن قطب الدین بن سعد اللہ بن نور الدین بن عبد السلام بن شہاب الدین ابی جعفر بن ابی طالب آپ کے خاندان کا کامل نسب نامہ بو عم میں ضائع ہوگیا۔ غالباً یہ خاندان حضرت فقیہ کے ہمراہ قصبہ منیر آیا تھا، پھر موضع بیاپور۔ تلو پور۔ سکندر پور (جو منیر اور داناپور کے وسط میں واقع ہیں) میں آکر آباد ہوا۔ مولوی قطب الدین صاحب بوجہ پیشہ وکالت دیوان محلہ (منجملات شہر پٹنہ) میں سکونت پذیر ہوئے۔ یہ خاندان بھی علماء صوبہ بہار کا تھا۔

**حلیہ** — کتابی اور پُر رخسار، بلند پیشانی دبیز۔ بڑی آنکھیں عظیم الراس لانبی گردن اور

داڑھی رعب دار چہرہ حسین صورت ۔ گورا چٹا رنگ ۔ چھریرا بدن ۔ میانہ قد، سر میں زلف ۔ بیضاوی مخملی لیسدار کلاہ ۔ اچکن بغیر کالر ۔ غرارہ دار پائجامہ ۔ دلی وال جوتا ۔ پوشاک میں کبھی کسی طرح کا تغیر نہیں پایا گیا ۔

**طفولیت** ۔ آپ کی پیدائش ماہ جمادی الثانی روز جمعہ ۱۲۷۵ھ میں ہوئی پانچ یا سات برس کے ہوں گے کہ ظل عاطفت پدر آپ سے جدا ہو گیا اور آغوش مادر میں تربیت پائی ۔ آپ کی والدہ ماجدہ نہایت ہوشمند بزرگ تھیں ۔ آپ کے اخلاقی کمالات در اصل آپ کی والدہ کی عمدہ تربیت کے نتائج تھے ۔ کان اشبھھا خلقاً و خلقاً ۔ اگرچہ آپ اپنی ماں کے اکلوتے فرزند تھے ۔ تاہم جب کبھی کسی قسم کی لغزش پائی جاتی ۔ ممدوحہ اپنے ملفوظات ذکیہ و اشارات لطیفہ کے ساتھ اس پر تنبیہ فرماتیں ۔ مزاج میں چلبلا پن اور خوش طبعی بہت تھی ۔ مگر اس کے ساتھ ہی فحش و غیر معروف مجالس سے اسی وقت سے طبعی نفور تھا ۔ مکتب میں بیٹھنے کے بعد لہو و لعب سے بے رغبتی شروع ہو گئی ۔ جب کبھی آپ کے بزرگ روپیہ وغیرہ دیتے، ان کو جمع کر کے مذاق کے مطابق کتابیں خریدتے ۔ ایک مرتبہ اس ذہین طبیعت نے شطرنج کی طرف میلان ظاہر کیا ۔ ماں کو اس کی اطلاع ہو گئی ۔ ماں نے اپنی ناگواری ظاہر کی ۔ پھر اس متنبہ نفس ذکیہ نے تا عمر اس جانب کبھی رخ نہیں کیا ۔ اور اس کے بعد سے ہر کام باجازت کرتے، اگرچہ بامر ادنیٰ سہی ۔

**تحصیل علم** ۔ ابتدائی درسیات مختلف معلمین سے پڑھیں ۔ آپ کا حافظہ اور ذہن دونوں نہایت عمدہ تھے ۔ قوت فکری سلیم اور نہایت ذکی تھے ۔ آپ کو اسباق کے یاد کرنے کی ضرورت نہیں پڑتی ۔ جب بارہ تیرہ برس کے ہوئے تو حاجی عبدالحی صاحب (پدر محمد سلیمان سلمہٗ) کے مشورہ سے جناب شاہ امین اللہ صاحب ساکن دونی بازار کے مدرسہ میں جس کے مدرس اول مولوی محمد کمال صاحب علی پوری تھے، داخل کئے گئے ۔ چونکہ ناظم مدرسہ آپ کے بزرگوں سے آگاہ تھے ۔ اس لئے ابتداہی سے آپ کی تعلیم مدرس اول کے سپرد کی گئی ۔ شرح ملا جامی سے لے کر کل درسیات بکمالہا انہیں سے

پڑھیں۔ آپ مدرسہ کے کل طلباء سے فائق رہتے۔ مدرسہ میں نیچے طلباء کے اسباق آپ کے سپرد تھے۔ آپ اس مدرسہ کے طرۂ فخر و امتیاز تھے۔ بعض مرتبہ طبیعت کی روانگی اور تیزی باوجود تہذیب و شائستگی کے اپنے سے اونچے اور معمّر طلباء پر وار کرادیتی۔ اٹھارہ برس کی عمر میں بعد فراغ درسیات آپ کی دستاربندی کی گئی تھی۔ اس کے بعد آپ نے فنِ طب کی طرف رجوع کیا۔ شرح اسباب تک جناب حکیم مولوی علیم الدین صاحب نگرنہسوی سے اور قانون شیخ استاذ الاطباء جناب حکیم مولوی عبدالحمید صاحب سے پڑھی (آپ کا نصاب مختلف تھا) طب پڑھنے کی کیفیت خود آپ نے یہ بیان کی تھی کہ میں مطالعہ بخوبی کر لیتا اس کے بعد فہم مطالب میں اشکال باقی نہیں رہتا۔ اس لئے حکیم علیم الدین صاحب کے سامنے صرف عبارت پڑھتا چلا جاتا۔ اس ترکیب نے حکیم صاحب کے دل میں شک پیدا کر دیا۔ ایک روز آپ نے مجھ سے پوچھا تم نے شرح اسباب کے فلاں مقام کا مطلب کیا سمجھا ہے؟ جب میں نے کتاب بند کر کے اس بحث کی توضیح کر دی تو وہ مطمئن ہو گئے اور فرمایا، اب تمہیں درسیات پڑھنے کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ عبدالحمید صاحب مرحوم تدریس کے وقت شیخ پر اعتراض کرتے جاتے اور آپ شیخ کی تائید کرتے جاتے۔ پھر حکیم صاحب آپ کی داد دیتے۔

**ہومیوپیتھک** —— پٹنہ میں ڈاکٹر ہندر بابو بغرض ترویج فن اُردو میں املا کرتے تھے۔ آپ کی علم دوست طبیعت اس کے تحصیل کی متقاضی ہوئی اور دیگر طلباء کے ساتھ درس میں شامل ہونے لگے۔ لیکن بنگلہ نما اردو سمجھ میں نہ آنے کی وجہ سے شمولیت درس موقوف کر کے مکان پر فرسٹ بک قلیل عرصہ میں پڑھ کر پھر بابو صاحب کی خدمت اس فن کو انگریزی میں پڑھنے کی غرض سے حاضر ہوئے۔ بابو صاحب آپ کے ذہانت و ادراک سے سخت متحیر ہوئے۔ آپ نے اس فن کو بھی استاد سے حقیقتاً بحض نام کو پڑھا تھا۔ آپ خود لغات دیکھ دیکھ کر مطالعہ کرتے جاتے اور اسی طرح عبور تمامہ دیگر تصانیف کے مطالعہ سے حاصل کر لی تھی۔ بابو صاحب کو بہت جلد آپ کی تشخیص

اور اسلوب علاج پر کامل اعتماد ہوگیا تھا اور اپنے عوض مریضوں کے یہاں آپ کو بھیجنے لگے تھے۔ ایلوپیتھک جب آپ کے برادرزادہ مسٹر علی احمد مرحوم مرض سل میں مبتلا ہوئے تو لوگوں کی رائے ڈاکٹری علاج کرانے کی ہوئی۔ مگر بوجہ عدم وقوف طریقۂ علاج ڈاکٹری مشاورت میں آپ کی تشفی نہیں ہوئی۔ اس لئے آپ نے کلکتہ سے کتابیں منگا کر ان کا مطالعہ شروع کر دیا اور محض عرصۂ قلیل میں (اسسٹنٹ سرجنوں کے ساتھ اور سول سرجنوں کے مقابل میں) کامیابی کے ساتھ معالجہ شروع کر دی۔ انہیں طبی کتب و رسائل کے بالالتزام مطالعہ نے آپ کو زبان انگریزی پر مہارت پیدا کر دی تھی۔ بسہولت خط و کتابت اور گفتگو بھی کرتے اور انسائیکلوپیڈیا وغیرہ بخوبی مطالعہ کرتے۔ ریاضی بھی کسی استاد سے نہیں حاصل کی تھی۔ مدرسہ میں پا شاہ امین اللہ صاحب کے جلسوں میں ریاضی کے مسائل پیش ہوتے تو آپ توجہ نہ کرتے۔ شاہ صاحب نے آپ کا یہ انداز دیکھ کر تازیانہ کی ضرورت سمجھی اور آخر شاہ صاحب کے جملوں کا یہ اثر ہوا کہ آپ نے مسائل ریاضی میں کاوش شروع کر دی۔ پھر تو اس فن سے ایسی دلچسپی پیدا ہوئی کہ اقلیدس اسٹیکس ڈائنامکس کے مسائل آپ کے لئے معمولی ہو گئے۔ مسائل ریاضی عموماً زبانی حل کرتے۔ ایف۔ اے۔ بی۔ اے کے کورس ریاضی اپنے عزیزوں کو بتاتے اور جو مضمون نیا ہوتا اس کو ایک بار مطالعہ کرتے۔ اصول سے وقوف کے بعد دوسروں کے لئے اسے پانی کر دیتے۔ علم ہیئت میں بصیرت تام تھی۔ چنانچہ پٹنہ کا لوکل ٹائم دریافت کرنے کے لئے ایک دھوپ گھڑی اور ایک جدول مطابق تاریخ کے لئے بنا رکھے تھے۔ قاضی سید رضا حسین صاحب کے اثر صحبت سے عنفوان شباب میں رمل کی جانب بھی شوق ہوگیا تھا اور اس میں مہارت پیدا کی تھی جسے بعد کو ترک کیا۔ رجحان طبعی فلسفہ۔ ریاضی اور تفسیر کے جانب تھا۔ فلسفیانہ مسائل اور تفسیر آیات کے حل کے لئے اکثر اہل علم آپ سے مذاکرہ کرتے اور عنوان و اسلوب حل دریافت کرتے ذوق مطالعہ و ذکاوت فکر نے تحقیقات جدیدہ اور سائیکالوجی سے آپ کو واقف آگاہی بخشی تھی۔ عربی ادبیات سے بھی خاص ذوق تھا اور بصیرت و مہارت تامہ

تھی، اگرچہ کلام بغیر تقید زمانہ مطالعہ کرتے۔ آپ اکثر کہا کرتے کہ درسیات نظامی فنون کی کنجی ہے۔ اسی نصاب نے مجھ میں استعداد فکر و مطالعہ اور عمومیت ذوق پیدا کردی ہے۔ کتب بینی اور ذوق — نعم الرفیق الکتاب آپ کا پسندیدہ مقولہ تھا۔ جہاں تخلیہ ہوا کتاب آپ کی رفیق ہوئی اور دماغ مسائل علمیہ و سیاسی کی تحلیل میں مشغول ہوا۔ ایک عزیز کے زمانہ مسافرت میں اس کو لکھتے ہیں "تنہائی سے گھبرانا عبث ہے، کتاب اور اپنا دماغ دو بڑے سچے مونس ہیں ؎

| | |
|---|---|
| انساں بجائے خود ہے اک محشر خیال | ہم انجمن سمجھتے ہیں خلوت ہی کیوں نہ ہو |

آپ کے مستقل مطالعہ میں فنون و علوم کی منتخب اور مستند تصانیف رہیں۔ کبھی بے جوڑ فنون بھی مطالعہ میں آجاتے، بشرطیکہ وہ دماغ سوز ہوں ناگہانی قانون کے کتابوں کا بھی مطالعہ کرلیتے اور کہتے کہ ہماری فقہ اور منطق سے زیادہ اس میں موشگافیاں کیا ہونگی۔ چنانچہ اپنے برادر معظم کے موضع لمراح پور کے گنگ برار وگنگ شکست کا مقدمہ جب کلکتہ ہائیکورٹ میں پہنچا تو باوجود برادرزادہ مسٹر عبدالحکیم مرحوم نامی بیرسٹر کے آپ خود مقدمہ کے پیروی کے لئے کلکتہ تشریف لے گئے۔ اس مقدمہ میں مولوی تفضل حسین صاحب کے وارثوں کی طرف سے مولوی شمس الہدیٰ صاحب وکیل مقرر ہوئے تھے۔ مگر ان کی شدید مشغولیت کاغذات کے ملاحظہ کی اجازت نہیں دے رہی تھی۔ آخرش وقت کی تنگی دیکھ کر آپ خود کاغذات کے مطالعہ اور تیاری نوٹ میں مصروف ہوئے اور خود ساختہ نوٹ وکیل صاحب کے سامنے پیش کردیا۔ جس سے وکیل صاحب نہایت خجل اور محو حیرت ہوئے اور صرف اسی نوٹ سے وہ اجلاس پر کام لے کر ظفریاب ہوئے۔ مقام حیرت یہ ہے کہ آپ کچہری کے کاموں سے محض ناآشنا تھے۔ آپ کے مواصعات کی نگہداشت سید وحیدالدین صاحب مرحوم یا اُن کے صاحبزادہ سید محمد سعید صاحب پلیڈر کرتے ہیں۔ آپ کو کلام اساتذہ سے بھی ذوق تھا۔ حل مطالب اور نکتہ سنجی آپ کا خاص حصہ تھا۔ مگر کبھی شاعری نہیں کی۔ آپ کے دماغ کو ہر فن سے خاص مناسبت تھی۔ مختلف اطعمہ کی طباخی اور رنگ دنی

کے شکار کا بھی شوق تھا۔ مگر جادۂ اعتدال سے کبھی نہیں گزرے۔ کہا کرتے کسی فرورت کو عمدگی اور نفاست سے کرلینا اداے شوق کے لیے بس ہے۔

**صحبت و مذاکرہ** — بزمانہ تحصیل درسیات مدرسہ کے فاضل اوقات میں آپ مہتمم مدرسہ جناب شاہ امین اللہ صاحب کے مجالس میں حاضر رہتے۔ شاہ صاحب کی مجلسیں مختلف مذاق و طبائع کے لوگوں سے معمور رہیں۔ وہاں کبھی علمی مباحث ہوتے کبھی صنعت و طباخی کی آزمائشیں ہوتیں۔ خود شاہ صاحب طباخی اطعمہ میں خاص دستگاہ رکھتے تھے۔ اس صحبت نے آپ کو ہزاروں اسباق حکمت پڑھا دیے اور ذوق میں عمومیت پیدا کردی۔ بعد فراغ درسیات بھی نہایت التزام کے ساتھ شاہ صاحب کی خدمت میں پہنچتے اور صحبت کیمیا اثر سے مستفیض ہوتے۔ آپ اس صحبت کو اکثر یاد کرتے اور دوسری صحبتوں میں یہ لطف نہ پاکر یہ شعر پڑھتے ؎

| | |
|---|---|
| جس نے سونگھی ہے گلے لگ کے گریباں کی بو | کسی کے خاطر میں سماتی ہے گلستاں کی بو |

قاضی سید رضا حسین صاحب رئیس و مدبر پٹنہ شرکت مجالس شاہ صاحب کی وجہ سے آپ کی ذکاوت و سعادت طبع سے آگاہ تھے۔ شاہ صاحب کے انتقال کے بعد ہی قاضی صاحب نے اپنے یہاں آنے کی خواہش آپ سے ظاہر کی قاضی صاحب کی مجلسیں مختلف خیال و مذاہب کی مجموعہ تھیں۔ سرسید پٹنہ میں آپ ہی کے یہاں فروکش ہوتے تھے۔ یہاں تطبیق مسائل سائنس یا آیات قرآن۔ اعتراضات ملاحدہ اور سیاست و مدن۔ رمل و جفر وغیرہ پر گفتگو رہتی اور نفحۃ و مثنوی مولانا روم اور قرآن کے درس بھی ہوتے۔ اس عرصہ تک بیام قیاس کا اثر آپ میں تیز تھا۔ حسن اتفاق سے اسی زمانہ میں مولوی محمد حسن صاحب کی آمد و رفت قاضی صاحب کے یہاں بکثرت تھی۔ مولانا نے اپنے عزیز کو بلند خیال اور کارآمد پاکر آپ کی توجہ اپنے طرف کرلی اور آپ کو یہاں کچھ ایسی چاشنی ملی کہ اگلی صحبتوں کا ملال باقی نہ رہا اور اسی وقت سے مولانا کے اکثر مشورہ طلب امور میں شریک رہتے۔ مولانا کے انتقال کے بعد چونکہ مولوی عبدالرؤف صاحب اپنے مسائل پیچیدہ آپ ہی سے حل کرتے۔ اس لیے

اکثر لطف مذاکرہ حاصل ہو جاتا۔ ایک زمانہ بعد حکیم مولوی عبدالباری صاحب نگرنہسوی کے طویل سلسلہ علاج نے مذاکرہ کا موقع پھر پیدا کر دیا۔ اکثر گھنٹوں بلاغت و معانی منطق و فلسفہ اور تفسیر کے متعلق آپ سے دقیق بحثیں رہتیں لیکن در حقیقت کل صحبتوں کا نعم البدل مولوی اشرف علی صاحب بحر العلوم کی اخیر صحبت تھی۔ آپ سے بھی ایک ایک مسئلہ پر ہفتوں گفتگو رہتی۔ اس مذاکرہ نے بزرگ و عزیز کے آپس میں عجیب لطف و الفت پیدا کر دی تھی۔ اس بزرگ کے انتقال پر ملال نے مذاکرہ علمیہ کا خاتمہ کر دیا۔ ؎

بزم برہم خورد دمے باقی نماند ✣ آں قدح بشکست وآں ساقی نماند

البتہ مولوی عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی اور مولوی شمس الحق صاحب محدث ڈیانوان کی ملاقاتیں آپ کے ذوق کے لئے مواقع پیدا کر دیتیں۔ مذاکرہ علمیہ آرہ کی صدارت ایک سال نواب محسن الملک مولوی سید مہدی علی صاحب نے فرمائی تھی۔ بغرض شرکت جلسہ آپ بھی تشریف لے گئے تھے۔ ایام جلسہ میں آپ سے برابر مضامین علمی (تفسیر آیات) و سیاسی پر گفتگو رہی، وہاں سے واپسی میں محض آپ کے دلچسپ صحبت کے لحاظ سے بانکی پور تک آپ کے ساتھ سکنڈ کلاس میں ساتھ ہو لئے اور مذاکرات سے محظوظ ہو کر اس قلت صحبت پر بار بار حسرت کی اور فرمایا۔ اس سفر میں ایسے عجیب پرورده دماغ سے تبادلہ خیال کا موقع محض نعمت غیر مترقبہ ہے اور اس کے دوسرے روز انجمن اسلامیہ بانکی پور کی تقریر میں فرمایا۔ اب تک یہاں گوشۂ عزلت میں ایسے دماغ موجود ہیں جو دنیا کے خیال میں ہلچل پیدا کر سکیں۔ مولوی مفتی عبداللطیف صاحب دارالافتا حیدر آباد آپ کے عرصہ مرض الموت میں پہنچے۔ بپاس خاطر مہمان تذکرہ میں بلا کران کے مسائل کی مختلف آرا کی تصریح کے ساتھ تشفی کر دی۔ مفتی صاحب باہر آکر فرمانے لگے، ایسا متبحر اور اس قدر گوشہ گمنامی میں! کوئی تصنیف بھی نہیں چھوڑی، یہ استغنا ر!! کبھی کبھی غیر مذاہب کے علما اور پنڈتوں سے بھی گفتگو کی نوبت آجاتی۔ آپ مخاطب کے مذاق و ادراک کے لحاظ سے گفتگو کرتے۔ غرض مذاکرات علمیہ آپ کی

غذاء روح تھی۔

**تدریس** ۔ تدریس کے وقت کتاب آپ کے سامنے ہوتی۔ مگر بوجہ کثرت مشغولیت کے درسیات کی قبل سے دیکھ لینے کی فرصت نہیں ملتی۔ لیکن غایت آزادی وسہولت کے ساتھ ہر فن (معقول ومنقول) پڑھاتے۔ ابتدائی درسیات یا غبی طلباء کے پڑھانے کی طرف مائل نہیں ہوتے، بلکہ مولانا اشرف علی صاحب کی اس خصوصیت کو تسلیم کرتے۔ آپ کے تلامذہ کثیر ہیں، جن میں قابل الذکر مولوی غنیمت حسین سلمہ ساکن موضع مخدوم چک ضلع مونگیر ہیں۔ انہوں نے شرح ملا جامی سے لے کر کل درسیات اور فن طب آپ ہی سے پڑھی ہیں۔ یہ اس وقت صوبہ بہار کے فائق اور منتخب علماء میں شمار کئے جاتے ہیں۔

**قرآن** ۔ قاضی سید رضا حسین صاحب مرحوم نے آپ کے مبلغ علم وقرآن فہمی سے محظوظ ہو کر اپنے یہاں کا درس قرآن آپ کے سپرد کر دیا تھا۔ آپ آراء المفسرین سے کام لیتے جہاں تک ممکن اپنی ذاتی رائے سے احتراز کرتے اور بغیر تاویلات رکیکہ کے مسائل طبیعات اور تصوف سے بعنوان احسن تطبیق دیتے۔ پھر بعد عرصہ مدید جناب شاہ مہدی صاحب شاہ کی اہلی نے اپنے مکان پر سقوہ دار درس قرآن جاری کیا اور بعد مغرب آپ سے وقت مقرر کرایا۔ یہاں آپ کی تقریر عموماً عام فہم اور سادہ ہوتی۔ لیکن اگر جدید مذاق کے اصحاب پہنچ جاتے تو حکماء یورپ کے خیالات فاسدہ کا دندان شکن جواب دیتے۔ آپ کی تقریر مدلل ومدل ہوتی۔

**مطب وتشخیص** بامشورہ معالجہ کرنا پسند کرتے۔ اطباء وڈاکٹران تشخیص پیچیدہ ومشکلہ کے لئے اکثر آپ کو تکلیف دیتے اور اطباء حاذق وڈاکٹران نامی آپ کے آراء سے اتفاق پر مجبور ہوتے۔ آپ کی موجودگی میں کوئی دوسرا شخص قلم نہیں اٹھاتا۔ اس فن لطیف میں استاد الاطباء جناب حکیم مولوی عبد الحمید صاحب کے بعد آپ ہی کا پایا تھا۔ دیگر اطباء بلاد وسول سرجنوں کے مقابل میں بارہا مایوس العلاج مریضوں کی تشخیص وعلاج نہایت کامیابی کے ساتھ کئے۔ واقعہ یہ ہے کہ آپ نے

اکثر ڈاکٹران واطبار کو سلیقہ علاج ونسخہ نویسی تلقین کی۔ جس وقت آپ نے ڈاکٹری کی طرف اقدام کیا تو ڈاکٹر اصدر علی خانصاحب نے امتحاناً ایک ڈاکٹری کتاب کا ترجمہ آپ کے سپرد کر دیا۔ آپ کے ترجمہ نے ڈاکٹر صاحب کے دل پر ایسا اثر کیا کہ تاحیات آپ کا دامن نہیں چھوڑا، اور آج تک آپ کی یاد باعث حزن وملال ہوتی ہے۔ کتاب الکحل (مولفہ حکیم فضل حسین صاحب مظفر پور) کے فراہمی انتخاب مضامین اور ان کی نظر ثانی آپ ہی نے کی تھی۔ حکیم عبدالمجید صاحب نے آپ کی بارہا تعریف کی اور کامل اعتماد ظاہر فرمایا اور اپنے یہاں علاج کے لئے بلایا اور معالجات میں تشارک تو بکثرت ہوا کرتی۔ حکیم مولوی عبدالباری صاحب تلمیذ رشید مولانا عبدالحی صاحب فرنگی محلی لکھنؤ آپ نے متبحر علمی کے سامنے کسی کو مجسم نہ سمجھتے اپنے علاج کے قبل آپ کا امتحان لیا، پھر ایسا ہوا کہ کسی دوسرے کی طرف رجوع ہی نہیں کیا اور برابر کہتے کہ میں جس مرض کا اندازہ پانچ منٹ میں کر سکتا ہوں، آپ کے لئے ایک منٹ کافی اور بس ہے۔ جناب حکیم عبدالعزیز صاحب لکھنؤ کی خدمت میں جب آپ کے تلامذہ بغرض استفادہ مرتبہ پہنچے تو ان کی استعداد فہم سے حکیم صاحب اس قدر محظوظ ہوئے کہ اپنے خلف الصدق حکیم عبدالرشید صاحب کو دعوت ملاقات کے ساتھ آپ کے پاس بھیجا اور مدرسہ تکمیل الطب کے ممتحن ہونے کی آرزو ظاہر کی۔ حکیم عبدالولی و حکیم عبدالحفیظ صاحبان لکھنؤ سے معالجات میں بمختلف مقام شرکت کا اتفاق ہوا۔ آپ عموماً نسخہ کھلا لکھتے امراض ومرضی کی مناسبت سے نسخے کبھی یونانی اور کبھی ڈاکٹری لکھتے۔ بوجہ مروت وزم دلی کے نظم عطارخانہ ادویات مرکبہ نہ تھا۔ لوگوں کی فرمائش پر ادویہ تیار کر دی جاتیں۔ بغرض رفاہ عام ہومیوپیتھک ادویات کا اسٹاک رہتا، جو مفت تقسیم ہوتیں۔ آپ کی تشخیص وجامعیت کی خاص شہرت تھی۔ دور دور صوبہ جات میں مدعو ہوتے۔

**مزاج** — آپ حلیم۔ ضابط۔ منکسر۔ فراخدل اور اعتدال پسند تھے۔ آپ کے

---

ؔ۱ آپ کا کسی کے متعلق رائے ظاہر کرنا رجسٹرڈ سارٹیفکٹ ہو ۱۲

کسی رائے میں جوش، شدت یا زیادتی نہیں پائی جاتی۔ لوگوں کے تصور، ابلہ فریبی اور شوخی سے چشم پوشی کرتے۔ اپنے آلام و مصائب کو نظر انداز کرتے۔ بزرگوں کی خفگی بہر سکوت سُننا ایک معمولی بات تھی۔ ایک صاحب نے عین عید کے دن آپ کے ایک عزیز کی نادانی پر لکھا ہوا غلیظ لکھ بھیجے۔ آپ نے پڑھ کر خاموشی کے ساتھ اس عزیز کی طرف بڑھا دیا اور بس۔ ایک شخص آپ کے مطب سے برابر سرقہ کرتا اور آپ درگذر کرتے۔ ایک طبیب نے اپنے عزیز کے علاج کے لئے آپ کو مدعو کیا اور مجوزہ نسخہ کی ہر دوا کو بوجوہ غیر معقول کاٹنے کے لئے ارشاد کیا جب آپ بعد تعمیل ارشاد واپس آئے تو توہین کی گئی مگر آپ نے نہ رنج ظاہر کیا اور نہ ربط میں فرق کیا۔ تصفیہ اور صفائی قلب آپ کے ممتاز خصائل سے تھے۔ بحث، اعتراض اور رنجش سے غایت احتراز کرتے ایسے مواقع میں دوسروں کو بھی تائید سے روکتے۔ متین اور مہذب تھے۔ لوگوں کے متعلق آرا نرمی کے ساتھ ظاہر کرتے۔ اساتذہ و مصنفین کا از بس ادب کرتے۔ ان کے آرا سے ادب کے ساتھ اختلاف کرتے۔ خلاف موقع گفتگو نہ کرتے۔ گفتگو با انداز مخاطب کرتے اور آواز کبھی بلند نہ ہوتی۔ کبھی خود ستائی نہیں کی۔ مزاج حوصلہ مند، مستغنی اور قانع تھا۔ کبھی جمع زر و مال کی فکر نہ کی۔ نہ زیادتی پر کشش اور شہرت کی ہوس نہ کی۔ اور نہ معاش خریدی۔ ایک شخص نے اپنے وقف کردہ جائداد کا تولیت نامہ بمشاہرہ پانچ صد روپے باصرار سپرد کرنا چاہا۔ مگر آپ نے بھی اصرار کے ساتھ مسترد کر دیا۔

**وضع** — تیام احتیاط کا غایت لحاظ رکھتے۔ اپنے سوتیلے بھائی کے ساتھ ایسی خوش وضعی برتی کہ دونوں کی محبت ایک نظیر تھی۔ ہمشیر کے انتقال کے بعد حاجی عبدالحی صاحب سے لطف قدیم استوار ہی ہوتا گیا۔ حکیم عبدالباری صاحب کے ساتھ محض ہم پیشہ ہونے ہی لحاظ ایسا رہا کہ اس سے زیادہ نہ لائق بھائی اور نہ مخلص دوست کر سکتا تھا۔ ان کی طویل علالت میں ایک برس تک روزانہ جاتے۔ شب تار میں پہنچتے۔ علاوہ علاج کے مشورہ نیک اور خدمات گراں سے مرہون منت کرتے۔ شاہ مہدی صاحب اور ڈاکٹر اسحاق صاحب سے تادم مرگ اخلاص مزید ہوتا گیا اور

وہ لوگ اپنے مخلص بزرگ سے امور میں مشورہ لیتے رہے۔ شاگرد ہو یا استاد باہم پیشہ بعد ارتباط اس سے لطف قوی ہو جاتا اور خلوص بڑھتا جاتا۔ حضرت بابو جب کسی مریض کے یہاں آپ کو بھیجتے تو آپ فیس استاد کے حوالہ کرتے۔ بابو صاحب آپ کو مثل فرزند کے مانتے تھے۔ ہم پیشوں کے مروجہ کا لحاظ، بلکہ کوشش کرتے آپ نے کبھی کسی کو نہ اپنا دشمن اور نہ بدخواہ تصور کیا۔ لوگوں کو قرض دیتے۔ مستعلجین کے ساتھ مروت برتتے۔ اسی طرح لوگوں کے یہاں آپ کے ہزاروں روپے رہ گئے۔ مگر اپنی اشد ضرورت کے وقت بھی سوائے نرم یاد دہانی کے کبھی شدت نہ برتی اور نہ شکوہ کی۔ لوگوں کے عیوب پر پردہ ڈالتے۔ غیبت سے احتراز رکھتے۔ کسی کی عیب جوئی نہ کرتے۔ معالجات میں استعمال مسکرات سے پرہیز کرتے۔ زنانِ عصمت فروش کے یہاں معالجہ سے اجتناب کرتے۔ اگر ناگہانی خود مطلب پر آجاتی تو نسخہ لکھ کر حوالہ کرتے۔ باوجود محمڈن اسکول کے قدیم جوائنٹ سکریٹری ہونے کے آپ، حکام سے نہیں ملے۔ حالانکہ آپ کے مخلصین بغرض تحصیل خطاب غایت مصر تھے۔ مگر کسی طرح آپ راضی نہ ہوئے۔ ایک بار ایک شخص نے اپنی گٹھڑی آپ کو رکھنے کو دی۔ اس کے دوسرے تیسرے روز وہ غائب ہو گئی۔ اس کے بعد اس شخص نے آکر اس کا تقاضا کیا اور کہا کہ اس میں میری لڑکی کے سولہ سو روپے کے زیورات تھے۔ آپ نے اطمینان اور خاموشی کے ساتھ ان کی قیمت حوالہ کر دی، حالانکہ تحقیق سے معلوم ہو گیا تھا کہ ان کی لڑکی کے پاس زیورات موجود ہیں۔ اسی تدین اور امانداری نے مہاجنان قواسی القلوب پر بھی ایسا اعتبار پیدا کیا تھا کہ آپ کی زبان پر بلا کسی کاغذ کے ہزاروں روپے سامنے رکھ دیتے، جسے لوگ برور ایام ادا کرتے رہتے۔

**مذہب** — آپ حنفی المذہب تھے، مگر روش ایک محقق کی تھی۔ آپ میں تعصب نہ تھا۔ حق کے طرفدار تھے۔ اکثر احناف بھی آپ کو اہل حدیث تصور کرتے اگر لوگ آپ کا مسلک دریافت کرتے تو ہنس کر ٹال دیتے اور یہ شعر پڑھتے۔

| | |
|---|---|
| اپنے مذہب کو کیا تجھ سے بتاؤں اے شوخ | تو کہے گبر تجھے گبر مسلماں مجھ کو |

عنفوانِ شباب سے ذوقِ عبادت تھا۔ شرکتِ تراویح کے لئے تاحیات مولانا محمد سعید صاحب مغل پورہ کی مسجد پہ جاتے۔ تہجد اور تلاوت قرآن کا خاص التزام رکھتے۔ مریضوں کے یہاں آنے جانے میں پالکی پہ تلاوت کرتے۔ تقریباً نصف حصّہ قرآن آپ کو یاد ہوگا۔

فیضِ عام — ہر کسی کے فائدہ پہنچانے کا خیال رکھتے۔ اپنی ذمہ داری پہ لوگوں کی مالی مشکلات وغیرہ حل کرتے۔ لوگ اپنی حلِ مشکلات و مشورہ کے لئے نصف شب کو پہنچتے۔ مطب سے روزانہ دوا مفت تقسیم ہوتی۔ غربا فیس اور قیمت سے مستغنی ہوتے۔ اہلِ قرابت و احباب کے زیورات و اسباب شادیات آپ کے ذریعہ تیار اور خریدے جاتے۔ قرابتمندان بلاد آپ کی نمبرداری سے شاید چھوٹے ہوں اس پہ بھی غلط الزامات کی پرواہ نہ کرتے۔ اور احسن الی من اساء پر عامل رہ کر خیر سے باز نہ آتے۔ اقربا و احباب کے باعث اطمینان و تسکین تھے۔ اصحاب حل وعقد کے لئے مخلص اور نیک مشیر تھے۔ لوگوں کے مشکلات کے کنجی تھے۔ آپ نے حسن تدبیر اور اثر احسان و مروت سے نہایت اہم اور لاینحل عقدے حل کردیتے (واقعہ آزمصت مولوی عبدالرؤف صاحب اور رزدانگی و تعلیم بیرسٹری مسٹر عبدالحکیم مرحوم) واقعی حسن تدبیر کے لئے عقل و مکارم اخلاق کا امتزاج ضروری ہے محمڈن اسکول کے کل مسائل پیچیدہ مولوی عبدالرؤف صاحب کے زمانہ سے تا دمِ مرگ آپ ہی کی قوتِ فکر یہ حل کرتی رہی۔

محبّت — محبت میں فرق مراتب ضرور تھا لیکن ہر عزیز دوست یہی خیال کرتا کہ اسے زیادہ مانتے ہیں۔ قرابتمندوں اور دوستوں کی علالت میں فرط محبت اکثر معالج کے لائق نہیں رکھتی۔ خود دوسرے اطبا کو بلاتے۔ پندرہ پندرہ، مہینہ مہینہ دن ان کی نگاہداشت اور علاج میں شہر میں رکھ کر مطب و مرجوعہ کو خیرباد کہتے۔ ان کی محبت میں مطب یاد نہیں رہتا۔ رشتہ داران مصاہرت کا بھی ایسے ہی لحاظ رکھتے۔ اپنی علالتوں میں بھی کمزوری کی پرواہ نہ کرتے۔ بیرھیوں کو بیٹھ بیٹھ کر طے کرتے

اور ٹپکتے ہوئے پہنچتے۔ جناب شاہ امین اللہ صاحب کے علالت میں ان کی تیمارداری
کی اور شدت مرض میں از خود رفتہ ہوگئے۔ سماور سے گرم پانی تکمیہ کے لئے بوتل میں
بھرنے کے وقت ہاتھ پر گرتا رہتا اور احساس نہ ہوتا۔ ؎

| | | |
|---|---|---|
| مجتبٰی ست کہ دل را نمی دہد آرام | | دگر نہ کیست کہ آرام دل نمی خواہد |

غرض محبت میں اپنے آپ نظیر تھے۔

خانگی روش — غایت نرمی اور تفہیم سے کام لیتے نشیب و فراز سے متنبہ
کرتے اور تلخیوں کو اس خوبی سے برداشت کرتے کہ سبحان اللہ۔ اور آپ کی داشت
ایسی تھی کہ عزیز و بزرگ، یگانے بیگانے سب ہی احترام کرتے۔ فہمائش اس اخلاص و
اسلوب نیک کے ساتھ کرتے کہ قلوب سیرابی اور تسلی کے ساتھ اثر قبول کرتے۔

خاتمہ — بزرگوں کے بہتر عزیز۔ عزیزوں کے بہتر بزرگ، دوستوں کے بہتر دوست،
بی بی کے بہتر شوہر، بیٹوں کے بہتر باپ اور اپنے شہر والوں کے لئے ظل رحمت تھے۔

مرض وفات — چار برس ضعف معدہ و دیگر عوارض میں مبتلا رہ کر نہایت اطمینان
کے ساتھ بروز جمعہ بوقت گیارہ بجے بتاریخ ۲۰ محرم ۱۳۳۲ھ مطابق ۱۹ دسمبر ۱۹۱۳ء
انتقال کیا اور دادہالی مقبرہ واقع موضع کھرار ٹولہ ڈھنکی میں زیر شجر نخل مدفون ہوئے
انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ الخ

اولاد و احفاد — آپ کی اول شادی مسماۃ میمونہ مرحومہ بنت مولوی عبداللطیف
مرحوم چھپروی سے ہوئی تھی۔ یہ نہایت خلیق و نیک تھیں۔ بعد شادی قلیل مدت زندہ رہ کر
لاولد داخل خلد بریں ہوئیں۔ اس کے بعد دوسری شادی آپ کی مسماۃ کنیز حسین بنت
قاضی فرخ حسین جعفری ساکن بھدانواں سے ہوئی اور ان سے آپ کی حسب ذیل
اولاد ہیں۔

نمبر ا — مولوی عبدالباری سلمہ کی شادی مولوی منیر الدین صاحب بی اے وکیل موقع
بہکار کے صبیہ کلانی سے ہوئی تھی جس نے چند سال بعد قضا کیا۔ نمبر ۲ — مولوی عبدالصمد سلمہ
آپ کی شادی مسماۃ ام سلمہ بنت حاجی عبدالرشید بن ابوالقاسم بن محسن فاروقی چھپرہ سے

ہوئی۔ نمبر۳۔ مولوی عزیز الرحمٰن مرحوم ان کی شادی صبیّہ خورد حاجی عبدالحی صاحب ساکن
پونہ کسارہ ضلع پٹنہ سے ہوئی۔ نمبر۴۔ قمر النساء عمرہا زوجہ مولوی عبدالوہاب سلمہٗ بن مولوی
محمد یعقوب صاحب مرحوم۔ نمبر۵۔ شمس النساء عمرہا زوجہ محمد سلیمان سلمہٗ بن حاجی
عبدالحی صاحب ساکن پونہ کسارہ۔ نمبر۶۔ شرف النساء عمرہا زوجہ مولوی محمود علی سلمہٗ
بی۔ اے بن مولانا امجد علی صاحب جعفری۔ نمبر۷۔ حسینہ مرحومہ زوجہ ابوالبرکات سلمہٗ
بن محمد صدیق بن مولوی عبداللطیف بن مولوی اطہر حسین جعفری ساکن بہدانواں۔



## فصل چہارم۔ نسب نامہ امام الام جناب مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ والغفران

| | |
|---|---|
| نمبر۱ | مولانا ولایت علی و مولانا عنایت علی و مولانا فرحت حسین رحمۃ اللہ علیہم فرزندان |
| نمبر۲ | مسماۃ زمرن بنت (شیخ رفیع الدین حسین معلپورہ) |
| نمبر۳ | مسماۃ شکرن بنت |
| نمبر۴ | حضرت شاہ محمد عزیز عرف شاہ درگاہی قدس سرہٗ ساکن محلہ نموہیہ |
| نمبر۵ | مولانا مخدوم شاہ ابوالخیر محمد انور قدس سرہٗ |
| نمبر۶ | مولانا مخدوم شاہ ابوتراب محمد منور قدس سرہٗ |
| نمبر۷ | مولانا مخدوم شاہ ابوالبرکات محمد فائق قدس سرہٗ دیوروی ثم نموہیوی عظیم آبادی |
| نمبر۸ | مولانا شیخ ابوسعید دیوروی رحمۃ اللہ علیہ |
| نمبر۹ | حضرت شاہ عبدالعلی رح |
| نمبر۱۰ | حضرت شیخ شاہ محمد رح |
| نمبر۱۱ | حضرت شیخ شاہ تمیم اللہ رح |
| نمبر۱۲ | حضرت شیخ شاہ عمر رح |
| نمبر۱۳ | حضرت میر ارزانی مرحوم |
| نمبر۱۴ | حضرت میر معز الدین رح ہمیں بزرگ در دیوہ تشریف آوردند |
| نمبر۱۵ | حضرت میر سراج الدین رح |
| نمبر۱۶ | حضرت میر محمود رح |
| نمبر۱۷ | حضرت میر محمد رح |
| نمبر۱۸ | سلطان ابواسحاق جنجوت رح |
| نمبر۱۹ | حضرت سلطان بایزید ثانی رح |
| نمبر۲۰ | حضرت سلطان احمد رح |
| نمبر۲۱ | حضرت میر مسعود رح |

| | |
|---|---|
| نمبر ۲۲ | حضرت میر بایزید رح |
| نمبر ۲۳ | حضرت محمد رح |
| نمبر ۲۴ | حضرت علی ابو اسحاق رح مدنی ثم المصری |
| نمبر ۲۵ | حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم |
| نمبر ۲۶ | حضرت عباس صحابی وعم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم |
| نمبر ۲۷ | عبدالمطلب جد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم |
| نمبر ۲۸ | ہاشم |
| نمبر ۲۹ | عبد مناف۔ |

## سوانح حضرت عباس رضی اللہ عنہ

اسدالغابہ کی جلد دوم میں لکھا ہے کہ عباس بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصیٰ بن کلاب بن مرہ عم رسول اللہ صلعم۔ یہ کنیت آپ کی ابوالفضل اور ماں آپ کی نتیلہ بنت جناب بن کلیب بن مالک بن عمرو بن عامر بن زید بن مناۃ بن عامر ہیں۔ اسی میں لکھا ہے۔ "ھی اول عربیۃ کست البیت الحریر والدیباج واصناف الکسوۃ" اور سبب اُس کا یہ ہوا کہ حضرت عباس گم ہو گئے اور وہ چھوٹے تھے۔ پھر نذر مانی ان کی ماں نے، کہ اگر میں پاؤں ان کو تو غلاف پہناؤں خانہ کعبہ کو۔ پھر پایا انکو پھر کیا جو منت مانی تھی اور اسی کتاب میں لکھا ہے کہ آپ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے دو برس بڑے تھے" وقیل بثلث سنین" اور تھے عباس جاہلیت میں رئیس قریش میں، اور تھی خدمت بیت الحرام کی اور پانی پلانا حاجیوں کا سپرد آپ کے۔ اسی کتاب میں لکھا ہے" وشھد مع رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ببیعۃ العقبۃ لیشدّ له العقد" اور پھر لکھا ہے" وکان ممن خرج مع المشرکین یوم بدر مکرھا۔ اور فدیہ دیا۔ دن بدر کے اپنا اور اپنے بھتیجے عقیل بن ابی طالب اور نوفل بن حارث کا اور اسلام لائے اس کے پیچھے" وقیل اسلم قبل الھجرۃ الخ" اور سیرۃ ابن ہشام جلد ثانی مطبوعہ مصر صفحہ ۲۶ میں لکھا ہے" عن عکرمہ

مولیٰ ابن عباسؓ قال ابورافع مولیٰ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تھا میں غلام واسطے عباسؓ ابن عبدالمطلب کے اور تحقیق کہ اسلام داخل ہوگیا تھا ہم سب گھر والوں میں پھر اسلام لائے عباسؓ اور اسلام لائیں اہلیہ آپ کی ام الفضل اور اسلام لایا میں اور تھے عباس ڈرتے اپنی قوم سے اور ناپسند رکھتے خلاف کو اُن کے اور تھے چھپاتے اسلام کو اپنے اور تھے بہت مال والے اور تھا مال اُن کا متفرق قوم میں اُن کی پھر جب ہوا دن بدر کا، پیچھے رہ گیا ابولہب بدر سے اور بھیجا اپنی جگہ میں عاصی بن ہشام بن مغیرہ کو اور ایسا ہی کیا سب مکہ والوں نے کہ جو پیچھے رہ گیا تھا بدر سے اس نے بھیجا تھا اپنی طرف سے کسی شخص کو اجرت دے کر۔ پھر جب آئی خبر فتح کی مسلمانوں کی بدر سے اور یہ کہ اللہ تعالےٰ نے قریش مکہ کو شکست دی اور رسوا کیا۔ پائی ہم لوگوں نے اپنی جیوں میں قوت اور عزت اور تھا میں ایک مرد کمزور اور تھا میں بنایا کرتا پیالہ لکڑیوں کا اور کھودتا اُسکو حجرے میں زمزم کے۔ سو قسم ہے اللہ کی میں اسی حجرے میں بیٹھا ہوا کھود رہا تھا پیالوں کو اور نزدیک میرے ام الفضل بیٹھی ہوئی تھیں اور ہم لوگ خوش تھے اُن خبروں سے جو ہم کو بدر سے پہنچ رہی تھیں مسلمانوں کی فتح اور قریش مکہ کی شکست کی۔ اسی حالت میں ابولہب اپنے پاؤں کو بدی سے کھینچتا ہوا آیا اور بیٹھا پیچھے اس کوٹھری کے میرے پیچھے کی جانب۔ پھر اسی حالت میں کہ وہ بیٹھا ہوا تھا ابوسفیان بن حرب بن صخر بدر سے بھاگے ہوئے آئے۔ پھر کہا واسطے ان کے ابولہب نے۔

"ھلم الی فعندک لعمری الخبر"۔ پھر بیٹھ گئے ابوسفیان اس کے پاس اور وہاں لوگوں کا ہجوم ہوگیا۔ پھر کہا ابولہب نے اے بھائی کے بیٹے خبر دو مجھ کو کیسا حال ہوا لوگوں کا۔ کہا سفیان نے قسم ہے اللہ کی کہ جیوں ہی ہم ان لوگوں سے ملے قتل کیا اُن لوگوں نے ہم لوگوں کو جس طرح چاہا اور قیدی بنایا جیسا چاہا۔ اور قسم ہے اللہ کی باوجود اس کے ملے ہم ایسے لوگوں سے کہ وہ گورے تھے ابلق گھوڑوں پر سوار درمیان آسمان اور زمین کے کہا ابورافع نے کہا میں نے واللہ یہ تو فرشتے تھے۔ پھر اٹھا ابولہب، پھر مارا ایک لکڑی میرے منہ پر نہایت زور سے اور پھر لپٹ گیا میں اس کے بدن میں، پھر اٹھا لیا اس نے

مجھ کو، پھر دے مارا مجھ کو زمین پر پھر بیٹھ گیا میرے سینے پر کہ مارتا تھا مجھ کو اور تھا میں ایک مرد کمزور. پھر کھڑی ہوئیں ام فضل ایک لکڑی لے کر اور مارا اس سے ابولہب کے سر میں، کہ جس سے اس کا سر پھٹ گیا اور خون جاری ہوا اور بولیں کیا کمزور جانا ہے تو نے اس کو، اس سبب سے کہ اس کا مالک غائب ہے پھر کھڑا ہو گیا۔ ابولہب مجھ کو چھوڑ کر رسوا اور ذلیل ہو کر سو قسم ہے اللہ کی نہیں جیا بعد اس کے مگر سات راتیں اور مر گیا اور جامع ترمذی کے ابواب التفسیر سورہ انفال میں عکرمہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جب فارغ ہوئے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بدر سے۔ قیل لہ علیک العیر لیس دونہا شیٔ قال فناداہ العباس وھو فی وثاق۔ لا یصلح قال لان اللہ وعدک احد الطائفتین وقد اعطاک ما وعدک قال صدقت ھذا حدیث حسن"۔

حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے میں اختلاف شدید ہے، درمیان علماء کے کہ آپ کب اسلام لائے۔ بعضوں کی رائے ہے کہ آپ فتح مکہ میں ایمان لائے لیکن یہ بات غلط ہے جیسا کہ اوپر کی روایتوں سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ جنگ بدر سے پہلے پوشیدہ طور پر ایمان لا چکے تھے اور آئندہ جو روایات میں نقل کروں گا، اُن سے ثابت ہو جائے گا کہ آپ بہت قدیم الایمان ہیں۔ بیعت عقبیٰ کے وقت بھی آپ مسلمان تھے۔ ولی الدین ابی عبداللہ مصنف مشکوٰۃ نے اکمال فی اسماء الرجال کے صفحہ اٹہتّر میں لکھا ہے۔" وکان اسلم قدیما وکتم اسلامہ وخرج مع المشرکین یوم بدر مکرھا فاسرہ ابوالیسر کعب ابن عمر ففادی نفسہ ورجع الی مکۃ ثم اقبل المدینۃ مہاجرا"۔ اور تواریخ حبیب اللہ کی فصل تیسری صفحہ ۱۳ میں لکھا ہے اور نیز قرۃ العیون جلد اول حصہ اول صفحہ ۵۴ میں ہے کہ فرمایا حضرت عباس نے کہ اے رسول اللہ مجھ کو آپ کے دین میں داخل ہونے کا باعث وہ معجزہ ہوا ہے کہ پالنے میں لیٹے ہوئے چاند سے باتیں کرتے تھے، اور آپ جدھر انگلی سے اشارہ کرتے تھے وہ جھک جاتا تھا۔ فرمایا آپ نے تحقیق میں باتیں کرتا تھا اس سے اور وہ مجھ سے بہلانے کو الخ نکالا اس حدیث کو زرقانی نے اور اس قسم کی حدیثیں

جو آپ کے نہایت سابق الایمان ہونے پر دلالت کرتی ہیں، بہت ہیں۔ تھوڑا سا بطور نمونہ کے یہاں بیان ہوا اور آپ کے مناقب و محامد بہت ہیں کہ جن کا احاطہ اس قرطاس تنگ اساس میں متعسر بل محال ہے لیکن تھوڑا تبرکاً یہاں لکھتا ہوں۔ بیعت عقبہ کے دن انصار لوگ جو مدینہ منورہ سے جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم کو لینے کو آئے تھے۔ اس وقت حضرت عباس نے ان لوگوں سے حلفی اقرار لیا کہ اگر تم لوگ وہاں لیجانا چاہتے ہو تو اس کا اقرار کرو کہ ہم لوگ جان و مال سے آپ کا ساتھ دیں گے اور ہرگز چھوڑیں گے نہیں، تب ہم آپ کو جانے دیں گے، اس سے بھی قدامت اسلام آپ کی ثابت ہوتی ہے اور جنگ بدر کے بعد جب ابو سفیان وغیرہ کفار مکہ نے مدینہ پر چڑھائی کی جس واقعہ کا نام جنگ احد ہے۔ اس میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے ایک رکب سوار کو کچھ اُجرت دے کر فی الفور رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک میں ایک خط دے کر خفیہ دوڑا دیا۔ اس خط میں لشکر کی تعداد اور سامان حرب وغیرہ کی تعداد اور جو جو ان لوگوں نے عزم اور ارادہ کیا تھا ہر ایک کو مفصل طور پر آپ نے لکھا تھا وہ خط رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اس وقت پہنچا کہ آپ مسجد قبا میں تشریف رکھتے تھے، اس خط کے پہنچتے ہی آپ ہوشیار ہو گئے اور آپ نے اپنی تیاری کر لی قبل اس کے کہ کفار کا لشکر وہاں پہنچے۔ اور ایسا ہی آپ نے جنگ احزاب کے وقت بھی کیا کہ تمام تیاریوں سے کفار مکہ کی آپ نے حضرت کو خبر دی اور اسی طرح پر آپ ہمیشہ ہر ہر امر کی اطلاع جو مکہ میں ہوتا۔ حضور میں خاتم النبیین صلے اللہ علیہ وسلم کے خفیہ طور پر دیا کرتے اور اگر کوئی شخص مکہ معظمہ میں اسلام قبول کرتا اور مدینہ منورہ جانا چاہتا تو اس کی بھی اطلاع حضور میں کر دیتے اور وہاں سے کوئی آدمی آکر مکہ کے شہر سے باہر پہاڑوں میں چھپ کر ٹھہرتا اور حضرت عباس کو خبر کرتا تو آپ چپکے اس نومسلم کو جو بیڑیوں میں جکڑا ہوا قید میں ہوتا، اپنے دوش مبارک پر اٹھا کر اس شخص کے پاس پہنچا دیتے۔ الغرض آپ مکہ میں رہ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف سے کام کرتے۔ حدیث صحیح میں مروی ہے کہ آپ نے چند بار جناب مخبر موجودات ؐ سے اجازت چاہی کہ ہجرت کر کے آپ کی خدمت

مبارک میں مدینہ منورہ پہنچیں، مگر آپ نے اجازت نہ دی اور فرمایا کہ تمہارے وہیں رہنے میں ہجرت کا ثواب ہے۔ آخر میں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے واسطے تیاری کی اور روانہ ہوئے، اس وقت حضرت عباسؓ مکہ سے روانہ ہو کر آئے اور راہ میں ملاقی ہوئے، پھر آپ کی اجازت سے آپ کے خچر پر سوار ہو کر مکہ کو لوٹے۔ راہ میں ابوسفیان بن حرب ملے جو شہر مکہ سے باہر واسطے دریافت کیفیت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم آئے ہوئے تھے۔ حضرت عباس نے سب کیفیت اور کثرت اور جمعیت مسلمین بیان کی اور ان کو ڈرایا اور رغبت طرف اسلام کے دلائی اور اپنے خچر پر ردیف کر کے لوٹے۔ شب کا وقت تھا اور سرما کا موسم اور جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم دے رکھا تھا کہ لوگ جابجا لکڑیاں جمع کر کے روشن کریں۔ چنانچہ صدہا جگہ لکڑیاں جلائی گئیں اور روشن کی گئیں، اور لوگ اس الاؤ کے گرد بیٹھے ہوئے تھے۔ حضرت عباسؓ نے ابوسفیان کو لشکر میں خوب گھمایا، تاکہ اس کے دل میں رعب آئے اور ایسے ہی دکھلاتے ہوئے حضور میں رسول اللہ صلعم کے لے چلے۔ اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دیکھ لیا کہ ابوسفیان کو حضرت عباسؓ لئے جاتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تلوار لئے دوڑے کہ ابوسفیان کو قتل کریں۔ کیونکہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم دے رکھا تھا، چند آدمیوں کے قتل کا، کہ جہاں یہ لوگ پائے جائیں قتل کیے جائیں۔ ان میں ابوسفیان کا بھی نام تھا۔ لیکن حضرت عباس نے اپنے خچر کو تیز ہانکا اور رسولِ خدا صلعم تک پہنچ گئے اور ابوسفیان کو رسول اللہ صلعم کے حوالہ کر کے کہا کہ جلد کلمہ پڑھ، ورنہ قتل کیا جائے گا۔ ابوسفیان نے کلمۂ شہادت پڑھا، پھر حضرت عمرؓ بھی پہنچ گئے اور وہ اپنے ارادے میں ناکامیاب رہے۔ پھر حضرت عباسؓ نے سفارش کی کہ ابوسفیان سردارِ قوم ہیں، ان کی عزت افزائی کیجئے کہ جو کوئی ان کے گھر میں پناہ لے وہ قتل نہ کیا جاوے۔ چنانچہ رسول اللہ صلعم نے اس کو بھی منظور فرمایا۔ تب حضرت عباسؓ اسی خچر پر ردیف کر کے مکہ معظمہ کے جانب لوٹے۔

پھر بعد فتح مکہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے طائف پر لشکر کشی کی، آپ بھی ساتھ ہوئے اور یہ اوّل آپ کا غزوہ تھا جو آپ اسلام کی طرف سے ہمرکاب رسول صلعم جہاد کو چلے، چنانچہ بمقام حنین جب قوم ہوازن کے تیروں سے مسلمانوں کے قدم اُکھڑ گئے، اُس وقت حضرت عباسؓ رسول اللہ صلعم کے خچر کی باگ پکڑے ہوئے ساتھ موجود تھے، چونکہ آپ نہایت جہیر الصوت تھے۔ لہذا رسول صلعم نے حکم دیا کہ لوگوں کو پکارو۔ آپ نے اس وسیع میدان میں اس زور سے پکارا کہ تمام میدان گونج گیا اور ہر ایک نے آپ کی آواز کو سُنا اور چاروں طرف سے رسول صلعم کو دیکھتے ہی ایسے دوڑے اور جھپٹے، جیسے شیرنی اپنے شیر خوار بچہ کی طرف دوڑتی ہے اور ایک آن میں تمام لشکر اسلام جمع ہو گیا اور کفار کو شکست فاش ہوئی۔ اس جنگ میں حضرت عباس رضؓ نے نہایت ثبات قدمی دکھائی اور جوہر ہاشمیت کو بروئے کار لائے جب طائف سے پھر کر لشکر اسلام داخل مکہ معظمہ ہوا۔ چونکہ حضرت عباسؓ کو خدمت سقایۃ الحاج وعمارۃ المسجد الحرام نہایت پسندیدہ تھی اور آپ ہمیشہ سے اس خدمت کو کرتے چلے آئے تھے۔ آپ کے خیال میں یہ بات گذری کہ اب تو دار الاسلام ہو گیا یہاں سے ہجرت کی ضرورت نہیں۔ لہذا یہیں رہ کر اس خدمت قدیمہ سقایۃ الحاج کو کرتے رہیں۔ لیکن حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اس سے خلاف کیا اور فرمایا کہ صحبت بابرکت میں رسول اللہ صلعم کے ساتھ رہنا۔ اس خدمت سے زیادہ تر موجب اجر و ثواب ہے چنانچہ اس وقت یہ آیہ کریمہ اجعلتم سقایۃ الحاج وعمارۃ المسجد الحرام الخ۔ رسول خدا صلعم پر نازل ہوئی۔ حضرت عباسؓ نے فتح و بیعت اقامت مکہ معظمہ کیا اور آخر وقت تک مدینہ منورہ ہی میں رہے اور وہیں انتقال فرمایا۔ رسول صلعم نے [illegible] بار آپ کے واسطے دعا فرمائی۔ اللھم اغفر للعباس مغفرۃ ظاھرۃ باطنۃ لا تغادر ذنبا۔ کتاب حیواۃ الحیوان میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بسند صحیح روایت ہے کہ نکلے حضرت عمرؓ شام کی طرف تو فرمایا حضرت علیؓ نے انت تخرج بنفسک الی ھذا العدو والکلب فقال عمرؓ اُبادر بالجہاد قبل موت العباس انکم اذا

فقد تحرالعباس اینتقض بکم الشرکما ینتقض الحبل فمات العباس بست سنین من خلافۃ عثمان رضؓ وانتقض بالناس الشرکما قال عمرؓ - ایک بار ملک عرب میں حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں امساک باراں ہوا اور قحط پڑا لوگوں نے آپ سے استسقا کی درخواست کی - حضرت عمرؓ تمام صحابہ کو لے کر میدان میں گئے اور حضرت عباس رضؓ کو اپنے بازو میں کھڑا کر کے ہاتھ اُٹھا کر دعا کی کہ یارب جبکہ رسول صلعم زندہ تھے اُن کے وسیلے سے ہم لوگ پانی طلب کرتے تھے اور ہم لوگ پانی دیئے جاتے تھے - اب ان کا انتقال ہو گیا، اب ان کے چچا عباس رضؓ کو شفیع بنا کر تیرے حضور میں ان کے وسیلے سے پانی مانگتا ہوں، چنانچہ اسی وقت ابر نمودار ہوا اور خوب پانی برسا نزا اسّی برس کی عمر میں ۳۲ھ میں آپ نے اس دنیائے دون کو چھوڑا، آپ نہایت قدآور اور جسیم تھے - ہزاروں آدمی کے مجمع میں آپ کا سر اُونچا رہتا اور نہایت بلند آواز آپ تھے اور ازبسکہ رحیم و کریم صاحب خلق عظیم ذی مروت، برادر پرور غریب نواز سید سے ساوے بقول حدیث شریف المومن غر کریم - آپ کے مناقب بہت ہیں، مختصراً یہاں بیان کئے شمس التواریخ کے صفحہ ۳۴ میں لکھا کہ حضرت عباس رضؓ واقعہ اصحاب فیل سے تین سال قبل پیدا ہوئے اور چھیاسی برس کی عمر میں بعہد خلافت حضرت عثمان رضؓ مدینہ منورہ میں انتقال فرمایا - تیرہ اولادیں آپ کی ہوئیں - دس بیٹے اور تین بیٹیاں - فضل[1]، عبداللہ[2]، کثیر[3] - امینہ[4]، صفیہ[5]، ام حبیبہ[6]، قبیح[7]، مسہر[8]، عبیداللہ[9]، تمام[10]، حرث[11]، قثم[12]، عبدالرحمن[13] -

## سوانح حضرت عبداللہ ابن عباس

آپ کی پیدائش مکہ معظمہ میں ہوئی، آپ وقت ہجرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم تین چار برس کی عمر کے تھے - آپ نے فتح مکہ میں اپنے والد کے ساتھ مکہ معظمہ کو چھوڑا اور مدینہ منورہ تشریف لائے - اس وقت سے برابر ملازم خدمت اقدس جناب نبی صلے اللہ علیہ وسلم رہے اور بعد اس کے خلیفہ اوّل و دوم کی صحبت سے بھی بہت کچھ استفادہ دینی حاصل

کیا۔ حضرت عمرؓ آپ کو بڑے بڑے علماء و مشائخ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی مجلس میں شریک کرتے اور مسائل دین و امور تمدنی میں اُن سے مشورہ لیتے۔ یہ باتیں اُن مشائخوں کو ناگوار گزریں، کہ ہم بوڑھوں کی مجلس میں یہ لڑکا کیوں شریک کیا جاتا ہے۔ جب یہ خبر حضرت امیر المومنین عمرؓ کو پہنچی، تب آپ نے امتحاناً ایک مجلس میں اُن مشائخوں سے پوچھا کہ پارہ عم کے اذاجاء کی سورۃ میں جو آیت واستغفرہ انہ کان توابا نازل ہوئی اس کا کیا مطلب ہے؟ وہ لوگ اس کا جواب نہ دے سکے۔ تب حضرت عمرؓ حضرت عبداللہ کی طرف متوجہ ہوئے، آپ نے فی الفور جواب دیا کہ اس آیت سے رسول صلعم کی رحلت کی بو پائی جاتی ہے۔ اس معنی کے سنتے ہی ان مشائخوں کی تشفی ہوگئی اور سمجھ گئے کہ یہ لڑکا بیشک ہونہار اور اس مجلس کی صدر نشینی کے لائق ہے۔ بخاری نے روایت کی ہے عن ابن عباس قال ضمنی النبی صلے اللہ علیہ وسلم وقال اللھم علمہ الکتاب اور پھر بخاری نے روایت کی ہے عن ابن عباس ان النبی صلعم دخل الخلاء فوضعت لہ وضوءً اقال من وضع ھذا فاخبر فقال اللھم فقھہ فی الدین اس دعا کی برکت سے آپ ایسے بڑے عالم فاضل، محدث فقیہ ہوگئے کہ شاید اس اُمت محمدیہ میں کم کوئی ہوا ہوگا۔ صدہا حدیثیں آپ کو حفظ تھیں۔ بڑے بڑے علماء اور محدثین نے آپ سے روایت حدیث کی لی اور بڑے بڑے اہم مسائل دینی میں آپ کے فتویٰ کو اُمت نے قبول کیا۔ فقہی مسائل میں بھی آپ مجتہد کامل تھے۔ قرآن فہمی میں بھی آپ کو مہارت تام تھی۔ چنانچہ تفسیر عباسی جو اس وقت لوگوں کے ہاتھوں میں ہے وہ آپ ہی کی تفسیر ہے۔ وہ آپ کی غزارت علمی پر بخوبی شاہد ہے۔ اہل فن آپ کے حالات سے بخوبی واقف ہیں لہٰذا اس جگہ مشتے نمونہ از خروارے بیان کیا گیا اور خلیفہ چہارم حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے وقت میں تو آپ ان کے ساتھ بطور وزیر و مشیر کے رہا کرتے تھے۔ بہت معمر ہوکر سلطان عبدالملک کے زمانے میں ۶۸ھ بمقام طائف آپ نے انتقال فرمایا اور وہیں آپ کی قبر ہے۔ ایک دن رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے آپ کو دیکھا تو آپ کے سر پر دست مبارک رکھ کر فرمایا

ہٰذا ابو الخلیفہ۔ چنانچہ آپ کی اولاد سے خلفائے عباسیہ پیدا ہوئے، جن کے احوال کتابوں میں مبسوط طور پر مذکور ہیں من شاء فلینظر ہمارے اس خاندان کا سلسلہ نمبر ۲۳ میں جاکر ملا ہے۔ حضرت محمد رحمۃ اللہ سے یعنی حضرت ممدوح کے دو صاحبزادے تھے، ایک میر بایزید کہ جن کی اولاد میں ہم لوگ ہیں اور دوسرے عبداللہ ابو العباس سفاح جو اول خلیفہ عباسیہ ہیں۔ اس کا نقشہ یہ ہے:۔



## میر محمود رح نمبر ۱۶

آپ مصر سے بخارا اور وہاں سے دہلی تشریف لائے اور شاہ دہلی کے حکم سے بنارس میں تشریف لائے اور وہاں کے راجہ سے اور آپ سے جنگ عظیم واقع ہوئی۔ آپ کے اٹھارہ صاحبزادے اور ستر کس آپ کے اہل قرابت قریبہ و برادران سے ہمراہ تھے علاوہ اُس کے اور لشکر بھی تھا جس کی تعداد معلوم نہیں، مگر باسٹھ سوار آپ کے اعزہ قریبہ میں سے تھے۔ اس جنگ میں آپ خود مع پندرہ فرزندوں کے اور بہت سے قرابت والوں کے شہید ہوئے۔ آپ کا مزار وہیں بنا دیا گیا اور شہر بنارس فتح ہو گیا۔ آپ کے تین صاحبزادے میر سراج الدین و میر احمد و میر سیف اللہ صرف اس جنگ میں باقی رہ گئے اس لئے ہر سہ صاحبزادے بحکم شاہی روانہ صوبہ بہار ہوئے اور وہاں سے برابر جنگ کرتے ہوئے موضع چھتوی پرگنہ اروِل ضلع گیا میں پہنچے اور وہاں سے موضع اساس وغیرہ کو فتح کیا، جس کا ذکر آگے آوے گا۔ میر سیف اللہ موضع کُندنا میں جو اُسی پرگنہ اروِل میں واقع ہے، مقیم ہوئے اور میر احمد موضع چھتوی مذکور میں اور میر معز الدین پسر سراج الدین نے موضع اساس دیورہ کو اپنے واسطے پسند فرمایا۔ میر سراج الدین اور بہت سے ان کی برادری والے جنگ اساس دیورہ میں شہید ہوئے۔

## سوانح حضرت میر معز الدین رح نمبر ۱۴

آپ ہی اوّل دیورہ تشریف لائے اور دیورہ میں اُس وقت اید رکاش راجہ تھا تھا۔ وہاں ایک بڑا قلعہ تھا، اس میں دیو نام کا ایک بُت تھا اور چاروں طرف اس کے کوسوں تک گھنا جنگل تھا۔ اس وقت بہار میں حضرت ملک بیا صاحب شاہان دہلی کی طرف سے صوبہ دار تھے۔ میر معز الدین رح جن کا وطن اصلی بخارا تھا مع اپنے قبائل وعشائر دو اڑھائی سو آدمیوں کے اپنے جد امجد کی معیت میں صرف بنظر جہاد ہندوستان کو تشریف لائے۔ چونکہ اُس وقت مشرقی ہندوستان میں جا بجا بہت سے رجواڑے

ہندو خود سر قوی موجود تھے اور اسلامی عملداری صرف بڑے بڑے شہروں میں محدود تھی۔ لہذا حضرت میر معز الدین ؒ بہ ایمائے شاہ دہلی کہ شاید اس وقت شاہان تغلق کا زمانہ ہوگا، ضلع گیا میں تشریف لائے اور وہاں سے سیر کرتے ہوئے موضع اساس میں وارد ہوئے۔ اس وقت راجہ مذکور آپ سے برسر مقابلہ ہوا اور جنگ عظیم بین الفریقین واقع ہوئی۔ وہ راجہ زخمی ہوکر وہاں سے بھاگا اور موضع کھٹانگی کے قلعہ میں جو دیورہ سے تین چار کوس کے فاصلے پر تھا، پناہ گزین ہوا۔ آپ فی الفور دیورہ کے قلعہ میں داخل ہوئے اور تمام بتوں کو شکستہ کیا اور قلعہ کو صاف کیا اور اپنے ہمراہیوں میں سے حضرت میر بدر کو سردار مقرر کرکے قلعہ میں چھوڑا اور عیال واطفال کو ان کے سپرد کیا اور آپ تعاقب میں اس راجہ کے مع چیدہ سواروں کے موضع قلعہ کھٹانگی کو روانہ ہوئے۔ وہاں جاکر دیکھا کہ وہ قلعہ نہایت بلند اور نہایت مستحکم اور انبوہ جنگل کے اندر واقع ہے آپ وہاں ٹھہرے رہے اور حاکم صوبہ بہار حضرت ملک بیا کو ایک عرضی لکھی اور مدد طلب کی۔ چونکہ ملک صاحب دوسری طرف ایک مہم میں مصروف تھے، مدد کے بھیجنے میں توقف کیا، جب تک آپ نے چند حملے اس قلعہ پر کئے، لیکن ناکامیاب رہے۔ آخر کچھ جنگل کو کاٹ کر قلعہ کے چاروں طرف صاف کیا۔ اس عرصے میں بہار سے مدد بھی پہنچ گئی۔ اس کے ساتھ ہوکر آپ نے اس قلعہ کو بھی فتح کیا اور راجہ بھاگتا ہوا مارا گیا۔ اور غنیمت بہت آپ کے ہاتھ آئی۔ پھر تو آپ نے اس اطراف میں خوب شمشیر زنی کی اور تمام علاقہ راجہ کا مجہر داؤ ڈنگرہ و سہسرام وغیرہ آپ کے تحت و تصرف میں آیا۔ آپ نے ان سب جگہوں کو مفوض بحاکم صوبہ کیا اور آپ کو اساس اور دیورہ وغیرہ چند مواضع قریب پانچ ہزار بیگھہ سکونت کے شاہ دہلی کی طرف سے بلا اخراج واسطے سکونت کے عطا ہوا۔ اکثر حصہ کا حصہ بسبب امتداد زمانہ کے ہاتھ سے نکل گیا۔ اب اس وقت جو قدرے قلیل تصرف میں ہے وہ وہی عطیہ ہے۔ اللھم بارک لی فیہ۔

## سوانح عمری حضرت مخدوم شیخ شاہ محمد تبریزا

آپ میر معز الدین رح فاتح دیورہ سے پانچویں پشت میں ہیں، آپ بڑے عالم باعمل تھے۔ آپ کے ایک بیٹا شاہ عبدالعلی پیدا ہوئے، جنکے دو بیٹے اور ایک بیٹی پیدا ہوئی شیخ عبدالحمید[۱] و شیخ ابوسعید[۲] و مسماۃ سلیمہ خاتون زوجہ حضرت مولانا محمد شہباز قدس سرہٗ حضرت شیخ ابوسعید کے صاحبزادہ مولانا شاہ ابوالبرکات محمد فائق قدس سرہٗ تھے جس کا نقشہ ذیل میں درج ہے:۔




## مولانا شاہ ابوالبرکات محمد فائق قدس سرہٗ

آپکا مولد موضع دیورہ پرگنہ اردل ضلع گیا ہے۔ آپ جب سن رشد کو ... بغرض تعلیم بخدمت حضرت مولانا شہباز محمد قدس سرہٗ کے جو آپ کے پھوپھا تھے پہنچے اور آپ سے تحصیل علوم ظاہری و باطنی بوجہ اتم کی اور سالہائے دراز وہاں اقامت فرمائی۔ حضرت مولانا شہباز محمد قدس سرہٗ نے اپنی دختر رابعہ خاتون سے جو محل ثانیہ مولانا ممدوح سے تھیں، عقد کر دیا۔ آپ نے اس کے بعد سیر و سیاحت شروع کی اور جا بجا بزرگان طریقت

و علمائے شریعت کی خدمت سے مستفید ہوتے ہوئے دار الخلافہ دہلی کو پہنچے کہ اس وقت
حضرت شاہ جہاں جلوس فرمائے اورنگ سلطنت تھے۔ آپ وہاں سے لاہور گئے اور
وہاں سے ملتان وغیرہ کی سیر کی۔ جب مراجعت کرکے آپ پھر دہلی پہنچے۔ اس وقت
حضرت سلطان محی الدین اورنگ زیب عالم گیر غفر اللہ لہ فرمانروائے سلطنت تھے
اتفاقاً ایک مسجد میں دانشمند خاں سے آپ کی ملاقات ہوگئی، آپ کے چہرۂ منوّر
کو اس نے دیکھ کر پہچانا اور وہ آپ کے ساتھ بہت تواضع سے پیش آیا۔ وہاں سے آپ
مراجعت فرما کر بھاگلپور پہنچے اور وہاں سے حسب ایمائے جناب مولانا شاہباز محمد سکونت
قدس سرہٗ پٹنہ تشریف لائے اور اس محلہ تموہیہ میں آپ اقامت گزیں ہوئے
جو اُس وقت ایک جنگل کی صورت میں تھا۔ اُس کے بیچ میں ایک بلندی بطور گڑھ کے
تھی، اسی میں آپ نے ایک حجرہ بنا کر قیام فرمایا اور ایک مسجد بنالی جو اس وقت جمعہ مسجد
تموہیہ کے نام سے مشہور ہے اور بفضلہ تعالیٰ بڑی بھاری جماعت بروز جمعہ ہوتی ہے
اور خوب آباد ہے۔ اور تعلیم و تعلم میں علوم ظاہری و باطنی کے آپ معروف ہوئے۔ سلوک
چنانچہ حضرت شاہ ارزاں صاحب بھی آپ کے فیض صحبت سے مستفید ہوئے۔
اسی وجہ سے یہ دستور تھا کہ شاہ ارزاں صاحب کے تکیہ پر جو گدی نشیں ہوتا تھا اُس
کی دستار بندی اس خاندان سے کی جاتی تھی۔ یہ خبر آخر بذریعہ صوبہ دار بہار مسمع
مبارک میں حضرت عالمگیر غفر اللہ لہ کے پہنچی۔ وہاں سے قریب چالیس بیگہہ اراضی
واسطے سکونت و تعمیر مسجد و خانقاہ وغیرہ کے اور چھ سات مواضع بطور مدد معاش
آپ کو مرحمت ہوئے، مگر آپ نے ان چیزوں کی طرف مطلقاً التفات نہ فرمائی اور عطیہ
اسی طرح پر قانع و متوکل رہے۔ بعدہٗ آپ کے فرزندوں میں سے کسی نے اس کی تحریک
کرکے حاصل کیا۔ آپ کے دو صاحبزادے ہوئے، ایک نے ایام جوانی میں حافظ ہو کر
اس خاکدان کو چھوڑا۔ دوسرے حضرت جناب شیخ شاہ ابو تراب محمد منور قدس سرہٗ اولاد
کہ جنہوں نے اپنی تکمیل علوم ظاہری و باطنی اپنے پدر بزرگوار سے کی اور بعد اس کے
سفر کرتے ہوئے بلدہ لاہور کو پہنچے، اور وہاں حضرت ملا شیخ غلام محمد سے تحصیل علم

فرمائی اور وہاں سے دور و سیر کرتے ہوئے پھر پٹنہ کو تشریف لائے اور اپنے دولت کدہ کو رونق بخشی ۔ آپ کی اولاد کی تفصیل معلوم نہ ہوئی کہ کل کتنے ہوئے۔ مگر جن سے آپ کی نسل کا سلسلہ جاری ہے وہ حضرت مولانا شاہ ابوالخیر محمد انور قدس سرہٗ اور ان کے صاحبزادے مولانا شاہ محمد عزیز عرف حضرت شاہ درگاہی رہ ہیں۔ مزار حضرت دیوان مولانا شاہ ابوالبرکات محمد قائم قدس سرہٗ اور ان کی زوجہ مریم مکانی حضرت رابعہ خاتون و جناب شاہ ابوتراب قدس سرہٗ کے ایک جگہ پر صحن مسجد جمعہ نمونہ بیہ میں واقع ہیں اور مزار حضرت مولانا شاہ ابوالخیر و مولانا شاہ محمد عزیز قدس اسرارہما کے پشت جمعہ مسجد مذکور پر جو مقبرہ ہے' اس میں واقع ہیں ۔

## حضرت شاہ محمدؐ عزیز درگاہی قدس سرہٗ

آپ کا لقب شاہ درگاہی تھا ، آپ اپنے وقت کے بڑے سالک تھے۔ صدہا آپ کے مرید تھے ۔ نواب ناظم صوبہ دار بہار اور بڑے بڑے اراکین سلطنت داخل دل آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوتے اور فیضیاب ہوتے اور علماء و فضلا بھی آپ سے بہرہ ور ہوتے ۔ آپ کے دو صاحبزادے ہوئے اور دو صاحبزادیاں ۔ حضرت شاہ محمد معز و حضرت شاہ محمد کریم قدس سرہما و مسماۃ شکرن زوجہ رفیع الدین حسین خاں و مسماۃ مصرن زوجہ شیخ رستم علی رحمۃ اللہ علیہم ساکنان محلہ مغل پورہ ۔

نقشہ آپ کی اولاد و احفاد و احفاد کا درج ذیل ہے :-




## حضرت شاہ محمد معز عرف شاہ منوّر رح

آپ کی شادی مسماۃ رسولن بنت مولوی ارادت اللہ صادقپوری سے ہوئی جس کا ذکر فصل اول میں آچکا ہے۔ آپ کے دو بیٹے اور تین بیٹیاں ہوئیں جملہ پانچ اولادیں ہوئیں حضرت شاہ ابوالحسن[۱] اور حضرت شاہ محمد حسین[۲] و مسماۃ ظہورن[۳] زوجہ رضی الدین حسین خاں[۴] مغلپورہ و مسماۃ نجیبن زوجہ مولوی بشارت علی صادقپوری و مسماۃ لطیفن زوجہ مولوی

الٰہی بخش صادق پوری قدس اسرارہم۔ پس ان تینوں عورتوں کی اولاد کی تفصیل اُن کے ازواج کے ساتھ فصول اول میں مذکور ہو چکی ہے وہاں دیکھنا چاہیئے۔ نقشہ آپ کی اولاد کا یہ ہے:۔

حضرت شاہ محمد معز عرف شاہ منور رح

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شاہ ابوالحسن رح | شاہ محمد حسین رح | مسماۃ ظہورن زوجہ رضی الدین حسین خاں | مسماۃ نجیبن زوجہ مولوی بشارت علی | مسماۃ لطیفن زوجہ مولوی الٰہی بخش رح |

## حضرت شاہ ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی شادی مسماۃ خیرن بنت شیخ طفیل اللہؒ ساکن موضع سرانڈی پرگنہ پھلواری ضلع پٹنہ سے ہوئی۔ آپ کے چار بیٹے اور ایک بیٹی ہوئیں۔ مولوی قاضی شاہ محمد تقیؒ و مولوی محمد زکیؒ و مولوی محمد نقیؒ و مولوی محمد رضیؒ ان دونوں آخرالذکر نے ایام جوانی میں بلا شادی شدہ رحلت فرمائی۔ مسماۃ نعیمن زوجہ قاضی قمر علی مہدانوی رحمہم اللہ۔
نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا یہ ہے:۔

حضرت شاہ ابوالحسن

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شاہ مولوی قاضی محمد تقی رح | مولوی محمد زکی رح | مولوی محمد نقی لاولد | مولوی محمد رضی لاولد | مسماۃ بی بی نعیمن مرحومہ |

## مولوی قاضی شاہ محمد تقی رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی شادی ساتھ مسماۃ وصیفن بنت مولوی امین الحق ساکن محلہ گودرہٹہ متعلقات شہر پٹنہ کے ہوئی۔ آپ کے صرف ایک بیٹی مسماۃ زینب اور ایک بیٹا مولوی عبدالحریز پیدا ہوئے۔ مسماۃ زینب کی شادی ساتھ قاضی محمد ابراہیم پسر مولوی اکرام الحق ساکن

محلہ گور ہٹہ کے ہوئی اور وہ لاولد اس دنیا سے رخصت ہوئیں۔

## مولوی عبدالعزیز مرحوم بن شاہ محمد تقی حنفی

آپ کی پیدائش غالباً ۱۲۵۱ھ میں ہوئی۔ آپ کو فارسی میں میر تقی صاحب اور مختصرات میں مولوی اکبر علی رح و شاہ عبدالخالق و مولوی یحییٰ علی رح سے تلمذ حاصل تھا اور آپ صحبت میں شاہ محمد واعظ صاحب کے رہتے تھے۔ چونکہ آپ کے والد آپ کے بچپن ہی میں انتقال کر گئے تھے۔ اس لیے آپ کی والدہ نے آپ کی پرورش و تربیت و تعلیم کا کام انجام دیا اور اپنی والدہ کے انتقال کے بعد ناچار آپ کو شغل تعلیم و تعلم ترک کر کے امور آسائش کی طرف توجہ کرنی پڑی۔ آپ کی اول شادی ساتھ وسیمن بنت قاضی قمر علی زوج مسماۃ نعیمن مہدانوی سے ہوئی۔ اس محل سے دو فرزند آپ کے پیدا ہوئے۔ عبدالحفیظ و مولوی عبدالحی اول الذکر نے تیرہ چودہ برس کے سن میں انتقال کیا۔ بعد انتقال زوجہ اولیٰ آپ نے اپنی شادی مسماۃ امامی بیگم بنت خواجہ فتح علی مرحوم بنت خواجہ کرم علی مرحوم ساکن محلہ نونگولہ کے کی (یہ خواجگان اصل باشندے پانی پت کے تھے قوم انصاری سے، مگر ان کے مورث پانی پت سے آکر بھرت پور محلی پٹنہ میں سکونت پذیر ہوئے، پھر وہاں سے نونگولہ میں آکر رہے) اس محل سے آپ کے تین بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ سکینہ مرحومہ زوجہ خواجہ امیر حسن ابن خواجہ احمد علی بن خواجہ فتح علی مرحوم مذکور۔ دختر دوم، مسماۃ مجیدن سلمہا زوجہ خواجہ مہدی حسن مرحوم بن خواجہ احمد علی مرحوم۔ دختر سوم، مسماۃ صغریٰ زوجہ سید عبدالغفور ابن محمد صالح مرحوم بن سید تراب علی مرحوم بن سید مقصود علی مرحوم بن میر ذوالفقار علی مرحوم ساکن موضع لکھنور ضلع پٹنہ مولوی عبدالحی کی اول شادی مسماۃ میرن بنت جناب حکیم مولوی وجاہت حسین مرحوم مانپوری سے ہوئی، ان سے دو لڑکے پیدا ہوئے محمد احسن عرف جمو۔ محمد محسن عرف رمضو۔ بعد انتقال مسماۃ میرن مرحومہ کے آپ کا ازدواج ساتھ مسماۃ زہرا بنت سید محمد وارث حسین بن سید محمد حسین ساکن موضع گور گانواں ضلع پٹنہ کے ہوا، ان سے دو بیٹیاں ہوئیں مسماۃ آمنہ و مسماۃ عائشہ۔ آپ نے یعنی مولوی عبدالعزیز صاحب نے ۷۵ برس کی عمر میں بتاریخ ۱۷ رجولائی

۱۸۹۰ء مطابق ۲۹ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۷ھ میں اس خاکدان عنصری کو چھوڑا۔ اللهم اغفرلہ وارحمہ
اور تاریخ ۲۹ رجادی الآخر سنہ ۱۳۱۶ھ امامی بیگم صاحبہ نے بھی رحلت کی۔ نقشہ آپکی اولاد و احفاد کا یہ ہے



# مولوی محمد زکی صاحب مرحوم بن شاہ ابو الحسنؒ

آپ کی پیدائش کی تاریخ معلوم نہ ہو سکی، مگر آپ مولانا احمد اللہ صادق پوری سے عمر میں زیادہ تھے۔ آپ نے درسی کتابیں اپنے چچا مولوی شاہ محمد واعظ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور حضرت شاہ محمد کریمؒ سے آپ کو بیعت حاصل تھی۔ پھر جناب حضرت سید احمد صاحب بریلوی مجدد مائتہ ثالثہ کے ہاتھ پر باجازت اپنے پیر کے بیعت کی۔ اور بعد چند روزوں کے آپ بریلی تکیہ پر حضرت شاہ لعل صاحب کی خدمت میں اپنے پیر مرشد کے حاضر ہوئے اور تخمیناً ایک برس وہاں رہ کر اور بہت کچھ فوائد دینی سے بہرہ ور ہو کر اپنے وطن کو مراجعت فرما ہوئے۔ اُس وقت سے برابر آپ اپنے گھر پر امور معاشیہ کی فکر میں رہے۔ آپ کی اول شادی مسماۃ کلثوم عرف بی بی امونی بنت میر اسد علی صاحب سے ہوئی۔ وہ بیٹی بی بی قمرن کے وہ بیٹی شاہ ہادی صاحب کی وہ پسر راجہ میاں صاحب وہ پسر مولانا شاہ ابو تراب بن مولانا شاہ ابو البرکات قدس سرہٗ کے، اس کے بعد پھر دوسری شادی آپ کی ساتھ مسماۃ صبیرن بنت شیخ سلامت علی ساکن سنگھرہ کوپا سے ہوئی محل اولیٰ سے آپ کے مولوی عبد الرزاق صاحب پیدا ہوئے اور محل ثانیہ مسماۃ صبیرن سے ایک بیٹی مسماۃ فہیمن اور ایک بیٹا مولوی محمد اسحاق پیدا ہوئے۔ مسماۃ فہیمن کی شادی میر محمد حسین مرحوم ساکن کوپا سے ہوئی، ان سے ایک لڑکی مسماۃ شریفن پیدا ہوئی۔ اس نے بعد شادی لاولد انتقال کیا۔ مولوی محمد اسحاق مرحوم کی شادی مسماۃ مریم عرف بولاقن بنت قاضی سید وصی احمد ساکن محلہ انیر قصبہ بہار سے ہوئی، اُن سے آپ کے ایک بیٹی اور دو بیٹے پیدا ہوئے۔ مسماۃ نجیب النسا زوجہ حکیم سید محمود عالم مرحوم ساکن حاجی پور جہوا، ان کے صرف ایک بیٹی مسماۃ زبیدہ پیدا ہوئیں۔ اُس کے بعد وہ بیوہ ہو گئیں اور دونوں بیٹے محمد ہاشم مرحوم و محمد قاسم سلمہ اللہ تعالیٰ۔ محمد ہاشم مرحوم کی شادی مسماۃ انیس النسا بنت شاہ محمد ظفر ساکن بہار سے ہوئی۔ اس سے صرف ایک لڑکی مسماۃ رقیہ پیدا ہوئی اور محمد قاسمؒ کی شادی ساتھ مسماۃ صغریٰ بنت مولوی محمد حسن

(حاشیہ ۳۴۵ پر)

مرحوم صادق پوری کے ہوئی۔ محمد اسحاق مرحوم نے بتاریخ ۲۹ شوال ۱۳۰۷ھ ہجری انتقال فرمایا
اور بتاریخ ۲۷ ذی الحجہ ۱۳۱۲ھ ہجری کو عزیزی محمد ہاشم نے رحلت کی۔ اللّٰہم اغفر لہما
وارحمہما۔ اور بتاریخ ۱۸ محرم الحرام ۱۳۱۴ھ حکیم محمود عالم نے دنیا سے کوچ کیا۔ نقشہ
آپ کی اولاد و احفاد کا حسب ذیل ہے:۔

جناب مولوی محمد زکی مرحوم

مسماۃ جیبرن محل ثانیہ

محل اولی مسماۃ کلثوم عرف امیرن

مسماۃ تہمین زوجہ محمد حسین ساکن کوپا

مسماۃ ... لاولد

مولوی محمد اسحاق مرحوم

مسماۃ نجیبن مرحومہ

مسماۃ زبیدہ ... مرد

محمد ہاشم مرحوم

مسماۃ رقیہ درطفلی مرد

محمد قاسم سلمہ

عاصم

محمد سالم

جمیلہ

مولوی عبدالرزاق

۳ مسماۃ قرن سلمہا زوجہ دائمت علی

۲ مسماۃ زہرن مرحومہ زوجہ سلامت اللہ ...

مسماۃ بدرن سلمہا زوجہ محمد عمر

مسماۃ نورن مرحومہ زوجہ کبیر الدین

نظام الدین

۱ کلثوم ... زوجہ محمد جمیل

مسماۃ اتون مرحومہ زوجہ ببر سلامت علی

رونق

۲ شاہد حسین مرحوم

شمس الہدیٰ

محمد خلیل سلمہ

۳ کلیم الدین

عزیز الحکیم

واجد حسین سلمہ

حفیظہ زوجہ محمد توحید ...

مسماۃ نعیمن مرحومہ

بنت شاہ ابوالحسن آپ کی شادی جناب قاضی شیخ ... علی مرحوم ساکن مہدانواں سے ہے۔

(نوٹ صفحہ ۳۴۴) مولوی محمد قاسم سلمہ نے انٹرنس پاس کرنے کے بعد مختاری کا امتحان پاس کیا۔ گر سلسلہ جلیہ اور کم سنی نے ترک پیشہ پر مجبور کیا
اور محمڈن اسکول کے عہدہ ہیڈ ٹیچری پر قانع ہوئے۔ آپنے سلیقۂ تعلیم خوب پایا ہے۔ آپ عبادت کوش منکسر المزاج صلح پسند حلیم شخص
ہیں۔ فرزندوں کا از بسکہ خیال رکھتے ہیں۔ علم الانساب سے آپ کو خاص ذوق ہے۔ آپ کی نو اولاد میں سے اس
وقت چار اولاد موجود ہیں۔ محمد ناظم نے چودہ برس کی عمر میں قضا کیا۔

ہوئی۔ وہ بیٹے شیخ رمضان علی مرحوم کے وہ بیٹے شیخ غلام علی مرحوم کے وہ بیٹے شاہ محمد فاضل ساکن موضع سرانڈی کے قاضی صاحب مرحوم کو عربی میں استعداد تو کم تھی، مگر فارسی میں پوری استعداد حاصل تھی اور شاعر بھی تھے، اُردو اور فارسی میں بہت عمدہ شعر کہتے تھے اور مادہ تاریخ نکالنے میں آپ کو پوری مہارت تھی۔ زود نویس ایسے تھے کہ ایک شب میں پوری گلستاں لکھ ڈالتے، اس مؤلف کتاب نے خود اس گلستاں کو دیکھا ہے جو آپ نے ایک شب میں لکھی تھی۔ خوب صاف و ما یقرا تھی۔ آپ اکثر کتابوں کی نقل کیا کرتے تھے۔ آپ کی لکھی ہوئی بہت سی کتابیں آپ کے کتب خانے میں میں نے خود دیکھی ہیں۔ آپ نہایت ذی مروت اور بڑے خلیق تھے۔ آپ نہایت کشیدہ قامت اور جسیم تھے۔ ایسا کہ اگر ہزار بارہ سو آدمی میں آپ کھڑے ہوتے تو آپ کا سر اونچا ہوتا۔ آپ کے چھ بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں، جملہ آٹھ اولادیں۔ اکبر اولاد آپ کی مسماۃ نفیسن[۱] زوجہ شیخ تفضل حسین بن شیخ سلامت علی مرحوم ساکن کوپا و شیخ عبدالرحمن[۲] مرحوم زوج مسماۃ ساجدہ بنت حکیم احمد علی مرحوم صادق پوری و شیخ عبدالسبحان[۳] مرحوم لاولد دنیا سے رخصت ہوئے۔ و شیخ عبدالرحیم[۴] مرحوم ان کی شادی آرہ میں صبیہ جناب مولوی علی احسن مرحوم سے ہوئی۔ اس سے ایک لڑکا حکیم مولوی محمد حنیف مرحوم پیدا ہوئے۔ انہوں نے تخمیناً ۳۰ برس کی عمر میں تین فرزند ابوعبیدہ، ابوہریرہ، ابوعلقمہ[۳] چھوڑ کر ۲۲ محرم ۱۳۰۸ھ ہجری میں بمقام آرہ انتقال کیا۔ پانچویں مولوی عبدالحکیم[۵] مرحوم بہ تحصیل علوم میں دہلی و لکھنؤ وغیرہ دور و سیر کرتے رہے۔ اسی میں بیمار ہو کر بعمر چوبیس پچیس برس اس جسم خاکی کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہوئے ششم محمد سلیم[۶] مرحوم، ہفتم شیخ عبدالعلیم مرحوم ان دونوں کی شادی دختران شیخ خورشید حسن ساکن شیخ چک سے ہوئی۔ اول الذکر نے تخمیناً پچاس برس کی عمر میں لاولد انتقال کیا۔ اور آخرالذکر نے ایک لڑکی میمونہ کو چھوڑ کر پچیس برس کی عمر میں رحلت کی۔ ہشتم مسماۃ وسیمن مرحومہ زوجہ اولی مولوی عبدالعزیز مرحوم نمو سہاوی عظیم آبادی انہوں نے دو لڑکے عبدالحی و عبدالحفیظ چھوڑ کر نوجوان رحلت کی۔ تاریخ انتقال جناب

ذکر علی حزیں

قاضی صاحب مرحوم از نتیجۂ فکر جناب حکیم مولوی شاہ محمد واعظ مرحوم متخلص بہ واعظ یہ ہے

| | |
|---|---|
| قمر چوں رفتہ زیں دار پر آشوب | رسیدہ در مقام قرب ابرار |
| بواعظ گفت ہاتف سال موتش | بایوان ارم رفتہ ازیں دار |
| | ابادہ شوال ۱۲۹۱ھ |

اور مسماۃ نعیمن نے تخمیناً ایک سو سال کی عمر پاکر بتاریخ ۶ شعبان ۱۳۱۲ھ میں اس سپنج دنیا کو چھوڑا۔ اللھم اغفرلھا وارحمھا۔ نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا یہ ہے

مسماۃ
نعیمن زوجہ قاضی
قمر علی مرحوم پھلواری




## حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ

ابن حضرت شاہ محمد خرمؒ آپ کی والدہ کا نام مسماۃ رسولن بنت مولوی ارادت اللہ

صادق پوری، آپ ۱۲۰۳ھ میں پیدا ہوئے، آپ جب سن شعور کو پہنچے، تب اپنے چچا شاہ محمد کریم قدس سرہ سے دینیات کی تعلیم پائی۔ اگرچہ جناب کی درسیات تمام نہ تھی۔ لیکن غایت سریع الفہم تھے۔ فی البدیہ جواب دیتے، ان سے بیعت حاصل کی اور خلافت بھی آپ کو ملی۔ آپ کو عین عنفوان جوانی میں تقویٰ و طہارت کا بہت کچھ خیال رہتا اور صوم و صلوٰۃ کی پابندی آپ کو تھی۔ پھر جب حضرت جناب امیرالمومنین سید احمد بریلوی مجدد مایۂ ثالث عشر ۱۲۳۸ھ ہجری میں مکہ معظمہ میں مراجعت کے وقت وارد پٹنہ ہوئے اس وقت آپ سید صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے، اور ان کا وعظ وغیرہ سن کر بہت متاثر ہوئے اور چاہا کہ بیعت بھی حاصل کریں۔ لیکن چونکہ آپ پہلے بیعت اپنے چچا سے کر چکے تھے۔ لہذا بغیر اجازت ان کے دوسری بیعت کرنی مناسب نہ سمجھی اور اپنے پیر و مرشد حضرت شاہ محمد کریم رح کی خدمت میں کل کیفیت حضرت سید صاحب کی عرض کی۔ آپ نے لطیب خاطر اجازت بیعت دی اور فرمایا ع

متاع نیک ہر دکاں کہ باشد

تب آپ نے حضرت سید صاحب کو اپنے گھر میں مدعو کیا اور مرید ہوئے اور اپنی اہلیہ اور دو لڑکیوں کو اپنی جو اس وقت فی الجملہ سن شعور کو پہنچی تھیں، بیعت کرا دی۔ ازاں جملہ مسماۃ محمودہ والدہ ماجدہ مسود اوراق ہذا کی ہیں۔ پھر جب تک حضرت سید صاحب اس پٹنہ اور اطراف میں اس کے قیام فرما رہے۔ شب و روز حاضر باش خدمت سراپا سعادت سید صاحب کے رہے۔ سید صاحب نے آپ کو خلافت بھی دی۔ اس وقت سے آپ برابر ہدایت و ارشاد کے کاموں کو شب و روز نہایت سرگرمی سے انجام دیتے اور پٹنہ کے حوالی و اطراف مظفر پور و دربھنگہ و چھپرہ و گیا و بہار و مونگیر و بھاگلپور وغیرہ میں دورہ و سیر فرماتے۔ ہزارہا بلکہ لاکھوں آدمی آپ سے مرید اور فیضیاب ہوئے۔ احیائے سنت و اقماع بدعت میں آپ بڑی سعی و کوشش فرماتے۔ بہتیری مسجدوں کو جو ویران پڑی تھیں۔ آپ نے آباد کرایا۔ چنانچہ یہ جمعہ مسجد تنوہیہ سابق ایسی چھوٹی تھی کہ سو آدمی کا گذر اس کے اندر مشکل ہوتا۔ ہزارہا

خلافت

تبلیغ

روپیہ کے صرف سے آپ نے اس مسجد کو ایسا وسیع کر دیا کہ صرف ایک صف میں ستر آدمی بخوبی کھڑے ہو جاتے ہیں۔ اور کل مسجد میں تو قریب تین ہزار آدمیوں کی گنجائش ہو جاتی ہے۔ آپ کے وقت میں دو جرہ اور معین پورہ سے لے کر قنوتہ تک کے لوگ یہاں نماز جمعہ کو آیا کرتے۔ ایسی بھاری جماعت شہر بھر میں کہیں نہیں ہوتی۔ تمام مسجد مع صحن مملو ہو جاتی۔ بعد اس کے مسجد کے شمال میں جو میدان ہے وہ بھی بھر جاتا تخمینا پانچ چھ ہزار آدمی جمعہ اور عیدین میں یہاں جمع ہو جاتے۔ بعد نماز آپ کا وعظ ہوتا۔ ایسا سلیس عام فہم بیان ہوتا کہ ہر آدمی اس سے مستفید ہوتا اور نہایت پر تاثیر اور بوقت شب زنانے مکان میں آپ کا وعظ ہوتا۔ صدہا عورتیں نزدیک و دور سے جمع ہو جاتیں۔ مقدرت والی عورتیں دور دور سے سواریوں پر جمعہ کے روز فجر ہی سے آنا شروع ہو جاتیں، اور غربا کی عورتیں شب کو پیادہ پا آتیں، اور ہر ایک کی خورد و نوش و دیگر آسائش کا اہتمام بخوبی تمام کیا جاتا۔ ہر جمعہ کو ایک جماعت نو مریدوں کی بھی ہوتی۔ رمضان شریف میں آپ تراویح بھی پڑھاتے اور عشرہ اخیر میں اعتکاف بھی کرتے۔ احیائے سنت کا آپ کو یہاں تک شوق تھا کہ آپ کی صبیہ خرد مسماۃ شریفن جو مولوی اکبر علی مرحوم پسر مولوی الٰہی بخش مرحوم سے منسوب ہوئی تھیں۔ جب وہ بیوہ ہو گئیں، تب آپ نے ان کا نکاح ثانی جناب مولانا عنایت علی علیہ الرحمۃ سے کر دیا۔ جس کا مفصل ذکر منشی محمد جعفر انبالوی نے اپنی کتاب سوانح احمدی میں بذیل سوانح عمری مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ لکھ دیا ہے۔ من شاء فلینظر ہنا اور تقریبا ۱۲۶۱ھ (سن بارہ سو اکسٹھ یا باسٹھ ہجری) میں آپ حج کو تشریف لے گئے۔ اور قریب دو برس کے آپ کو اس سفر میں لگا۔ کیونکہ اس وقت بادبانی جہاز پر لوگ کلکتہ سے سوار ہوتے تھے۔ لہٰذا دو برس سے کم میں حاجی مراجعت کر کے اپنے گھر کو نہیں پہنچ سکتا تھا اور صرف بھی کثیر ہوتا تھا۔ بالجملہ آپ سے اس شہر پٹنہ میں اور اس کے اطراف میں جو ہدایت جاری ہوئی اور لوگوں نے شرک و بدعت چھوڑا اور نماز روزہ حج و زکوٰۃ وغیرہ احکام شرعی کی پابندی اختیار کی۔ اس کا احاطہ و احصا نہایت

وعظ

انتظام

مشکل مختصراً یہاں بیان کیا گیا۔ آپ کو فن سپہ گری میں بھی پورا دخل تھا۔ گھوڑے کی سواری نہایت عمدہ جانتے تھے۔ آخر عمر تک گھوڑے ہی پر سوار ہوتے رہے۔ کسی دوسری سواری کو اختیار نہ کیا۔ ہمیشہ شریر گھوڑے آپ خریدتے اور جب وہ آپ کے سواری میں سیدھا اور نیک ہو جاتا تو اس کو فروخت کر دیتے اور دوسرا شریر گھوڑا پھر خریدتے۔ آپ نیک گھوڑے پر سواری کرنے کو ناپسند کرتے۔ بندوق کا نشانہ نہایت عمدہ، بانک اور پٹہ وغیرہ بھی خوب جانتے تھے۔ حلیہ شریف یہ ہے:۔ قد میانہ، رنگ نہایت گورا، صاف بلند، نقشہ نہایت خوبصورت آپ نہایت حسین تھے۔ مزاج خلقی غصہ ور تھا، مگر آپ کو اپنے مزاج پر کچھ ایسا قابو تھا کہ ہرگز کوئی معلوم نہیں کر سکتا تھا کہ آپ میں غصہ بھی ہے۔ مگر ہاں وقت معائنہ امور خلاف شرع کے وہ حرارت ایمانی اور تہور ہاشمی بروئے کار آتی۔ صاحب مروّت و فتوت و خلق عظیم تھے۔ اس نالائق کے قلم میں وہ طاقت کہاں کہ آپ کے اوصاف حمیدہ و خصائل ستودہ و شمائل پسندیدہ میں سے ایک شمہ بھی بیان کر سکے۔ اور آپ شاعر بھی تھے۔ آپ کا شعر اُردو و فارسی میں نہایت عمدہ و ملیح ہوتا، افسوس کہ اس جگہ اُس کے اندراج کی گنجائش نہیں۔ تخلص ہاشمی تھا۔ آپ کی شادی مسماۃ نصرت بنت حضرت شاہ غلام مجتبیٰ دیوری سے ہوئی۔ وہ بیٹی حضرت شاہ غلام اشرف بن حضرت شاہ امام الدین بن حضرت تاج الدین بن حضرت شاہ نصراللہ بن شاہ عبدالحمید بن حضرت شاہ مولانا شاہ باز محمد بھاگلپوری قدس اسرارہم کے پورا نسب نامہ آپ کا فصل پنجم میں آوے گا، وہاں ملاحظہ فرمایئے۔ آپ کی اہلیہ شریفہ بھی آپ ہی کے مانند دینی امور کے اجرا میں نہایت چست و چالاک اور آپ کے ہر امور میں موید و مددگار بمصداق آیۂ کریمہ واصلحنا له زوجه ۰ انهم كانوا يسارعون في الخيرات ويدعوننا رغبا و رهبا وكانوا لنا خاشعين۔ الغرض یہ دونوں میاں بی بی امور رضائے مولیٰ میں اپنی تمام عمر کچھ ایسے مستغرق رہے کہ جس کو فنا فی سبیل اللہ کہیں تو بجا ہے۔ آپ نے چوہتر برس کی عمر میں ۱۲۷۶ھ بارہ سو چھہتر ہجری

میں اس دارِ فانی کو چھوڑا اور اپنے آبائے صالحین سے جا ملے۔ اللھم ارض عنہ۔ آپ کی تاریخ انتقال کا ایک شعر جو جناب حکیم مولوی اسد اللہ مرحوم نے کہا ہے۔ وہ یہ ہے۔ ؎

| | |
|---|---|
| رفت بیوم الخمیس وز قدم پاک رفت | زیب سریر ارم شاہ محمد حسین ۱۲۷۲ |

آپ کی اہلیہ بی بی نصرت صاحبہ نے قریب سو برس کے عمر پائی، اُن کی تاریخ انتقال عزیزی مولوی محمد یوسف جعفری مرحوم نے جو کہی ہے وہ یہ ہے:-

| | |
|---|---|
| چو جدہ ماجدہ ام بی بی نصرت | بعد اگشتہ نما زیر زمیں رفت |
| پئے تاریخ رحلت فکر کردم | ندا آمد بہ فردوس بریں رفت ۱۲۹۹ |

آپ کے چھ بیٹیاں اور ایک بیٹا ہوا۔ مسماۃ بصیرن زوجہ مولوی احمد اللہ رحمۃ اللہ علیہ۔ مسماۃ محمودہ زوجہ حضرت مولانا فرحت حسین قدس سرہ اعنی والدہ ماجدہ مسود اوراق عفی عنہ۔ مسماۃ رحیمن یہ چار پانچ برس کی عمر میں راہی خلد بریں ہوئیں۔ مسماۃ حفیظن زوجہ مولوی فیاض علی مرحوم۔ مسماۃ حمیدہ زوجہ مولانا یحییٰ علی مرحوم۔ مسماۃ شریفن جن کا عقد اول مولوی اکبر علی مرحوم سے ہوا۔ اور عقد ثانی مولانا عنایت علی رحمۃ اللہ علیہ سے جو عم حقیقی فقیر مؤلف عفی عنہ کے ہیں۔ شاہ مولوی عبد الخالق مرحوم تفصیل اولاد کی ہر ایک دختر کی اُن کے ازدواج کے ساتھ فصول ماسبق میں گذر چکی ہے۔



## حضرت مولوی شاہ عبدالخالق مرحوم

ابن حضرت شاہ محمد حسینؒ ابن شاہ محمد معزؒ آپ کی والدہ کا نام مسماۃ نصرت بنت حضرت شاہ غلام مجتبیٰ دیوڑی آپ کی پیدائش غالباً سنہ بارہ سو پچاس ہجری میں ہوئی آپ نے ابتدائی کتابیں اپنے والد ماجد سے پڑھیں بعد اس کے صرف نحو جناب مولوی اکبر علی مرحوم صادق پوری سے پڑھا۔ بعد انتقال ان کے جناب حکیم عبدالحمید صاحب مرحوم سے پڑھا۔ آپ نے سولہ سترہ برس کی عمر میں تمام درسی کتابیں ختم کیں اور ایسی استعداد حاصل کی کہ آپ کے والد ماجد نے جمعہ کے روز اس جمعہ مسجد میں نماز جمعہ پڑھانے کو اور وعظ کہنے کو بجائے اپنے آپ ہی کو مقرر کیا۔ آپ ایسے ذہین و ذکی تھے کہ جس کا بیان مشکل ہے آپ نے اس تھوڑی سی عمر میں اپنی قابلیت علمی دکھائی کہ لوگ مرحبا و شاباش کہتے تھے۔ آپ کے اخلاق حمیدہ و اطوار پسندیدہ ایسے تھے کہ اس کو محسود زمانہ کہنا چاہیئے۔ آپ کی چودہ برس کی عمر میں زہرا بنت جناب حکیم احمد علی مرحوم بن رضی الدین حسین خاں سے شادی ہوئی، جن کا ذکر اوپر فصل میں آچکا ہے۔ آپ نہایت خوبصورت وحسین بھی تھے۔ گھوڑے کی سواری سے آپ کو نہایت شوق تھا اور خوب سوار ہوتے تھے۔ افسوس کہ بعد شادی صرف دو اڑھائی برس آپ زندہ رہ کر سترہ برس کی عمر میں لاولد اس دنیائے بے ثبات کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ ونور مضجعہ۔ آپ کی قبر جمعہ مسجد کے دروازہ کے قریب واقع ہے اور اس سے متصل پورب کو جناب مولوی اکبر علی کی، اس سے پورب متصل آپ کی اہلیہ بی بی زہرا مرحومہ کی جو عین محاذی دروازہ مسجد کے ہے۔

## حضرت شاہ محمد کریم قدس سرہٗ

آپ کے والد کا نام حضرت شاہ محمد عزیز عرف شاہ درگاہی بن حضرت شاہ

ابوالخیر رحمۃ اللہ علیہا آپ اپنے وقت کے بڑے سالک اور پیشوائے وقت گذرے ہیں۔ تمام سکنائے محلہ تنوہیہ و موضع دیورہ و شہر گھاٹی وغیرہ اور اکثر اہل صادق پور آپ ہی کے مرید تھے۔ آپ کو اللہ تعالےٰ نے فطرتی طور پر نیک مزاج صالح انصاف پسند بنایا تھا۔ آپ کی انصاف پسندی اسی سے خوب ظاہر ہے کہ جب حضرت جناب سید احمد صاحب بریلوی پٹنہ میں تشریف لائے تو آپ کے اکثر مریدوں نے آپ سے اجازت طلب کی سید صاحب سے بیعت ہونے کی۔ آپ نے نہایت خوشی و طیب خاطر سے ہر ایک کو اجازت دی اور فرمایا ہاں میاں متاع نیک ہر کہ کان کہ باشد۔ آپ کی عمر اس وقت غالباً اسی ۸۰ سے متجاوز ہو گئی تھی۔ اور آپ اس وقت علیل بھی تھے چلنے پھرنے کی مطلق طاقت نہ تھی۔ لہذا آپ جناب حضرت سید صاحب سے ملاقات نہ کر سکے۔ ورنہ آپ نے اپنا اشتیاق ملاقات بہت کچھ بیان فرمایا۔ چنانچہ اس کے تھوڑے دن بعد آپ نے اس خاکدان عنصری کو چھوڑا۔ آپ کی تاریخ انتقال آپ کے صاحبزادہ خرد جناب حکیم مولوی شاہ محمد واعظ مرحوم نے فرمائی۔ وھو ہذا

| | |
|---|---|
| محمد کریم آں شہ فخر وجود | بماہ محرم چو شد زیر خاک |
| شدم در پئے فکر سال وفات | بہ قلب حزیں با دل دردناک |
| بگفت از دل چاک ہاتف بمن | بشد زینت افزا بفردوس پاک ۱۲۳۸ھ |

آپ کا شجرہ بیعت خاندانی انشاء اللہ تعالیٰ خاتمہ میں آوے گا۔ آپ کے صرف دو بیٹے پیدا ہوئے۔ حضرت شاہ ابوتراب مرحوم اور جناب حکیم مولوی شاہ محمد واعظ مرحوم۔



## حضرت شاہ ابو تراب رحمۃ اللہ علیہ

ابن حضرت شاہ محمد کریم قدس سرہٗ آپ کی صرف دو بیٹیاں پیدا ہوئیں۔ مسماۃ فضل النساء و مسماۃ افضل النساء ۔ اول الذکر کی شادی ساتھ جناب حکیم مولوی فیاض علی مرحوم کے ہوئی۔ اور ثانیہ الذکر زوجہ جناب مولوی محمد فرید صاحب مرحوم کی تھیں یہ دونوں ساکن خواجہ کلاں گھاٹ متعلقات شہر پٹنہ پسران مولوی افضل علی بن فضل علی بن ملا اشرف الدین المخاطب بملا محمد خاں مرحوم کے تھے، آپ کا پورا نسب نامہ انشاء اللہ تعالیٰ فصل پنجم میں آوے گا۔ آپ کا خاندان حضرت عمرؓ ابن خطاب تک منتہی ہوتا ہے مسماۃ فضل النساء کے تین بیٹے ہوئے۔ مولوی عبد القادر مرحوم و حافظ ابو محمد مرحوم و فضل اللہ مرحوم (در طفلی مرد) اور مسماۃ افضل النساء کے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ بعد شادی تھوڑے ہی عرصہ زندہ رہ کر لاولد انتقال کیا۔




## مولوی عبد القادر صاحب مرحوم فاروقی

ابن جناب مولوی حکیم فیاض علی مرحوم آپ کی والدہ کا نام فضل النساء مرحومہ آپ کی پیدائش غالباً بارہ سو چھپن یا ستاون میں ہوگی۔ آپ کا دادیہال محلہ خواجہ کلاں گھاٹ ہے اور نانیہال محلہ تمونیہ ہے۔ آپ اپنے چھوٹے نانا جناب حکیم مولوی شاہ محمد واعظ مرحوم کی

زیر تعلیم و تربیت رہے اور انہیں سے عربی و فارسی کی کتابیں پڑھیں۔ آپ نے وکالت کا امتحان پاس کرنے کے بعد چندے عدالت پٹنہ میں وکالت کا کام کیا۔ مگر بسبب کثرت وکلاء آپ یہاں سے گیا تشریف لے گئے اور تاحیات گیا ہی میں سکونت پذیر تھے۔ اور وہاں بتائید ایزدی تھوڑے ہی عرصہ میں خوب فروغ پایا۔ اور معاش خریدی۔ اور اہلیہ کا چالیس ہزار دین مہر ادا کیا اور پھر ہزاروں روپیہ ہمراہ لے کر مع اہل و عیال و والدہ بشوق زیارت بیت اللہ و مدینہ منورہ روانہ ہوئے۔ بعد مراجعت وہاں کے آپ پیشہ وکالت کو ترک کر کے تمام عمر گوشہ نشین رہے اور شب و روز وظائف و نماز و تلاوت قرآن و ذکر اللہ میں مشغول رہتے۔ خیر خیرات فاتحہ و معتزین آپ کا خوب جاری و ساری تھا۔ اللھم تقبل منہ قبولاً حسناً آپ صوفی مشرب تھے۔ آپ کی شادی مسماۃ شکورن بنت ناظر ہمت علی ساکن نگرنہسہ سے ہوئی تھی۔ ان سے آپ کے چار بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں۔ اول ولی الحق مرحوم، یہ لڑکا نہایت لائق و قابل تھا۔ ایف۔ اے پاس کر کے وکالت کا امتحان دیا۔ یہ عزیز ایک دن قبل خبر کامیابی امتحان کے اس قلب خاکی کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہو چکا تھا انا للہ وانا الیہ راجعون۔

ایں ماتم سخت است کہ گویند جواں مرد

ان کی شادی مسماۃ رقیہ بنت مولوی نجابت احمد مرحوم نگرنہسوی سے ہوئی تھی، مگر افسوس کہ بہت جلد سنہ ۱۲۰۳ھ (بارہ سو تین ہجری) میں انتقال کیا۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ۔ دوم[۲] مسماۃ فاطمہ، یہ صبیہ ساتھ قطب الدین حسین نگرنہسوی کے منسوب ہوئی تھی۔ مگر افسوس کہ بہت جلد بیوہ ہوگئی۔ سوم[۳] مسماۃ صغریٰ، یہ ساتھ حکیم مولوی یوسف حسین مرحوم نگرنہسوی کے منسوب ہوئیں، ان کی اولادیں مسماۃ عطیفہ و عمرہا وغیرہ ہیں۔ چہارم[۴] مسیحم مولوی محمد صادق مرحوم، ان کی شادی ساتھ مسماۃ ہاجرہ مرحومہ بنت سید محمد وحید الدین بن سید صمصام الدین میری کے ہوئی، ان سے دو اولادیں[عہ] ہوئیں۔

عہ ان دونوں کی شادی سید محمد سعید پلیڈر سید وحید الدین میری کی لڑکیوں سے ہوئی۔ محمد قادری کے ساتھ مسماۃ صفیہ کی، اور احمد مرحوم کے ساتھ اسماء کی۔

محمد داؤد احمد، اس کے بعد ان کی اہلیہ نے قضا کی۔ پنجم مولوی عبدالغفور مرحوم، ان کی شادی ساتھ مسماۃ رقیہ بنت محمد محمود بلخی ساکن موضع محی الدین پور بخانہ مسوڑھی ضلع گیا کے ہوئی۔ ششم مولوی محمد روح اللہ مدظلہ۔ آپ نے ۱۵ ر جمادی الاولیٰ ۱۳۲۵ھ کو پٹنہ آکر انتقال کیا اور شاہ گھسیٹہ کے تکیہ میتن گھاٹ میں حسب وصیت دفن کئے گئے۔ نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا یہ ہے:۔




## حافظ ابو محمد مرحوم

بن جناب حکیم مولوی فیاض علی مرحوم آپ کی والدہ ماجدہ کا نام مسماۃ فضل النساء مرحومہ آپ نے درسی کتابیں اپنے چھوٹے نانا جناب حکیم مولوی شاہ محمد اعظم مرحوم سے پڑھیں اور انہیں کے زیر تعلیم بھی رہے۔ کیونکہ آپ صرف چند ہی سال کے تھے کہ آپ کے والد کو سفر آخرت پیش آیا۔ آپ حافظ قرآن بھی تھے۔ آپ از بسکہ خلیق اور نیک مزاج تھے۔ آپ اپنے خاندان کے لائق خلف تھے۔ آپ نے ۱۳۰۲ھ میں حج بیت اللہ، زیارت

مدینہ منورہ بھی کیا۔ یہ مسودا وراق عفی عنہ بھی آپ کا ہم سفر تھا۔ آپ کی اوّل شادی ساتھ مسماۃ نجیبن مرحومہ بنت جناب مولوی شاہ محمد واعظ کے ہوئی۔ مگر یہ اہلیہ آپ کی چند ہی روز رہ کر لاولد اس دنیا سے رخصت ہوئیں۔ پھر دوسری شادی آپ کی ساتھ مسماۃ امۃ الرسول بنت میر مقصود علی مرحوم ساکن کویلوار ضلع آرہ شاہ آباد کے ہوئی۔ افسوس کہ اس انعقاد سے بہت تھوڑے روز مجتمع ہو کر بعد مراجعت از حج ۱۳۰۳ھ ہجری (تیرہ سو تین ہجری) میں لاولد اس دار فانی کو چھوڑا۔ اللھم اغفر لہ وارحمہ۔




## جناب حکیم شاہ واعظ بن شاہ محمد کریم صاحب قدس سرہٗ

آپ کی پیدائش تخمیناً ۱۲۱۹ھ میں ہوئی تھی۔ آپ نے جناب مولوی انور علی مرحوم صدر اعلیٰ، ساکن آرہ ضلع شاہ آباد سے فراغ حاصل کیا۔ آپ کا علم کتابی نہایت عمدہ تھا۔ معقول و منقول دونوں میں آپ کو اچھی دستگاہ تھی۔ آپ کا مذاق شعری بھی نہایت عمدہ تھا۔ آپ طبیب بھی تھے۔ آپ نے اوائل عمر میں ضلع سارن کی کچہری سرکاری میں سررشتہ داری کا کام بھی کیا تھا۔ پھر اپنے والد بزرگوار کی گدی پر بیٹھے۔ آپ آخر عمر میں بہت خرف ہو گئے تھے۔ بمصداق آیۂ کریمہ ومن نعمرہ ننکسہ فی الخلق د لکیلا یعلم بعد علم شیئًا۔ آپ نے تراسی برس کی عمر میں بتاریخ ۴ شوال ۱۳۰۲ھ مطابق ۱۷ جولائی ۱۸۸۵ء میں انتقال کیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

اولاد۔ آپ کی شادی مسماۃ مخدومن عرف رمضو مرحومہ بنت جناب شاہ

شاہ نوشتہ التوحید مرحوم ساکن محی الدین پور تھانہ مسوڑھی ضلع گیا کے ہوئی۔ ان سے صرف ایک لڑکی مسماۃ نجیبن مرحومہ پیدا ہوئیں، جو حافظ ابو محمد مرحوم سے منسوب ہوئیں اور لاولد اس جہان سے رخصت ہوئیں۔

## مسماۃ ظہورن مرحومہ

بنت حضرت شاہ محمد معزؒ زوجہ مولوی رضی الدین حسین خاں مرحوم ساکن قدیم مغل پورہ تم صادق پور، آپ اپنے والدین کی اکیلی اولاد سے تھیں۔ آپ کی عمر تخمیناً سو برس کے قریب پہنچی ہوگی مگر اس وقت تک بھی آپ چشمہ لگا کر روزانہ پارہ دو پارہ قرآن مجید و دلائل الخیرات پڑھا کرتی تھیں اور تہجد کی پابند تھیں۔ آپ کی بصارت کے زائل ہونے کے بعد کے دو عجیب واقعے ہیں۔ (۱) مولوی اولیا علیؒ کے انتقال کی خبر آپ کو مصلحتاً نہیں کی گئیں۔ انتقال کے بعد آنے والی شب کو دفعتاً آپ رونے لگیں۔ لوگوں نے وجہ دریافت کرنے پر فرمایا کیا تم نہیں دیکھتے کہ اولیا علی کا جنازہ سامنے رکھا ہے۔ لوگوں نے معذرت کے ساتھ عرض کی کہ وہ دن ہی کو مدفون ہو چکے (۲) ایک روز مضطربانہ آپ بستر سے اٹھ پڑیں اور فرمانے لگیں۔ روڑے تمام گر رہے ہیں۔ بیٹھنے کی جگہ نہیں ہے۔ تم لوگ مطمئن کیوں ہو۔ احمد اللہ کے مکان کا انگریزوں نے محاصرہ کر لیا ہے۔ لوگوں نے اس کو آپ کی خبطلگی پر محمول کیا اور بہت کچھ اطمینان دلایا، مگر وہ برابر پریشان رہیں۔ آخرش آپ کی رحلت کے بعد وہ واقعہ پیش آیا۔ آج اس عمارت دین کا نشان تک باقی نہیں رہا۔ ع عفت الدیار محلھا ومقامھا۔ اناللہ

بہرکیف، آپ کی کل اولاد آپ کے روبرو اس دار ناپائیدار سے رخصت ہوئی۔ اس کے بعد آپ بھی شاید ۱۲۷۷ یا ۱۲۷۸ھ میں رخصت ہوئیں۔

اولاد — آپ کے دو بیٹے جناب حکیم مولوی احمد علی مرحوم۔ جناب مولوی اولیا علی مرحوم اور دو بیٹیاں مسماۃ ولین زوجہ شیخ ریاض الحق مرحوم ساکن سالارپور (قریب مسوڑھی) مسماۃ کلبن زوجہ بخشی راحت حسین مرحوم ساکن جیب پور ہوئے۔

## مسماۃ نجیبن مرحومہ

بنت حضرت شاہ محمدؒ زوجہ مولوی بشارت علی مرحوم صادق پوری۔ افسوس کہ آپ نے
بہت تھوڑی عمر پائی، عین جوانی میں صرف دو بیٹے اور ایک بیٹی خرد سالہ چھوڑکر آپ
رخصت ہوئیں۔ مولوی عسکر علی مرحوم و مولوی باقر علی شہید و مسماۃ واجدہ زوجہ
حکیم احمد علی مرحوم ۔

## مسماۃ لطیفن مرحومہ

بنت حضرت شاہ محمد معزؒ مرحوم زوجہ مولوی الٰہی بخش مرحوم صادق پوری۔ آپ نہایت
سیدھی سادی زندہ دل آدمی تھیں۔ آپ کی عمر قریب ستر کے پہنچی تھی۔ آپ کی تہجد کی نماز
کبھی ناغہ نہ گئی۔ جاڑا ہو یا گرمی، آپ کو باوضو جملہ نمازوں کو ادا کرنا ضرور تھا۔ آپ مجسم
باخلاق کریمہ تھیں۔ آپ کی زبان مبارک سے کبھی کسی کو تکلیف نہ پہنچی۔ آپ فحوائے حدیث
شریف المسلم من سلم المسلمون من یدہ ولسانہ کی پوری مصداق تھیں۔ افسوس
صد افسوس کہ اب وہ زمانہ آگیا کہ ایسے لوگوں کی صورت بہ خواب میں کبھی نظر نہیں پڑتی۔
جناب حضرت مولانا ولایت علی و مولانا عنایت حسین علیہما الرحمۃ کے مکان میں جو تقریب
وعظ و دعا، تراویح عشرہ اخیر رمضان کی ہوتی، اس میں آپ ضرور پہنچتیں۔ جاڑا ہو یا برسات
اوّل شب ہو یا اخیر، اپنی تمام بہوؤں اور پوتا پوتی کو لئے ہوئے پہنچتی تھیں۔ آپ کے
مناقب کہاں تک بیان کروں۔ لا عین رأت ولا اذن سمعت مثلہا فی ھذا الزمان
اللہم اغفر لہا وارحمہا۔ آپ کے پانچ بیٹے اور چار بیٹیاں ہوئیں۔ کلہم کانوا انجوم الہدیٰ
واقمار لیلۃ الدجی۔ اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو ایسی اولاد نصیب کرے۔ آمین

## مسماۃ شکرن مرحومہ

بنت حضرت شاہ محمد عزیز شاہ درگاہیؒ زوجہ رفیع الدین حسین خاں ساکن مغلپورہ

آپ کے چار بیٹے اور ایک بیٹی ہوئی۔ شیخ رضی الدین حسین خاں، رکن الدین حسین (عرف بہاری)۔ شمس الدین حسین، شفیع الدین حسین و مسماۃ زہرن مرحومہ زوجہ مولوی فتح علی صاحب پھلواروی و جدہ ماجدہ مؤلف مرحوم۔

## مسماۃ مصرن مرحومہ

بنت حضرت شاہ محمد عزیز عرف شاہ درگاہی ساکن محلہ ننموہیہ زوجہ شیخ رستم علی مرحوم ساکن مغلپورہ، آپ کی صرف دو بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ مجیدن زوجہ رکن الدین حسین عرف بہاری مرحوم ساکن مغل پورہ و مسماۃ شمس النساء زوجہ منشی واعظ علی مرحوم ساکن مغل پورہ، مسماۃ مجیدن مرحومہ کا ذکر ساتھ ان کے زوج کے متصل ماسبق میں ہو چکا ہے۔ مسماۃ شمس النساء کی اولاد کا ذکر آئندہ کیا جائے گا۔




## مسماۃ شمس النساء مرحومہ

بنت جناب منشی شیخ رستم علی مرحوم زوجہ جناب منشی واعظ علی خوشنویس مرحوم جناب منشی صاحب نہایت خوشنویس تھے، اور لیاقت فارسی کی نہایت عمدہ، انشا پردازی کا نہایت شوق، اشعار فارسی کے نہایت عمدہ پُرزور فرماتے۔ عربی میں بھی لیاقت اچھی تھی۔ آپ نے شاید اسّی کے قریب پہنچ کر انتقال فرمایا۔ آپ ہر دو حضرات ادائے فریضہ حج

حج بیت اللہ و زیارت مرقد منورہ نبوی صلے اللہ علیہ وسلم سے بھی مشرف ہوئے تھے۔ بعد معاودت از حج جناب منشی صاحب قریب اسی برس زندہ رہے اور اپنے اوقات عزیزہ کو ہمہ تن عبادت خدا میں صرف کرتے۔ اور نماز تہجد باوجود کبر سنی کے ناغہ نہیں جاتی۔ چنانچہ تاریخ دوازدہم رمضان شریف بروز سہ شنبہ وقت فجر ۱۲۷۲ھ ہجری (بارہ سو چوہتر ہجری) میں عین حالت سجدہ میں آپ واصل بحق ہوئے غفر اللہ لہ چنانچہ قطعہ تاریخ وفات فرمودہ جناب حضرت مولانا حضرت غفر اللہ لہ منقول از اقتباس البلاغہ یہ ہے۔ ۵

| | | |
|---|---|---|
| چو در پدر ایام حضرت واشغل علی<br>بردر فردوس بتاریخ گفت | | رفت بگلگشت جناں چوں نسیم<br>خازن جنت لک اجر عظیم |

آپ کے دو بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں۔ جناب مولانا احمد سعید و مولانا محمد حمید و مسماۃ فضیلۃ النساء و مسماۃ ملیحۃ غفر اللہ لہم۔ ان کی اولاد و احفاد کی تفصیل ان کے ناموں کے ساتھ آویگی۔
تاریخ انتقال جناب بی بی شمس صاحبہ غفر اللہ لہا از فرزند جگر پیوند مولانا حضرت حسرت غفر اللہ لہ یہ ہے۔ ۵

| | | |
|---|---|---|
| آفتاب برج عصمت باد عفت پناہ<br>وقت در وقت رسال و مہتم بردل گذشتہ آہ برد | | کرد چوں رحلت زدار فانی از آزار تپ<br>صبح و روز جمعہ و بست سیوم ماہ رجب |

شمس النہار کا سلسلہ جو لکھا گیا ہے صفحہ ۳۲۶ پر ہے




## مسماۃ فضیلۃ النساء مرحومہ

بنت منشی واعظ علی مرحوم۔ آپ کی والدہ کا نام مسماۃ شمس النساء مرحومہ بنت شیخ رستم علی مرحوم۔ آپ کی شادی ساتھ بابو شیخ عبدالکریم مرحوم کے ہوئی۔ مگر افسوس کہ آپ بہت تھوڑے دن اس ازدواج سے متمتع ہوئیں۔ اُس کے بعد بابو صاحب نے رحلت فرمائی۔ آپ کے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ آپ نہایت عمدہ نیک مزاج، خوش اخلاق، پابند صوم و صلوٰۃ تھیں۔ آپ نے اپنی تمام عمر کو عبادت خدا میں گذارا۔ آپ نے اپنے چھوٹے بھائی مولانا محمد حمید مرحوم کی اولاد کو جو یتیم ہو گئے تھے پالا اور پرورش کیا اور انہیں سے اپنا دل بہلایا۔ آپ ستّر برس کی عمر سے تجاوز کر کے اس قفس خاکی کو چھوڑ کر علیین کو پہنچیں۔ اللّٰھم اغفر لھا وارحمھا۔ آپ کی تاریخ رحلت مولانا حسرت نے جو فرمائی ہے وہ یہ ہے۔

کرد اختت اکبر عفت شعار
چوں وداع این جہان پر خداع

گفت حسرت روز و ماہ و سال آں　　پنجم ذی الحجہ دوشنبہ وداع

## شمس العلماء جناب حضرت مولانا محمد سعید قدس سرہٗ

آپ کا تخلص فارسی شعروں میں اکثر حسرت ہے اور عربی میں سعید۔ آپ نے اپنی تاریخ پیدائش خود تصنیف کی جو قسطاس البلاغۃ میں مندرج ہے۔ **قطعہ**

| | | |
|---|---|---|
| بست و ہفتم از مہ ذیقعدہ بود | | کز عدم در ہستی آمد ایں فقیر |
| روز شنبہ بود روز مولدم | ۱۲۲۱ | سال میلادم بداں صافی ضمیر |

آپ کے والد کا نام منشی واعظ علی بن عمر دراز بن مولوی فقیر اللہ الی جعفر بن ابی طالب، آپ کی والدہ ماجدہ کا نام سماۃ شمس النساء مرحومہ بنت شیخ رستم علی مرحوم۔ آپ نے ابتدائی درسی کتابیں مولوی مظہر علی صاحب عظیم آبادی سے جو مشہور ترین علمائے پٹنہ میں سے تھے اور نہایت کثیر التلامذہ اُن سے پڑھیں اور پھر جناب مولوی ابوالحسن مرحوم منطقی ساکن بہپورہ ڈویژن دانا پور سے پڑھیں۔ جو ایک بہت بڑے عالم اور علم فلسفہ و منطق و صرف و نحو میں عدیم المثل تھے۔ بعد اس کے آپ لکھنؤ تشریف لے گئے۔ اور وہاں جناب مولانا حسن علی الہاشمی الکھنوی خاتم المحدثین سند المفسرین رحمۃ اللہ علیہ سے سند حدیث و تفسیر حاصل کی۔ اس کے بعد آپ کانپور آئے اور جناب مولوی شاہ سلامت اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں رہ کر مجدداً کتب درسیہ کو دیکھا اور مقامات متعلقہ کا حل کیا اور وہیں جناب حضرت شاہ نذر محمد بن محمد ماہ قدس سرہما سے بیعت حاصل کی۔ وہ یکے از خلفائے عظام جناب امیر المومنین امام الاوحد حضرت سید احمد بریلوی مجدد مائۃ ثالث عشر ازالۃ برکاتہم تھے۔ ان سے بہت کچھ آپ نے فیض باطنی حاصل کیا۔

الغرض چند سال کے قیام میں اُس کانپور کے علوم ظاہری و باطنی و شریعت و طریقت دونوں سے آپ خوب فیضیاب ہوئے اور کانپور سے مراجعت فرما کر دولت کدہ کو رونق بخشی۔ اس کی تاریخ آپ نے اس فقرہ سے نکالی ہے (جمعہ ماہ رمضان ۱۲۵۵ھ)

یہاں آکر آپ برابر درس تدریس میں مصروف ہوئے اور ارشاد و ہدایت کا کام بھی

انجام دیتے رہے۔ صدہا علماء نے آپ سے فراغ حاصل کیا۔ سند حدیث آپ سے حاصل کی اور ہزاروں نے راہِ طریقت و سلوک آپ سے سیکھی۔ آپ روزانہ فجر سے درسی کتابوں کا درس دیا کرتے تھے۔ اور بعد نماز ظہر حدیث و تفسیر کا درس ہوتا۔ چند مرتبہ بخاری شریف و دیگر کتب صحاح ستہ کا ختم آپ کے درس میں ہوا اور ہر ہفتہ بعد نماز جمعہ مسجد میں آپ کا وعظ ہوتا۔ اس وعظ میں طلبہ اور اہل علم بکثرت جمع ہوتے اور ہر ایک موافق استعداد اپنے مستفید ہوتا۔ اسی اثناء میں آپ عازم حج بیت اللہ ہوئے جس کی تاریخ آپ نے یوں فرمائی ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ماہ ذی الحجہ ۱۲۸۸ھ یکشنبہ | | من دیارے خرجت للحجۃ | |
| در دلم سال این خجستہ سفر | | الہم اللہ شہر ذی الحجہ | |

اس سفر میں دو برس کامل آپ کو بسر ہوئے۔ وہاں آپ نے سند حدیث شریف بہت سے علماء سے حاصل کی۔ از انجملہ سید احمد دحلان جو بہت بڑے عالم محدث مکہ معظمہ میں تھے۔ و از انجملہ محمد بن علی بن سنوسی حسینی الخطابی ہیں۔ یہ بھی نہایت مشہور و معروف شخص گزرے ہیں کہ جن کے مریدین لاکھوں اس وقت موجود ہیں۔ آپ ہر دو بقعات متبرکات و دیگر اماکن متبرکہ سے مشرف ہو کر اپنے دولت خانہ کو بتاریخ بست و چہارم شعبان ۱۲۹۰ھ (بارہ سو نوے ہجری) واپس رونق بخش ہوئے۔ آپ نے اس کی تاریخ اس جملہ سے نکالی ہے (یمن و سعادت معاودت شود) آپ کے فضائل بہت ہیں جن کا احصا و احاطہ متعسر تھوڑا اس جگہ تیمناً و تبرکاً ہدیۂ ناظرین کرتا ہوں۔ آپ کے پاس سائلین مسائل و فتویٰ وغیرہ بہت آتے اور آپ باوجود اس کے کہ ہزار ہا مسائل جزئیہ مستحضر صدہا حدیث حفظ، مگر پھر بھی بغیر مراجعت طرف کتاب کے آپ مسئلہ کا جواب نہیں دیتے۔ آپ کو اس قدر احتیاط تھی کہ سائل کے سامنے کتاب کھول کر فرما دیتے کہ بھائی کتاب میں یوں لکھا ہے اور اپنی رائے سے کچھ نہ فرماتے۔ آپ ازبسکہ حلیم و سلیم و صاحب مروت و سخاوت تھے۔ معاملین کے ساتھ اور نیز قانعین و اہل محلہ و ہمسایہ اہل برادری و اہل علم کے ساتھ آپ کا سلوک بہت کچھ ہوتا تھا۔ اکثر پوشیدہ۔ جب آپ مولانا شاہ سلامت اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے تحصیل علم کو گئے، اس وقت سے آپ نے ان کا وظیفہ معتد بہ مقرر کر دیا اور وہ

وہ برابر تا حیات شاہ صاحب مرحوم جاری رہا اور علاوہ اس کے بھی تیس چالیس روپیہ گاہ گاہ بھیجتے رہے۔ جو مہمان آپکے یہاں وارد ہوتا، اسکی نہایت کشادہ دلی سے مہمان نوازی فرماتے اور وقت رخصت کے نقد سے بھی سلوک کرتے خصوصاً اہل علم کے ساتھ۔ مجھ کو چند ایسے لوگوں سے ملاقات ہوئی کہ جنکی زبانی معلوم ہوا کہ آپنے رخصت کے وقت سو روپیہ سے زیادہ ان کے ساتھ سلوک کیا۔ آپ کو کتابوں کا بھی نہایت شوق تھا۔ ہزاروں روپیوں کی کتابیں آپ نے خرید کر الماریاں بھر لیں۔ اور ایک بہت بڑا کتب خانہ آپنے جمع کر لیا۔ آپ جب حج کو تشریف لے گئے تو عرب سے بھی ہزار ہا روپیے کی کتابیں خرید لائے۔ آپ نے ایک مدرسہ بھی قائم کیا کہ جس میں جناب مولوی محمد عظیم مرحوم کو مدرس اوّل مقرر کیا اور ان کے ماتحت عربی و فارسی پڑھانے والے اور حافظ بھی مقرر کئے اور بہت سے طلبہ کی جاگیر بھی آپ نے خود اپنے گھر میں مقرر کی۔ ان کے تمام حوائج ضروری مثل خورد و نوش و کتاب وغیرہ کے خود کفیل ہوتے۔ الغرض اس قسم کی خیر و خیرات و حسنات بہت ہیں۔ جزاہ اللہ خیرا۔ آپ کو غیبت سے نہایت اجتناب تھا۔ لغو و بیکار باتیں آپ کی مجلس میں ہرگز نہ ہوتیں۔ بمصداق آیۂ کریمہ۔ والذین ھم عن اللغو معرضون۔ آپ نہایت رقیق القلب و خائف باللہ تھے۔ اکثر نماز وغیرہ میں جہاں آیۂ عذاب آجاتی آپ کو غشی سی طاری ہو جاتی۔ آپ کو گوشہ نشینی و عزلت گزینی نہایت پسند تھی۔ آپ ہمیشہ اپنی عمر گرانمایہ کو یا تو درس و تدریس یا مطالعہ کتب یا ہدایت و تلقین و ارشاد الضالین یا اوراد و وظائف و ادائے نوافل میں بسر کرتے اور کبھی امرا و رؤسا و حکام کی ملاقات کو نہیں جاتے۔ ہاں اعزہ و اقربا کے یہاں بتقریب تہنیت و تعزیت و عیادت البتہ قدم رنجہ ہوتے۔ اہل دول کی ملاقات سے نفرت تام رکھتے۔ باوجود اس زاویہ نشینی کے گورنمنٹ نے محض براہ قدر شناسی بتقریب جوبلی آپ کو شمس العلماء کا خطاب دیا۔ آپ جملہ علوم مروجہ میں ید طولی رکھتے تھے۔ ادب عربی و فارسی کی نہایت عمدہ جانتے تھے۔ آپ کی تصانیف میں سے قسطاس البلاغۃ و مقصد البلاغۃ وغیرہ شاہد عدل اور قابل دید اس پر موجود ہیں۔ آپ جامع علوم معقول و منقول تھے۔ آپکے اوصاف میں ایک مثنوی جناب حضرت اضیاء الاعظم استاذی حکیم مولوی عبد الحمید مرحوم نے مقرظاً علی قسطاس البلاغۃ جو لکھی ہے اس کے بیت

اشعار ہدیۂ ناظرین کرتا ہوں وہو ہذا۔

| | | |
|---|---|---|
| جناب ہمام محمد سعید | کہ بخشش بود ہیچو نامش سعید | زہی عالم و فاضل بے بدل |
| بگیتی بہر علم ضرب المثل | بمعقول و منقول و علم ادب | ندیدہ چو او دیدۂ روز و شب |
| براہ تجرد دلیل یکہ تاز | خوشا صوفی صافی پاک باز | فروزاں ز نور خدا سینہ اش |
| نہ زنگ کدورت بآئینہ اش | زہے فقر سرمایہ ہر کمال | زہے دولت سرمدی بے زوال |
| بلندی مباہی و پستی ازو | خجل ہوشیاری ز مستی او | زمیں در زمیں علم دنیا و دیں |
| بفرمان او جملہ زیر نگیں | سلیماں کہ از فیض انگشتری | زحل را فگند غیرت مشتری |
| ازو بر سر جہل آشوبہا | وزو دیو غم در لگدکوبہا | بہر فن فزوں تر بود جائے او |
| بگیتی کسے نیست ہمتائے او | سخن را ز فیضش طرازنوی | زہے پایہ و دستگاہ قوی |
| بلاغت بہ نیروے بازو ازو | لال سخن را ترازو ازو | بود خامہ اش صدزنگار آفریں |
| بفکر بلندش ہزار آفریں | ندارد بیاد چوں تمنا سخن | چو او یوسف آمد زلیخا سخن |

الخ۔ یہ ایک بڑی مثنوی ہے۔ اُس کے دیکھنے سے زور علمی مادح ممدوح ہر دو کالشمس فی کبد السماء ظاہر ہوتا ہے۔ میں نے بخوف طوالت ترک کیا۔ آپ کی شادی مسماۃ صدر النساء مرحومہ بنت مولوی انور علی غفر اللہ لہ آروی سے ہوئی مگر افسوس کہ آپ کے کوئی اولاد نہ ہوئی آپ نے اپنے برادر زادہ مولوی عبد الغفور مرحوم کو لے کر متبنیٰ کیا۔ مگر افسوس کہ وہ بھی نوجوان راہی خلد بریں ہوئے، اس کے بعد جناب مولوی ظفر امام صاحب مرحوم ہمشیرزادہ کو اور جناب حافظ مولوی شاہ نذر الرحمٰن مرحوم کو جو ابن البنت مولانا محمد حمید مرحوم کے ہیں آپ نے تعلیم و تادیب و تلقین علوم شریعت و طریقت کی دی۔ آپ نے تہتر برس کی عمر میں بتاریخ چوتھی شعبان ۱۳۰۴ھ تیرہ سو چار ہجری مطابق اکیس بیساکھ ۱۲۹۵ فصلی موافق اکیس اپریل ۱۸۸۷ء بشوق وصال حق اس عنصر خاکی کو چھوڑا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔ آپ کی تاریخ وفات از نتیجۂ فکر مولوی نصیر صاحب سنبل پوری مسترشد مولانا رح

| | |
|---|---|
| ولی عارف حق شیخ کامل | سعید با محمد پیر دانا |
| چہ تاریخ وفاتش داد حسرت | روان شد بر زبان پیر معانا |

حلیہ شریف آپ کا یہ ہے۔ قد میانہ رنگ گندم گوں داغ چیچک رو بر چہرۂ انور بکثرت داڑھی خوبصورت اوسط درجہ کی۔ نہ بہت گھنی نہ ہلکی۔ بدن پر گوشت، محلہ مغلپورہ میں آپ کے مکان کے نزدیک پورب جانب آپ کا آبائی جو ایک مقبرہ ہے، اس میں آپ مدفون اب اس دفتر کو میں دعا پر ختم کرتا ہوں۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ ونور مرقدہ و برد مضجعہ واحشرہ فی زمرۃ العلماء الذین ھم ورثۃ الانبیاء فاکرمہم وارثا وموروثنا۔

## جناب مولانا محمد حمید مرحوم برادر اصغر مولانا محمد سعید صاحب

بن منشی واعظ علی مرحوم۔ آپ کی والدہ ماجدہ کا نام شمس النساء مرحومہ بنت شیخ رستم علی مرحوم ہے۔ آپ کی پیدائش ۱۲۳۸ھ بارہ سو اڑتیس میں تخمیناً ہوئی ہے۔ آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد ماجد سے پائی اور پھر متعدد علماء سے آپ نے تحصیل علم کی۔ پھر آپ نے اپنے برادر معظم جناب مولانا محمد سعید قدس سرہٗ سے بھی تلمذ حاصل کی۔ آپ ازبسکہ ذہین و ذکی تھے اور فہم و فراست خداداد رکھتے تھے۔ مگر افسوس کہ آپ نے عمر بہت تھوڑی پائی۔ اسی تھوڑی عمر میں بہت کچھ آپ نے قوت علمیہ حاصل کی اور بہت سی کتابیں عربی و فارسی میں ادب و فلسفہ و شعر و سخن میں آپ نے تصنیف کیں، جو آپ کی یادگار موجود ہیں۔ ازانجملہ تقریب النحو تصنیف آپ کی مطبوعہ مطبع خلیلی آرہ اس وقت فقیر کے پاس موجود ہے۔ اگرچہ وہ فارسی زبان میں ہے مگر اس کے دیکھنے سے آپ کا تبحر علمی کالشمس فی نصف النہار ظاہر ہوتا ہے۔ یہ چھوٹا سا رسالہ نہایت فل و دل ہے گویا دریا کو کوزے میں بند کیا ہے۔ اس کو کافیہ زبان فارسی کی کہیں تو بجا ہے اور آپ ازبسکہ متقی و پرہیزگار و ذی مروت و فتوت و سخاوت و صاحب حیا و حلیم و سلیم تھے۔ عین عنفوان جوانی میں جو کچھ آپ نے اوصاف حمیدہ و خصائل ستودہ دکھائے، اس سے معلوم ہوتا تھا۔ کہ اگر آپ عمر پاویں گے تو وہ جوہر دکھائیں گے، جو باعث فخر و عزت سلف و خلف آپ کے خاندان کا ہوگا۔ لیکن واحسرتاکہ وہ سب آرزوئیں دل کی دل ہی میں رہ گئیں اور آپ اپنے والدین کے سامنے بتاریخ دہم رجب روز

پنجشنبہ وقت عصر ۱۲۶۲ھ بارہ سو باسٹھ ہجری میں چوبیس برس چند ماہ کی عمر پاکر اس دنیائے دنیہ کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ آپ کی شادی سماۃ مساۃ زہرا بنت جناب مولوی محمد فرید بن مفتی محمد معین ابن افضل بن مولوی مرحوم بن ملا امان اللہ جعفری مرحوم پھلواروی کے ہوئی۔ آپ کے ایک بیٹا مولوی عبدالغفور مرحوم تھے جنہوں نے عین شباب میں اٹھارہ انیس برس کی عمر میں بتاریخ بست و پنجم صفر روز سہ شنبہ وقت ظہر ۱۲۷۸ھ بارہ سو اٹھتر ہجری میں لاولد جان شیریں بجان آفریں سپرد کی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اور دو بیٹیاں آپ کے ہوئیں۔ مساۃ منیبۃ النساء مرحومہ زوجہ میر تجمل حسین مرحوم ساکن کھرہیا ضلع پٹنہ و مساۃ حفیظ النساء مرحومہ زوجہ مولوی واعظ الدین صاحب مرحوم ساکن نگرنہسہ یہ دونوں صاحب اولاد ہوئیں ان کی تفصیل آگے آوے گی۔

## تاریخ انتقال جناب ملا محمد حمید مرحوم منقول از قسطاس البلاغۃ

مرا بود است یک زیبا برادر — کزیں دار فنا رخت سفر بست
نوشتم سال فوتش از سر آہ — فلک بازوئے من دردا کہ بشکست

## تاریخ انتقال مولوی عبدالغفور مرحوم ملقب بہ محمد امین غفر اللہ لہ

دردا کہ نور دیدہ محمد امین گذشت — در عالم ثبات ز دنیائے پر فساد
حسرت چو سال رحلت او خواستم ز دل — در خون تپید و گفت کہ داخل بخلد باد ۱۲۷۸ھ

ولہٗ فقرہ۔ برخوردار ما کجا
۱۲۷۸ھ

نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا صفحہ ۳۶۹ پر ہے۔




## مسماۃ ملیحۃ النساء مرحومہ

زوجہ مولوی علی حسین مرحوم ساکن محلہ مغل پورہ شہر پٹنہ عظیم آباد بنت منشی واعظ علی مرحوم۔ آپ کی والدہ ماجدہ کا نام مسماۃ شمس النساء مرحومہ بنت شیخ رحم علی مرحوم۔ آپ کی ۲ بیٹیاں اور ایک بیٹا ہوا۔ مسماۃ کبریٰ زوجہ میر قاسم شیر مرحوم موسم پوری۔ دختر دویم مسماۃ فاطمہ عرف

عرف ننکو زوجہ میر حبیب الرحمٰن پسر مولوی اظہر علی مرحوم ساکن محلہ لودی کڑہ پسر مولوی ظفر امام مرحوم
آپ تخمیناً ستر برس کی عمر سے تجاوز کر کے بتاریخ اٹھائیسویں شعبان ۱۳۱۴ھ تیرہ سو چودہ
ہجری روز شنبہ کو اس قفس عنصری کو چھوڑ کر داخل خلد بریں ہوئیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔
اللہم اغفرلہا وارحمہا

تفصیل آپ کے احفاد کی یہ ہے:۔

مسماۃ کبری زوجہ میر محمد قاسم شیر مرحوم کو پانچ بیٹیاں ہوئیں۔ اول مسماۃ شہر بانو زوجہ میر ابوالحسن مرحوم ساکن گیلانی۔ دوئم مسماۃ خاتون فاطمہ زوجہ میر شمس الضحیٰ مرحوم بن حافظ نصیر الحق اُن کے پانچ اولاد ہوئیں۔ محمد یوسف۔ محمد عزیز۔ محمد حفیظ۔ مسماۃ رضیت۔ مسماۃ امت سیوم مسماۃ شریف النساء زوجہ مولوی سید حافظ نذرالرحمٰن صاحب مرحوم ان کے پانچ اولاد ہیں۔ مولوی سید نور الرحمٰن مرحوم۔ مسماۃ قمر النساء۔ مسماۃ مریم و مسماۃ عزیز النساء۔ خلیل الرحمٰن۔ چہارم مسماۃ امت الفاطمہ زوجہ مولوی سید فضل امام سلمہ بن مولوی سید ظفر امام صاحب ان کے دو اولاد ہیں۔ مسماۃ حمیدہ و حیاتن و پنجم مسماۃ فاطمہ زوجہ بدر الحسن ساکن منظفر پور اُن کے ایک اولاد ہوئی۔ سید قمر الحسن۔ دختر دوئم مسماۃ بلیجہ مرحومہ کی مسماۃ فاطمہ صغریٰ عرف بی بی مکو مرحومہ زوجہ سید حبیب الرحمٰن صاحب بن مولوی اظہر علی مرحوم ساکن محلہ لودیکڑہ محلات شہر پٹنہ۔ اُن کے تین اولاد ہوئی۔ اول مسماۃ کلثوم زوجہ سید وصی امام صاحب ساکن تلہاڑا لاولد رخصت ہوئیں۔ دوئم مسماۃ زہرہ مرحومہ زوجہ سید محمد حنیف صاحب نواسہ میر شمس الہدیٰ مرحوم، اِن کے تین اولاد ہوئیں۔ مسماۃ بلقیس۔ مسماۃ حیاتن و سید محمد اختر۔ سیوم سید ظہور الدین صاحب جن کی مسماۃ حنیفہ دختر سید ظفر امام صاحب سے شادی ہوئی۔

نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا صفحہ ۳۷۱ پر ہے۔

# حافظ شاہ سیّد نذر الرحمٰن صاحب مرحوم

**نسب نامہ** | ابن سید تجمل حسین بن سید تفضل حسین ساکن کھرہیا ضلع پٹنہ بن سید منیر علی بن سیّد غلام صمدانی بن سید غلام مخدوم بن سید محمد معشوق بن سیّد غریب محمد عرف چھجا بن سید عبدالشکور بن سید عبدالغفور بن سید عبدالفتاح بن میران سید بڑے بن مولانا حسام الدین بن مولانا سیّد نظام الدین مشہدی تا حضرت امام موسیٰ رضا تا حضرت علی کرم اللہ وجہہ، آپ کی والدہ ماجدہ مسماۃ متینۃ النساء بنت مولانا محمد حمید مرحوم تھیں۔ آپ نہایت خوش خلق اور ہوشمند عورت تھیں۔

**تعلیم و خلافت** | آپ نے حافظ عالم علی صاحب ساکن محلہ لودی کٹرہ سے حفظ قرآن مجید کیا اور تجوید و سند احادیث جناب مولانا عبدالرحمٰن پانی پتی سے حاصل کی۔ اور باقی کتب درسی و اکتساب شریعت و طریقت اپنے نانا صاحب جناب مولانا محمد سعید قدس سرہٗ سے حاصل کیا اور آپ کو مولانا علیہ الرحمہ سے خلافت و اجازت بیعت و ارشاد بھی حاصل تھی۔ اور آپ نے دیگر علماء بلاد ہند سے بھی تلمذ حاصل کیا اور دیگر ارباب طریقت مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ سے بزمانہ سفر حج فیضیاب ہوئے۔

**ذوق** | آپ کو شاعری سے بھی عمدہ ذوق تھا۔ فارسی اور اُردو دونوں میں آپ کا کلام مقبول تھا۔ آپ کا ایک دیوان مسمّٰی بہ نظم دلفریب شائع ہوچکا ہے۔ آپ صاحب مروّت و سخاوت و خلق عظیم تھے۔

**ازدواج اولاد** | آپ کا عقد ساتھ مسماۃ شریف النساء بنت سید قاسم شیر مرحوم لودی کٹرہ سے ہوا تھا۔ مولوی نورالرحمٰن مرحوم نوجوان نیک بخت و سعید اور یادگار سلف تھے۔ (۲) مسماۃ قمرالنساء زوجہ شاہ سید علیم الدین ساکن موضع کوا ضلع گیا (۳) مسماۃ مریم زوجہ مجتبیٰ شیر ساکن لودی کٹرہ (۴) عزیزالنساء زوجہ ظفیر الدین حال مقامی لودی کٹرہ (۵) خلیل الرحمٰن سلمہٗ

**وفات** | ۲۵ صفر ۱۳۲۳ھ بروز پنجشنبہ بوقت دس بجے صبح انتقال کیا۔ انا للہ۔ اللہم اغفر لہٗ



# مسماۃ حفیظۃ النسّاء مرحومہ

بنت جناب مولٰنا محمد حمید صاحب مرحوم۔ آپ کی والدہ ماجدہ کا نام مسماۃ زہرا۔ بنت مولوی محمد فرید مرحوم پھلواروی ہے۔ آپ کا ازدواج جناب مولوی واعظ الدین صاحب مرحوم نگرنہسوی سے ہوا۔ وہ ابن مولوی تصدق حسین مرحوم ابن مولٰنا قاضی علیم اللہ مرحوم المتوفی ۱۲۶۸ھ ہجری ابن مولٰنا علام بدر ابن مولٰنا کریم اللہ المتوفی ۱۲۲۳ھ ہجری ابن مولٰنا علیم اللہ انصاری ابودردائی۔ آپ کے چار بیٹے جن میں سے دو اس وقت ماشاء اللہ زندہ و صاحب کمال ہیں طال اللہ اعمارہا فی ابتغاء مرضات ربہا۔ اول مولوی مسٹر نصیر الدین حسین سلمہ اللہ تعالٰے آپ کو استعداد عربی و فارسی بہت عمدہ ہے۔ آپ بعد فراغت تحصیل علوم مشرقی اکتساب علوم مغربی میں معروف ہوئے۔ یہاں تک کہ آپ ولایت تشریف لے گئے اور وہاں سے بیرسٹرایٹ لا امتحان پاس کیا۔ اس وقت ہائی کورٹ پٹنہ میں کمشنر قوراد حقس کے عہدہ پر ہیں۔ فرزند دویم مولوی تقی الدین مرحوم۔ فرزند سیوم مولوی نذیر الدین حسین آپ نے علوم آبائی میں فراغ حاصل کیا۔ اس کے بعد دہلی خدمت میں جناب شیخ المحدثین شمس العلماء مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب دامت شموس افادتہ علٰی رؤس الثقلین کی چند سال حاضر رہ کر علم حدیث علی وجہ الکمال حاصل کیا اور سند حدیث کی لی۔ آپ عالم باعمل صوفی صافی ہیں شریعت و طریقت دونوں سے آپ کو الفت و محبت ہے اور ہر دو کے سالک جزاہ اللہ عنا و عن سائر المسلمین خیرا۔ و چہارم مولوی ذکی الدین مرحوم۔



## مولوی ظفر امام مرحوم

ابن مولوی علی حسن مرحوم۔ آپ کی والدہ ماجدہ کا نام مسماۃ ملیحن بنت منشی واعظ علی مرحوم ساکن محلہ مغل پورہ۔ شہر پٹنہ۔ آپنے درسیات جناب مولانا محمد سعید علیہ الرحمہ سے پڑھیں۔ آپ کی شادی مسماۃ رحیمن بنت حاجی سید محمد حسین مرحوم کاکوی سے ہوئی اور ان کی والدہ کا نام بی بی رجب النساء جو بنت قاضی اسد علی دولت پوری کی تھیں نسبنامہ قاضی صاحب کا انشاء اللہ فصل پنجم میں آویگا۔

**اولاد** سید فضل امام صاحب آپ کی پہلی شادی بی بی امۃ الفاطمہ بنت میر محمد قاسم شیر یو دیکرہ سے ہوئی۔ ان سے دو لڑکیاں مسماۃ حمیدہ زوجہ سید حفیظ الرحمن بن لطف الرحمن بن سید محمد حسین ساکن کاکو مسماۃ حیاتن زوجہ سید حسن بن سید محمد رشید سب رجسٹرار ساکن سبزی باغ۔ آپ کی دوسری شادی مسماۃ میمونہ بنت سید محمد رشید سب رجسٹرار ساکن سبزی باغ سے ہوئی ان سے ایک لڑکی فاطمہ اور ایک لڑکا احمد امام اطال اللہ عمرہما فی طاعتہ۔ اور ایک بیٹی مسماۃ حلیفہ زوجہ سید ظہور الدین بن سید حبیب الرحمن ساکن یو دیکرہ۔ ان سے ایک بیٹی وحیدۃ النساء منسوب از پسر کلاں عبد الحفیظ بلخی ساکن بخشی محلہ

**فصل پنجم**۔ در نسب نامہ بعض قرابت قریبہ مسودہ اوراق ہذا نسب نامہ مسماۃ نصرت مرحومہ زوجہ جناب حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ یعنی ام الام فقیر مولف و مسماۃ جمیلۃ النساء مرحومہ زوجہ مولف۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | مسماۃ بی بی نصرت مرحومہ | نمبر ۷ | مولٰنا شاہ عبد الحمید مرحوم |
| نمبر ۲ | شاہ غلام مجتبیٰ مرحوم دیوروی | نمبر ۸ | حضرت مولٰنا شاہ محمد باز قدس سرہٗ دیوروی ثم البھاگلپوری |
| نمبر ۳ | شاہ غلام اشرف مرحوم | | |
| نمبر ۴ | شاہ امام الدین مرحوم | نمبر ۹ | حضرت مولانا سید محمد خطاب مرحوم بخاری ثم دیوروی |
| نمبر ۵ | مولٰنا شاہ تاج الدین مرحوم | | |
| نمبر ۶ | مولانا شاہ نصر اللہ مرحوم | نمبر ۱۰ | مولٰنا سید حاجی خیر الدین مرحوم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر ۱۱ | سید علی اصغر مرحوم | نمبر ۲۳ | سید یوسف مرحوم |
| نمبر ۱۲ | سید علی اکبر مرحوم | نمبر ۲۴ | سید ملا ابراہیم مرحوم |
| نمبر ۱۳ | سید اسمٰعیل مرحوم | نمبر ۲۵ | سید عبداللہ مرحوم |
| نمبر ۱۴ | سید اسحاق مرحوم | نمبر ۲۶ | سید کمال الدین کرمانی مرحوم |
| نمبر ۱۵ | سید سعدی مرحوم | نمبر ۲۷ | سید احمد مرحوم |
| نمبر ۱۶ | سید یعقوب مرحوم | نمبر ۲۸ | سید علی رحمۃ اللہ علیہ |
| نمبر ۱۷ | سید محمد مرحوم | نمبر ۲۹ | حضرت امام جعفر صادق رض |
| نمبر ۱۸ | سید محمود مرحوم | نمبر ۳۰ | حضرت امام باقر رض |
| نمبر ۱۹ | سید مسعود مرحوم | نمبر ۳۱ | حضرت امام علی زین العابدین رض |
| نمبر ۲۰ | سید احمد لاہوری مرحوم | نمبر ۳۲ | حضرت امام حسین شہید رض |
| نمبر ۲۱ | سید خدابخش مرحوم | نمبر ۳۳ | حضرت علی کرم اللہ وجہ رض |
| نمبر ۲۲ | سید جلال مرحوم | | |

مجھ کو یہ نسب نامہ مسماۃ بی بی نصرت مرحومہ سے لے کر مولانا شاہ باز قدس سرہٗ تک بہ عنایت کرم شیخ اکرام حسین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ دیوروی ابن حضرت شاہ حبیب الحسنین مرحوم سے ملا۔ اور جناب مولانا قدس سرہٗ سے لے کر حضرت علی کرم اللہ وجہ تک بہارستان شعور سے نقل کیا ہے جو کہ از تصنیفات جناب مولانا محمد صفی شاہبازی عرف محمد شعور متوطن محلہ ملاچک شہر بھاگلپور متخلص بہ شہباز خلف جناب مولانا سید محمد طاہر شہبازی قدس سرہٗ سے ہے۔ یہ کتاب مطبع مجمع العلوم واقع شہر لکھنؤ محلہ پاٹہ نالہ متصل امام باڑہ آغا باقر مرحوم میں چھپی ہے لیکن میں نے اس کے مل جانے پر بھی اپنی کوشش کو ناتمام سمجھا اور جناب سید فضل کریم صاحب [illegible] کو جناب مولانا محمد اشرف صاحب دام فیوضہ سجادہ نشین بھاگلپور کی خدمت میں جانے کی تکلیف دی کہ نسب نامہ اور سوانح عمری جناب مولانا شاہ باز محمد قدس سرہٗ کی حاصل کرکے میرے پاس بھیجدیں۔ چنانچہ سید صاحب موصوف براہ وفور کرم وعنایت بھاگلپور تشریف

ے گئے، اور سجادہ نشین صاحب نے گوہر مطلوب حاصل کر کے بذریعہ اپنے خط مورخہ تیس ۳۰ ربیع الثانی سنہ ۱۲۱۸ ہجری ڈاک پر میرے پاس بھیج دیا، جس میں سے نسب نامہ کو بوجہ تکرار میں ترک کرتا ہوں اور سوانح کو بعد حذف قلیل بجنسہٖ نقل کرتا ہوں۔ وہو ہذا۔

## سوانح حضرت مولٰنا شاہباز محمدؒ قدس سرہٗ

جناب مولانا قدس سرہٗ کے آبا و اجداد کا مولد و موطن بخارا ہے۔ آپ کے والد ماجد حضرت مولانا خطاب قدس سرہٗ بعد فراغ حج خانہ کعبہ و زیارت مدینہ منورہ اپنے اہل کے ساتھ بمقام دیورہ تشریف لائے۔ اس وقت دیورہ میں سادات عظام عالیخاندان رہتے تھے آپ برکان سید شاہ محمدؒ قدس سرہٗ قیام پذیر ہوئے۔ اس وقت حضرت محی السنہ ماحی البدعہ حضرت مولانا شہباز محمد قدس سرہٗ اپنی والدہ ماجدہ کے شکم مبارک میں تھے۔ پیدائش آپ کی سنہ ۹۵۶ نو سو چھپن ہجری میں بعہد سلطنت ہمایوں بادشاہ بمقام دیورہ ہوئی اور تیس برس کی عمر تک آپ دیورہ میں مقیم رہے۔ بعد اس کے آپ بھاگلپور تشریف لے گئے اور وہاں کی سکونت اختیار کی جو اب مشہور بہ محلہ ملاچک ہے، آپ نے مدۃ العمر باتباع سنت نبوی درس و تدریس علوم ظاہریہ و ہدایت و ارشاد امور باطنیہ بسر کیا۔ صدہا طالب آپ کے فیض صحبت سے درجۂ اعلیٰ کو پہنچے اور اولیائے کاملین سے ہوئے۔ مرشد آپ کے حاجی الحرمین الشریفین آل سید کونین حضرت میر رئیس سامانی المولد و بہاری المرقد ہیں۔ وصال حضرت محی السنہ قدس سرہٗ شانزدہم صفر سنہ ۱۰۵۰ ایک ہزار پچاس ہجری روز کو بعد فراغ درس نسخہ مشکوٰۃ المصابیح کے ہوا، تاریخ وصال آپ کی لفظ رغمی اور ستون دین افتاد سے ظاہر ہے۔ اس وقت سجادہ نشین آپ کے جناب مولانا سید شاہ محمد اشرف عالم صاحب دام فیضہ رونق افروز ہیں۔ ابن حضرت مولانا محمد عابد عرف شاہ نوری بن حضرت مولانا محمد صفی بن مولانا محمد موجد بن مولانا عابد بن مولانا محمد قاسم بن مولانا محمد صفی سیالکوٹی بن حضرت محی السنہ مولانا شاہباز محمد قدس سرہٗ دیودی ثم بھاگلپوری۔ انتہی۔ آپ کی ابوی شادی مسماۃ سلیمہ خاتون بنت حضرت شاہ عبد العلی بن حضرت شاہ محمد بن حضرت شاہ تیم اللہ

دیوروی سے ہوئی۔ یہ نسب نامہ پورا فصل چہارم میں بیان ہوچکا ہے، وہاں ملاحظہ فرمایئے۔ اس محل سے آپ کے حضرت مولٰنا شاہ عبدالحمید دمساۃ بی بی رابعہ زوجہ مولانا شاہ ابوالبرکات قدس سرہٗ پیدا ہوئے۔ جن کی اولاد اس وقت دیورہ ومحلہ تموہبہ میں موجود ہے۔ پھر بعد وفات زوجۂ اولیٰ کے آپ بھاگل پور تشریف لے گئے اور وہاں دوسری شادی آپ نے کی۔ اس محل ثانیہ کے نام وخاندان سے راقم سطور ہذا عفی عنہ کو اطلاع نہ ہوئی۔ مگر اس قدر ضرور معلوم ہے کہ وہ بھی آپ کی برادری وسادات کرام میں سے تھیں۔ پس اس محل ثانیہ سے آپ کے دو صاحبزادے ہوئے خلف اکبر مولانا عبدالسلام رح۔ خلف دوم مولانا صفی سیالکوٹی رح۔ جن کی اولاد اس وقت محلہ ملاچک بھاگل پور میں آباد ہے۔

نقشہ آپ کی اولاد واحفاد کا صفحہ ۳۷۸ پر ہے:-



حضرت مولانا
شاہ باز محمد قدس سرہٗ
دیوروی ثم بھاگلپوری
مولانا محمد حنیف سیالکوٹی رح ثم بھاگلپوری از محل ثانیہ
مولانا عبدالسلام رح از محل ثانیہ
بی بی رابعہ زوجہ مولانا ابوالبرکات
شاہ عبدالحمید رح دیوروی از محل اولیٰ
مولانا محمد عاصم رح
مولانا ابوتراب محمد منور
شاہ نصراللہ رح
مولانا محمد عابد رح
مولانا ابوالخیر محمد انور
شاہ تاج الدین
مولانا محمد موحد رح
مولانا محمد عزیز
شاہ امام الدین
مولانا محمد صفی رح
مسماۃ بی بی شکرن مرحومہ
شاہ محمد معز رح
شاہ قطب الدین
شاہ غلام اشرف
مولانا محمد عابد رح عرف شاہ پوری
مولانا محمد طاہر رح
مسماۃ بی بی زہرن مرحومہ
شاہ محمد حسین رح
شاہ غلام مجتبیٰ
شاہ غلام غوث
غلام مرتضیٰ
مولانا محمد اشرف عالم دام فیضہ سجادہ نشین حال
مولوی محمد صفی عرف محمد شہود مصنف شہود بہارستان دام فیضہ
مولانا فرحت حسین قدس سرہ
مسماۃ محمودہ مرحومہ
شاہ حبیب الحسین
بی بی نصرت مرحومہ
بی بی عصمت لاولد
شاہ خیرات علی
عبدالرحیم مؤلف
نورالہدیٰ
عبدالفتاح
مسماۃ رحیمہ
الطاف حسین

## جناب مولانا شاہ نصر اللہ و شاہ تاج الدین رحمۃ اللہ علیہما

تاریخ

میں اوپر فصل چہارم میں بضمن سوانح حضرت میر محمد الدین رح کے لکھ آیا ہوں کہ اوّل آپ ہی کا قدم مبارک زمانہ تغلق شاہی میں اس موضع دیورہ میں رونق افروز ہوا اور یہ موضع اسی وقت سے اس خاندان کی ملکیت و تصرف میں چلا آتا رہا۔ از انجملہ چھ قطعہ فرامین مجھ کو اپنے برادر مکرم مولوی شاہ اکرام حسین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ سے ملے ہیں اور باقی سب تلف ہوئے وہ اس پر شاہد ہیں کہ تجدید فرمان ہر فرمانروا کے عہد میں ہوتی رہی ہے چونکہ وہ سب متحد المعنی ہیں لہذا اس جگہ صرف دو کا ذکر کرتا ہوں وقس البواقی علیہا میرے پاس جو فرامین موجود ہیں ان میں سب سے اوّل وہ فرمان ہے جو محی الدین اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ ہند نور اللہ مرقدہٗ کا عطا کیا ہوا ہے۔ اس کا یہ مضمون ہے کہ موازی دو سو بیگہہ اراضی موضع اختیار پور دیورہ واسطے خرچ حضرت شاہ نصر اللہ و حضرت شاہ تاج الدین جو فرزندان حضرت مولانا شاہ عبد الحمید اور وہ فرزند حضرت مولانا حقائق آگاہ شاہ محمد باز قدس سرہٗ کے ہیں دیا گیا تاکہ وہ لوگ بفراغ خاطر عبادت میں حضرت معبود حقیقی کے مشغول و مصروف رہ کر دعائے پائداری دولت کرتے رہیں مرقومہ ۱۷ جمادی الثانی ۱۰۸۲ھ ایکہزار اسی ہجری اور اسی مضمون کا ایک دوسرا فرمان ہے جو بنام حضرت شاہ شیخ امام الدین رحمۃ اللہ علیہ کے ہے اور وہ طرف سے حضرت شاہ محمد شاہ بادشاہ نعمہ اللہ وجعل الجنۃ مثواہ کا عطا کیا ہوا ہے لیکن افسوس کہ اس پران فرامین سے یہ بات ثابت ہوئی کہ یہ لوگ اولاد سے حضرت مولانا محمد شاہباز قدس سرہٗ کے ہیں اور یہ کہ وہ اولاد سے حضرت امام حسین شہید علیہ الصلوٰۃ والسلام کے۔ اس کا ثبوت جیسا کہ میں اوپر بیان کر چکا ہوں مجھ کو بھاگلپور سے ملا پس اب خیال نیز مؤلف یہ ہے کہ اوّل خاندان جو دیورہ میں آیا وہ عباسی تھا اور بعد اس کے مولانا خطاب رحمۃ اللہ علیہ بخارا سے تشریف لائے اور جناب حضرت شیخ شاہ محمد رحمۃ اللہ علیہ کے گھر میں فروکش ہوئے اور مولانا خطاب کے صاحبزادے مولانا شاہ محمد باز رح کی شادی حضرت سلیم خاتون دختر جناب شیخ شاہ نصرت ہوئی، بعد اس کے عباسی خاندان کے رکن رکین حضرت مولانا شاہ ابو البرکات محمد فائض قدس سرہٗ

محلہ تنوہیہ شہر پٹنہ عظیم آباد میں آکر آباد ہوئے اور دیورہ میں حضرت مولانا شاہ عبدالحمید رح سکونت پذیر رہے۔ اور ان ہی کی اولاد وہاں جاری ہوئی اور موضع اختیارپور دیورہ اسی خاندان کو شاہان دہلی کی طرف سے عطا و بحال ہوتا رہا پس اس جملہ تقریر کا خلاصہ ولب لباب یہ ہے کہ جناب حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ عباسی تھے اور ان کی اہلیہ جناب بی بی نصرت صاحبہ غفراللہ لہما سیدہ حسینیہ تھیں واللہ اعلم بالصواب۔

## شاہ غلام مجتبیٰ مرحوم

ابن شاہ غلام اشرف مرحوم دیوروی۔ آپ کے صرف دو بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ بی بی عصمت مرحومہ زوجہ شاہ اسعدالدارین بن شاہ غلام غوث انہوں نے لاولد انتقال کیا۔ مسماۃ بی بی نصرت مرحومہ زوجہ حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ ساکن محلہ تنوہیہ۔ ان کی اولاد کا ذکر فصول ماسبق میں مکرر ہو چکا ہے۔

## شاہ غلام غوث مرحوم

بن حضرت شاہ غلام اشرف مرحوم دیوروی۔ آپ کے پانچ بیٹے اور ایک بیٹی ہوئی۔ شاہ اسعدالدارین زوج مسماۃ عصمت مرحومہ لاولد غلام امین لاولد شاہ حبیب الحسنین شاہ تفضل حسین شاہ احمد حسین مسماۃ قمرن زوجہ منشی رجب علی۔ موضع کا بڑا نقشہ آپ کی اولاد و احفاد کا یہ ہے

شاہ غلام غوث مرحوم

شاہ اسعدالدارین لاولد زوج مسماۃ عصمت
غلام امین لاولد
شاہ حبیب الحسنین
شاہ تفضل حسین
شاہ احمد حسین
مسماۃ قمرن زوجہ منشی رجب علی

اسرار حسین لاولد
مسماۃ صبرت زوجہ محمد یوسف
مسماۃ نبیرن مرحومہ زوجہ وزیرالدین
محمد ناصر
مسماۃ نقین مرحومہ
مسماۃ جمیلہ النساء مرحومہ زوجہ عبدالرحیم مؤلف

عبدالرحمن عرف جمالی
وحیدالحق عرف چھکوڑی
عبدالسبحان عرف اشراق

مسماۃ رحیمن زوجہ سید آل نبی
اولاد علی مرحوم آبکلہ
لعبد علی آبکلہ

# شاہ حبیب الحسنین مرحوم

بن شاہ غلام غوث مرحوم۔ آپ کے دو بیٹے اور تین بیٹیاں ہوئیں۔ سید محمد حسینؒ بہ ابتدائے جوانی میں گھر سے نکل گئے اور قریب بیس برس کے سیر و سیاحت میں ہندوستان کی صرف کیا۔ اس کے بعد گھر کو آئے۔ ایک بنگالن عورت آپ کے نکاح میں تھی۔ اس سے دو اولادیں بھی آپ کے ہمراہ تھیں۔ چند ماہ گھر میں قیام کرکے پھر آپ سفر کو نکلے مع اس عورت اور بچوں کے۔ بعد چھ سات برس کے آپ تنہا گھر کو علیل ہو کر آئے اور انتقال کیا۔ مسماۃ تبیرن مرحومہ ان کی شادی ساتھ سید وزیرالدین مرحوم ساکن موضع درزی بیگھہ کے ہوئی جو چند سات کوس جانب جنوب شیرگھاٹی سے واقع ہے ضلع گیا میں۔ ان کی چند اولادیں ہو کر خورد سال رخصت ہوئیں۔ صرف ایک محمد ناصر سلمہ اس وقت موجود ہیں۔ مسماۃ صبیرن مدظلہا زوجہ سید محمد یوسف مرحوم ساکن موضع کابر ضلع گیا۔ ان کے پانچ بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ عاشورن زوجہ سید عبدالنصیر مرحوم ان کے دو بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ رضیہ زوجہ سید محمد ناصر سلمہ بن سید وزیرالدین مرحوم مسماۃ لیقن مرحومہ زوجہ سید عبدالخالق سلمہ۔ و مسماۃ قطولن زوجہ سید عبدالرحمن سلمہ (انکے بھی دو بیٹیاں ہوئیں۔ مسماۃ رحیمن و مسماۃ نعیمن سلمہا) و مسماۃ شریفن مرحومہ (ان کی شادی ساتھ شیخ عبدالحمید ساکن قدیم موضع بانک پرگنہ منیر ساکن حال محلہ صادق پور پٹنہ بن شیخ خیرات علی مرحوم بن شیخ امجد علی مرحوم کے ہوئی۔ شیخ عبدالحمید کی والدہ کا نام مسماۃ امۃ الرسول مرحومہ بنت مولوی انور علی مرحوم بن شیخ فیض اللہ مرحوم ساکن موضع پوناکسار ضلع پٹنہ۔ ان کے پانچ بیٹے اور دو بیٹیاں اس وقت موجود ہیں۔ مسماۃ حفیظن زوجہ سید عبدالوحید سلمہ ساکن موضع کابر ضلع گیا۔ ان کے ایک بیٹا اور تین بیٹیاں ہیں۔ واعظ الحق و مسماۃ زلفن و مسماۃ وسیمن و مسماۃ رسولن زوجہ سید محمد حیات سلمہ، ان کے اس وقت تک صرف ایک بیٹی ہوئی ہے۔ مسماۃ صفیہ۔ چہارم شیخ اکرام حسین سلمہ بن شاہ حبیب الحسنین مرحوم۔ یہ لاولد ہیں۔ پنجم مسماۃ جمیلۃ النساء مرحومہ زوجہ عبدالرحیم عفی عنہ مؤلف۔ ان کی اولاد کی تفصیل اوپر گذر چکی ہے۔




## شاہ تفضل حسین مرحوم

بن شاہ غلام غوث مرحوم ساکن موضع دیورہ، آپ کے تین بیٹے اور دو بیٹیاں ہوئیں بیٹیوں کا نام میں اس وقت سہو کرتا ہوں ۔ بیٹوں کے نام یہ ہیں :۔ وحیدالحق عرف چھکوڑی سلمہ عبدالرحمٰن عرف جمالی سلمہ عبدالسبحان عرف شبراتی ۔

## مسماۃ قمرن مرحومہ

زوجہ منشی رجب علی مرحوم ساکن موضع کابڑ، ان کی کل اولاد پر مجھ کو اطلاع نہیں ہے۔ آپ کی صرف ایک دختر کو میں جانتا ہوں۔ مسماۃ رحیمن زوجہ سید آل نبی مرحوم ساکن موضع آبگلہ ضلع گیا۔ انکے دو بیٹے ہوئے۔ سید اولاد علی مرحوم و سید امید علی۔ سید اولاد علی کے ایک بیٹا فرزند علی اور دو بیٹیاں، مسماۃ وجیہۃ النسا، و مسماۃ مدارن و سید امید علی کے تین بیٹے اور تین بیٹیاں۔ محمد کمال۔ محمد جمال۔ محمد جلال۔ مسماۃ عیدن زوجہ محمد خلیل ساکن موضع بینھو ضلع گیا۔ و مسماۃ میمونہ و مسماۃ محمودن۔

# شاہ خیرات علی مرحوم

بن شاہ غلام مرتضیٰ مرحوم بن شاہ غلام اشرف مرحوم ساکن موضع دیورہ، آپ کے ایک بیٹا اور دو بیٹیاں ہوئیں محمد بخش مرحوم و مسماۃ منیرن مرحومہ لاولد و مسماۃ قطبن مرحومہ لاولد محمد بخش مرحوم کے صرف ایک بیٹی ہوئی مسماۃ آمنہ۔ ان کے صرف دو بیٹے ہوئے۔ سید فضل حسین سید لطائف حسین ساکن موضع گیند بیگھہ جو ایک میل کے فاصلہ پر جانب جنوب موضع دیورہ کے واقع ہے نقشہ یہ ہے :-



# نسب نامۂ مادری شمس العلماء مولوی عبدالرؤف مرحوم صادقپوری عظیم آبادیؒ

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر۱ | مولوی عبدالرؤف مرحوم | نمبر۱۸ | مخدوم شاہ محمود عالم رح |
| نمبر۲ | مسماۃ نجیبن مرحومہ بنت | نمبر۱۹ | مخدوم شاہ احمد رح |
| نمبر۳ | قاضی اسد علی مرحوم دولت پوری ضلع گیا | نمبر۲۰ | مخدوم شاہ عبدالرحمن رح |
| نمبر۴ | قاضی رحمت اللہ مرحوم عرف پیر علی مرحوم | نمبر۲۱ | مخدوم شاہ عبدالواحد رح |
| نمبر۵ | قاضی احمد اللہ مرحوم | نمبر۲۲ | مخدوم شاہ عبدالرزاق رح |
| نمبر۶ | قاضی سلام اللہ مرحوم | نمبر۲۳ | مخدوم شاہ مسعود رح |
| نمبر۷ | قاضی غیاث الدین مرحوم | نمبر۲۴ | مخدوم شاہ علی اکبر رح |
| نمبر۸ | صدر جہاں مرحوم | نمبر۲۵ | مخدوم شاہ علی اصغر رح |
| نمبر۹ | شیخ میران مرحوم | نمبر۲۶ | مخدوم شاہ عبدالفتاح رح |
| نمبر۱۰ | شیخ بہلول مرحوم | نمبر۲۷ | مخدوم شاہ ابواسحاق رح |
| نمبر۱۱ | شیخ امجد مرحوم | نمبر۲۸ | مخدوم سید شاہ ابراہیم ادہم رح |
| نمبر۱۲ | شیخ محمد مرحوم | نمبر۲۹ | سلطان ابراہیم بلخی رح |
| نمبر۱۳ | شیخ بدیع الدین مرحوم | نمبر۳۰ | مخدوم محمد شاہ ابوناصر |
| نمبر۱۴ | شیخ نجم الدین مرحوم | نمبر۳۱ | حضرت شیخ عبداللہ رضی اللہ عنہ |
| نمبر۱۵ | شیخ جمال الدین مرحوم | نمبر۳۲ | حضرت امیرالمومنین خلیفہ دوم عمرؓ |
| نمبر۱۶ | مولانا مخدوم شاہ شمس الدین الحقانی رح | نمبر۳۳ | خطاب |
| نمبر۱۷ | مخدوم شاہ محمد مرحوم | نمبر۳۴ | نفیل |

# قاضی اسد علی مرحوم فاروقی

ساکن موضع دولت پور منیا نواں پرگنہ اوگری ضلع گیا۔ آپ کی دو شادیاں ہوئیں۔ اول محل مسماۃ بی بی بصیرن صاحبہ دختر میر مقصود علی صاحب ساکن موضع لنبا پچھلکو لی ضلع آرہ شاہ آباد۔ ان سے تین صبیہ گان پیدا ہوئیں مسماۃ بی بی لطیفن زوجہ قاضی تفضل حسین مرحوم ساکن موضع نول ضلع گیا۔ و مسماۃ بی بی فقیرن مرحومہ زوجہ شیخ محمد حسین مرحوم ساکن موضع اکھوا ضلع گیا۔ و مسماۃ بی بی شریفن مرحومہ زوجہ سید عبد العلی مرحوم ساکن موضع پچھیارہ ضلع گیا۔ یہ تینوں لاولد اس دنیا سے رخصت ہوئیں۔

محل ثانیہ مسماۃ بی بی عصمت مرحومہ دختر شاہ نعیم اللہ مرحوم ساکن موضع سیوڈیہا۔ انسے پنج دختران اور ایک بیٹا پیدا ہوا مسماۃ بی بی نجیبن مرحومہ زوجہ مولانا ذہبن [illegible] ساکن محلہ صادق پور عظیم آباد پٹنہ یعنی والدہ شمس العلما مولوی عبد الرؤف مرحوم (دوم) مسماۃ بی بی مجو مرحومہ زوجہ قاضی محمد اسمٰعیل مرحوم ساکن بخشی محلہ پٹنہ' ان کے ایک بیٹا قاضی عبد الحمید مرحوم (سوم) مسماۃ بی بی زہرہ مرحومہ زوجہ شیخ احمد اللہ مرحوم بن شیخ برکت اللہ مرحوم ساکن محلہ [illegible] پٹنہ یہ لاولد رخصت ہوئیں (چہارم) مسماۃ بی بی النفن مرحومہ زوجہ منشی محمد علی مرحوم ساکن موضع دولت پور منیا نواں مذکور یہ بھی لاولد رخصت ہوئیں۔ (پنجم) بی بی رحمن مرحومہ زوجہ شاہ محمد مبین مرحوم بن شاہ سید امداد حسین مرحوم ساکن موضع کاکو ضلع گیا' ان کے تین بیٹے اور تین بیٹیاں ہوئیں۔ شاہ عبد الرحمٰن' شاہ لطف الرحمٰن، شاہ غفور الرحمٰن' مسماۃ رحمو زوجہ مولوی ظہور الحسن [illegible] ساکن محلہ سقاپورہ پٹنہ مسماۃ فہمو زوجہ شاہ محمد جمیل صاحب کاکو مسماۃ حسینہ (ششم) مسماۃ بطولن زوجہ ابو یوسف صاحب ساکن نول ضلع گیا۔ ان کے ایک بیٹی مسماۃ سلمو زوجہ [illegible] ساکن فرید پور ضلع گیا (ہفتم) جناب قاضی احمد بخش مرحوم' انکے دو بیٹیاں [illegible] مسماۃ بی بی امت الفاطمہ زوجہ مولوی محمد احسن مرحوم بن مولوی محمد علی مرحوم [illegible] ساکن موضع ڈیا نواں ضلع پٹنہ مسماۃ بی بی رقیہ صاحبہ زوجہ سید عبد الحفیظ مرحوم بن سید عبد العلی مرحوم ساکن پچھیارہ ضلع گیا۔ مولوی قاضی فرزند احمد صاحب نعمانی بہار رسالہ [illegible]


محل اولیٰ
بی بی نصیرن مرحومہ
آرہ
جناب قاضی
اسد علی مرحوم ساکن
ضلع گیا
محل ثانیہ
بی بی عصمت مرحومہ
بنت شاہ تیم اللہ
بی بی شریفن
مرحومہ زوجہ
سید عبدالعلی مرحوم
لاولد
زوجہ شیخ محمد حسین
مرحوم لاولد
بی بی لطیفن
مرحومہ زوجہ قاضی
تفضل حسین مرحوم
لاولد
مولوی
عبدالرؤف
مرحوم
مسماۃ
سنجیدہ
محمد زکریا
سلمہ
محمد ایوب
مرحوم لاولد
مسماۃ
سنجیدہ در طفلی
مرد
قاضی
عبدالودود
قاضی
احمد بخش مرحوم
قاضی انوار احمد
مرحوم
علی حیدر عرف
محمد صدیق عالم
سید نور حیدر

## مسماۃ بی بی شریفن مرحومہ مغفورہ بنت قاضی اسد علی

زوجہ سید عبدالعلی مرحوم ساکن بجوارہ ضلع گیا، آپ کی والدہ ماجدہ بی بی بصیرت مرحومہ اور اہلیہ جناب حضرت مولانا ولایت علی علیہ الرحمۃ صادقپوری مسماۃ امیرن مرحومہ یہ دونوں اخت عینیہ تھیں پس بی بی شریفن مرحومہ اکثر ملاقات کو اپنی خالہ کی صادق پور میں آیا کرتی تھیں اور جناب حضرت مولانا ممدوح چونکہ آپ کے خالو تھے، اکثر ان کے وعظ و نصائح میں شریک ہوا کرتی تھیں اور اس کا اثر یہاں تک ہوا کہ آپنے بیعت بھی حاصل کی۔ مگر یہ امر آپ کے زوج کے خلاف ہوا اور کچھ سختی بھی آپ پر کی مگر آپ نے بخوف آخرت وابتغاءً لوجہ اللہ کل سختیوں کو برداشت کیا اور مریم صفت اور آسیہ سیرت تمام عمر آپ نے بسر کی اور ہمہ وقت نماز تلاوت قرآن و دلائل الخیرات وغیرہ درود و وظائف میں اپنی عمر گرانمایہ کے کثیر حصّہ کو صرف کیا الدنیا مزرعۃ الآخرۃ پورا عمل کیا اللھم نور مرقدھا وبدلھا داراً خیراً من دارھا واھلاً خیراً من اھلھا۔ یہ آپکی نیک چلن و نیک طبیعت و حلیم و سلیم و صاف خلق عظیم بی بی تھیں کہ جس کا بیان بہ خامہ و زبان ہو نہیں سکتا آپ ہی کی صحبت بابرکت سے مسماۃ نجیبن مرحومہ آپ کی اخت علاتیہ کو فائدہ پہنچا اور انہیں کی طفیل ان کی آمد و رفت صادق پور میں بکثرت ہوئی مگر افسوس کہ آپکے کوئی اولاد نہ ہوئی اور آپ نے بطیب خاطر اپنے زوج منشی عبدالعلی مرحوم کی ایک دوسری شادی برادری میں کردی اور ان سے جناب سید عبدالحفیظ مرحوم پیدا ہوئے۔ جن کا ذکر اوپر گذرا فقط

## جناب بی بی نجیبن مرحومہ

عرف بی بی نجو بنت جناب قاضی اسد علی مرحوم ساکن دولت پور متیا نواں ضلع گیا آپکی اول شادی نہایت کم عمری میں ہوئی اور تھوڑے عرصے میں آپ بیوہ بھی ہو گئیں۔ اُس کے بعد آپ کی آمد و رفت صادق پور میں بسبب قرابت قدیمہ کے ہوتی رہی اور آپ فطرتاً نہایت سلیم و متبع سنت و شایق ابتغاء مرضات رب العلمین تھیں۔ اسوجہ سے یہاں کے وعظ و پند نے بہت کچھ آپ پر اثر کیا اور اس زمانہ میں یہاں متواتر عقد نکاح بیوگان ہو رہا تھا اور خوب ترغیب عقد ثانی بیوگان ہوری تھی من تمسک

بستی عند فسادامتہ خلہ اجر مائۃ شہید کا بیان ہوتا تھا۔ جس کا بیان کچھ اوپر گذرا ہے۔ اسی
مابین میں حضرت والدہ ماجدہ مؤلف عفی عنہ نے رحلت فرمائی۔ اور جناب حضرت والد ماجدم
عفر اللہ لہ کو فکر ہوئی کہ کسی سن رسیدہ عورت سے عقد کرنا چاہیئے کہ انتظام خانہ داری کا درست
ہو، چنانچہ آپ سے پیغام کیا تو آپ نے اس کو قبول کیا۔ آپ کی عمر اُس وقت تخمیناً تیس برس سے
کچھ کم ہوگی ۱۲۷۱ھ (بارہ سو اکہتر ہجری) میں آپ کا عقد ثانی جناب حضرت مولانا فرحت حسین
قدس سرہٗ سے ہوا، آپکے حسن اخلاق وخصائل ستودہ اس قدر ہیں جو احاطۂ تحریر سے باہر آپ
نہایت حلیم وسلیم ذی مروت وسخاوت تھیں۔ تمام مریدوں کی عورتیں صدہا آپ کے اکثر دبطور
اعتکاف کے بیٹھ کر آپ کے پند ونصائح سے حظ وافر لیتیں یہ معلوم ہوتا کہ ماہ کے چو طرف ستاروں
کا ہجوم ہے۔ آپ کی آمدنی سالانہ خاص ذاتی قریب پندرہ سولہ سو روپیہ کے تھی لیکن آپ کا کپڑا
موٹی مارکین کا اور کھانا بھی نہایت سادہ اور مختصر ہوتا۔ تخمیناً پندرہ سولہ روپیہ ماہواری آپ
کا خرچ ہوتا۔ باقی کل یا نوبہاداری یا خفیہ مصرف ومساکین میں خرچ ہوتا، لوگوں کو گمان تھا کہ آپ
بخیل ہیں، آپ کے پاس بہت کچھ روپیہ جمع ہوگا، لیکن بعد انتقال ایک پیسہ بھی آپکے پاس
سے برآمد نہ ہوا۔ وقس البواقی علیہا۔ آپ اس نکاح سے تین برس متمتع رہیں، بعد اس کے
بیوہ ہوگئیں۔ اس عرصے میں آپ کے دو اولادیں ہوئیں ۱۲۷۲ھ بارہ سو بہتر ہجری میں
برادرم عزیزم شمس العلماء مولوی عبد الرؤف مرحوم پیدا ہوئے۔ اس کے بعد ایک لڑکی مسماۃ
سعیدہ پیدا ہوئی اور وہ چند ماہ کی ہو کر گزر گئی۔ اُس کے بعد ۱۲۷۴ھ بارہ سو چوہتر ہجری
میں آپ کے زوج حضرت والد ماجدم مولانا فرحت حسین قدس سرہ نے رحلت فرمائی۔ اس
کے بعد تخمیناً ستائیس برس اور آپ زندہ رہ کر کچھ کم ساٹھ برس کی عمر میں ۱۳۰۱ھ تیرہ سو
ایک ہجری میں اس خاکدان کو چھوڑ کر آپ داخل خلد بریں ہوئیں۔ اللّٰھم اغفرلھا وارحمھا۔
آپ کی اولاد واحفاد کا نقشہ اوپر گزر چکا ہے۔

## جناب مولوی قاضی فرزند احمد خانبہادر

ابن قاضی احمد بخش مرحوم بن جناب قاضی اسد علی مغفور ساکن قدیم دولت پور بنیاذاں پرگنہ

اور کری ضلع گیا۔ حالمقامی صاحب گنج گیا۔ آپکے اذر رؤسائے عظام اس ضلع کے ہیں۔ آپکا اخلاق کریم وشمائل ستودہ مشہور آفاق مستغنی عن البیان ہیں۔ آپ کی قومی ہمدردی اور بلند ہمتی اس قدر ہیں کہ ہر گروہ مہ وبر ملّت ومذہب والوں میں آپ عزیز الوجود ہیں۔ بلا کسی تحریک کے آپ کو خانبہادر کا خطاب گورنمنٹ نے عطا کیا اور یہ عزت افزائی کی۔ آپکے صرف ایک فرزند قاضی انوار احمد مرحوم تھے ان کے دو بچے صغیر السن موجود ہیں۔ ابقاهما الله فی طاعته۔ نقشہ آپ کی اولاد کا اوپر گزر چکا ہے

## نسب نامہ ابوالاب مولوی عبدالقادر صاحب وکیل ساکن قدیم عظیم آباد پٹنہ حالمقامی گیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | مولوی عبدالقادر مرحوم | نمبر ۲۰ | شیخ موسیٰ سلیمان مرحوم |
| نمبر ۲ | حکیم مولوی فیاض علی مرحوم | نمبر ۲۱ | شیخ شعیب مرحوم |
| نمبر ۳ | مولوی افضل علی مرحوم | نمبر ۲۲ | شیخ احمد مرحوم |
| نمبر ۴ | مولوی فضل علی مرحوم | نمبر ۲۳ | شیخ یوسف مرحوم |
| نمبر ۵ | ملا اشرف الدین الخاطب ملا مجد خان مرحوم | نمبر ۲۴ | شیخ محمد مرحوم |
| نمبر ۶ | قاضی ملا یار محمد مرحوم | نمبر ۲۵ | شیخ شہاب الدین احمد معروف بہ فرخ شاہ کابلی |
| نمبر ۷ | شیخ فرید مرحوم | نمبر ۲۶ | شیخ نعمان شاہ مرحوم |
| نمبر ۸ | شیخ عثمان مرحوم | نمبر ۲۷ | مسعود شاہ مرحوم |
| نمبر ۹ | قاضی اسمٰعیل مرحوم | نمبر ۲۸ | شاہ عبداللہ مرحوم |
| نمبر ۱۰ | قاضی عبدالنبی مرحوم | نمبر ۲۹ | شاہ واعظ الاصغر مرحوم |
| نمبر ۱۱ | قاضی شیخ جاد مرحوم | نمبر ۳۰ | شاہ واعظ الاکبر مرحوم |
| نمبر ۱۲ | شیخ علی شیر مرحوم | نمبر ۳۱ | شاہ ابوالفتح کابچی مرحوم |
| نمبر ۱۳ | شیخ اسمٰعیل مرحوم | نمبر ۳۲ | شاہ اسحٰق مرحوم |
| نمبر ۱۴ | شیخ نصر الدین مرحوم | نمبر ۳۳ | سلطان ابراہیم ادہم مرحوم |
| نمبر ۱۵ | شیخ نجم الدین مرحوم | نمبر ۳۴ | شاہ ناصر مرحوم |
| نمبر ۱۶ | شیخ تاج الدین معروف بہ تاج سردار مرحوم | نمبر ۳۵ | حضرت عبداللہ زاہد |
| نمبر ۱۷ | شیخ بدرالدین سلیمان مرحوم | نمبر ۳۶ | حضرت امیرالمؤمنین عمر خلیفہ دوم |
| نمبر ۱۸ | شیخ فریدالدین مسعود شکر گنج مرحوم | نمبر ۳۷ | خطاب |
| نمبر ۱۹ | شیخ جمال الدین مرحوم | نمبر ۳۸ | نفیل |

# نسبنامہ امام الاولیاء مولوی عبدالقادر صاحب مرحوم وکیل گیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر۱ | مولوی عبدالقادر | نمبر۱۹ | سید فضل اللہ مرحوم |
| نمبر۲ | حکیم مولوی فیاض علی مرحوم | نمبر۲۰ | سید یوسف مرحوم |
| نمبر۳ | مولوی افضل علی مرحوم | نمبر۲۱ | سید نظام الدین مرحوم |
| نمبر۴ | مولوی فضل علی مرحوم | نمبر۲۲ | سید علی مرحوم |
| نمبر۵ | مسماۃ صفیہ مرحومہ | نمبر۲۳ | سید محمد اشرف مرحوم |
| نمبر۶ | سید خلیل الرحمٰن مرحوم | نمبر۲۴ | سید محمد اعرج مرحوم |
| نمبر۷ | سید محمد آفاق مرحوم | نمبر۲۵ | سید احمد اشکی مرحوم |
| نمبر۸ | سید نصیب شاہ مرحوم | نمبر۲۶ | سید موسیٰ ذکی رح |
| نمبر۹ | سید محبوب مرحوم | نمبر۲۷ | سید امام محمد تقی رح |
| نمبر۱۰ | سید عبدالرحمٰن مرحوم | نمبر۲۸ | سید موسیٰ علی رضا رح |
| نمبر۱۱ | سید سلطان مرحوم | نمبر۲۹ | سید امام موسیٰ کاظم رح |
| نمبر۱۲ | سید شہاب الدین مرحوم | نمبر۳۰ | سید امام جعفر صادق رح |
| نمبر۱۳ | سید شمس الدین مرحوم | نمبر۳۱ | امام محمد باقر رض |
| نمبر۱۴ | سید محمود مرحوم | نمبر۳۲ | امام زین العابدین رض |
| نمبر۱۵ | سید سراج الدین مرحوم | نمبر۳۳ | امام حسین رضی اللہ عنہ شہید |
| نمبر۱۶ | سید کبیر الدین مرحوم | نمبر۳۴ | حضرت علی کرم اللہ وجہ |
| نمبر۱۷ | سید حمید مرحوم | نمبر۳۵ | ابوطالب |
| نمبر۱۸ | سید اسحٰق مرحوم | نمبر۳۶ | عبدالمطلب |

# مولوی افضل علی مرحوم فاروقی

بن مولوی فضل علی مرحوم ساکن خواجہ کلاں گھاٹ منجملات شہر پٹنہ آپ کے پانچ بیٹے ہوئے (اوّل)
مولوی شرف الدّین مرحوم بے لاولد رحلت ہوئے (دوم) مولوی اسمٰعیل مرحوم تزوج مسماۃ فہیمن
بنت مولوی احمد علی مرحوم ساکن ڈمری۔ ان کے ایک بیٹا مولوی احمدی مرحوم اور ایک بیٹی کبیرن
زوجہ سید سعید الدین ساکن موضع نظام پور ضلع گیا ہوئیں۔ مولوی احمدی کے ایک بیٹا شمس العرب
اور مسماۃ کبیرن کے تین بیٹے ہوئے۔ سید مظاہر حسین مرحوم و سیّد مولوی داؤد حسین و سید حکیم مولوی
حافظ حسن سلمہم (سوم) جناب حکیم مولوی فیاض علی مرحوم۔ ان کی شادی مسماۃ فضل النسا مرحومہ
بنت شاہ ابوتراب مرحوم ساکن محلہ تنوہیہ سے ہوئی۔ ان کے تین بیٹے ہوئے مولوی عبدالقادر صاحب
مرحوم حال مقامی گیا اور حافظ ابو محمد مرحوم انہوں نے لاولد رحلت کی۔ و فضل اللہ کہ سات
آٹھ برس کی عمر میں مہد مادر کو چھوڑ کر راہی علّیین ہوئے۔ (چہارم) جناب مولوی محمد فرید صاحب
مدظلہ العالی ان کی تین شادیاں ہوئیں۔ اوّل مسماۃ افضل النسا مرحومہ بنت شاہ ابوتراب
موصوف الصدر اُن سے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ بہت قلیل عرصہ زندہ رہ کر اس قفس خاکی کو چھوڑا
اور داخل خلد بریں ہوئیں۔ تب دوسری شادی آپ کی مسماۃ شریفۃ النسا بنت سید خیرات علی مرحوم
ساکن موضع کروتی ضلع گیا سے ہوئی۔ یہ بھی لاولد رخصت ہوئیں۔ تب تیسری شادی آپ کی مسماۃ نذیرن
مرحومہ بنت میر تبریز علی مرحوم سے ہوئی۔ ان سے ایک بیٹا حکیم مولوی سید عبدالحفیظ سلمہ اللہ تعالیٰ
ہوئے۔ ان کی شادی مسماۃ امۃ الرسول بنت انور حسین ساکن بیران بیگہہ ضلع گیا سے ہوئی۔
(پنجم) مولوی فدا حسین صاحب منصف مرحوم آپ کی تین شادیاں ہوئیں محل اولی مسماۃ منیرن
مرحومہ بنت میر تراب علی مرحوم ان سے ایک لڑکی پیدا ہوئی اور ششماہہ گذر گئی۔ بعد وفات
ان کے محل ثانیہ مسماۃ مانی مرحومہ بنت شاہ وجیہ اللہ مرحوم' ان سے ایک لڑکی پیدا ہوئی اور
دو سالہ قضا کی محل ثالثہ غیر برادری ان سے پانچ اولادیں ہوئیں۔ تین بلا شادی گذر گئے دو موجود
ہیں' مبارک حسین و کاظم حسین سلمہا اللہ تعالیٰ۔

نقشہ آپ کی اولاد کا حسب ذیل ہے:-




## نسب نامہ عزیزی سید محمد یوسف سلمہ

ساکن سورجگڈھ ضلع مونگیر بن سید محمد ہارون[۲] بن سید سجاد[۳] حسین مرحوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر۴ | سید جواد علی مرحوم والد مولانا سید نذیر حسین صاحب محدث | نمبر۵ | سید عظمت اللہ مرحوم |
| | | نمبر۶ | سید اللہ بخش مرحوم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر ۷ | سید محمد مرحوم | نمبر ۲۵ | سید فضیل مرحوم |
| نمبر ۸ | سید ماہرو مرحوم | نمبر ۲۶ | سید ابوالفرح مرحوم رح |
| نمبر ۹ | سید محبوب مرحوم | نمبر ۲۷ | سید امام حسن عسکری رح |
| نمبر ۱۰ | سید قطب الدین مرحوم | نمبر ۲۸ | سید امام نقی رح |
| نمبر ۱۱ | سید ہاشم مرحوم | نمبر ۲۹ | سید امام تقی رح |
| نمبر ۱۲ | سید چاند مرحوم | نمبر ۳۰ | امام موسی الرضا رح |
| نمبر ۱۳ | سید معروف مرحوم | نمبر ۳۱ | امام موسی کاظم رح |
| نمبر ۱۴ | سید بودھن مرحوم | نمبر ۳۲ | امام جعفر صادق رح |
| نمبر ۱۵ | سید حاجی یونس مرحوم | نمبر ۳۳ | امام محمدؐ باقر رح |
| نمبر ۱۶ | سید بزرگ مرحوم | نمبر ۳۴ | امام علی زین العابدین رح |
| نمبر ۱۷ | سید زیرک مرحوم | نمبر ۳۵ | امام حسین شہید رض |
| نمبر ۱۸ | سید رکن الدین مرحوم | نمبر ۳۶ | حضرت علی خلیفہ چہارم رضی اللہ تعالی عنہ |
| نمبر ۱۹ | سید جمال الدین مرحوم | نمبر ۳۷ | ابی طالب |
| نمبر ۲۰ | سید احمد مرحوم | نمبر ۳۸ | عبدالمطلب |
| نمبر ۲۱ | سید محمد مرحوم | نمبر ۳۹ | ہاشم |
| نمبر ۲۲ | سید محمود مرحوم | نمبر ۴۰ | عبد مناف |
| نمبر ۲۳ | سید داؤد مرحوم | نمبر ۴۱ | قصی |
| نمبر ۲۴ | سید فضل مرحوم | | |

سید جوّاد علی مرحوم کے تین بیٹے (اوّل) جناب مولانا شیخ المحدثین بیہقی زمن دارقطنی دوران شمس العلما محمد نذیر حسین رح دامت شموس انوارہ علی رؤس الطالبین عرصہ زیادہ از ساٹھ سال مقیم دہلی تھے (اور دوسرے) سید سجّاد حسین مرحوم ان کا ایک بیٹا سید محمد ہارون مرحوم - اُنسے ایک بیٹا عزیزی محمد یوسف مدعمرہٗ فی شاعۃ ہذہ (سوم) سید توکل حسین مرحوم - انکے تین بیٹے ہوئے مولوی

سید عبدالرزاق صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ و مولوی سید عبدالحفیظ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ و عزیزی سید عبدالحکیم مدعمرہٗ فی طاعۃ اللہ تعالیٰ چنانچہ بتاریخ بارہویں جمادی الاخری ۱۳۱۵ھ تیرہ سو پندرہ ہجری مطابق آٹھویں نومبر ۱۸۹۷ء اٹھارہ سو ستانوے عیسوی میں شادی عزیزی سید عبدالحکیم موصوف کی مسماۃ کبریٰ مرحومہ بنت شمس العلماء مولوی محمد حسن مرحوم سے ہوئی۔ یہ لڑکی قریب دو برس کے زندہ رہ کر بتاریخ پندرہویں شعبان ۱۳۱۷ھ تیرہ سو سترہ ہجری میں داخل جنت الفردوس ہوئی۔ اور عزیزی سید یوسف مدعمرہٗ کی شادی ساتھ مسماۃ آسیہ مرحومہ بنت حکیم عبدالحکیم صاحب مرحوم کے ہوئی۔ چنانچہ بتاریخ ساتویں شعبان ۱۳۱۶ھ تیرہ سو سولہ ہجری مطابق ۲۱ دسمبر ۱۸۹۸ء (اٹھارہ سو اٹھانوے عیسوی) میں اس عزیز کے گھر میں لڑکا پیدا ہوا۔ اس کا نام محمد یونس رکھا گیا۔ مدعمرہٗ فی طاعۃ اللہ تعالیٰ۔ اس کا نقشہ یہ ہے:۔



# خاتمہ

اس میں شجرۂ بیعت خاندانی اور مناجات ہیں

شجرۂ قدیمہ خاندان محلہ تموہیہ و دیورہ و بھاگلپور

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمبر۱ | حضرت شاہ محمد حسین قدس سرہٗ تموہیوی | نمبر۲۱ | حضرت شیخ ابراہیم چشتی قدس سرہٗ |
| نمبر۲ | حضرت شاہ محمد کریم قدس سرہٗ | نمبر۲۲ | حضرت خواجہ عبدالقادر جیلانی رح |
| نمبر۳ | حضرت شاہ ابوالبرکات محمد عزیز قدس سرہٗ | | شیخ المشائخ ابو صالح محمد دوسی رح |
| نمبر۴ | حضرت شاہ ابوالخیر محمد انور قدس سرہٗ | نمبر۲۳ | حضرت ابوالخیر ابو سعید مبارک حسنی المخرمی قدس سرہٗ |
| نمبر۵ | حضرت شاہ ابوتراب محمد منور قدس سرہٗ | نمبر۲۴ | شیخ ابوالحسین علی القرشی قدس سرہٗ |
| نمبر۶ | حضرت شاہ ابوالبرکات محمد فائق رح دیوری | نمبر۲۵ | خواجہ محمد بن خواجہ یوسف طرطوسی رح |
| نمبر۷ | حضرت شاہ باز محمد بھاگلپوری قدس سرہٗ | نمبر۲۶ | شیخ احمد بن شیخ عبدالعزیز یمنی رح |
| نمبر۸ | حضرت مخدوم سید محمد یونس قدس سرہٗ چشتی | نمبر۲۷ | خواجہ شیخ ابوالقاسم احمد رح |
| نمبر۹ | حضرت مخدوم شاہ وجہ الدین سفر اللہ علوی قدس سرہٗ | نمبر۲۸ | خواجہ ابوبکر شیخ عبداللہ شبلی رح |
| نمبر۱۰ | مخدوم حاجی حمید عرف محمد غوث قدس سرہٗ | نمبر۲۹ | سید الطائفہ خواجہ جنید بغدادی رح |
| نمبر۱۱ | حضرت مخدوم شاہ ظہور خادم حضوری قدس سرہٗ | نمبر۳۰ | خواجہ سری سقطی رح |
| نمبر۱۲ | مخدوم ابوالفتح ہدایت اللہ سرمست قدس سرہٗ | نمبر۳۱ | خواجہ معروف کرخی رح |
| نمبر۱۳ | مخدوم شاہ محمد قاضی قادری قدس سرہٗ | نمبر۳۲ | امام محمد علی موسیٰ رضا رض |
| نمبر۱۴ | حضرت شیخ عبدالوہاب قادری قدس سرہٗ | نمبر۳۳ | امام موسیٰ کاظم رض |
| نمبر۱۵ | حضرت شیخ عبدالرؤف قادری قدس سرہٗ | نمبر۳۴ | حضرت امام جعفر صادق رض |
| نمبر۱۶ | حضرت شیخ محمود قادری قدس سرہٗ | نمبر۳۵ | حضرت امام محمد باقر رض |
| نمبر۱۷ | حضرت شیخ عبدالغفار صدیقی قدس سرہٗ | نمبر۳۶ | حضرت امام علی زین العابدین رض |
| نمبر۱۸ | حضرت شیخ محمد قادری قدس سرہٗ | نمبر۳۷ | حضرت سبط امام حسین شہید رض |
| نمبر۱۹ | حضرت شیخ علی چشتی قدس سرہٗ | نمبر۳۸ | حضرت امام الاولیاء خلیفہ چہارم علی کرم اللہ وجہہٗ |
| نمبر۲۰ | حضرت شیخ جعفر احمد چشتی قدس سرہٗ | نمبر۳۹ | حضرت سید ولد آدم امام الانبیاء احمد مجتبیٰ صلعم |

# حضرت مولانا ولایت علی کے حالات متعلق مزید تحقیق

مولوی غلام رسول مہر نے اپنی مفصّل اور محقق تصنیف (سیرت سید احمد شہید اور دیگر مجاہدین) میں اس واقعہ کا ذکر کیا ہے اور اس کی تفصیلات کا جائزہ لیتے ہوئے ان کو غلط ٹھہرایا ہے (جلد چار صفحہ ۲۵۵) انہوں نے اس تاریخی حقیقت کی طرف توجہ دلائی ہے کہ اس وقت نہ تو پنجاب انگریزوں کے تحت آچکا تھا اور نہ لارنس پنجاب کا چیف کمشنر ہوا تھا۔ سید اکبر شاہ (والی سوات) کی بھی تخت نشینی نہیں ہوئی تھی اور ہزارا انگریزوں کے قبضہ میں تھا ہی نہیں۔

عزیزی ڈاکٹر قیام الدّین احمد جن کی THESIS[1] (ہندوستان میں وہابی تحریک") زیر طبع ہے انہوں نے بھی اس واقعہ کی اور اس پر جناب مہر کی تنقید کی وضاحت کی ہے سطور زیریں ان ہی THESIS کا اقتباس ہیں:-

جناب مہر نے جن تاریخی حقائق کی طرف اشارہ کیا ہے وہ سب اپنی جگہ صحیح ہیں۔ اگر اس مسئلہ کا کوئی فیصلہ کرنے کے پہلے یہ بات ذہن نشین رہنی چاہئے کہ سوانح احمدی اور تذکرہ صادقہ دونوں کے مصنّف در اصل جناب سید احمد بریلوی اور ان کے رفقاء کی کارروائیوں کا ایک سرسری جائزہ پیش کر رہے تھے۔ کوئی مستند تواریخی کتاب نہیں لکھ رہے تھے۔ کتاب لکھتے وقت ان کے کیا ذرائع تھے، یہ ہمیں معلوم نہیں۔ ان دونوں کی انگریزی زبان سے واقفیت برائے نام ہی تھی۔ اخیر الذکر اس زبان سے نابلد تھے۔ جس وقت یہ کتابیں طبع ہوئی تھیں، پنجاب میں کمشنر کا عہدہ وجود میں تھا اور "ریذیڈنٹ اور چیف کمشنر" ان دونوں عہدوں کے باریک ٹکنیکی فرق کو ممکن ہے کہ ان لوگوں نے نظر انداز کر دیا ہو۔ جہاں تک انگریزوں کی ان علاقوں میں باضابطہ حکومت قائم ہونے کا تعلق ہے، یہ یاد

---

[1] اسی مقالہ کی منظوری پر وہ P.H.D. (پی۔ ایچ۔ ڈی) ہوئے۔

ہم لوگ اس وقت تقریباً چار سو افراد تھے ........ بعد میں ہم لوگوں کی ملاقات مسٹر ایبٹ سے ہوئی۔ انہوں نے مولانا ولایت علی کو پوچھا "اب تم کہاں جاؤ گے" ولایت علی نے جواب دیا "استھانہ" اس پر ایبٹ نے کہا کہ بہتر ہے کہ آپ لوگ ہزارا چلیں اور وہاں لارڈ صاحب سے ملیں (یہ لارڈ صاحب خود لارنس میں تھے) اور ان کے حکم کے مطابق کریں۔ وہ لوگ اس وقت مجبور تھے اور ہزارا جانے کو آمادہ ہونا پڑا، جہاں ان لوگوں نے قلعہ کے نزدیک پڑاؤ کیا۔ بعد میں لارڈ صاحب نے ولایت علی، عنایت علی، مقصود علی، فیاض علی، اور یحییٰ علی کو اپنے پاس بلوایا۔ جب وہ لوگ اپنے خیمہ میں داخل ہوئے تو ان سے پوچھا کہ کیا یہ سچ نہیں کہ وہ سب کے سب صادق پور عظیم آباد کے رہنے والے تھے اور انگریزوں کی رعایا تھے اور یہ کہ وہ لوگ حکومت کو ٹیکس ادا کرتے تھے۔ وہ لوگ اس علاقہ میں کیوں آئے تھے؟ ان لوگوں نے جواب دیا کہ ہمارے عقائد کے مطابق جہاد لازم ہے سکھ ہم لوگوں کے دشمن ہیں اور ہم لوگ ان سے لڑنے آئے تھے۔

لارڈ صاحب نے جواب دیا کہ "یہ ملک اب ہم لوگوں کا ہے، اب تم لوگ کیا کرو گے"[1] ان لوگوں نے جواب دیا کہ ہم لوگ ستھانہ چلے جائیں گے۔ لیکن لارڈ صاحب نے کہا کہ وہ علاقہ جات کابل تک آزاد تھے۔ اگر تم لوگ وہاں جاؤ گے تو پھر انگریزوں کے خلاف سازش اور جنگ کرو گے، اس لئے ہم تمہیں اس طرف جانے کی اجازت نہیں دیں گے[2]

---

[1] یہ جملہ قابل غور ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ قانونی حیثیت جو بھی ہو، انگریز خود ان علاقوں کو اپنے ماتحت سمجھتے تھے۔ [2] اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ انگریز دراصل اس حقیقت سے واقف تھے کہ وہابی تحریک ان کے خلاف تھی۔ نہ کہ صرف سکھوں کے۔ مجاہدین نے جو سکھوں کا ذکر اوپر کیا ہے وہ شاید ضرورت کے تحت کیا تھا، اس حقیقت کو انگریز بخوبی سمجھ گئے تھے۔

چنانچہ اس نے ان سبھوں کو اپنے اپنے گھروں کو جانے کا حکم دیا اور ہم لوگ وہاں سے منتشر ہوئے۔ متذکرہ بالا حضرات عظیم آباد میں اپنے اپنے گھروں کو واپس آئے اور انہیں مچلکہ دینا پڑا کہ وہ لوگ چار سال تک عظیم آباد کے باہر نہیں جائیں گے۔

اس مختصر بیان سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ سوانح اور تذکرہ صادقہ کے بیانات اپنی جزوی تفصیلات کی گڑبڑی کے باوجود بنیادی طور پر صحیح ہیں۔

# مولانا عبدالرحیم صاحب، تذکرۂ صادقہ کے حالات کے متعلق مزید تحقیق

مولانا موصوف کی زندگی کا وہ دورِ جوان کی گرفتاری، مقدمۂ سازش اور اسیریٔ جزیرہ انڈمان سے متعلق ہے۔ اس پر سرکاری انگریزی کاغذات سے کافی روشنی پڑتی ہے۔ ان کی گرفتاری مقدمہ اور اسیری کی پوری داستان خود ان کی اپنی تصنیف اور مولوی محمد جعفر تھانیسری کی کتاب میں موجود ہے۔ کچھ مزید تفصیلات انگریزی سرکاری کاغذات میں ملتی ہیں، جن کو عزیزی قیام الدین احمد نے اپنی زیر طبع کتاب میں پیش کیا ہے مندرجہ ذیل تفصیلات اس سے ماخوذ ہیں۔

مقدمۂ انبالہ کے گیارہ ملزمین میں سے ہر ایک کا نام عمر اور اس پر الزام مقدمہ کی روداد میں مختصراً درج ہے۔ مولوی عبدالرحیم کے متعلق یوں تحریر ہے۔

عبدالرحیم ساکن صادق پور عمر ۲۸ سال۔ الزام۔ ملزم کے خلاف یہ ثابت ہو گیا ہے کہ ان کے مکان پر بغاوت کی تعلیم دی جاتی تھی ........ یہ جمع شدہ رقم کے انچارج تھے اور والنیٹرس کے کھلانے پلانے کے بھی، رقم کو مجاہدین کے پاس بھیجنے کے بھی۔ غرض کہ ان سے جو کچھ ہو سکتا تھا، انہوں نے حکومت کے خلاف کیا[1]

گرفتاری کے وقت بزرگان صادق پور میں سے ہر ایک کے پاس جو متفرق سامان ملا تھا اس کی ایک فہرست بنائی گئی تھی۔ مولوی عبدالرحیم صاحب کے گھر سے کتابیں، فرنیچر، بگہ گاڑی (مع ایک عدد گھوڑا) اور عورتوں کے زیورات ضبط کر لئے گئے تھے۔ جزیرۂ انڈمان میں ہر قیدی کو قیدی نمبر لگا دیا جاتا تھا اور آئندہ تمام خط و کتابت اور کاغذات میں قیدیوں کا ذکر ان کے نمبر کے حوالے سے کیا جاتا تھا ان کے نام سے نہیں مولوی عبدالرحیم صاحب کا نمبر ۱۱۵۶۱ تھا۔ جس وقت کے کاغذ میں ان کا ذکر ہے اس وقت مولانا احمد اللہ اور مولانا یحییٰ علی دونوں بزرگوں کا انتقال ہو چکا تھا۔ اور

[1] یہ اقتباس جج کے فیصلہ میں سے لیا گیا ہے۔

اور وہ ہر قسم کی نمبر شماری سے آزاد ہو چکے تھے۔ اس لئے ان دونوں بزرگوں کے نمبر کا ذکر نہیں ملتا ہے۔

ان لوگوں کی رہائی کا مسئلہ ۱۸۸۲ء سے شروع ہوا۔ رہائی کا حکم دینے کے قبل گورنمنٹ نے جیل سپرنٹنڈنٹ سے ان لوگوں کے دوران اسیری کے رہن سہن کے متعلق رپورٹ مانگی۔ سپرنٹنڈنٹ کی رپورٹ میں یہ درج ہے کہ عموماً ان لوگوں کا رویہ اور رہن سہن بہت ہی نیک اور ناقابلِ اعتراض رہا۔

خصوصاً مولوی عبدالرحیم صاحب اپنی طویل اسیری کے دوران میں کبھی بھی کسی "مقامی جرم" کے مرتکب نہیں ہوئے۔ مولوی عبدالرحیم صاحب مع دیگر پانچ قیدیوں کے ۵ فروری ۱۸۸۳ء کو رہا ہوئے، ان کے ساتھ پٹنہ کے دو اور بزرگ مولوی عبدالغفار اور تبارک علی شامل تھے۔ یہ سب بزرگ پٹنہ کے رہنے والے تھے اور اپنے اپنے گھروں کو واپس آنا چاہتے تھے۔ مگر پٹنہ کے مجسٹریٹ نے ان لوگوں کی واپسی اور پٹنہ میں رہائش پر اعتراض کیا۔ اس کا خیال تھا کہ پٹنہ اس تحریک کا مرکز رہ چکا ہے۔ دانا پور اور پھلواری شریف دونوں نزدیکی مقامات "وہابیوں اور ان کے ہمدردوں سے بھرے تھے۔ ان لوگوں کی واپسی سے لوگوں کی ہمدردیاں ان کی طرف منعطف ہوں گی، اور دبی ہوئی چنگاریاں پھر سے سلگیں گی۔ پٹنہ کی گنجان آبادی میں ان لوگوں کی نقل و حرکت اور خفیہ خط و کتابت پر پوری نگرانی نہیں ہو سکے گی۔ اس لئے بہتر ہوگا کہ انہیں کسی دوسرے شہر خصوصاً بھاگلپور میں رکھا جائے۔ مگر گورنمنٹ نے اس اعتراض کو رد کر دیا اور یہ بزرگان مارچ ۱۸۸۳ء میں پورٹ بلیر سے روانہ ہوئے اور اگلے ماہ پٹنہ پہنچ گئے۔

## قصیدہ عربیۃ

من کان یرغب فی النجاۃ فمالہ
غیر اتباع المصطفیٰ فیما اتی
ذاک السبیل المستقیم وغیرہ
سبل الغوایۃ والضلالۃ والردی
فاتبع کتاب اللہ والسنن التی
صحت فذاک اذا اتبعت ہو الہدی
ودع السوال بکم وکیف فانہ
باب یجر ذوی البصیرۃ للعمیٰ
الدین ماقال النبی وصحبہ
والتابعون ومن مناجہم قفا

## مناجات

یا من یری مافی الضمیر ویسمع
انت المعد لکل ما یتوقع
یا من یرجی للشدائد کلہا
یا من الیہ المشتکی والمفزع
یا من خزائن رزقہ فی قول کن
امنن فان الخیر عندک اجمع
مالی سوی فقری الیک وسیلۃ
فبالافتقار الیک فقری ادفع
مالی سوی قرعی لبابک حیلۃ
فلئن رددت فای باب اقرع
ومن الذی ادعو واہتف باسمہ
ان کان فضلک عن فقیرک یمنع
حاشا لجودک ان یقنط عاصیا
الفضل اجزل والمواہب اوسع

رب اوزعنی ان اشکر نعمتک التی انعمت علی وعلی والدی وان اعمل صالحاً ترضٰہ وادخلنی برحمتک فی عبادک الصالحین و اٰخر دعونا ان الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی خیر خلقہ وصفیہ وحبیبہ وخلیلہ محمد واحمد المجتبیٰ شفیع المذنبین ورحمۃ للعلمین ورسول رب العلمین وعلی الہ واصحابہ وعلی جمیع عباد اللہ الصلحین برحمتک یا ارحم الراحمین

تمام شد



# فہرست مضامین الدرر المنثور فی احوال اہل صادق پور معروف بہ تذکرۂ صادقہ